The Zamana.
Regd No. A. 211.
January 1939.

# زمانہ

ایک ماہوار رسالہ

مرتبہ:- دیا نراین نگم، بی۔ اے،

| جلد ۷۲ | جنوری سنہ ۱۹۳۹ء | نمبر ۱ |
|---|---|---|

## فہرست

تصاویر:- آہو چشم (رنگین) نشاط باغ۔ شالامار باغ سری نگر۔



قیمت سالانہ پانچ روپیہ

زمانہ پریس کانپور سے شائع ہوا

یک پرچہ آٹھ آنہ

نمونہ سات آنہ

# گھر میں رکھنے والی چھ چیزیں جن کا ثانی دوسرا نہیں

## "امرت دھارا" رجسٹرڈ

لاہور کے مشہور و معروف حکیم کوی و نود وید بھوشن پنڈت ٹھاکر دت شرما وید کی ایجاد ہے۔ جس نے دنیا کو حیرت میں ڈال دیا ہے۔ باقی پانچوں ادویات اس عجیب الاثر دوائی کی ملاوٹ سے تیار کیجاتی ہیں۔ لاکھوں استعمال کرنے والوں میں سے ۳۶ ہزار سے اوپر لکھ کر بھیج چکے ہیں کہ:۔

### "امرت دھارا ہر گھر اور جیب میں موجود رہنی چاہئے"

یہ ایک ہی دوائی کھانے اور لگانے سے تقریباً کل امراض یا حادثات کا قطعی علاج ہے۔ ہر قسم کے اندرونی و بیرونی درد، نزلہ، کھانسی، زکام، دمہ، بخار، ہیضہ، انفلوئنزا، پلیگ، نمونیا، چوٹ، زخم، پھنسی، سانپ، بھڑ وغیرہ کا ڈنک کوئی بیماری نہیں جو یہ دور نہ کرے

قیمت دو روپیہ آٹھ آنہ۔ نصف عصہ۲ ۔ نمونہ ۸ر

## "امرت دھارا" مرہم رجسٹرڈ

بعض جلدی امراض کے دور کرنے والی ادویات کو اپنی مشہور و معروف دوائی "امرت دھارا" کے ساتھ ملانے سے تیار کی گئی ہے۔ "امرت دھارا مرہم" میں

### کوئی حیوانی چربی شامل نہیں ہے!

"امرت دھارا" مرہم تقریباً تمام جلدی امراض کیلئے بے نظیر دوائی ہے۔ تمام قسم کے زخم، چوٹ، رگڑ، پھوڑے، پھنسیاں، خارش، داد، چنبل، ایگزیما، چھالے، ہاتھ پاؤں کا پھٹنا، سوزش جلد، جلدی دانے۔ زخم ہائے آتشک، مسہ ہائے بواسیر، مچھر، بھڑ وغیرہ کے ڈنک، آگ یا گرم پانی یا تیزاب وغیرہ سے جلنا سب اس سے دور ہو جاتے ہیں۔ بڑے بڑے گہرے زخم اتنی جلدی بھرنے شروع ہوتے ہیں کہ بڑے بڑے ڈاکٹر حیران رہ جاتے ہیں۔ عجیب مرہم ہے۔ قیمت فی بکس ایک روپیہ (عہ ر)

## "امرت دھارا" صابن

اس صابن میں جو خوبی ہے وہ کسی میں نہیں۔ یہ صابن جلدی امراض جیسے داد، چنبل، پھوڑے، پھنسی، پتی، خارش، گرمی دانے، کیل، چھائیاں وغیرہ کو دور کرتا ہے۔ کاربالک سوپ وغیرہ کی طرح بدبودار نہیں ہے بلکہ روزانہ استعمال کے لئے یہ لاثانی چیز ہے۔ میل کو فوراً دور کرتا ہے۔ چمڑے کو نرم اور خوبصورت بناتا ہے۔ ڈس انفکٹنٹ (جرم کش) اول درجہ کا ہے

### اسواسطے وبائی دنوں میں باہر سے آکر اس سے ہاتھ دھونے چاہئیں

جب سے ہم نے یہ صابن مشتہر کیا ہے پبلک نے اسکو بہت پسند کیا ہے۔ قیمت تین ٹکیہ کا بکس صرف چودہ آنہ (۱۴ر) فی ٹکیہ ۵ر

## "امرت دھارا" لوزنجز یعنے "امرت دھارا" کی میٹھی ٹکیہ رجسٹرڈ

ولایت سے پیپرمنٹ کی ٹکیہ وغیرہ برائے فروخت ہندوستان میں آتی ہیں۔ ہم نے امرت دھارا کی ٹکیہ تیار کی ہیں۔ جن کے ذریعے بچے اور نازک مزاج تک امرت دھارا کو نہایت خوشی سے کھا سکتے ہیں۔ آپ جیب میں ہر وقت امرت دھارا ٹکیہ کو رکھ سکتے ہیں، اور وہاں سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ ان کو چوسنے سے حسب ضرورت امرت دھارا کا فائدہ ہونیکے ساتھ ساتھ دانتوں اور مسوڑھوں کے امراض بلغم، خراش گلو، گلے پڑنا، کھانسی وغیرہ کو فائدہ ہوتا ہے۔ بچوں سے کہو کہ بدیسی ٹکیہ و گولیاں وغیرہ کھانے کے بجائے ان کو پاس رکھا کریں۔

قیمت فی ڈبیہ ایک سو ٹکیہ ۱۲ر

## "امرت دھارا" بام

یہ بام خاص طور پر تمام قسم کے دردوں کیواسطے اکسیر ہے۔ جہاں درد، اینٹھن، سوجن، چیرنا، توڑنا، کریدنا وغیرہ ہو۔ اس جگہ کے لئے اس سے بڑھ کر آپ کو آرام دینے والی بام نہ ملیگی۔ گٹھیا، گوٹ، درد چھاتی وغیرہ سب میں استعمال ہو سکتی ہے

قیمت فی شیشی ایک روپیہ (عہ ر)

## "امرت دھارا" لوشن

اس کے غرارے کرنے سے منہ، دانت، گلا کی عفونت دور ہوتی ہے اور منہ کی بیماریاں نہیں ہوتیں۔ اگر ہوں تو ہٹ جاتی ہیں۔ دانت مضبوط رہتے ہیں۔ حجامت کے بعد مل لینے سے استرا لگنے کا اثر نہیں ہوتا۔ بالوں پر ملنے سے بال مضبوط رہتے ہیں۔ گلے کی خرابیاں دانتوں کی عفونت، گندہ دہنی، مچھر وغیرہ کاٹے پر لگا سکتے ہیں۔

قیمت فی شیشی ایک روپیہ (عہ ر)

---

خط و کتابت و تار کا پتہ:۔
"امرت دھارا" ۲۵۴ لاہور

المشتہر
مینجر امرت دھارا اوشدھالیہ۔ امرت دھارا بھون۔
امرت دھارا سڑک، امرت دھارا ڈاکخانہ، لاہور

# فہرست مضامین "زمانہ" جلد ۷۲ بابتہ جنوری لغایتہ جون ۱۹۳۹ء



تصاویر:- آہوئے چشم (رنگین)، نشاط باغ۔ شالامار باغ۔ پنڈت برج نراین چکبست۔ آنریبل بابو سمپورنانند وزیر تعلیم۔ رائے صاحب پنڈت سری نراین چترویدی۔ خنکار (رنگین)، مسٹر سنت پرشاد مدیر ہرش

## حصۂ نثر

## حصۂ نظم

# زمانہ

جلد ۷۲     جنوری ۱۹۳۹ء     نمبر ۱


# ادیب کی آرزو

ایک "ادیب" کے قلم سے

دہرہ دون - ۲۳ - جون ۳۸ء

حامد! تمہارا خط ابھی ابھی مجھے ملا، اس کی پانچ ہی سطروں نے میرے دل میں کچھ ایسا ہیجان برپا کردیا ہے کہ اب آگے پڑھنے کی تاب نہیں، معلوم نہیں کہ آئندہ بھی کبھی اس کے مطالعہ سے اپنے دل کے سب سے زیادہ دُکھتے ہوئے زخم پر نشتر لگانے کی جرات کرسکوں گا یا نہیں۔ مجھے معاف کرنا حامد، اپنے حُسن کے بلند تصورات سے، اپنے جذبات کی فراوانی سے، اور دُور سے محسوس ہونے والے نیم بیدار اشارات سے مجبور ہوں کہ اپنی مکمل شکست کا اعتراف کرلوں۔

میری طرح غالباً تم بھی مجبور ہو۔ تمہارے لئے روپیہ۔ بینک۔ تجارتی اور سیاسی معاہدے۔ فوج اور آلات حرب۔ سماج۔ غربت۔ افلاس۔ فاقہ۔ اناج۔ غلہ۔ زمین اور پیداوار اس دنیا کی ناقابل انکار حقیقتیں ہیں، اور اِن مسائل میں بڑی حد تک کامیابی ممکن ہے۔ اگر آج نہیں تو کل۔ لیکن حامد! میرے لئے سب سے بڑی حقیقت خود "حیات" اور "زندگی" ہے۔ یہ حقیقت کتنی وسیع، کتنی عمیق اور کتنی ہمہ گیر ہے۔ اس کے متعلق ذرا سوچو حامد۔ انسانی دماغ ازل سے اس کو سوچ رہا ہے اور تھکتا نہیں ابھی تک ناکامیابی کے یقین کے باوجود حیات وکائنات کا حل تلاش کرنے میں سرگرداں ہے۔ اُسے معلوم ہے کہ خواہ عقل کے پنجے اس گتھی کو سلجھانے میں شل ہوجائیں، خیالات کی بلند پروازیاں پستیوں میں

تبدیل ہوجائیں، اور غور و فکر کی کرنیں ایک بار عالم کے تمام مستور ذرّوں کو چمکا دیں لیکن زندگی کے بھید کا پتہ ہرگز نہیں چل سکتا۔ مگر اس علم کے باوجود وہ کائنات کے مرکزی نکتہ کے تعین کے لئے بیچین نظر آتا ہے۔

حامد! موسیٰ اور طور کا قصہ تو تم نے بارہا سنا ہوگا، آؤ میں تم کو انسان اور زندگی کے طور کی بھی زیارت کرادوں۔ ادراک اور کاوش کا سرمایہ لٹا چکنے کے بعد مضطرب انسانی زندگی کے حضور میں سوز و گداز کے ہاتھوں پر ایک دھڑکتے ہوئے حسّاس دل کا پیشکش لیکر حاضر ہوتا اور زندگی سے اپنے رُخ کا نقاب اُلٹ دینے کی منتیں کرتا ہے، تو زندگی اُس کو اپنے ایک ہلکے سے جلوہ سے مسحور کرکے خاموش کر دیتی ہے انسان پوچھتا ہے زندگی کیا ہے؟ زندگی انسان کے سوال کو یہ پوچھکر ٹال دیتی ہے کہ محبّت کیا ہے؟ ادب و شاعری کیا ہیں؟ حُسن کا دل یا آرٹ کس کو کہتے ہیں؟ خود حُسن کی کیا حقیقت ہے؟

اِنسان انھیں سوالات کا حل تلاش کرنے میں مشغول ہو جاتا ہے۔ برسوں، عمروں، صدیوں وہ انھیں مسائل میں منہمک رہتا ہے، سوچتے سوچتے وہ حیران ہو جاتا ہے، گفتگو اور بحث کرکے تھک جاتا ہے۔ کتابیں لکھ لکھ کر وہ ایک انبار لگا دیتا ہے۔ لیکن یہ تمام جوابات اس کے دل کو تشفی نہیں بخش سکتے اور اس کے دل کی پیاس بجھانے کے لئے ناکافی ثابت ہوتے ہیں۔

یہ سب کچھ میں نے اس لئے لکھ دیا کہ تم سرچشمۂ ادب کی گہرائی، وسعت اور اہمیت کا پورا اندازہ کرسکو۔ اور یہ محسوس کرلو کہ ادب کی تصویریں صرف زندگی کے پس منظر پر کھنچ سکتی ہیں۔

ممکن ہے ہم اس کا جواب نہ دے سکیں کہ ادب کیا ہے، ممکن کیا یقیناً۔ لیکن پورے یقین کے ساتھ اتنا ضرور کہا جاسکتا ہے کہ ادب کا زندگی سے گہرا تعلق ہے، ادب زندگی کا ایک عکس ہے، جیسا میں نے ابھی کہا کہ زندگی کے اُن متعدد لطیف جلووں میں سے جو انسان کو مسئلہ حیات سے قریب تر کر دیتے ہیں ایک ادب بھی ہے۔

اب ذرا غور کرو حامد! جو شخص ادب کو اس نقطۂ نظر سے دیکھتا ہو، جو اپنی منزلِ مقصود کے فاصلہ اور دوری کا تصوّر بھی نہ قائم کرسکتا ہو، جو ادب کی تکمیل کو زندگی کے رازِ سربستہ کے عریاں ہو جانے کے برابر سمجھتا ہو جو زندگی کی حقیقت کا ایک خفیف اور دھندلا سا احساس حاصل کرنے کے لئے ادب کی وسیع لیکن پھر بھی نہایت دشوار گذار وادیوں سے اپنے دل کے موہوم اشارات پر کسی نامعلوم جذبہ کے ماتحت برابر چلا جارہا ہو، مسلسل اور پیہم چلا ہی جارہا ہو۔ لیکن پھر بھی وہ اپنے کو غزل سے اتنا ہی دور سمجھے جتنا شعر کے شروع میں تھا۔ جس کے ذہن حُسن کاری (آرٹ) اور ادب کے معیار کی بلندی کا احساس انسانی قوتوں سے کہیں بالاتر ہو

ادبیات میں تخلیقی کوششوں کے متعلق جس کی آرزوئیں اتنی لطیف اور اتنی پاکیزہ اور اس قدر مرتفع واقع ہوئی ہوں کہ اُسے چند لمحوں کے لیے بھی اپنی کامیابی اور تکمیل آرزو کا خیال نہ آیا ہو۔ حامد! ایسے غیر آسودہ انسان کو اپنی روح میں ایک تشنگی سی محسوس کرنے والے شخص کو، ایسے گم کردہ منزل مسافر کو نہ معلوم کیوں تم نے "تکمیل" کے لفظ سے مضطرب کر دینے کا خیال کیا!

حامد! تم جانتے ہو مجھے مشرق کی اس فضول اور حد سے زیادہ خاکسار بتانے والی رسم سے ہمیشہ نفرت رہی ہے۔ اس لئے غالباً تمھیں یہ باور کرانا مشکل نہ ہو کہ میں جو کچھ کہہ رہا ہوں اُس رسم کی پابندی کے لحاظ سے نہیں بلکہ تم کو اپنے دل کی انتہائی گہرائیوں سے پیدا ہونے والی صدائے احتجاج کی ایک ہلکی اور مبہم سی گونج سنانے کی کوشش کر رہا ہوں۔ اپنی روح کی تڑپ کا تمکو احساس دلانا چاہتا ہوں اور اپنے چھلے ہوئے زخموں پر تمھاری نمک پاشی سے تمکو منفعل کرانا چاہتا ہوں۔ حامد! تم نے میری سب سے زیادہ دہکتی ہوئی آگ کو چھیڑا ہے۔ تم نے میرے رستے ہوئے ناسور کو ناقابل برداشت ٹھیس لگائی ہے۔

تمھارے خط کو پڑھکر آج اس مقولہ کے معنی جتنی اچھی طرح میرے ذہن میں واضح ہوگئے ہیں شاید کبھی ہوئے تھے کہ چھوٹے چھوٹے جملے بھی اپنی معنویت کے لحاظ سے موت کی حلاوت کا مزہ دے سکتے ہیں، معلوم نہیں تم نے یہ معشوقانہ انداز کہاں اور کب سیکھا ہے کہ التفات اور وفا کے پردے میں ایسا زبردست حملہ کرتے ہو جس کی ایک ہی جنبش کام تمام کردے۔

لکھنے کو تو یوں چند الفاظ کی ترتیب کا ایک چھوٹا سا جملہ ہے "آپ نے اپنے ادبی کارناموں سے اُس مقصد عظیم کی تکمیل کر دی ہے جس کے لئے فطرت نے آپ کو مامور کیا تھا" لیکن معانی کے لحاظ سے اس کی کاٹ اس قدر گہری واقع ہوئی ہے کہ میرے جیسے انسان کی زندگی برباد کر دینے کو کافی ہے۔ یہ ایک ایسا مرہم ہے جو نا تمام کوششوں کے زخم پر لگ کر ناکامیابیوں کے خون کا سیل رواں جاری کر سکتا ہے۔

یہ صحیح ہے کہ اُمید کا چشمہ انسان کے سینہ میں ہمیشہ اُبلتا رہتا ہے، اور خصوصاً جوانی میں بڑے جوش وخروش سے اُبلتا ہے۔ لیکن حامد! میں تم سے پوچھتا ہوں۔ اس میں سے کتنے قطرے ارتقائی مراحل طے کرکے گوہر آبدار کی شکل بھی اختیار کرتے، اور کامیابی کی منزل مقصود تک پہنچے ہیں؟ تم دنیا میں ہر سانس لینے والے انسان کے دل کا جائزہ لو۔ تم کو وہ اُن آرزوؤں کا ایک مدفن نظر آئیگا جن کے مچلنے سے

کبھی اس کی روح میں ایک گدگدی سی محسوس ہوا کرتی تھی اور جن کی بے چینی اور تڑپ کو زندگی کے
گوناگوں مسائل کا بوجھ ہمیشہ کے لئے کچل چکا ہے. جہاں حرماں نصیبوں کی لاتعداد قبروں پر ظفرمندی کے
دو تین چراغ جل رہے ہونگے اور انسانی شخصیت کا خارجی حیثیت سے مطالعہ کرنے والی ظاہر بیں آنکھیں صرف
ان چراغوں کی روشنی سے متاثر ہیں۔ مجھے اس میں زیادہ اعتراض نہیں کہ اگر اس روشنی کی چمک ہماری آنکھوں
کو خیرہ کردے تو ہم اس سے انسان کی عظمت کے قائل ہوجائیں. لیکن اس سے یہ نتیجہ کیوں نکالا جائے
کہ اس کے مقصدِ زندگی کی بھی تکمیل ہوگئی۔ اُس کے تمام ارادوں نے عملی تشکیل کا جامہ پہن لیا. اس کے خوابہائے
رنگارنگ نے اپنی صحیح تعبیر تلاش کرلی. اس کے مضرابِ حیات نے دل کی تڑپ کا آخری راگ اور سوزِ دروں
کا آخری ساز بجاکر اُس کے ارتعاش کو دنیائے عمل کی فضا میں ہمیشہ کے لئے حل کردیا ہے۔

خیر معاف کرنا جذبات کی رو میں بات ذرا طولانی ہوگئی، اور وہ ذاتی بحث جسے میں چھیڑنا
چاہتا تھا ایک مرتبہ پھر پس پشت پڑگئی. لیکن میرے دل میں یہ کانٹا بھی کھٹک رہا ہے کہ تم کو جذبات سے
اب کوئی دلچسپی نہیں رہی۔ یہ میں شکایت کے خیال سے نہیں بلکہ ہمدردی سے کہہ رہا ہوں۔ وہ ہمدردی
جس کے اظہار کے پردے میں بیزاری و نفرت کے اور زیادہ بھیانک جذبات چھپے ہوتے ہیں اور جس سے
درحقیقت اپنی معصومیت و فوقیت جتانا منظور ہوتی ہے، بلکہ سادہ۔ صاف اور پرخلوص ہمدردی جو خود
اپنے ماجراتِ دل، اپنی مایوسیوں اور ناکامیوں کی آئینہ دار ہوتی ہے۔ کچھ سمجھے؟ مجھے تم سے آرٹ سے
بے تعلق ہوکر "علمی انسان" بن جانے پر ہمدردی ہے۔ اس لئے نہیں کہ میرے جمالیاتی جذبہ کو ٹھیس لگتی ہے
اور حُسن کاری کی پیہم تخلیق کے لئے میرے دل کی پیاس بھڑک اُٹھتی ہے. بلکہ صرف اس لئے کہ اب میں
تمہاری بیچارگی سے متاثر ہوں کیونکہ اب تم صرف اپنی ہی نہیں دوسروں کی آرزوؤں کے بھی شکار ہو
اب تمہارا سینہ صرف ایک واحد انسان کی اُمیدوں کا مدفن نہیں ہے بلکہ اس میں کروڑوں بیکس انسانوں
کی آس دم توڑ رہی ہے خیر تم میرے مقصد کو سمجھنا چاہو تو زمان و مکان کی قید سے آزاد ہوکر ۱۹۱۸ء
کے ختم ہوتے ہوتے اپنے قائدِ اعظم کامریڈ لینن (Lenin) کی خدمت میں حاضر ہوجاؤ کہ آج جب آپ
کی حیات کا اہم ترین مقصد پورا ہوچکا ہے۔ وہ انقلاب جس کے لئے آپ نے اپنی زندگی وقف کردی تھی
قریب قریب مکمل ہوچکا اور حکومت کی باگ ڈور بڑی حد تک آپ کی جماعت کے ہاتھوں میں آگئی ہے
اب تو غالباً آپ کی زندگی کا مشن پورا ہوگیا ہوگا، اور آپ کی تمام اہم کوششیں درجۂ تکمیل کو پہنچ
چکی ہونگی؟

اس سوال کے پوچھتے ہی میں تم کو یقین دلانا چاہتا ہوں کہ لینن (Lenin) کا بھاری سر تم کو

اچھی طرح گھورنے کے لئے ذرا آگے بڑھ جائے گا۔ اس کا دل تیزی سے حرکت کرنے لگے گا۔ چند لمحوں کی خاموشی اور غور کے بعد اُس کا پورا جسم تھرّا اُٹھے گا، دلی اُلجھن، ذہنی کوفت، حیرت اور غصّہ کی کشمکش میں بڑی متانت کے ساتھ نہایت ہی خاموش لہجہ میں جو اس کی انتہائی خود اعتمادی کا پتہ دیگا وہ تم سے بے اختیار ہو کر کہہ اُٹھے گا، اور اس کے اس قول کی ہمنوائی اس کے جسم کا ہر رگ و ریشہ، اُس کے خون کا ایک ایک قطرہ اور اس کی پوری روح کرے گی کہ "ہمارا کام تو درحقیقت اب شروع ہوا ہے تخریب کی خاکستر پر ہم کو تعمیر کا محل بلند کرنا ہے اور ایک ترقی پسند سماج کی بنیادوں کو استوار کرنا ہے۔ ہماری زندگی کے سب سے زیادہ مشکل دور کی ابتدا تو اب ہوئی ہے، کیونکہ اب ہمارے سامنے اپنے عقائد کی عملی تشریح کا مسئلہ درپیش ہے۔"

اور اگر تم کو لینن کی آئندہ چھ برس کی زندگی سے کچھ غلط فہمی ہوئی ہو تو اس کے بستر مرگ پر آ کر میری صداقت بیان کا اندازہ کر لو، مگر دیکھو اتنی احتیاط ضرور کرنا کہ ماضی کے تبصرے سے خاموش شدہ دل کے زخم ہرے نہ ہو جائیں تم صرف وداع ہونے والے مسافر کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سب کچھ پڑھ لوگے، اس کی حسرت بھری نگاہیں تم کو بتا دیں گی کہ گو زندگی کا پیمانہ چھلک اُٹھا لیکن زندگی کے مقصد کی تکمیل بالکل نہیں ہوئی۔

یہ ہے حامد! تمہارے نزدیک دنیا کے سب سے زیادہ مکمل انسان کی زندگی کا خاتمہ! یہ ہے اُس انسان کے کمال کا حشر جس کے مقاصد متعین اور آئیڈیل قابل تصور تھے۔ تو پھر ایک آرٹسٹ، شاعر اور ادیب کے دل میں "تکمیل" کے لفظ سے تم کیوں چٹکیاں لینا چاہتے ہو جب تمہیں معلوم ہے کہ اس کے آئیڈیل تاروں کی دنیا سے بھی بلند اور اس کے خیالات سمندر کی تہ سے بھی زیادہ گہرے ہیں۔ میں کہتا ہوں تم ہر اُس انسان کی زندگی کا تجزیہ کرو جس نے قلم کے ذریعہ دنیا فتح کرنے کی کوشش کی، اور کہیں کسی موقع پر اس کی کسی تخلیقی کوشش یا قلمی کارنامہ میں تکمیل کا لفظ چسپاں کرکے مجھے دکھا دو، یقین مانو، اگر خدا کی قدرت یا فطرت کے کسی معجزے سے وہ تمام چیزیں معرض وجود میں آسکیں جس کا ان لوگوں نے لکھنے کا ارادہ کیا تھا لیکن نہ لکھ سکے تو وہ آج کے موجودہ ادب سے سیکڑوں گنا زیادہ ضخیم اور کہیں زیادہ حسین و قابل قدر ہوتا۔

مثال کے طور پر تم صرف اسٹیونسن کو دیکھو، لیکن شاید تم اُسے خواب و خیال کی دنیا کا باشندہ کہکر ٹال دو۔ اچھا تو میں تمھارے سامنے جذبات و خیالات کو انتہائی ایمانداری سے نظم کر دینے والے ایک ہندوستانی شاعر ہی کی مثال پیش کرونگا جس کا پورا کلام حرکت عمل، گرمی حیات۔ انقلاب جنگ اور بغاوت کا شعلہ انگیز پیام ہے۔ جو ترقی کی مادی دنیا میں اتنی تیزی سے گامزن ہو جانا چاہتا ہے کہ اپنے شاعرانہ عقیدوں کی مناسبت پیدا کرنے کے لئے بھی توقف نہیں کرتا، اور بہ بانگ دہل کہتا ہے کہ خود اپنے دل کو انتہائی تکلیف و صدمہ کے باوجود مجھے کہنا پڑتا ہے کہ ایشیا کے پرانے تاجدار "دل" کی جگہ اب مغرب

Stevenson

کے حکمران "دماغ" کو لے لینا چاہیئے۔ دیکھو اس شاعر کی اپنے احساسات کے متعلق کیا رائے ہے؟ اس کے جذبات کس قدر شدید اور انتہا پسند واقع ہوئے ہیں۔ وہ کہتا ہے کہ:۔

"توپوں اور بادلوں کے گرجنے سے غیر شاعر پر وہ اثر نہیں ہوتا جو عینک کے تال پر ایک ذرے کے گرنے سے شاعر کے دل پر ہوتا ہے:"

لیکن کیا اس شدت کے ساتھ وہ ان جذبات کی ترجمانی پر بھی قادر رہوتا ہے؟ اس امر کے متعلق بھی اسی شاعر کے کچھ اشعار ملاحظہ کر لیجئے:۔

دل میں جب اشعار کی ہوتی ہے بارش بیشمار
نطق پر بوندیں ٹپک پڑتی ہیں کچھ بے اختیار

رہتے ہیں بیدار دل کی محفل خاموش میں
بند کر لیتے ہیں آنکھیں نطق کی آغوش میں

شعر ہو جاتا ہے صرف اک جنبش لب سے نڈھال
سانس کی گرمی سے پڑ جاتا ہے اس شیشے میں بال

اس سے بڑھکر اور ہو سکتی ہے کیا حیرت کی بات
"شعر" کو سمجھا اگر شاعر کی تو نے کائنات

شعر کیا؟ جذب دروں کا ایک نقش ناتمام
مشتبہ سا اک اشارہ ایک مبہم سا کلام

بے حقیقت لے کے اندر زمزمہ داؤد کا
عارض محدود میں سایہ سا لامحدود کا

شعر کیا؟ کچھ سوچنا دل میں بہ لحن دلنشیں
شعر کیا؟ ہر چیز کہہ کر کچھ نہ لکھنے کا یقیں

نہر میں حسن قمر کی اک اچٹتی سی ضیا
جھانکنا قطرہ کے روزن سے عروس بحر کا

مر کے بھی تو شاعروں کا بھید پا سکتا نہیں
عقل میں یہ مسئلہ نازک ہے آ سکتا نہیں

(جوش)

ہاں تو اب تم سمجھے کہ تمہاری اس غلط فہمی سے ایک حسن کار کو کتنا روحانی صدمہ اور کیسی شدید تکلیف ہو سکتی ہے؟ تم نے میری مقبول عام نظم "          " کی تعریف کی ہے اور میرے ناول "نوجوان بھکارن" کو سراہا ہے۔ میں بھی اپنی کوششوں میں ان دو چیزوں کو ذرا ترجیح دیتا ہوں لیکن ان کی بنیاد پر تم اس قدر ستم ظریفی کیوں کرتے ہو؟ اس کا جواب دینے سے میں بالکل قاصر ہوں اور اس مشکل کو ذرا بھی حل نہیں کر سکتا۔ ماضی کی المناک داستان کو تازہ کر دینے کے لئے یہ جملہ تمہارے قلم سے کیونکر نکلا کہ

"آپ نے اپنے ادبی کارناموں سے اس مقصد عظیم کی تکمیل کر دی جس کے لئے فطرت نے آپ کو مامور کیا تھا"

حامد! اب میں تمہارے سامنے تکمیل کی حقیقت کی قلعی کھول دینا چاہتا ہوں۔ اسی لئے میں اتنی دیر سے اسے ٹال رہا تھا، بات دوسری طرف نکل جاتی تھی ـــــ وہ وقت یاد کرو حامد! جب فاشیت کے

عالمگیر طوفان" پر مسٹر جالنسن کی تقریر سنکر واپس ہوتے ہوئے تم مجھ سے بحث کر رہے تھے اور ہندوستان کی فرقہ وارانہ تحریک میں بھی فاشیتی طوفان کی کڑیاں تلاش کر رہے تھے، اور میں نے آخر کار تنگ آکر تم سے کہہ دیا تھا کہ اچھا تو تم خدا اور شیطان میں صلح کرا دو، اس شرط پر کہ خدا زمین سے اپنا اختیار اٹھا کر شیطان کو سونپ دے۔ تم اس عجیب خیال پر ہنس پڑے اور مجھے بھی ہنسی آگئی۔ لیکن اگر تم ان الفاظ کے روزن سے میری زندگی کی اہم ترین آرزو کا مزار دیکھ سکتے تو ایک ٹھنڈی سانس بھرے بغیر نہ رہ سکتے۔ کاش تم یہ جان سکتے حامد! کہ یہ دو جملے میرے سب سے زیادہ بلند ادبی شاہکار کی جان تھے۔

میری زندگی کی بہت سی گھڑیاں اس غور و فکر میں صرف ہوئی ہیں کہ میں دنیا کو بالکل نئے ڈھنگ کا ایک ڈرامہ دے سکوں جس کا اسلوب بیان۔ پس منظر۔ کردار۔ واقعات۔ نتائج اور موضوع سب کچھ نیا ہو۔ اس ڈرامہ کی سرخی میرے ذہن میں خدا اور ابلیس کا معاہدہ بنکر گونج رہی تھی۔ مدتوں میرا دل دھڑکتا رہا۔ دماغ ذہنی کاوش میں مصروف رہا۔ روح تشنہ تھی اور میری پوری شخصیت اس کی تکمیل کے لئے سرگرداں تھی کبھی ملوگے تو وہ متعدد صفحات جو اس سلسلے میں میں نے لکھے تھے اور اُس کا خاکہ جس پر اس ڈرامہ کو ابھارنے کی کوشش کر رہا تھا تمھیں دکھاؤں گا، اور تم خود فیصلہ کر لوگے کہ اگر یہ مکمل ہو جاتا تو جیتی دنیا تک لوگ اسے بھلا نہ سکتے۔

لیکن دنیا؟ دنیا کو حسین و جمیل چیزوں کی فنا و بقا کی کیا فکر ہے، شاید وہ حُسن کاری کے شاہکاروں کو پیدائش سے پہلے ہی فنا کرنے کے لئے گہری سازشیں کیا کرتی ہے۔ ان کی گرفتاری کے لئے سونے چاندی کا چھوٹا، باریک مگر بہت ہی مضبوط جال بنا کرتی ہے جس میں جگہ جگہ وقت کی تنگی کی گرہیں ہوتی ہیں حُسن کار کو اس جال میں گرفتار کر کے وہ کبھی اُسے "کارہائے بیجا" میں مصروف کر دیتی ہے اور کبھی بیماری اور گھر بار کی کوفت میں اُلجھا دیتی ہے۔

حامد! تمھیں سوچو، انفلوئنزا کا ایک مریض ہر روز صبح کو اپنے شہ پارۂ حیات کی تکمیل کا ارادہ کر کے بیٹھے، کچھ لکھتا رہے، لیکن تھوڑے ہی عرصہ بعد بچوں کے رونے کی صدا، کسی چیز کی کمی کی شکایت، گھر کی ابتری، قرضداروں کا تقاضا اور اس قسم کی ہزاروں چیزیں اس کو چند نقرئی ٹکڑوں کی سخت ترین ضرورت کا احساس دلا دیا کریں اور اس کے خیالات اپنے ہی سے جنگ کرنے میں مصروف ہو جائیں۔ جمالیات اور ضرورت کے دیوتا برسرپیکار ہوں اور وہ مجبور ہو کر فوراً چند ورق پلٹ کر کسی اخبار یا رسالے کا فرمائشی مضمون لکھنے میں مشغول ہو جائے، اور لکھتے ہی لکھتے درد سر یا بیماری کی تکلیف کا دورہ اُسے آدبوچے اور وہ لُٹے سیدھے مضمون ختم کر کے اپنے بستر پر دراز ہو کر اپنی ناکامیوں کا ماتم کرے، اور کل کے منصوبے باندھے

جو نمودار ہو کر بالآخر پھر اسی طرح ختم ہو جائیں۔

حامد! اس ڈرامہ کی رسائی اگر صفحۂ قرطاس تک ہوسکتی تو تم دیکھتے کہ یہ اپنے دامن میں کیسے نادر ادبی پہلو لئے تھا۔ گورکی، اور ہارڈی کی روح، ملٹن اور ڈانسٹے کا قالب تلاش کر کے تمھارے سامنے بولتی اور اس تیز دھارے میں کیٹس کی لطافتوں کی باریک لہروں کا امتزاج تلوار کے چمکدار پھل پر چلتی ہوئی سورج کی ہلکی سی کرن کا اثر رکھتی۔ جب ابلیس، فرشتوں کی بزم میں تقریر کرتے ہوئے اپنی پوری قابلیت اور خطابت کا زور فرشتوں کے گروہ کی اہمیت ثابت کرنے میں صرف کر دیتا اور آنے والی مخلوق یعنی انسان کو اس گروہ پر فضیلت دینے کی مخالفت کرتا تو تمھارے ذہن کے سامنے نہ صرف اپنی دنیا کی طبقاتی جنگ کا پورا نقشہ پیش ہو جاتا بلکہ سرمایہ دار طبقہ کیونکر ان پرانے خیالات سے اپنی اہمیت کی غلط فہمی میں مبتلا ہے اور اپنے وجود کو ہر حال میں سوسائٹی کی بقا کے لئے ضروری سمجھتا ہے، اور نئے آنے والے طبقات کی تاریخی اہمیت سے نابلد رہنا چاہتا ہے، اس کا بھی تمھیں پوری طرح احساس ہو جاتا۔ پھر جب یہی ابلیس خدا سے بغاوت کر کے فرشتوں سے علیحدہ ہو کر گروہ شیاطین کی تنظیم میں مصروف ہوتا تو تمھاری آنکھوں کے سامنے کسی اشتراکی گروہ سے کوئی مسولینی یا ہندوستانی کانگریس سے فرقہ وارانہ تحریک کے اراکین اور رہنما کے خروج کا نقشہ پھر جاتا۔ اور ان تمام تصورات کے لئے تمکو کسی تشریح کی ضرورت نہ ہوتی۔ بلکہ گفتگو کے لب و لہجے، کرداروں کے خصائل اور اُن کے چاروں طرف پیدا کی ہوئی فضا سے تمھارا ذہن خود بخود ادھر منتقل ہو جاتا۔ ابلیس جب خدا سے انسان کو مکمل آزادی دلانے کے لئے زبانی ردّ و قدح کرتا اور غصہ میں آکر اس آزادی سے عمل میں آنے والے ہولناک نتائج پر بھی روشنی ڈالتا تو اس پردے میں تمھارے سامنے ایسے مسائل آجاتے کہ تم مدتوں چکر میں پڑے رہتے اور ان کا جواب تم سے ممکن نہ ہوتا۔ ابلیس اور شیاطین کی بڑھتی ہوئی قوتیں تم کو دنیا میں رجعت پسندانہ اور "انسانیت کش" قوتوں کی موجودہ یورش سے دوچار کرا دیتی۔ لیکن پھر بھی خدا کو اپنی قدرت پر کامل اعتماد سے ترقی پسندوں کی آخری فتح کا بظاہر بہت ہی ہلکا لیکن حقیقتاً ایک نہایت ہی گہرا احساس تمھارے ذہن کے کسی گوشہ میں برابر محفوظ رہتا، انتہائی "خیر" اور انتہائی "شر" کے نمائندہ ہونے کے باوجود تم کو ان کرداروں میں کوئی اصولی فرق نظر نہ آتا بلکہ وہ اتنی خوش اسلوبی سے پیش کئے جاتے کہ تم ہر ایک سے محبت کرنے پر مجبور ہوتے۔ اور یہ پہلو اس امر کا آئینہ دار ہوتا کہ بیسویں صدی کی تنازع للبقا میں کوئی ناکارہ انسان عام سطح سے ابھر کر دنیا کے ڈرامہ کا کردار نہیں بن سکتا۔ جب نتیجہ وہی ہوتا کہ بالآخر خدا کو ابلیس سے اس شرط پر صلح کرنی پڑتی کہ کچھ دنوں کے لئے زمین پر خدائی کا چارج شیطان کو دیدیا جائے۔ سوچو حامد! یہ کتنی عبرتناک ٹریجیڈی ہوتی! باطل کا وقتی عروج اور حق کی

پامالی (جو دراصل عصر حاضر کی سب سے زیادہ افسوسناک حقیقت ہے) یعنی رجعت پسندی کی فتح کا ایک عکس ہوتا لیکن میں اس کو اتنی خوبصورتی سے پیش کرتا کہ شاید دنیا کو پڑھنے کے لئے اس سے زیادہ دلچسپ ڈرامہ نہ مل سکتا، جہاں خدا کو شیطان سے دوستی گانٹھنا پڑے۔

طرز نگارش اور آرٹ کے متعلق صرف اتنا کہنا ہے کہ کسی پس ماندہ قلم کے "قطرات ترشح" اتنے زبردست موضوع کی تشنگی کو سیراب نہیں کر سکتے۔ کوئی معمولی قلم ایسے مسالہ کے وزن اور بلندی کا متحمل نہیں ہو سکتا۔ ان کے قلمبند کرنے کو فطرت صرف کبھی کبھی ڈانٹے اور ملٹن ہی کو پیدا کرتی ہے۔ اور پھر اگر بلند مسالہ کے لئے آرٹ بھی بلند نہیں ہے تو اس کا نہ لکھنا ہی بہتر ہے۔

مختصراً یہی میری خواہش تھی لیکن اسے قلم تک پہنچنے کی سکت نصیب نہیں ہوئی۔ لبوں تک بھی پہونچے پر اس سے ہوا میں پیدا ہونے والے ہلکے سے تموج کی تاثیر اس سے زیادہ نہ بڑھ سکی کہ تھیں متبسم کر دے حامد! کاش دنیا میرے فضا میں بکھرے ہوئے الفاظ کی وسعت ہی کا اندازہ کر سکتی!

یہی نہیں حامد! میری وہ کوششیں بھی جو معرض وجود میں آ چکی ہیں بالکل نامکمل ہیں اور ان کو میں اس طرح پیش نہیں کر سکا جیسا کہ میں چاہتا تھا۔ ان سب میں ایک کمی ہے جس کی تلافی شاید اب ناممکن ہے۔ مثال کے طور پر میری نظم "دوشیزۂ فطرت" ہی کو لے لو جس کا تم نے ذکر بھی کیا ہے۔ پڑھنے والے صدیوں تک اس نظم کو پڑھیں گے، اس کے مناظر سے لطف اندوز ہونگے، اُس کے حسن سے خود اپنی روح میں ایک پاکیزگی اور لطافت سی محسوس کریں گے۔ اور اُسے میری بہترین نظم بلکہ میرا شاہکار سمجھیں گے۔ لیکن ان کو یہ نہ معلوم ہوگا کہ یہ نظم خود میری نظروں میں غیر مکمل ہے۔ اس میں شدت سے محسوس ہونے والا ایک خلا ہے، انسانی حسن کا خلا۔ میرا عقیدہ ہے کہ فطرت کے حسن کی دل آویزیاں اس وقت تک تشنۂ تکمیل رہتی ہیں جب تک کہ کسی خوبصورت دوشیزہ یا معصوم بچے کا حسن اس میں جان نہ ڈال دے۔ لیکن یہی نکتۂ تکمیل میرے لئے مسئلہ لاینحل بن گیا، اور مہینوں میں اسی کشمکش میں مبتلا رہا کہ فطرت کی معصوم منظر آفرینیوں کو دو بھولے بھالے بچوں کے حسن میں کھپا دوں یا معصوم کے مقابل شوخی اور غفلت کے سامنے احساس حسن کا نظارہ پیش کر کے ایک دوشیزہ کا حسین پیکر تیار کروں، جس کی مخمور رعنائیاں فطرت کے عالم رنگ و بو کی تکمیل کی کوشش کریں۔ اور پھر اگر اطفال کی تصویر بھی پیش کی جائے تو کیا، ان میں سے ایک بچہ ہو اور ایک بچی جو مکتب فطرت میں عشق کے سبق سیکھیں پھولوں کی مہک اور چڑیوں کے چہچہوں سے متاثر ہو کر ان کے دل میں خلوص و محبت کے جذبات پرورش پائیں یا دونوں بچے مرد ہوں اور سامنے سے ایک کشتی موجوں سے تھپیڑے کھاتی، سرکش بھنوروں کو چیرتی بڑھتی

چلی آتی ہو، اور کنارے پر آکران بچوں کو بٹھائے جائے؟ یا پھر اگر دوشیزہ ہو تو تنہا، اپنے شباب کے بوجھ سے لدی ہوئی، فطرت کی وسعتوں پر حکمراں، یا ایک نوجوان کے ساتھ، چشمہ کا صاف پانی چلوؤں میں لیکر اُس کے منھ پر مار کر لنسوانی ترنّم سے قہقہے لگاتی ہو؟ —— لیکن حامد! آج تک میں فیصلہ نہ کرسکا کہ میری اس نظم کا آخری نکتہ آسکر وائیلڈ کا دل ہو یا ٹیگور کی روح!

"نوجوان بھکارن" کی ناول کے متعلق تمھیں چپکے سے بتائے دیتا ہوں کہ وہ میں نے بالکل اپنی مرضی کے خلاف لکھا ہے۔ چپکے سے اس لئے کہہ رہا ہوں کہ اگر ہمارے "ترقی پسند" مصنفین برہم ہو گئے تو اور بھی مشکل ہوگی۔

مثال کے طور پر اس کا آخری منظر لو جہاں نوجوان بھکارن اکبرؔن دن بھر کی صعوبت پریشانی اور فاقہ کے بعد ایک پھوٹی کوڑی حاصل کئے بغیر بھوکی اور تھکی ماندی اپنی سات برس کی چھوٹی سی خوبصورت لڑکی کے ساتھ شہر کی وسیع سڑکوں پر گھسٹتی چلی جارہی ہے۔ اتفاقاً لڑکی ٹھوکر کھا کر گرتی ہے اور اس کا پیر ٹوٹ جاتا ہے، اب اس میں زمین سے اُٹھنے کی بھی قوت نہیں، ماں بیٹھ پر لاد کر بمشکل دس قدم اٹھاتی ہے کہ پاس ہی ایک گائے کو روٹی کھاتے دیکھکر لڑکی بے تحاشا اپنے کو گرا کر گرتی پڑتی، دوڑتی لنگڑاتی کسی نہ کسی طرح گائے کے پاس جا کر اس سے روٹی چھیننے کی ہمت کرتی ہے۔ لیکن گائے کے بیدرد پاؤں بچی کو پامال کردیتے ہیں۔ اتفاق سے یہ وہی مشہور گائے ہے جس کی وجہ سے آتنا کشت وخون ہوا تھا۔ اس لئے مسلمان ایک مسلمان بچّی کی "شہادت" سے بیتاب ہو کر گائے پر حملہ کر دیتے ہیں اور کشت وخون کا بازار گرم ہو جاتا ہے عمر بھر بے یار و مددگار، بے بس وبیکس ماں جس کو کبھی پیٹ بھر کر کھانا نہیں ملا حیرت کرتی ہے کہ اس کی پیاری بچی کی بھوکی آتما کو مرنے کے بعد دنیا انسانوں کے لہو سے سیراب کرنے کو کیسے تیار ہے۔

یہ منظر میرے ذہن میں سرے ہی سے بدلا ہوا تھا۔ میں اسے اسی طرح پیش کرنا چاہتا تھا کہ سڑک پر منصور اور لڑکی اپنی ماں کے ساتھ جا رہے ہیں۔ ماں اور بیٹی آج کچھ خوش ہیں کیونکہ اُنھیں بھیک میں پانچ پیسے، چھ روٹیاں، اور تین پاؤ کے قریب آٹا ملا ہے۔ لڑکی منصور کے سامنے دست سوال پھیلاتی ہے، منصور بلا توجہ دیئے ہوئے آگے بڑھنا چاہتا ہے لیکن لڑکی کا پاؤں دب جاتا ہے اور وہ نوجوان منصور پر گر پڑتی ہے۔ دونوں ایک دوسرے کو نظر بھر کر دیکھتے ہیں، منصور غصّے میں۔ لڑکی بیچارگی کے عالم میں معصوم لیکن مفلوک حُسن جب منصور کے پہلو میں سمٹ کر آجاتا ہے تو وہ اُس سے دامن بچا کر نکل جاتا ہے، لیکن نظر اپنا پُورا کام کر جاتی ہے۔ نوجوان جب بڑھتا ہے تو جیب سے دو پیسے گر پڑتے ہیں، لڑکی

درد کے اضطراب سے بےچین ہوکر جاتے ہوئے منصور کی جانب دیکھتی ہے۔ ماں پیسے اٹھانے کو کہتی ہے لیکن لڑکی نظریں نہیں اٹھاتی۔ ماں دونوں پیسے اٹھا کر ایک لڑکی کو دیتی ہے اور اس کی آنکھوں سے دو آنسو ٹپک پڑتے ہیں۔

اِس حقیقت کو سمجھ سکتے نہیں اہلِ فراغ
اور کچھ ظلمت بڑھا دیتا ہے مفلس کا چراغ (جوشؔ)

منصور کو تنہائیوں میں لڑکی کی دل فریب نظریں چھیڑتی ہیں، پریشان کرتی ہیں، بےچین کرتی ہیں۔ مدتوں کے بعد بھی ان نظروں کی سراسیمگی، حسرت اور معصومیت کا خیال اُس کے دل میں جذبات کا ایک طوفان سا پیدا کر دیتا ہے۔ لیکن جب وقت کے ستم کش ہاتھ منصور کو دولتمندوں کی محفل سے گھسیٹ کر فقیروں کی صف میں کھڑا کر دیتے ہیں اور منصور کی آنکھیں اُس نظر سے دوچار ہوتی ہیں تو افسوس فلاکت کے دھبے آنکھوں کا نور لوٹ چکے تھے اور نگاہوں کی معصومیت بارہا چند چاندی اور تانبے کے سکوں کے نذر ہو چکی تھی، نظریں لبوں کے شہد اور سینہ کی گرمی کے خرید و فروخت کی داستان کہہ رہی تھیں، شباب لُٹ چکا تھا، صورت روڑھی ہو چکی تھی اور منصور کی دنیا تباہ۔

اب اس قصّے کو ختم ہونے دو حامد! چونکہ تمھارے جملے کا اثر کافی قبول کر لیا تھا، اس لئے ضرورت سے بہت زیادہ لکھ گیا ہوں۔ خیر تمھارے کہے بغیر اپنے دل پر جبر کر کے معاف کئے دیتا ہوں، لیکن یاد رکھو آئندہ ایسی گستاخیوں کو برداشت نہیں کر سکتا۔ تمھارا جمیل

## غزل

مایۂ عیش و فورِ غم و آزار نہ ہو
جس کو ہم داغ ہیں سمجھے گُلِ گلزار نہ ہو

دل کی تسکیں کے لئے رنج و الم کیا کم ہیں
دردمندوں کا نہیں کوئی بھی غمخوار۔ نہ ہو

گو دل آویز ہے آسودگیٔ کنجِ لحد
طبعِ محزوں پہ یہ آرام کہیں بار نہ ہو

وجہِ تجدیدِ طرب ہیں غم و آلامِ جہاں
گل ہو بے کیف گلستاں میں اگر خار نہ ہو

جسکو داغِ دلِ پُردرد سمجھتے ہیں سب
بادۂ عشق کا وہ ساغرِ سرشار نہ ہو

ہنسکے گلزار میں کہتے ہیں یہ گُل شبنم سے
ہو وہ گریاں جسے تابِ خلشِ خار نہ ہو

امتحاں گاہِ محبت ہے یہ دنیا جگدیش
قیدِ ہستی سے کبھی بھول کے بیزار نہ ہو

جگدیش سہائے سکسینہ بی اے ایل ایل بی

# "تقصیرِ اولیں"

(از مسٹر جگدیش سہائے بی۔اے۔ ایل ایل۔بی)

روح کیا ہے؟ قطرۂ بحرِ جمالِ یار ہے
جو شرابِ ہستیِ جاوید سے سرشار ہے

پیشتر یہ شاہدِ عشرت سے ہم آغوش تھی
گلشنِ فردوس میں مصروفِ ناؤنوش تھی

رفتہ رفتہ عیشِ پیہم کاہشِ جاں ہوگیا
قلب یکرنگی سے جنت کی پریشاں ہوگیا

شوق کہتا تھا کہ کوئی دوسرا گلزار ہو
مسکنِ روحِ رواں آرام گاہِ یار ہو

بیقراری حد سے گزری جب دلِ ناشاد کی
بارگاہِ ایزدی میں ایک دن فریاد کی

یہ ندا آئی، کہ تیرا عشق ابھی کامل نہیں
تو ہماری جلوہ گاہِ خاص کے قابل نہیں

بوستانِ خلد میں رنج و اَلم مفقود ہیں
ساز و سامانِ مسرت ہر طرف موجود ہیں

عشق کا کیسے گزر ہو گلشنِ بیخار میں
ہم نے اِس صہبا کو رکھا ہے خمِ آزار میں

اے کہ تیرے قلب میں شوقِ وصالِ یار ہے
عاشقوں کے واسطے دنیائی درکار ہے

خواہشاتِ مختلف کی جو نمائش گاہ ہو
قلبِ شیدا کے لئے اِک آزمائش گاہ ہو

نالہائے غم جہاں ہوں خندۂ عشرت کے ساتھ
نفس کی ترغیب بھی ہو جذبۂ الفت کے ساتھ

عشق پابندِ سلاسلِ عقل کے زنداں میں ہو
خیر و شر کی کشمکش بھی کشورِ ایماں میں ہو

روح کو بھی قالبِ خاکی سے رسم و راہ ہو
نشۂ ہستی خمارِ موت سے آگاہ ہو

جو کرے گا ہم سے الفت اس خراب آباد میں
ماسوا کو بھول جائے گا ہماری یاد میں

بحر میں وہ قطرۂ مضطر فنا ہو جائے گا
عشق کے اعجاز سے بیشک خدا ہو جائیگا

(۲)

روح نے یہ عرض کی ہم عاشقِ رنجور ہیں
امتحاں کے جو شرائط ہوں ہمیں منظور ہیں

معجزہ آخر دکھایا انتہائے شوق نے
حسن کو بھی کردیا مضطر ہوائے شوق نے

محفلِ انجم ہوئی آراستہ افلاک پر
لالہ کاری کی عناصر نے بساطِ خاک پر

صفحہ جو سادہ تھا پہلے اب منقش ہوگیا
امتزاجِ خاک و باد و آب و آتش ہوگیا

روح بھی آئی زمیں پر خلد سے گاتی ہوئی
خود بخود یعنی اسیرِ قالبِ خاکی ہوئی

گلشنِ فردوس میں اس کی یہی تقصیر تھی
جلوۂ حسنِ ازل کی عاشقِ دلگیر تھی

# ہندوستان کے بنک[1]

(۵)

## امپیریل بنک آف انڈیا

(از مسٹر عبدالرحیم شبلی، بی، کام)

ہندوستان کے بنکوں میں "امپیریل بنک آف انڈیا" کو ایک خاص پوزیشن حاصل ہے۔ کیونکہ ابتدا ہی سے یہ بنک "ایک مرکزی بنک" کی حیثیت سے جاری ہوا ہے اور ۱۹۳۵ء تک یہ ہندوستان کا نیم سرکاری بنک رہا۔

۱۹۲۰ء میں برسلز (صدر مقام بلجیم) میں ایک بین الاقوامی مالی کانفرنس ہوئی۔ جس میں یہ ریزولیوشن پاس کیا گیا کہ "جن ممالک میں کوئی اشاعتی مرکزی بنک Central Bank of Issue نہیں ہے اُن میں ایسے بنک جلد سے جلد قائم کر دیئے جائیں"۔ چنانچہ ہندوستان میں بھی گورنمنٹ نے فیصلہ کیا کہ ملک کے تین پریسیڈنسی بنکوں کا (جنھیں سرکاری کام کا کافی تجربہ حاصل تھا اور جن کا مفصل حال ہم "زمانہ" فروری ۱۹۳۸ء میں لکھ چکے ہیں) الحاق کر کے ایک "امپیریل بنک" قائم کیا جائے۔ جو کسی حد تک "مرکزی بنک" کا کام دے۔ اس فیصلہ کے پیش نظر ستمبر ۱۹۲۰ء میں "امپیریل بنک ایکٹ" پاس کیا گیا جس کا نفاذ ۲۷۔ جنوری ۱۹۲۱ء سے شروع ہوا۔

**دستور اساسی** بمبئی۔ مدراس اور کلکتہ کے پریسیڈنسی بنکوں کا مشترکہ سرمایہ صرف سات کروڑ روپیہ تھا۔ لیکن نئے بنک کا سرمایہ پندرہ کروڑ روپیہ قرار دیا گیا، کیونکہ وسیع کاروبار کے پیش نظر بنک کی مالی حالت مستحکم ہونا ضروری تھی۔ اس پندرہ کروڑ روپیہ میں سوا گیارہ کروڑ روپیہ منظور شدہ سرمایہ تھا اور پونے چار کروڑ روپیہ ریزرو فنڈ (سرمایہ محفوظ)۔

منظور شدہ سرمایہ کو پانچ پانچ سو روپیہ کے حصّوں میں تقسیم کیا گیا اور یہ حصے پرانے پریسیڈنسی بنکوں کے حصہ داروں کو منتقل کر دیئے گئے۔ نئے بنک کے لوکل بورڈ کے ڈائرکٹر تقریباً وہی اصحاب

[1] اس سلسلہ کے پہلے چار مضمون "زمانہ" جنوری۔ فروری۔ مارچ اور اپریل ۱۹۳۸ء میں شائع ہو چکے ہیں۔

مقرر ہوئے جو پرانے پریسیڈنسی بنکوں کے تھے۔ صدر دفتر کے لئے کوئی خاص مقام تجویز نہیں ہوا، بلکہ جہاں سہولت ہوتی وہاں مرکزی بورڈ سال میں ایک مرتبہ اپنا اجلاس منعقد کر لیتا تھا۔ مجلس وضع قوانین نے اس تجویز کو اس لئے بہتر سمجھا کہ اس کے لئے تین پریسیڈنسی شہروں میں سے کسی ایک کو اس غرض کے لئے منتخب کرنا ایک مشکل امر تھا۔

امپیریل بنک کا نظم و نسق گورنروں کے ایک سنٹرل بورڈ کے سپرد کیا گیا جس کے ممبر حسب ذیل ہو سکتے تھے:۔

(۱) مینجنگ گورنر، جو دو سے زیادہ نہ ہوں، ان کا تقرر سنٹرل بورڈ کی سفارش پر گورنر جنرل کرتا تھا۔

(۲) صدر، نائب صدر اور لوکل بورڈوں کے سیکرٹری جو حصہ داروں کے نمائندے ہوتے تھے۔

(۳) کنٹرولر آف کرنسی، یا گورنر جنرل کا کوئی اور نامزدہ سرکاری افسر۔

(۴) چار غیر سرکاری افسران جو عوام اور ٹیکس دینے والوں کی نمائندہ ہوں۔ ان کی نامزدگی بھی گورنر جنرل کرتا تھا۔

ان میں سے کنٹرولر آف کرنسی اور لوکل بورڈوں کے سیکرٹریوں کو ووٹ دینے کا حق حاصل نہیں تھا کنٹرولر آف کرنسی گورنمنٹ کا نمایندہ ہوتا اور صرف اُسی کے مفاد کی وکالت کرتا تھا۔ گورنر جنرل با جلاس کونسل کو حق حاصل تھا کہ وہ کسی ایسے معاملہ کے متعلق جو حکومت کی مالی پالیسی یا بجٹ پر اثر انداز ہو مناسب ہدایات جاری کرے۔

سنٹرل بورڈ کے فرائض یہ تھے کہ وہ بنک کے کام کی عام دیکھ بھال کرے۔ لوکل بورڈوں کے اختیارات پر نگرانی رکھے، بنک کی شرح اور روپیہ کی تقسیم کا تعین کرے۔ اور بنک کے ہفتہ وار حسابات کی اشاعت کا ذمہ دار رہے۔

اس کے برخلاف لوکل بورڈوں کا کام یہ تھا کہ وہ اپنے اپنے حلقہ میں روزمرہ کاموں کی نگرانی اور دیکھ بھال کریں۔

سنٹرل بورڈ کے تین ممبروں کی ایک چھوٹی سی کمیٹی اور تھی جو مرکز کے روزمرہ کے کاروبار کا انتظام کرتی تھی۔ اس کا ایک ممبر کنٹرولر آف کرنسی ضرور ہوتا تھا۔

قانون کی رو سے بنک کو لندن میں بھی ایک شاخ قائم کرنے کی اجازت تھی۔ لیکن یہ شاخ براہ راست عوام کے لئے غیر ملکی مبادلہ کا کام نہیں کر سکتی تھی۔ بلکہ صرف حکومت ہند، سیکرٹری آف اسٹیٹ فار انڈیا۔ اور دیگر بنکوں کی طرف سے اسے لندن میں کاروبار کرنے کی اجازت تھی۔

**بنک کے عام کام** | امپیریل بنک ایکٹ سنہ ۱۹۲۰ء کی رُو سے اس بنک کو مندرجہ ذیل قسم کے کاروبار کرنے کی اجازت تھی:-

(۱) بنک برطانیہ اور ہندوستان کی حکومتوں، پورٹ ٹرسٹوں، میونسپلیٹیوں، سرکاری ریلوں اور ڈسٹرکٹ بورڈوں کی جاری کردہ کفالتوں میں اپنا روپیہ لگا سکتا تھا۔

(۲) مندرجہ بالا کفالتوں کی ضمانت پر روپیہ قرض دے سکتا تھا۔

(۳) منظور شدہ ہنڈیوں، پرامیسری نوٹوں، مال و اسباب یا اس سے متعلق تمام کاغذات کی ضمانت پر روپیہ دے سکتا تھا۔

(۴) ایسی ہنڈیوں اور دیگر قابل انتقال کفالتوں کو لکھنے، منظور کرنے، اُن پر بٹہ کاٹنے اور اُن کو فروخت کرنے کا کام جن کی ادائیگی ہندوستان یا سیلون میں ہونا ہو۔ علاوہ بریں گورنر جنرل با جلاس کونسل کی ہدایات کے مطابق ایسی ہنڈیوں کی خرید و فروخت اور اُن پر بٹہ کاٹنا بھی جن کی ادائیگی ہندوستان سے باہر ہونا ہو۔ بنک کو ایسے شخصوں کے فائدہ کے لئے بھی ہنڈیاں لکھنے اور اُنھیں اعتبار نامے دینے کی اجازت تھی جن کی جائداد کا نظم و نسق بنک کے ماتحت ہو یا جو جائز ذاتی اغراض کے لئے اُن کا استعمال کرنا چاہیں۔

(۵) ہندوستان میں قرض لینا، امانتیں جمع کرنا، سونے اور چاندی کی خرید و فروخت، کفالتوں کی امانت رکھنی اور اُن کا سود وصول کرنا۔ وغیرہ۔

(۶) لندن کی شاخ کو اجازت تھی کہ وہ انگلستان میں بنک کی جائداد پر بنک کی ضروریات کے لئے روپیہ قرض لے، لیکن وہ لندن میں پریسیڈنسی بنک کے پُرانے گاہکوں کے سوائے اور کسی سے امانت لینے یا کسی کو اُدھار دینے کی مجاز نہ تھی۔

بہر حال اِن شرائط پر اس بنک کا سیکرٹری آف اسٹیٹ انڈیا سے دس سال کے لئے معاہدہ ہوا جو ایک سال کے نوٹس پر ختم ہو سکتا تھا۔

**بنک کے سرکاری کام** | چونکہ امپیریل بنک ایک سرکاری بنک کی حیثیت بھی رکھتا تھا اس لئے اس کے مندرجہ ذیل کام بھی تھے:-

(۱) حکومت ہند کے لئے عام لین دین کا کام کرنا، سرکاری ادائیگیاں وصول کرنا اور گورنمنٹ کی طرف سے روپیہ تقسیم کرنا، اپنے صدر دفتر اور شاخوں میں خزانہ رکھنا۔

(۲) سرکاری قرضوں کا نظم و نسق جس کے لئے اُسے کچھ مقررہ معاوضہ ملتا تھا۔

(۳) ۱۹۲۱ء سے قبل ایک سو نئی شاخیں کھولنا، جن میں سے چوتھائی شاخوں کے مقامات کا فیصلہ خود گورنمنٹ کے ذمہ تھا۔

جنوری ۱۹۲۱ء سے قبل پریسیڈنسی بنکوں کی ۵۹ شاخیں تھیں جن میں ۳۱۔ مارچ ۱۹۲۶ء تک ایکسو دو ۱۰۲ کا اور اضافہ کیا گیا۔ اس طرح بنک کی کل شاخیں ایکسو اکسٹھ ۱۶۱ ہوگئیں۔ ان نئی شاخوں میں سے چھتیس ۳۶ دفاتر ایسی جگہ قائم کئے گئے جہاں پہلے کوئی بنک نہیں تھا۔ اور باقی کی چھیاسٹھ شاخوں میں سے اکسٹھ ۶۱ شاخیں ایسی جگہ کھولی گئیں جہاں سرکاری خزانے کے دفاتر تھے۔ نئی شاخوں میں سے کل نواسی ۸۹ شاخیں ایسی جگہ قائم کی گئیں جہاں گورنمنٹ کے دفاتر خزانہ تھے۔

(۴) بنک سے اُمید کی جاتی تھی کہ وہ عوام کو مختلف شاخوں میں اپنا روپیہ منتقل کرانے کے لئے ایسی مناسب شرح پر جس کی منظوری کنٹرولر آف کرنسی نے دی ہو سہولتیں بہم پہونچائے۔

عام طور پر دس ہزار روپیہ یا اس سے زائد کی رقم کے انتقال کے لئے ایک آنہ فی سو روپیہ کی شرح مقرر تھی لیکن بعد ازاں دیگر بنکوں کو امپیریل بنک کے ذریعہ روپیہ منتقل کرانے پر مائل کرنے کے لئے یہ شرح دو پیسے فی سو روپیہ کردی گئی۔ اگر دونوں مقامات پر امپیریل بنک کی شاخیں موجود ہوں تو گورنمنٹ اپنے خزانہ کے ذریعہ روپیہ منتقل نہیں کرتی تھی۔

(۵) جنوری ۱۹۲۱ء میں امپیریل بنک کی لندن میں شاخ قائم کی گئی جس نے حکومت ہند کا وہ کام اپنے ذمہ لے لیا جو اس سے قبل بنک آف انگلینڈ کے سپرد تھا۔ مثلاً ہندوستان کے ہائی کمشنر کا "چلتو حساب" وغیرہ

بعض کام ایسے بھی تھے جو امپیریل بنک نہیں کرسکتا تھا۔ مثلاً خارجی مبادلہ کا کاروبار وہ نہیں کرسکتا تھا۔ لندن میں کوئی قرض نہیں لے سکتا تھا۔ ایسی ضمانتوں کے علاوہ جن کا ذکر ہم "بنک کے عام کام" کے تحت میں کرچکے ہیں وہ کسی ضمانت پر روپیہ قرض نہیں دے سکتا تھا۔ اس طرح وہ اپنے حصوں کی ضمانت پر روپیہ قرض دینے کا مجاز نہ تھا۔ اگر کسی فرم یا کسی شخص کو ذاتی ضمانت یا بٹہ پر قرض دینے کی بھی گورنمنٹ نے ایک حد مقرر کردی تھی۔ اور چھ ماہ سے زائد عرصہ کے لئے تو وہ کسی صورت میں بھی قرض نہیں دے سکتا تھا۔ ذاتی ضمانت یا بٹہ پر بھی روپیہ صرف اسی صورت میں دیا جاسکتا تھا کہ کاغذات پر کم از کم دو ایسے شخصوں یا فرموں کے دستخط ہوں جو کاروبار میں ایک دوسرے کے شریک نہ ہوں۔

**بنک کے خلاف اعتراضات** | جب سے امپیریل بنک قائم ہوا ہے اس کے نظم ونسق اور طرزِ عمل کے متعلق متعدد اعتراض ہوچکے ہیں جن میں سے چند کا خلاصہ درج ذیل ہے:۔

سب سے پہلی اعتراض کی بات یہ تھی کہ اس بنک کو قطعی طور پر ایک سرکاری بنک نہیں کہا جا سکتا ہے۔ کیونکہ یہ مفاد عامہ کی نمایندگی نہیں کرتا، بلکہ ایک نجی ادارہ ہے جس کا نظم و نسق زیادہ تر یورپینوں کے ہاتھ میں ہے۔

درحقیقت امپیریل بنک نے قریب قریب وہی انتظام اور طرز عمل جاری رکھا جو پرانے پریسیڈنسی بنکوں کے زمانہ میں رائج تھا۔ ظاہر ہے کہ یورپین ہندوستانی ضروریات کو پورے طور پر سمجھنے سے قاصر رہتے ہیں۔ اور اکثر اوقات وہ ہندوستانی فرموں کے مفاد کے خلاف بھی کاروبار کیا کرتے تھے، اور ہندوستانی اداروں کو مناسب شرح سود پر اُدھار بھی نہیں دیتے تھے بلکہ اکثر یہ ہوتا تھا کہ اگر کسی یورپین فرم نے قرض مانگا تو اُسے کم شرح سود پر دیدیتے تھے۔ لیکن اگر کوئی ہندوستانی فرم قرض کی درخواست کرے تو خواہ اس کی پیش کردہ ضمانت جس قدر ٹھوس اور قیمتی ہو اُس سے زیادہ شرح سود طلب کیا جاتا تھا۔

یہ بنک ہندوستانیوں کو اپنے اعلیٰ عہدوں میں بھی بہت کم دخل دیتا تھا، اور ملازمت درکنار انھیں کام سیکھنے کی بھی اجازت نہیں دیتا تھا۔ مبادا ہندوستانی ساہوکاری سے ماہر ہوکر یورپینوں کا مقابلہ نہ کرنے لگیں۔

علاوہ بریں مفصّلات میں بھی انگریز افسر متعین کئے جاتے تھے جو عوام اور دیہاتیوں کی ضروریات سمجھنے سے قاصر رہتے اور اس طرح اُن کو کوئی فائدہ نہ پہونچا سکتے تھے۔

سنٹرل بورڈ میں جو چار غیر سرکاری ہندوستانی افسر نامزد کئے جاتے تھے وہ بھی گورنمنٹ کے آدمی ہونے کی وجہ سے عوام کا بھلا نہ کرسکتے تھے۔ چنانچہ لوگوں نے مطالبہ کرنا شروع کیا کہ اِن نمایندوں کو اسمبلی مقرر کرے۔

امپیریل بنک کے خلاف ایک اور اعتراض یہ تھا کہ جو روپیہ شاخوں میں بطور امانت وصول کیا جاتا وہ مقامی ضروریات پر خرچ کرنے کے بجائے مرکزی دفتر میں بھیج دیا جاتا تھا۔

اس بنک کے پرائیویٹ بنک ہونے کی وجہ سے گورنمنٹ اس کے منافع میں شریک نہ ہوسکتی تھی۔ حالانکہ اس کی ساکھ محض اس لئے قائم تھی کہ اس کا تعلق حکومت سے ہے۔

اس بنک کا بڑے بڑے منافع تقسیم کرنا بھی قومی مفاد کے خلاف تھا، کیونکہ بنک کا اصل مقصد تو قومی بھلائی ہونی چاہیئے نہ کہ تجارتی اصول پر کام کرکے نفعے کمانا۔

پھر بنک کی مرکزی مجلس بھی ناکارہ اور نااہل تھی کیونکہ وہ قانون تو پاس کردیتی لیکن اُس پر عملدرآمد کروانے کی پرواہ نہ کرتی۔

اس کے علاوہ ۱۹۲۰ء کے قانون کے ماتحت بنک پر حکومت کو کچھ بہت زیادہ اقتدار حاصل نہ تھا اور کنٹرولر آف کرنسی بنک کے معاملات میں صرف اُسی وقت دخل دے سکتا تھا جب حکومت کے مفاد خطرے میں ہوں۔

شاخیں قائم کرنے کے متعلق بنک نے جو پالیسی اختیار کی تھی وہ بھی مفید ثابت نہیں ہوئی۔ کیونکہ بعض حالات میں ایسے مقامات پر شاخیں قائم کی گئیں جہاں پہلے ہی داد وستد کی سہولتیں میسر تھیں۔ اسی طرح امپیریل بنک کا دیگر بنکوں کے ساتھ زبردست مقابلہ ہوگیا جس میں امپیریل بنک کو یقینی کامیابی حاصل ہوئی۔

امپیریل بنک کے متعلق یہ بھی اعتراض تھا کہ اس کے کام بہت محدود ہیں، اور اس وجہ سے وہ ملک کے لئے زیادہ مفید ثابت نہیں ہوسکا۔ یہ بنک یورپ کے مرکزی بنکوں کی طرح بھی نہ تھا۔ جس کے سپرد زر اور نوٹوں کی چھپائی اور اشاعت وغیرہ ہو بلکہ ہندوستان میں یہ کام گورنمنٹ خود کرتی تھی۔ پس امپیریل بنک کو کسی طرح سے بھی "مرکزی بنک" نہ کہا جاسکتا تھا۔

پھر اس بنک کو "خارجی مبادلہ" میں حصہ لینے کی اجازت نہ تھی، حالانکہ دوسرے غیر ملکی بنک اس کاروبار سے کثیر منافع حاصل کررہے تھے۔ اسی طرح یہ بنک غیر ملکوں میں نہ تو امانتیں وصول کرسکتا تھا اور نہ قرض دے سکتا تھا۔ حالانکہ ہندوستانی بازارِ زر پر بوجھ ہلکا کرنے کے لئے بعض اوقات غیر ملکوں میں ایسا کرنا اشد ضروری ہوتا ہے۔

سب سے آخری اعتراض امپیریل بنک پر یہ تھا کہ اسے کسی صورت میں بھی "بنکوں کا بنک" نہیں کہا جاسکتا تھا، کیونکہ دیگر بنک اس میں اپنا برائے نام روپیہ جمع رکھتے تھے۔

غرض ان سب باتوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ امپیریل بنک کے وجود میں آنے سے ہندوستانی بازارِ زر کو کوئی خاص فائدہ نہ پہونچا۔

**امپیریل بنک ایکٹ میں ترمیم** انھیں اعتراضات کی بنا پر ہلٹن ینگ کمیشن نے سفارش کی کہ ہندوستان میں ایک جداگانہ "ریزرو بنک" قائم کیا جائے جو پورے طور پر وہ کام کرے جو ایک مرکزی بنک سے مخصوص ہیں۔ چنانچہ ۱۹۲۷ء میں جب پہلی مرتبہ اسمبلی میں ریزرو بنک بل پیش کیا گیا یہ ضرورت محسوس کی گئی کہ امپیریل بنک ایکٹ میں بھی مناسب ترمیمات کردی جائیں۔ چنانچہ ریزرو بنک ایکٹ اپنی اصلی شکل میں ۱۹۳۴ء میں پاس ہوا۔ اور اس کے ساتھ ہی امپیریل بنک ایکٹ ۱۹۲۰ء کا ترمیمی قانون پاس کیا گیا جو "امپیریل بنک امنڈمنٹ ایکٹ ۱۹۳۴ء" کے نام سے موسوم ہے۔

اِس کے روشن خدوخال یہ ہیں کہ "بنک کے سنٹرل بورڈ میں مندرجہ ذیل ممبران شامل ہوں لوکل بورڈوں کے صدر اور نائب صدر۔ لوکل بورڈوں سے ایک منتخب نمایندہ مینجنگ ڈائرکٹر جس کو سنٹرل بورڈ پانچ سال کے لئے منتخب کرے۔ دو ایسے افراد جو سرکاری افسر نہ ہوں اور جن کو گورنر جنرل نامزد کریں ایک ڈپٹی مینجنگ ڈائرکٹر جس کو سنٹرل بورڈ منتخب کرے۔ لوکل بورڈوں کے سیکریٹری، آئندہ قائم ہونے والے لوکل بورڈوں کے نمایندے۔

ان میں سے سنٹرل بورڈ کے مقرر کردہ ڈپٹی مینجنگ ڈائرکٹر اور لوکل بورڈ کے سیکریٹریوں کو سنٹرل بورڈ کے اجلاس میں ووٹ دینے کا حق نہیں دیا گیا۔ لیکن جب مینجنگ ڈائرکٹر اجلاس میں موجود نہ ہو تو ان کے بجائے ڈپٹی مینجنگ ڈائرکٹر ووٹ دے سکتا ہے۔ علاوہ ازیں گورنر جنرل ایک اور سرکاری افسر بھی اجلاس میں شامل ہونے کے لئے نامزد کر سکتا ہے۔ لیکن اُسے ووٹ دینے کا حق حاصل نہ ہوگا"

نئے ایکٹ کے ماتحت کنٹرولر آف کرنسی سنٹرل بورڈ میں سرکاری نمایندہ نہیں ہوتا۔ اسی طرح اب گورنر جنرل صرف دو آدمی بورڈ میں شامل ہونے کے لئے نامزد کر سکتے ہیں۔ مینجنگ ڈائرکٹر کو بھی سنٹرل بورڈ ہی براہ راست مقرر کرتا ہے۔ اس طرح اب امپیریل بنک کے متعلق سرکاری اختیارات کم کر دئیے گئے ہیں۔

۱۹۳۴ء کی ترمیمات کے مطابق امپیریل بنک گورنمنٹ کا بنک نہیں رہا۔ بلکہ اب اس کام کے لئے ریزرو بنک قائم ہوگیا ہے۔ لیکن اس وقت بھی امپیریل بنک تمام سرکاری کام کے لئے ریزرو بنک کا واحد ایجنٹ ہے۔

نئے قانون کے ماتحت امپیریل بنک کی لندنی شاخ پر جو بندشیں تھیں وہ بھی دُور کر دی گئی ہیں اور اب بنک دیگر ممالک میں شاخیں اور ماتحت دفتر بھی کھول سکتا ہے۔

سنٹرل بورڈ کو اختیار دیا گیا ہے کہ وہ گورنر جنرل کی اجازت کے بغیر بھی لوکل بورڈ قائم کر سکتا ہے۔ اسی طرح سرمایہ میں اضافہ کے لئے بھی اُسے کسی اجازت کی ضرورت نہیں ہے۔ غرض ان تمام امور میں بھی جو سرکاری مالیات پر اثر انداز ہوتے ہیں امپیریل بنک اب گورنر جنرل کی ہدایات کا پابند نہیں رہا۔

بنک کے کاروبار پر جو بندشیں لگائی گئی تھیں اُن کو بھی نئے ایکٹ نے دُور کر دیا ہے۔ مثلاً اب بنک ایسی مبادلہ کی ہنڈیوں کی بھی خرید و فروخت کر سکتا ہے جن کی ادائیگی ہندوستان سے باہر

ہوتی ہے۔ اسی طرح وہ غیر ملکوں سے قرض لے سکتا ہے اور خارجی مبادلہ کی بھی اُسے اجازت ہے پہلے بنک چھ ماہ سے زائد عرصہ کے لئے قرض نہیں دے سکتا تھا لیکن اب یہ مدت نو ماہ کردی گئی ہے، اور مال واسباب اور اُس کے کاغذات کی ضمانت پر بھی وہ قرض دے سکتا ہے۔ ریزرو بنک کے حصوں اور میونسپلیٹوں۔ ریاستوں اور لیمیٹڈ کمپنیوں کی کفالتوں اور تمسکات پر بھی قرض دینے کا اُسے اختیار حاصل ہے۔

لیکن بعض پُرانی بندشیں اب تک قائم ہیں۔ مثلاً بنک کو رہن پر روپیہ دینے کی ممانعت ہے اور نجی افراد کو قرض دینے کے متعلق وقت، رقم اور ضمانت کی جو حدبندیاں پہلے مقرر کردی گئی تھیں وہ ابھی تک دُور نہیں کی گئی ہیں، اور ان کی وجہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ امپیریل بنک کو ریزرو بنک کا واحد گماشتہ تسلیم کیا گیا ہے جس کی بدولت وہ سرکاری خزانہ اور سرکاری رقومات جمع کرنے کا کام بدستور کرتا ہے اس لئے اُسے بعض شرائط کی پابندی بھی کرنا ہوگی۔

**مرکزی تحقیقاتی مجلس کی سفارشیں** سنٹرل بنکنگ انکوائری کمیٹی نے ہلٹن ینگ کمیشن کی سفارش پر ہندوستان میں ایک جداگانہ مرکزی بنک کے قیام کی ضرورت کو تسلیم کرلیا ہے۔ اسی لئے اُس نے امپیریل بنک کے کام کی توسیع و اصلاح کے لئے متعدد سفارشات کیں جن میں سے پہلی یہ ہے کہ مشترکہ سرمایہ دار اور امداد باہمی کے بنکوں کی طرح یہ بنک بھی دیسی بنکوں کو ہنڈیوں اور چکوں کی رقم وصول کرنے کے لئے ایک گماشتہ کی حیثیت سے استعمال کرے۔

دوسرے یہ بنک دیسی ساہوکاروں کی ہنڈیوں پر زیادہ فراخدلی سے بٹہ کاٹے۔

تیسرے کوآپریٹیو بنکوں کو اصل امانت کی نسبت زیادہ روپیہ نکلوانے (overdraft) اور قرض لینے کی سہولتیں دے۔

چوتھے جن شرائط پر اس نے مشترکہ سرمایہ دار بنکوں کو انتقال رقومات کی سہولتیں دے رکھی ہیں انھیں شرائط پر کوآپریٹیو بنکوں کو بھی سہولت دے۔

پانچویں موجودہ کی طرح آئندہ بھی بنک گوداموں میں رکھی ہوئی زراعتی پیداوار کی ضمانت پر قرض دیتا رہے۔

چھٹے جرمنی کی طرح یہ بنک بھی مشترکہ سرمایہ دار بنک صنعتوں کو بعض شرائط کے ماتحت مالی امداد دے کر ہندوستانی مصنوعات کی امداد کرے۔

ساتویں بنک ہندوستان کی خارجی تجارت کو بھی مالی حیثیت سے سنبھال لے۔

اب جبکہ ہندوستان میں ایک جداگانہ مرکزی بینک قائم ہوگیا ہے اور امپیریل بینک پر سے ۱۹۲۰ء کی بندشیں دُور کردی گئی ہیں یہ دیکھنا باقی ہے کہ یہ بینک صنعتی مالیات اور خارجی مبادلہ کے کاروبار میں کس حد تک حصّہ لیتا ہے۔

**بنک کی ترقی** امپیریل بنک ۱۹۲۰ء میں قائم ہوا تھا، اُس وقت سے ابتک اس نے عظیم الشان ترقی کی ہے چنانچہ اعداد و شمار سے معلوم ہوتا ہے کہ اس اثنا میں اس بنک کے اداشدہ سرمایہ، ریزرو فنڈ سرکاری اور نجی امانتوں اور نقد روپے میں حیرت انگیز ترقی ہوئی ہے جیساکہ نقشۂ ذیل سے معلوم ہوگا:۔

## امپیریل بنک آف انڈیا کا سرمایہ۔ زرِ محفوظ۔ امانتیں اور نقد رقوم

| سال | اداشدہ سرمایہ | زرِ محفوظ | سرکاری امانتیں | نجی امانتیں | نقد روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳۱۔ دسمبر | لاکھ روپے | لاکھ روپے | لاکھ روپے | لاکھ روپے | لاکھ روپے |
| ۱۹۲۱ | ۵۶۲ | ۴۱۲ | ۶۸۰ | ۶۵۷۷ | ۱۳۶۰ |
| ۱۹۲۲ | ۵۶۲ | ۴۳۳ | ۱۴۱۵ | ۵۷۰۰ | ۱۵۰۷ |
| ۱۹۲۳ | ۵۶۲ | ۴۵۵ | ۸۵۶ | ۷۴۱۹ | ۱۵۰۱ |
| ۱۹۲۴ | ۵۶۲ | ۴۸۰ | ۷۵۰ | ۷۶۷۱ | ۱۵۶۰ |
| ۱۹۲۵ | ۵۶۲ | ۴۹۲ | ۵۴۶ | ۷۷۸۳ | ۱۷۴۶ |
| ۱۹۲۶ | ۵۶۲ | ۵۰۹ | ۶۴۵ | ۷۳۸۹ | ۲۰۹۰ |
| ۱۹۲۷ | ۵۶۲ | ۵۲۴ | ۷۲۰ | ۷۲۰۷ | ۱۰۸۹ |
| ۱۹۲۸ | ۵۶۲ | ۵۳۹ | ۷۹۵ | ۷۱۳۰ | ۱۰۵۸ |
| ۱۹۲۹ | ۵۶۲ | ۵۴۸ | ۷۶۰ | ۷۱۶۴ | ۱۴۰۰ |
| ۱۹۳۰ | ۵۶۲ | ۵۵۳ | ۷۳۷ | ۷۶۶۰ | ۱۳۰۴ |
| ۱۹۳۱ | ۵۶۲ | ۵۱۴ | ۸۳۲ | ۶۳۸۶ | ۱۱۰۴ |
| ۱۹۳۲ | ۵۶۲ | ۵۴۲ | ۷۰۷ | ۶۸۳۶ | ۲۰۹۷ |
| ۱۹۳۳ | ۵۶۲ | ۵۴۹ | ۶۴۴ | ۷۴۱۳ | ۱۵۶۰ |
| ۱۹۳۴ | ۵۶۲ | ۵۳۵ | ۶۷۲ | ۷۴۲۸ | ۱۸۹۷ |

بنک کی مالی حالت کا اندازہ لگانے کے لئے مندرجہ ذیل گوشوارے کا بغور مطالعہ مفید ثابت ہوگا

اِس سے یہ بھی معلوم ہوگا کہ بنک اپنا روپیہ کہاں کہاں لگاتا ہے اور کس قسم کا کاروبار کرتا ہے:-

## گوشوارہ امپیریل بنک آف انڈیا

۲۲ مئی ۱۹۳۶ء

| اثاثہ | ہزار روپے | ہزار روپے |
|---|---|---|
| جو روپیہ نفع پر لگایا گیا: | | |
| سرکاری کفالتوں میں | ۴۱۲۵۶۸ | |
| امپیریل بنک ایکٹ ۱۹۲۰ء کے ماتحت منظور شدہ دیگر کفالتوں میں | ۹۱۱ | ۴۱۳۷۷۹ |
| جو روپیہ قرض دیا گیا:- | | |
| اُدھار | ۳۵۵۵۸ | |
| نقد اور اصل سے زائد رقومات | ۱۸۳۲۵۲ | |
| بلوں کی خرید اور اُن پر بٹہ کاٹنے میں | ۳۸۸۳۶ | ۲۵۷۶۴۶ |
| ضبط شدہ حصص | | ۲۳۲۰۶ |
| متفرقات | | ۶۸۰۴ |
| سونا | — | — |
| نقد:- | — | — |
| پاس اور ریزرو بنک میں | ۲۰۶۶۸۷ | |
| دوسرے بنکوں کے پاس | ۱۵۱۳ | ۲۰۸۲۰۰ |
| روپے | | ۹۰۹۶۳۵ |

| موجبات | ہزار روپے | ہزار روپے |
|---|---|---|
| سرمایہ:- | | |
| منظور شدہ | | |
| کل ۲۲۵۰۰۰ روپیہ جو پانچ پانچ سو کے حصوں میں تقسیم ہے | ۱۱۲۵۰۰ | |
| کل ۲۲۵۰۰۰ روپے جو پانچ پانچسو کے حصوں میں تقسیم ہو | ۱۱۲۵۰۰ | |
| وصول شدہ | | |
| ۷۵۰۰۰ روپیہ جو پانچ پانچسو روپے کے حصوں میں تقسیم ہے مکمل اور پانچ پانچسو روپے کے ۱۵۰۰۰۰ حصوں میں سے صرف ۱۲۵ روپے | ۱۸۷۵۰ | ۵۰۶۲۵۰ |
| ادا شدہ | | |
| حصہ داروں کے محفوظ موجبات ۱۵۰۰۰۰ حصوں میں ۳۷۵ روپے | ۵۶۲۵۰ | |
| فی حصہ | | ۵۴۷۵۰ |
| ریزرو فنڈ | | ۷۹۰۱۰۰ |
| امانتیں | | ۸۵۳۵ |
| متفرقات | | |
| روپے | | ۹۰۹۶۳۵ |



# بادۂ جذبات

(از پروفیسر رگھوپتی سہائے فراقؔ گورکھپوری، ایم۔اے)

## پہلا دَور

ہر نالہ تیرے درد سے اب اور ہی کچھ ہے
ہر نغمہ سرِ بزمِ طرب اور ہی کچھ ہے

اربابِ وفا جان بھی دینے کو ہیں تیار
ہستی کا مگر حسنِ طلب اور ہی کچھ ہے

یہ کام نہ لے نالہ و فریاد و فغاں سے
افلاک اُلٹ دینے کا ڈھب اور ہی کچھ ہے

اِک سلسلۂ راز ہے جینا کہ ہو مرنا
جب اور ہی کچھ تھا مگر اب اور ہی کچھ ہے

کچھ مہرِ قیامت ہے نہ کچھ نارِ جہنم
ہشیار کہ وہ قہر و غضب اور ہی کچھ ہے

مذہب کی خرابی ہے نہ اخلاق کی پستی
دنیا کے مصائب کا سبب اور ہی کچھ ہے

بیہودہ سری سجدے میں ہے جان کھپانا
آئینِ محبت میں ادب اور ہی کچھ ہے

کیا حسن کے اندازِ تغافل کی شکایت
پیمانِ وفا عشق کا جب اور ہی کچھ ہے

دُنیا کو جگا دے جو عدم کو بھی سُلا دے
سُنتے ہیں کہ وہ روزِ وہ شب اور ہی کچھ ہے

آنکھوں نے فراقؔ آج نہ پوچھو جو دکھایا
جو کچھ نظر آتا ہے وہ سب اور ہی کچھ ہے

## دُوسرا دَور

یہ موت و عدم، کون و مکاں اور ہی کچھ ہے
سُن لے کہ مرا نام و نشاں اور ہی کچھ ہے

اتنا تو یقیں ہے کہ وہی ہیں تری آنکھیں
مجھ کو بھی مگر وہم و گماں اور ہی کچھ ہے

شعلوں میں وہ انداز کہاں سوزِ نہاں کے
اُٹھتا ہے جو دل سے وہ دھواں اور ہی کچھ ہے

اِک کیفیتِ راز ہے غم ہے نہ مسرت
اس بزمِ محبت میں سماں اور ہی کچھ ہے

جو مرحلۂ قربت و دُوری سے گذر جائے
سُنتے ہیں کہ وہ جذبِ نہاں اور ہی کچھ ہے

یا درد کے نغموں میں بھی ہے تیری ہی آواز
یا پردۂ سازِ رگِ جاں اور ہی کچھ ہے

یہ نیند کا جھونکا تو نہیں بےخودیٔ عشق — ہشیار کہ وہ خوابِ گراں اور ہی کچھ ہے
اب موت بھی ہے گردِ رہِ کوچۂ جاناں — ان منزلوں میں عمرِ رواں اور ہی کچھ ہے
اچھے ہیں جہاں ہیں مگر اے امنِ جاناں — پاتے ہیں جو تجھ میں وہ اماں اور ہی کچھ ہے
بجلی کے چمکنے میں کہاں عشق کی گرمی؟ — وہ شعلۂ لرزاں وتپاں اور ہی کچھ ہے
جو زخم کھلا دے جو مرا رنگ اڑا دے — وہ فصلِ گل و فصلِ خزاں اور ہی کچھ ہے
اک خوابِ پریشاں سے ہیں اس دور کے آثار — ہشیار کہ اب رنگِ جہاں اور ہی کچھ ہے
اک چیز ہے نیرنگیٔ روداد محبت — لیکن بحدیثِ دگراں اور ہی کچھ ہے

شاعر ہیں فراق اور بھی اس دور میں لیکن
یہ رنگِ بیاں رنگِ زباں اور ہی کچھ ہے

## تیسرا دَور

وحشت نہ زیادہ ہے نہ کم اور ہی کچھ ہے — اس دل میں وہ آ ہوئے حرم اور ہی کچھ ہے
گو دل میں ترا لطف و ستم اور ہی کچھ ہے — آنکھوں کا تری قول و قسم اور ہی کچھ ہے
آباد ہے انسان کے دم سے بھری دنیا — یہ قافلۂ راہِ عدم اور ہی کچھ ہے
ہم سینہ سپرِ تیرِ قضا سے بھی رہے ہیں — لیکن تری تلوار کا دم اور ہی کچھ ہے
یہ داغ ہیں وہ پھول مگر دیکھیے رفتار — وہ اٹھتا ہوا نقشِ قدم اور ہی کچھ ہے
جس میں نئی دنیا کا تماشا نظر آئے — سنتے ہیں کہ وہ ساغرِ جم اور ہی کچھ ہے
تو سامنے ہے، ہجر تو کیونکر اسے کہیے — اس وقت مگر دل کو بھرم اور ہی کچھ ہے
احساس بس احساس ہے۔ یہ رنج و خوشی کیا — اے عشق تجھے کارِ اہم اور ہی کچھ ہے
کچھ چھلکے ہوئے حسن کا انداز ہے اس میں — اب درد زیادہ ہے نہ کم اور ہی کچھ ہے
گو عشق سے کچھ حسن کی بدلیں نہیں آنکھیں — اب دل کی خوشی اور ہے غم اور ہی کچھ ہے
ہوتی ہیں تہیں کالی گھٹاؤں میں بھی لیکن — اس زلفِ گرہ گیر میں خم اور ہی کچھ ہے
اس چشمِ سیہ مست کی نیت نہیں کھلتی — دل کا بھی مگر بھید بھرم اور ہی کچھ ہے
اس سے تو ترے کوچے کی راہیں نہیں ملتیں — یہ مرحلۂ دیر و حرم اور ہی کچھ ہے
برباد ہوں آباد ہوں عنوانِ دگر سے — صحرائے عدم باغِ ارم اور ہی کچھ ہے

اوجھل نگہِ شوق سے ہے دل میں بھی آکر — اس راہ میں وہ شوخیِ رم اور ہی کچھ ہے
کچھ ملنے لگا ہے تری آنکھوں کا پتہ بھی — اب وحشتِ دل تیری قسم اور ہی کچھ ہے

دل جس کو ترستا ہے فراقِ اہلِ وفا کا
وہ لطف و کرم جور و ستم اور ہی کچھ ہے

---

# جذباتِ بیخود

(از منشی رضی احمد بیخود غازیپوری (بنارس)

کتنی شیشے میں ہے شراب نہ پوچھ — اے مرے محتسب حساب نہ پوچھ
پرتوِ حسنِ لاجواب نہ پوچھ — جس کا پردا ہے آفتاب نہ پوچھ
مستقل مسکرا کے غنچوں نے — دل کیا خستہ و خراب نہ پوچھ
اب ٹھہرتی نہیں نظر بھی کہیں — کاوشِ طرزِ انتخاب نہ پوچھ
حسن کی بارگاہِ عالی میں — کون ہوتا ہے باریاب؟ نہ پوچھ
رنج سہتے ہیں شکر کرتے ہیں — غم نصیبوں کی پیچ و تاب نہ پوچھ
درد اٹھتا ہے خونِ دل ہو کر — رنگِ موجِ شرابِ ناب نہ پوچھ
زندگی خواب تھی کہ بھول گیا — مجھ سے تعبیرِ حسنِ خواب نہ پوچھ
اِک نفس نے بدل دی دنیا ہی — شوخیِ رنگِ انقلاب نہ پوچھ
مستیِ چشمِ ساقیِ دوراں — پھر اٹھا جھوم کر سحاب نہ پوچھ
عینِ خشکی ہے موجِ دریا بھی — تشنگیِ لبِ سراب نہ پوچھ

کن تبسم شعار آنکھوں نے
مجھکو بیخود کیا خراب نہ پوچھ



# سنسکرت ڈرامہ[1]

(از پروفیسر رگھوپتی سہائے فراق گورکھپوری۔ ایم۔ اے)

آپ نے جب کبھی ننھے مُنّے بچّوں کو کوئی کہانی سُنائی ہوگی جس میں ہونی یا اَن ہونی کسی طرح کی بھی بات ہو تو اکثر بچوں نے آپ سے پوچھا ہوگا کہ کیا سچ مچ ایسا ہوا تھا۔ دراصل بچّے صرف کہانی سُن کر خوش نہیں ہوتے بلکہ اُن کو کہانی کا پُورا مزا جب آتا ہے جب اُنھیں یہ یقین ہو جائے کہ کہانی صرف باتیں ہی باتیں نہیں ہے بلکہ ایسا واقعی ہوا تھا۔ کون ایسا بیدرد بھائی یا باپ ہوگا، کون ایسی بیدرد ماں یا بہن ہوگی جو جن و پری کی کہانیوں کو بھی کسی بچّے کو جھوٹا بتا دے۔ جب بچپن کے دن بیت جاتے ہیں تو خیالی دنیا آنکھوں کے سامنے سے اُوجھل ہونے لگتی ہے۔ یقین کا گھروندا ٹوٹ جاتا ہے اور زندگی میں سچ اور جھوٹ کی دھوپ چھاؤں شروع ہو جاتی ہے۔ مگر ہم بڑے ہو کر بھی بچّے ہی رہتے ہیں۔ فرق صرف اتنا ہوتا ہے کہ بچّے صرف ہمارے کہنے سے کہانی کو سچ مان لیتے ہیں اور ہم آنکھوں سے بھی کہانی کا سچ ہونا دیکھنا چاہتے ہیں۔ ایک بار ایک لالہ صاحب پردیس گئے اور ایک بُڑھیا کی جھونپڑی میں جا کر کہا کہ "مَتوا! ذرا تمبا کو تو پلا دے"۔ بڑھیا نے چلم تیار کر کے دی اور پوچھا کہ آپ کہاں سے آتے ہیں۔ لالہ صاحب نے کہا "لنکا سے آ رہا ہوں"۔ بُڑھیا نے پوچھا "لنکا کیسے جلی؟" لالہ صاحب نے کہا کہ "صرف سُننا چاہتی ہو یا دیکھنا چاہتی ہو؟" بڑھیا کے منھ سے نکل گیا کہ "سُنا تو بہت ہے لیکن دیکھا نہیں"۔ لالہ صاحب نے کہا "اچھا میں آنکھوں سے لنکا جلنا دکھا دونگا" اور تمبا کو پی کر سُلگی ہوئی چلم چھپر پر اُلٹ دی اور فوراً آگ لگ گئی۔ لالہ صاحب نے کہا کہ مَتوا لنکا ایسے ہی جلی تھی۔ خیر بُڑھیا کو اور لالہ صاحب کو آپ جتنا بھلا برا کہنا چاہیں کہیں۔ لیکن اگر اپنے گھر میں یا پڑوس میں آگ نہ لگے تو لنکا کا جلنا ہم آپ سبھی دیکھنا چاہتے ہیں۔ شاعری میں، غزل میں، یا کبت میں، گیتوں اور دوہروں میں، مثنویوں یا کتھاؤں میں، رامائن میں، مہابھارت، شاہنامہ، آلھا میں، کتھا سرت ساگر میں، الف لیلا میں، چندر کانتا اور طلسم ہوشربا میں، ناولوں اور چھوٹی بڑی کہانیوں میں یہاں تک کہ سائینس کی کتابوں میں، تاریخ یا اتہاس کی کتابوں میں، جغرافیہ میں سفرناموں میں، اور اخبار میں چھپنے والی خبروں میں، عدالت کی کارروائیوں میں، سچ ہوتا ہے یا جھوٹ۔ اس کو تو ہم سے اچھا آپ

[1] یہ تقریر ۲۴ جولائی ۱۹۳۶ء کو لکھنؤ ریڈیو اسٹیشن سے براڈ کاسٹ ہو چکی ہے۔

جانتے ہونگے، لیکن بیان کے ساتھ ساتھ تصویریں بھی ان کتابوں اور اخباروں میں ہوتی ہیں۔ یہاں تک کہ سینما میں اصل کھیل کے پہلے روزانہ خبروں اور واقعوں کی چلتی پھرتی بولتی ہوئی تصویریں بھی دکھائی جاتی ہیں۔ آپ ہمارے دیس کے مشاعروں اور کوی کو سمیلنوں کو لے لیجئے۔ کتنے کوی اور شاعر ایسے ہوتے ہیں کہ جنم بھر میں جو کچھ بھی اُنھوں نے کہا ہے وہ روپیے آٹھ آنے میں چھپنے کے بعد ہم مول لیکر پڑھ سکتے ہیں۔ لیکن انھیں شاعروں کو ہم سیکڑوں روپیہ دیکر بُلاتے ہیں کہ سمیلن میں آئیں اور صرف پانچ سات منٹ تک اپنی دو ایک کوِتا اپنی زبان سے سُنا دیں۔ خیر شاعری ہو یا زندگی من ہی من میں کسی بات کو جانکر ہمارا دل پوری طرح خوش نہیں ہوتا۔ اور ہمارا کام نہیں چلتا۔ کوئی ہم سے کتنا ہی پریم یا محبت کرے یا ہماری عزت کرے لیکن اگر وہ سامنا ہونے پر اچھی طرح سلام نہ کرے، اچھی طرح ہم سے نہ بولے، اور اپنے چہرے اور آنکھوں سے اپنا پریم ہم پر ظاہر نہ کرے تو ہمارا جی کھٹا ہو جاتا ہے۔ دوستوں کی سچی دوستی، پریمیوں کا سچا پریم، میاں بیوی کی اور باپ بیٹے کی سچی محبت کبھی کبھی ادھ مری ہو گئی ہے، بلکہ مر گئی ہے۔ صرف اس لئے کہ محبت تو تھی لیکن ظاہر نہیں کی گئی، کبھی کبھی تو کُھل کر لڑ جھگڑ لینے سے پریم جی گیا ہے، بلکہ بڑھ گیا ہے۔ اور چُپ رہ جانے سے پریم مر گیا ہے یا بُری طرح گھائل ہو گیا ہے۔ اسی طرح ناٹک یا ڈرامہ پیدا ہوئے۔ جب دنیا کا بچپن تھا تو کسی بات کو کہنے سے پہلے کسی جذبہ جیسے خوشی، غصّہ، محبت، نفرت، ڈر، اُمید، حوصلہ، بیدلی، کو باتوں سے ظاہر کرنے کے پہلے آنکھ، چہرہ یا بدن کے دوسرے حصوں کو ہلا کر یا خاص روپ رنگ دیکر ہزارہا سال پہلے کے آدمی ظاہر کیا کرتے تھے۔ بھاشا کے پہلے بھیس، زبان کے پہلے اشاروں یا صورت کے ذریعہ سے دل کا حال بتایا جاتا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ آدمی نے ناچنا پہلے سیکھا اور گانا بعد کو۔ ناٹک سنسکرت کا لفظ ہے اور ڈرامہ یونانی زبان کا لفظ ہے اور دونوں کا مطلب ناچنا ہے۔ ناچنا کیا ہے؛ ہاتھ پاؤں اور پورے بدن کے اشاروں، حرکتوں اور روک تھام سے دل کے بھاؤ، دل کے خیالات کو بیان کرنے کے بدلے دِکھا دینا۔ مطلب یہ ہے کہ ناچنا بھی ایک طرح کی ایکٹنگ یا اداکاری ہے۔ جب ہم کسی خیال یا جذبے کو یا کسی واقعہ کو سنتے بھی ہیں اور دیکھتے بھی ہیں تو اُس کی سچائی کا بھی یقین ہو جاتا ہے۔ اور اس کا اثر بھی گہرا پڑتا ہے۔ اِس سلسلے میں آپ کو یہ بھی یاد دلا دوں کہ جس طرح کبھی کبھی ناچنے والا کچھ دیر تک گانا بالکل بند کر کے صرف ناچ دکھاتا ہے۔ اسی طرح ایک خاص قسم کا ناٹک یا ڈرامہ ایسا بھی ہوتا ہے جس میں دکھانے والے کچھ منہ سے نہیں بولتے، اُسے Pantomime یا Dumb show کہتے ہیں۔ ہاں تو دنیا میں ناٹک یا ڈراما یونھیں شروع ہوا کہ آنکھوں

سے آواز سے چہرے سے اور بدن سے بھاؤ بتائے جائیں. ٹھیک طرح سے غزل یا گیت گانا مرثیہ یا مجلس پڑھنا بلکہ روزانہ کی زندگی میں بات کے علاوہ بدن کو جو حرکت ہو جاتی ہے یا جو اشارے ہاتھوں سے ہو جاتے ہیں ان سب میں ڈراما یا ناٹک کا بھید چھپا ہوا ہے۔ اُردو کا پہلا ڈراما امانت کی اندر سبھا غزل، گیت، مرثیہ، مجلس اور سوز خوانی کا نتیجہ تھا. یونانی ناٹک Greek Drama کو لے لیجئے ٹریجیڈی (غم اور موت کے ڈرامے) اور کومیڈی (ہنسی اور خوشی) کے ڈرامے دونوں ڈایونیسس Dionysus یا بیکس (Bacchus) کی پوجا کے نتیجے تھے. جس طرح کسی بزرگ کی قبر یا درگاہ پر عرس خوانی یا قوالی کے وقت کچھ لوگوں کو حال آجاتا ہے اور وہ لوگ جھومنے یا ناچنے لگتے ہیں چین میں ناٹک یا تو تاتاریوں کی وجہ سے پیدا ہوا یا قومی گانے اور ناچنے سے پیدا ہوا۔ اسی طرح یورپ میں یونان اور روم کے ناٹکوں کے ہزار دو ہزار برس بعد جب یورپ میں عیسائی مذہب قائم ہو گیا تو اب سے قریب پانچسو برس پہلے کا ڈراما (Medieval Drama) گرجا گھروں میں شروع ہوا۔ ان ناٹکوں میں مذہبی گیت اور انجیل کے قصے کہانیاں ہوتے تھے.

ہمارے دیس کا سنسکرت ڈراما کیسے پیدا ہوا؟ بہت دنوں تک کہنے والے کہتے تھے کہ سنسکرت ناٹک یونانی ناٹک سے پیدا ہوا۔ لیکن جب اس بات کی کھوج کی گئی تو پتہ چلا کہ سنسکرت ناٹک بالکل قومی اور ملکی پیداوار ہے۔ سنسکرت ناٹک نے ہمارے دیس میں اور ہماری قومی زندگی میں جنم لیا، یہیں پلا بڑھا، پنپا اور لہلہایا۔ اس پر یونان، روم اور کسی دوسرے دیس یا قوم کا کوئی اثر نہیں تھا. سنسکرت ناٹک ٹھیٹھ اور خالص ہندوستانی چیز تھا۔ اگر آپ سنسکرت ڈراما کے جنم کا پتہ لگانا چاہتے ہیں اور اس کی جڑ تک پہونچنا چاہتے ہیں تو رگ وید کے اِن منتروں کو دیکھیئے جن میں دیوتاؤں اور دوسرے لوگوں کی آپس میں بات چیت (Dialogues) کا بیان ہے. جیسے سرما اور پنیوں کی بات چیت یما اور یمی کی بات چیت، پُرورو اور اُروسی کی بات چیت، اِن میں سے آخری بات چیت سیکڑوں بلکہ ہزارہا سال بعد کالیداس کے مشہور اور شاندار ناٹک وکرم اُروسی کی شکل میں ظاہر ہوئی۔ ویدوں کے کچھ ان منتروں کو جن میں بات چیت آگئی ہے بعد کے لوگوں نے بڑھاوا دیا۔ اُنھیں پھیلایا اور اُن سے کہانیاں بنائیں، اور اس طرح سنسکرت ناٹک بنایا بنا ہوگا. لیکن وہ ناٹک جسے کھیل کی شکل میں راس یا لیلا کی شکل میں لوگوں کے سامنے ایکٹ کر کے دکھایا جائے، اس کی شروعات کیونکر ہوئی؟ کھیلے جانے والے ناٹک کے جنم کا پتہ ٹھیک ٹھیک تو نہیں ملتا لیکن کچھ روایتیں اور کچھ لفظ یا نام ناٹک کے جنم کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ مثلاً ایکٹر یا اداکار کے لئے نٹ کا لفظ، اور ڈراما یا کھیل

کے لئے ناٹک کا لفظ سنسکرت لفظ نرت سے نکلے ہیں جس کا مطلب یہ ہے کہ ناچ ترقی کرتا
کرتا ناٹک بنا۔ آپ خواہ مخواہ ناچ کو صرف ایک مرد یا عورت کا ناچ کیوں سمجھتے ہیں۔ ہولی کے
موقع پر کیرتنوں میں اور دوسرے تیوہاروں میں کئی آدمی ملکر بلکہ جماعت کی جماعت ملکر ناچتی ہے۔ بلکہ
ناچنے والوں کی ٹولیاں بن جاتی ہیں، ایک کا ناچ دوسرے کے ناچ کا گویا جواب ہوتا ہے۔ اور اکثر
گانوں میں بھی سوال اور جواب یعنی منظوم بات چیت ہونے لگتی ہے۔

روایتوں کے مطابق ناٹک کو بھرت یا بھارت نامی شخص نے ایجاد کیا، اور گجراتی میں اب بھی
بھروت گانے والے کو کہتے ہیں۔ اس طرح معلوم ہوتا ہے کہ ناچ اور گانا بڑھتے بڑھتے ناٹک بنے سنسکرت
کی ہزاروں برس کی پرانی کتاب مہا بھاشیہ میں ان ناٹکوں کا ذکر ہے جو کھیل کر دکھائے جاتے تھے۔
کنس ودھ یعنی کرشن کے ہاتھوں اس کے ظالم ماموں راجا کنس کی موت، بلی بندھ یعنی راجہ بلی کس
طرح قسمت کی گردش سے ایک اصطبل میں باندھ دیے گئے تھے، اور ایسی ہی اور بہت سے ناٹکوں
کا ذکر ہے۔ یہ ناٹک اب ملتے نہیں۔

روایت ہے کہ ناٹک کے موجد بھارت نے دیوتاؤں کے سامنے ایک ناٹک کروایا تھا جس میں
وشنو کی استری یعنی لکشمی کے سوئمبر کا کھیل دکھایا گیا تھا۔ کئی سو برس کی روایتوں نے سری کرشن جی
اور گوپیوں یعنی برندابن کی وہی بیچنے والی چنچل کنواری لڑکیوں کو رہس لیلا اور سنگیت کے لئے چن
لیا ہے۔ اس لیلا میں گانا بجانا اور ناچ سب ہی شامل ہیں

روایت ہے کہ مہابھارت کی کتھا کو ویاس جی بولتے جاتے تھے، اور گنیش جی لکھتے جاتے تھے
جب کئی لاکھ شعر یعنی اشلوکوں کی یہ کتاب ختم ہوگئی تو ویاس نے کہا کہ میرے دل کا حوصلہ پورا نہیں ہوا
مجھے شانتی نہیں ملی۔ تب گنیش جی نے ویاس منی سے کہا کہ کرشن لیلا لکھو اور سری مد بھاگوت ویاس
جی نے بنایا۔

لیلا اور ناٹک یا ڈرامہ میں بہت نزدیکی رشتہ ہے۔ کچھ ایسی بات دھیان میں آتی ہے کہ وشنو
اور کرشن کی بھگتی اور پوجا یعنی دونوں دیوتاؤں کی روایتوں کے میل جول سے سنسکرت ناٹک نے
جنم لیا۔ یہ روایتیں یا کتھائیں بہت رنگین اور رسیلی ہیں، اور دل کے گہرے بھاؤں کو یہ لیلائیں اُکسا
دیتی ہیں، اور ایک ایک بات پر یا تو آنکھوں میں آنسو بھر آتے ہیں یا دل میں گدگدی پیدا ہوتی ہے
ان دیوتاؤں کی کتھاؤں اور لیلاؤں سے شروع ہوکر سنسکرت ڈرامہ خوب پھلا پھولا اور پروان چڑھا
...نا پورا رنگ روپ دکھلاتا ہوا اب سنسکرت ڈراما آگے بڑھا۔ اس کا پتہ ان سب ناٹکوں سے ملتا ہے

جو زمانے کے ہاتھوں سے اب تک بچے ہوئے ہیں اور برباد نہیں ہوئے۔ پھر ناٹک کا پورا علم اور اُس کے قاعدے قانون مقرر ہو گئے، اس فن اور اس علم کا نام ہزاروں برس پہلے ناٹیہ شاستر رکھا گیا۔

ساہتیہ درپن جو ایک بہت پرانی کتاب ہے، اس میں لکھا ہے کہ اونچے قسم کا ناٹک روپک کہلاتا ہے، اور معمولی ناٹک اُپ روپک کہلاتا ہے۔ پھر روپک کے دس قسم اور اُپ روپک کے اٹھارہ قسم بتائے گئے ہیں۔

سنسکرت ناٹک میں ایک خاص بات یہ ہوتی ہے کہ ناٹک کا خاتمہ موت اور غم، رونے اور پیٹنے پر کبھی نہیں ہوتا، یعنی ٹریجیڈی لکھنا منع ہے۔ دوسری خاص بات یہ ہے کہ نثر میں معمولی بول چال کے ساتھ ساتھ بیچ بیچ میں رنگین اور بھاؤں سے بھری ہوئی شاعری ملتی ہے۔ بولیاں بھی دو زبانوں یا بھاشاؤں میں ہوتی ہیں۔ بڑے آدمی سنسکرت میں اور معمولی لوگ اور عورتیں پراکرت میں بات چیت کرتے ہیں۔ سنسکرت ڈراما بڑی ملی جلی ہوئی چیز ہے۔ دل کو خون کر دینے والا غم اور دل کو باغ باغ کر دینے والی خوشی ساتھ ساتھ ملیں گے۔ ناٹک کا مسخرا یا نقال (Jester) جسے سنسکرت ڈرامے والے ودوشک کہتے ہیں اس وقت بھی کھل کر مذاق کرتا ہے جب ہیرو اور ہیروئن (نایک اور نایکا) مصیبت، غم اور ناامیدی کے سمندر میں ڈوب رہے ہوں۔ لیکن جیسا بتایا جا چکا ہے ڈرامے کا خاتمہ کبھی موت اور رونے پیٹنے پر نہیں ہوتا۔ کوئی ہندو تیوہار بھی غم اور ماتم کا تیوہار نہیں ہے۔ ناٹک کے دوران میں دل دکھانے والی، بیچین کر دینے والی، ڈرا دینے والی اور ہمت و حوصلہ توڑ دینے والی جتنی باتیں آتی ہیں وہ سب اخیر میں ڈھارس اور امید اور خوشی سے بدل جاتی ہیں۔

سنسکرت ناٹک لکھنے والے صرف دل کا خون کرنا نہیں جانتے تھے، بلکہ ہماری ہنسی، ہمارے آنسو اور ہمارے دل کے خون کو ملا کر ہمارے گھائل دل کے لئے مرہم بھی بنا دیتے تھے۔ اسٹیج پر وہ مصیبت جو دیکھی نہ جائے، ایسی بد دعا یا شاپ جس سے لوگ ڈر جائیں، تہذیب سے گری ہوئی کوئی بات خون اور موت دکھانے کی سخت ممانعت تھی۔

اس لحاظ سے سنسکرت ناٹک یونانی ناٹک سے، روم کے ناٹکوں سے خون آلود خاصکر سنیکا کی ٹریجیڈی (The Senecan Tragedy of Blood and horror) سے، انگریزی ناٹک سے بالکل الگ اور مختلف چیز رہی ہے۔ یہ بھی ایک مزیدار بات ہے، اور کچھ تعجب کی بات ہے کہ سنسکرت کے ہر ناٹک کا مسخرا یعنی ودوشک جس پر سب کو ہنسی آتی ہے، اور جس کی صورت شکل

پہناوا اور ہر بات بھدی بھونڈی اور ہنسنے والی چیز ہوتی ہے۔ جسے سب بیوقوف بناتے ہیں ہمیشہ کوئی نہ کوئی برہمن ہوتا ہے۔ یوں تو ہندوستان کا ڈراما یعنی سنسکرت ناٹک یونانی کومیڈی یا نقل سے کچھ کچھ ملتی جلتی ہوئی چیز ہے۔ لیکن ملکۂ الزبتھ کے زمانے کے انگریزی ناٹک اور خاصکر شیکسپیئر کے ناٹکوں سے کئی خاص باتوں میں سنسکرت ناٹک ملتا ہے۔ مثلاً سنسکرت ڈرامے میں ہر آدمی اپنے خاص اور نرالے رنگ روپ اور چال چلن طبیعت اور مزاج کو ظاہر کرتا ہے نہ کہ کسی خاص ذات یا پیشہ والوں کے مزاج اور طور طریقوں کو۔ یونانی ناٹک میں کہانی ایک دن ایک جگہ اور ایک واقع پر ختم ہوتی ہے۔ اس کو ارسطو نے وقت، جگہ یا سین اور کہانی یا پلاٹ کا ہونا (The Unity of Time, place and Action) بتایا ہے۔ سنسکرت ڈرامے میں پلاٹ تو ایک ہوتا ہے لیکن وقت اور مقام یا سین بدلتا رہتا ہے۔ اور اس لحاظ سے شیکسپیئر کے ناٹکوں سے سنسکرت ناٹک ملتا ہے۔ ایک اور بات میں دونوں میل کھاتے ہیں، یعنی غم اور خوشی، رونا اور ہنسنا، مصیبت اور چھیڑ چھاڑ، ہر ناٹک میں ساتھ ساتھ چلتے ہیں۔ شیکسپیئر کے یہاں بھی اور سنسکرت ناٹکوں میں بھی کہانی در کہانی (Plot and Underplot) اکثر ہوتی ہیں پلاٹ یا قصے کو آگے بڑھانے کے لئے کئی دونوں میں ایک طرح کی ترکیبیں کام میں لائی جاتی ہیں، جیسے چٹھی لکھنا، مُردوں کو جلا دینا، کسی کو بیوقوف بنانے کے لئے اُسے اسٹیج پر دھوکے سے نشہ پلا دینا، کتنے مزے کی بات ہے کہ دو ڈھائی ہزار برس کے زمانے کا فرق چھ ہزار میل دونوں ملکوں میں فرق، اور بھاشا، دیس، رہن سہن کا فرق ہوتے ہوئے بھی انگریزی ناٹک اور سنسکرت ناٹک اتنے طریقوں سے ملتے جلتے ہیں۔

سنسکرت کے ہر ناٹک میں ایک خاص قسم کی تمہید ہوتی ہے، یعنی شروعات (Prologue) جس میں دعا آشیرواد (نندی) مانگتے ہیں یا دیتے ہیں، پھر اسٹیج کا منیجر اور ایک دو کھیل دکھانے والے آپس میں بات چیت کرتے ہیں، اور ناٹک کے لکھنے والے کی تعریف، پبلک کو خوش کرنے کی باتیں، پرانے واقعات اور نئے زمانے کی باتیں ہوتی ہیں، جن سے کہانی پر روشنی پڑے۔ ہر سنسکرت ناٹک میں کئی ایکٹ اور سین ہوتے ہیں، اور نئے ایکٹ کے پہلے ایک درمیانی سین (Inter Lude) ہوتا ہے جسے وِشکمبھ یا پرویشکا کہتے ہیں۔ جسے یا تو ایک آدمی ادا کرتا ہے یا دو آدمی بات چیت کے ذریعہ سے ادا کرتے ہیں۔ اسی طرح تماشا دیکھنے والوں کو پیش آنے والے واقعات کے لئے تیار کر دیا جاتا ہے۔ ہر ناٹک کا خاتمہ پر سارے ملک کی بھلائی اور خوشحالی

کے لئے دعا مانگی جاتی ہے۔ ایک سنسکرت ناٹک ایک ایکٹ سے لیکر دس ایکٹ تک لمبا ہوتا ہے مثلاً نایکا میں چار ایکٹ اور پرہسن یعنی نقل میں صرف ایک ایکٹ ہوتا ہے۔ پُرانے زمانے میں تھیٹر یا آجکل کی طرح کے اسٹیج نہیں تھے۔ ناٹک شاہی محلوں کے سنگیت شالہ (Concert Room) میں کھیلے جاتے تھے۔ ڈراپ سین یا پردا بیچ سے کھل جاتا تھا، یہ پردا عام طور پر اسٹیج کے پیچھے ہوتا تھا، آگے نہیں ہوتا تھا۔ سب چیزیں اسٹیج پر دکھائی نہیں جاتی تھیں، بہت کچھ باتیں لوگ فرض کر لیتے تھے۔ یہی شکیسپیر کے زمانے میں ہوتا تھا۔ پردہ کے پیچھے (Green room or retiring room) ہوتا تھا جسے نیپتھیہ کہتے تھے۔ اور کھیل دکھانے والے پردے کو ذرا سا جھٹکا دیکر بیچ میں کھل جانے والے راستے سے اسٹیج پر نکل آتے تھے۔ لڑائی کے ہتھیار، کرسیاں، سنگھاسن یا تخت، رتھ اور سواریاں سب اسٹیج پر موجود ہوتے تھے۔ دنیا اور جنت کے رہنے والوں میں اکثر مڈبھیڑ ہو جاتی تھی۔ اس لئے آسمانی رتھوں یا وِمانوں کے اُترنے کا بھی انتظام اسٹیج پر تھا۔

اِن ناٹکوں کو دیکھنے کون لوگ تھے؟ آج کل کی طرح یا شیکسپیئر کے زمانے کی طرح ٹکٹ خرید کر کچھ امیروں کے ساتھ، ہزاروں غریب، کسان، مزدور، دوکاندار اور ملازم پیشہ لوگ سنسکرت ڈراما نہیں دیکھتے تھے۔ زیادہ تر راجہ گھرانا اور سیکڑوں برہمن، سردار اور دربار سے تعلق رکھنے والے رئیس، عہدہ دار اور سرکاری ملازم یا رئیسوں کے ملازم یہ کھیل دیکھتے ہوں گے۔

یہ مختصر کہانی ہے سنسکرت ناٹکوں کی، جو اب سے قریب ڈھائی تین ہزار برس پہلے شروع ہوکر قریب ایک ہزار برس تک لوگوں کے دلوں کو گرماتے اور لوگوں کو ہنساتے، رُلاتے، بہلاتے اور زندگی کے بھید بھرم بتاتے رہے۔

---

# جذباتِ منوّر

ازحضرت منوّر لکھنوی

ساحلِ بحر پہ گو لاکھ صدف چاک کئے — جستجو جس کی تھی ہم کو وہی گوہر نہ ملا

فضول سلب ہوئی صبر و ضبط کی طاقت — نہ ہم کو سوزِ دروں آشکار کرنا تھا

ہوائے گلشنِ دہر اسقدر ہے کیف انگیز — گذرا ادھر سے ہوا جس کسی کا جھوم گیا

ہر اک سے پوچھتا ہوں تفصیل مشکلوں کی — یوں دل کی طاقتوں کا اندازہ کر رہا ہوں

اُف رے یہ کد و کاوش اور اس پہ بھی گلشن میں — جس پھول کے طالب ہیں وہ پھول نہیں ملتا

# حُبِّ وطن

ازمہاشہ جیمنی سرشار، خیرپور (سادات)

انا کہ تیرے پاس ہیں لعل و گہر بہت
حق نے عطا کیا ہے تجھے مال و زر بہت

دلکش وسیع و سربفلک ہیں مکاں ترے
محتاجِ لطف سیکڑوں پیر و جواں ترے

تیری نگہ رفیع ہے یہ جانتا ہوں میں
احباب میں وقیع ہے یہ مانتا ہوں میں

اندوہ و فکر و کاہش و کلفت سے دور ہے
آنکھوں میں تیری نور ہے دل میں سُرور ہے

بجلی کے قمقموں سے ہے پُرنور گھر ترا
پُرلطف قہقہوں سے ہے معمور گھر ترا

تجھکو خدائے پاک نے انساں بنا دیا
اور اس پہ طرّہ یہ کہ سخنداں بنا دیا

شہرت ہے تیری فکرِ فلک رس کی چار سو
نازاں ہے تیری ذات پہ دنیائے رنگ و بو

دنیا کو فخر و ناز ہے تیرے کمال پر
حیرت میں اِک جہاں ترے جاہ و جلال پر

خود حُسن تیرے عشق کا سائل ہے یہ درست
شان و شکوہ کا ترے قائل ہے یہ درست

ہے تیری خوبیوں کا زمانے کو اعتراف
تجھ میں ہزار وصف ہیں لیکن خطا معاف

حُبِّ وطن جو دل میں نہیں سب فضول ہے
خالی ہے رنگ و بُو سے تو کاغذ کا پھول ہے

حُبِّ وطن ہے عقل ہو جیسے دماغ میں
حبِ وطن ہے تیل ہو جیسے چراغ میں

حبِ وطن ہے جیسے ہو مستی شراب میں
حبِ وطن ہے ولولے جیسے شباب میں

حبِ وطن ہے پھول میں جس طرح رنگ و بو
حبِ وطن ہے پہلو میں دل، دل میں آرزو

حبِ وطن ہے دیدۂ بینا کی روشنی
حبِ وطن ہے چاند کی جس طرح چاندنی

حبِ وطن ہے جلوۂ خورشید کی چمک
حبِ وطن ہے سبزۂ بیگانہ کی لہک

حبِ وطن ہے پھول چمن میں ہو جس طرح
حبِ وطن ہے روح بدن میں ہو جس طرح

حبِ وطن ہے عشقِ نوآموز کا سرور
حبِّ وطن ہے حسنِ جہاں سوز کا غرور

حبِ وطن ہے لعلِ بدخشاں کا رنگ و آب
حبِ وطن ہے گوہرِ غلطاں کی آب و تاب

حبِ وطن ہے جوہرِ عالی کہیں جسے
حبِ وطن ہے شانِ جلالی کہیں جسے

حبِ وطن وفورِ شجاعت کا نام ہے
حبِ وطن لہو کی حرارت کا نام ہے

دل نرم ہو بشر کا لہو گرم چاہیئے
جو یہ نہیں تو آدمی کو شرم چاہیئے

# نقوشِ بہزاد

(حضرت بہزاد فاطمی نبیرۂ علامہ شاد عظیم آبادی)

دل کی زاہد نماز کیا جانے
غم پرستی کا راز کیا جانے

زخمِ بسمل کا ذوقِ بیتابی
شورشِ امتیاز کیا جانے

دل کا آئینہ توڑنے والا
سعیِ آئینہ ساز کیا جانے

کس لئے جھک گئی جبیں اپنی
سنگِ درگاہِ ناز کیا جانے

عشق کے دم سے لطفِ محفل ہے
حسنِ خود بیں یہ راز کیا جانے

کیا گذرتی ہے خرمنِ دل پر
شعلۂ برقِ ناز کیا جانے

بت پرستی بھی حق پرستی ہے
کعبۂ امتیاز کیا جانے

کس کے کس کے جگر پہ تیر لگے
یار کی چشمِ ناز کیا جانے

حق پرستی کو میری اے بہزاد!
یہ طلسمِ مجاز کیا جانے

*

# ہندوستان میں چھاپہ خانوں کا پہلا دور

(۱۵۵۶ء لغایت ۱۸۰۰ء)

از مسٹر پیارے لال شاکر (میرٹھی)

ہندوستان میں چھاپہ خانوں کے آغاز کے متعلق معلومات قریب قریب معدوم ہیں۔ دو چار کتابیں ہیں بھی تو اُن غیر ملکی زبانوں میں ہیں جن سے اہلِ ہند استفادہ نہیں کرسکتے۔ انسائیکلوپیڈیا برٹینیکا سے بالعموم تمام طلب مسائل پر کچھ نہ کچھ روشنی مل جاتی ہے، لیکن اس باب میں وہ بالکل خاموش ہے۔ دوسری طرف بالفور کی "سائیکلوپیڈیا آف انڈیا" نے ہندوستان میں مطابع کی تاریخ پر جو بیان درج کیا ہے، اُس میں سولہویں اور سترھویں صدی کے مطابع کو بالکل نظرانداز کردیا ہے۔ اُس کے بیان کے مطابق ہندوستان میں مطبع کا آغاز ۱۷۱۱ء میں اُس زمانے میں ہوا جب ٹرنکوبار میں "پراٹسٹنٹ" مشنریوں نے اپنی خدمات کا سلسلہ شروع کیا تھا۔

زمانۂ حال میں سب سے پہلے "منگلور میگزین" (کرسمس ۱۹۰۱ء) نے ہندوستان میں چھاپہ خانوں کے آغاز کے باب میں تحریر کیا تھا کہ "ہندوستان میں سب سے پہلی کتاب ۱۵۷۷ء میں کوچین میں طبع ہوئی"۔ اس اعلان نے ایک معنی میں سنسنی پیدا کردی۔ متعدد اخبارات و رسائل نے اس بیان کی مخالفت و تائید میں مضامین شائع کئے۔ سب سے زیادہ "مدراس میل" نے اِس بحث میں حصہ لیا۔ اُس نے اپنی اشاعت مورخہ ۸ ر مارچ ۱۹۰۱ء میں لکھا تھا:۔

"سر ولیم ہنٹر نے امپیریل گزیٹیر آف انڈیا (جلد چہارم ص۲۱۲) میں تحریر کیا ہے کہ ہندوستان میں سب سے پہلی کتاب ۱۵۷۷ء میں کوچین کی جیسویٹ سوسائٹی نے طبع کی۔ اسی قسم کا ایک بیان لفٹننٹ ایچ۔ اے۔ین براؤن نے اپنی کتاب "ہینڈ بک آف پورٹس آف انڈیا اینڈ سیلون" (ص۹۳) میں درج کیا ہے۔ یہ دونوں بیانات غلط ہیں۔ جیسویٹ پادری گوا میں سولھویں صدی کے اول نصف میں آئے۔ فونسیکا نے "ہسٹری آف گوا" (ص۵۹) میں لکھا ہے کہ انھوں نے گوا میں آنے کے تھوڑے دِنوں بعد یورپ سے دو پریس منگائے اور اُنھیں اپنے دو کالجوں، سینٹ پال اور ریشول میں نصب کیا۔ یہ دونوں کالج ۱۵۴۲ء میں قائم ہوئے اور روز افزوں ترقی کررہے تھے۔ اِن کالجوں کے اسٹاف میں کئی نامی گرامی ہستیاں شامل تھیں مثلاً سینٹ فرانسس زیویر۔۔۔۔۔۔ گوا میں یہ پریس ۱۵۵۶ء میں آئے، یعنی واسکوڈی گاما کے

ہندوستان آنے کے ۵۹ برس بعد جسویٹ پادری غیر معمولی طور پر سرگرم تھے۔ ترقی کے دلدادہ تھے، اور خاص طور پر کوشاں تھے کہ سائنس ولٹریچر کی کسی شاخ کو ہاتھ لگائے بغیر نہ چھوڑیں گے۔ ان حالات میں یہ کیونکر یقین کر لیا جائے کہ ان لوگوں نے دونوں پریسوں کو ۷۲ برس تک اپنے یہاں بیکار پڑا رہنے دیا۔ ۱۵۴۱ء میں گوا کے وائسرائے جان ڈی کیسٹرو کو شاہ پرتگال جان سوم نے حکم دیا تھا کہ گوا کے اُن دیہات میں جہاں مسیحی خاندان پائے جاتے ہیں، ابتدائی مدارس قائم کئے جائیں۔ اس حکم کی تعمیل ہوئی اور مسیحی بچوں کو مذہبی تعلیم کے لئے سینٹ فرانسس زیویر نے "مسیحی تعلیم کا خلاصہ" بطور سوال و جواب تیار کیا جو ۱۵۵۷ء میں طبع ہوا۔" (اورینٹل کانکویسٹ جلد اول ص۱، ہسٹری آف گوا ص۹)

اس خط کی اشاعت کے بعد ہندوستان کے اخبارات کے علاوہ غیر ملکی اخبارات بھی اس بحث میں شریک ہو گئے۔ اس سلسلے میں بشپ میڈلی کاٹ کا وہ مضمون خصوصیت کے ساتھ قابلِ ذکر ہے جو آپ نے رسالہ ٹبلٹ میں شائع کیا تھا۔ آپ نے ہندوستان کے اول مطبع کا صحیح زمانہ تعین کر کے اس بحث کو گویا ختم کر دیا۔

(۱) گوا ۱۵۵۶ء جیسویٹ پادریوں نے گوا میں آنے کے کچھ عرصہ بعد یورپ سے ڈیڑھ پریس منگائے اور اُن کو اپنے ڈیڑھ کالجوں میں نصب کیا۔ پریس ۱۵۵۰ء میں آئے تھے مگر معلوم ہوتا ہے کہ چند سال تک واقعی اُن سے کام نہیں لیا گیا۔ ۱۵۵۷ء میں سینٹ فرانسس زیویر نے "کاٹی کزم آف دی کرسچن ڈاکٹرن" (مسیحی تعلیمات، بطور سوال و جواب) مدون کی جو چھاپ کر شائع کی گئی۔ یہ سب سے پہلی کتاب تھی جو گوا[1] میں طبع ہوئی۔ جس کتاب سے یہ معلومات حاصل کی گئی ہیں، اُس کا بیان ہے کہ:-

"بچوں کی صحیح تعلیم کی غرض سے زیویر نے ایک کاٹی کزم تیار کی جو گوا میں ۱۵۵۷ء میں طبع ہوئی۔"

(اورینٹل کانکویسٹ مطبوعہ لسبن ۱۷۱۰ء جلد اول)

اسی کتاب میں مذکور ہے کہ کاٹی کزم کے علاوہ ایک پرائمر سے بھی کام لیا جاتا تھا جس کو فادر مارکس جارج نے تالیف اور فادر ٹامس اسٹیونس، ایک انگریز نے مقامی زبان میں ترجمہ کیا۔ اس بیان سے مترشح ہوتا ہے کہ ۱۵۵۷ء کی کاٹی کزم مقامی زبان میں نہ تھی، بلکہ پرتگالی زبان میں تھی۔ گوا کے مطبع کے متعلق جو یادداشتیں موجود ہیں، نیز بعض قدیم دستاویزوں سے بھی، اس بات کا ثبوت ملتا ہے کہ ہندوستان میں سب سے پہلی کتاب مالابار میں طبع ہوئی تھی۔

(۲) کوچین ۱۵۷۷ء گوا کی کاٹی کزم کی طباعت کے ۲۰ برس بعد ۱۵۷۷ء میں، یعنی کیکسٹن پریس کی سب سے پہلی کتاب کی طباعت کے کامل ایک صدی بعد جیسویٹ سوسائٹی کے ایک ہسپانوی ممبر جان گنسالوس نے

---

[1] پرتگیزی دور میں گوا ہندوستان سے الگ نہ تھا۔ بلکہ اس کا شمار بھی "ہندوستانی مقبوضات" میں تھا۔

سب سے پہلی بار ملائلم تامل زبان کے حروف کندہ کئے اور سینٹ فرانسس زیویر کی "مسیحی تعلیمات" کا ترجمہ کھرشتیہ و ناکم کے نام سے چھاپا۔ کہا جاتا ہے کہ اِس کتاب کا ایک نسخہ پیرس کے قومی کتبخانے میں اب تک موجود ہے۔

یہاں تک تو قدیم و جدید شہادتیں متفق ہیں، لیکن جب جان گنسالوس کے پریس کے مقام وقوع کو دریافت کرنے کی کوشش کیجاتی ہے تو مالابار کے دو مقام اِس اعزاز کا استحقاق جتاتے ہیں۔ روایات اگرچہ ویپی کوٹہ کے حق میں ہیں، لیکن تحریری شہادتوں سے کوچین اِس اعزاز کا مستحق ثابت ہوتا ہے۔ کوچین کے بااثر اخبار آرگس کی رائے پڑھ کر تعجب ہوتا ہے جو اُس نے اس بارے میں ظاہر کی ہے:-

"۔۔۔ یہ بات کچھ مخفی نہیں کہ سب سے پہلی کتاب کوچین میں طبع ہوئی۔ جیسوئیٹ پادری ۱۵۴۹ء میں کوچین میں آئے اور ۱۵۵۲ء میں یہاں کی عبادت گاہ باقاعدہ طور پر اُن کے حوالہ کی گئی۔ اُس زمانے میں مشنری خدمات کا مرکز گوا تھا۔ کوچین میں اُنکا کوئی اہم ادارہ نہ تھا۔۔۔" (آرگس مورخہ ۲۳ مارچ ۱۹۰۸ء)

یہ دعویٰ سراسر غلط ہے۔ کوچین کے قلعہ میں پادریوں کی قیام گاہ اور گرجہ گھر کے علاوہ سوسائٹی کا ایک کالج بھی تھا جس میں ۳۰۰ سے زائد طلباء زیرِ تعلیم تھے۔ خود سینٹ فرانسس زیویر اپنے گوا اور روم کے احباب کو کوچین کالج کے بارے میں بہت کچھ لکھتے رہتے تھے۔

ہم نے بیان کیا ہے کہ کوچین میں ملائلم تامل زبان میں کاٹی کزم طبع ہوئی تھی۔ ذرا اُن اسباب اور وجوہ پر بھی نظر ڈالنا چاہیئے جو اس کے محرک ہوئے۔ جیسوئیٹ سوسائٹی کی تاریخ میں مذکور ہے کہ سوسائٹی کے جنرل نے فادر ویلگنانی کو وزیٹر کی حیثیت سے گوا و مالابار کے صوبوں کے معائنہ کو بھیجا تھا۔ آپ ۴۴ پادریوں کے ساتھ ۱۵۷۴ء میں گوا پہونچے۔ اُس زمانے میں مغربی ساحل پر کچھ مذہبی بدمزگی پیدا ہوگئی تھی۔ فادر ویلگنانی اُن شکایات کو رفع کرنے کی غرض سے گوا سے مالابار تشریف لے گئے اور کلیسائے سینٹ ٹامس کے آرچ بشپ سے متعدد ملاقاتیں کیں۔ بالآخر یہ بات طے ہوئی کہ جیسوئیٹ سوسائٹی کے کارکن ویپی کوٹہ کی سکونت اختیار کریں اور عوام کی مذہبی تعلیم و تربیت میں آرچ بشپ اور اُن کے مددگاروں کا ہاتھ بٹائیں۔ اِن حالات میں اِس بات پر تعجب نہ ہونا چاہئے کہ انھیں سب سے پہلے کاٹی کزم کی طباعت کا خیال پیدا ہوا۔ گوا میں اِس طریقہ سے کام لیا جاچکا تھا۔ علاوہ بریں، کاٹی کزم کے ذریعہ سے مذہبی تعلیم دینا سب سے پہلا کام ہے جو تمام مسیحی فرقوں میں اختیار کیا جاتا ہے۔

فادر فرانسس ڈی سوزا لکھتے ہیں:-

"ہم نے مالاباری زبان میں کاٹی کزم کی طباعت کے کام کو ہاتھ لگایا۔ برادر جان گنسالوس نے چھپائی کے لئے چوبی ٹھپّے (بلاک) تیار کئے۔ یہ سب سے پہلی کتاب تھی جو ہندوستان میں چھپی، اور چونکہ ملیالم

بالکل نئی چیز تھی، علاقہ کے لوگوں نے بھی اُس کی خاطر خواہ قدر کی۔"

یہی رائے ویرا پولی کے مذہبی حلقہ کے رومن کیتھولک پادریوں کی ہے، جنھوں نے ۱۸۶۲ء میں کیرالا میں مسیحی مذہب کی تاریخ شائع کی ہے۔ اس "تاریخ" کے مصنف بشپ مارسیلی نس نے قدیم یادداشتوں نیز سولھویں اور سترھویں صدی کے مصنفین سے بہت استفادہ کیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں:۔

"... سینٹ پال کالج کے منتظمین نے قلعہ کوچین میں ۱۵۷۷ء میں ملائلم زبان میں ایک کاٹی کزم چھاپی، جس کے لئے جان گنسالوس نامی ایک جیسویٹ برادر نے ٹھپے بنائے تھے۔"

مسٹر جی میکنزی اپنی کتاب "ٹراونکور میں مسیحیت" میں وپی کوٹہ کے پریس کے بارے میں لکھتے ہیں:۔

"ہندوستان میں یہ پہلا مطبع نہ تھا۔ ۱۵۷۷ء میں ایک ہسپانوی، جان گنسالوس نے کوچین میں سب سے پہلی مرتبہ ملائلم تامل زبان کے حروف تیار کرکے ایک کاٹی کزم چھاپی تھی۔"

"اورینٹل کانکویسٹ" کے بیان کے علاوہ جو دیگر آرا ہم نے پیش کی ہیں اگرچہ نسبتاً زمانہ حال کی ہیں لیکن بیشتر قدیم یادداشتوں پر مبنی ہیں۔ ذیل میں دو اور شہادتیں ملاحظہ ہوں[1]:۔

(۱) "سب سے پہلی کتاب جو ٹائپ سے طبع ہوئی، جان گنسالوس کی طبع کردہ "مسیحی تعلیمات" ہے۔ ہمارے علم میں جان گنسالوس پہلا شخص ہے جس نے اول بار تامل حروف کندہ کئے۔"

(۲) "۱۵۷۷ء میں کوچین میں جان گنسالوس نے پہلی مرتبہ مالاباری تامل حروف لکڑی پر کندہ کئے جن کے ذریعہ سے "مسیحی مذہب کی ابتدائی تعلیم" ہندوستان میں اول کتاب کی حیثیت سے طبع ہوئی۔"

جان گنسالوس کا پریس کوچین کے پرتگالی قلعہ میں نصب تھا۔ ۱۷۵۰ء میں بھی ایک پریس قلعہ کوچین میں تھا۔ مگر ۱۵۷۷ء والے پریس کو اُس سے کچھ واسطہ نہیں۔ کوچین پر جب چھ ماہ کے محاصرہ کے بعد ڈچ قبضہ ہوا (۶ر جنوری ۱۶۶۳ء) تو اُنھوں نے کوچین کی اینٹ سے اینٹ بجادی۔ جیسویٹ پادریوں کو بہت زیادہ نقصان اُٹھانا پڑا۔ اُن کو خارج البلد کیا گیا۔ اُن کے متعدد راہب خانوں، شاندار کالج، دو شفاخانوں، بشپ کی قیامگاہ اور تیرہ گرجوں کا نام و نشان تک مٹا دیا۔ اکتوبر ۱۷۹۵ء میں کوچین پر انگریزوں کا تسلط ہوا۔ رہی سہی کسر ۱۸۰۶ء میں اُنھوں نے پوری کردی، یعنی پرتگالی دور کے تمام آثار کو بارود سے اُڑا دیا۔ بہت سی پبلک عمارات اور ایک عظیم الشان کتھیڈرل جو ڈچ لوگوں کی دستبرد سے بچ رہے تھے، اس بار وہ بھی مٹ گئے۔

(۳) پنی کیل ۱۵۷۸ء: ۱۵۷۸ء میں ایک مطبع موضع پُنی کیل (ضلع تنادلی) میں قائم ہوا۔ یہ موضع کیپ کامرن سے بیس میل کے فاصلہ پر واقع تھا۔ اور اُس زمانے میں موتیوں کی پیداوار و تجارت کا خاص مرکز تھا۔ یہ مطبع

[1] ہر دو شہادتوں کا ماخذ لاطینی زبان کی دو کتابیں ہیں جو ۱۷۹۶ء و ۱۷۹۴ء میں روم میں طبع ہوئیں۔

فادر جان ڈی فیر یا نے قائم کیا تھا۔ اُس زمانے میں کورومنڈل کے ساحل کی زبان تامل تھی۔ پادری صاحب مذکور نے تامل زبان کے حروف خود کاٹے اور پھر اُن کو ڈھال کر مذہبی تعلیم کے لئے کئی چھوٹی چھوٹی کتابیں چھاپ کر شائع کیں۔ مزید برآں انھوں نے تامل زبان کا قاعدہ اور اسی قسم کی دو ایک کتابیں اور بھی چھاپیں تاکہ اس علاقہ میں کام کرنیوالے مشنری وہاں کی زبان لکھنا پڑھنا سیکھ سکیں۔ مطبوعہ کتابیں اُس زمانے میں ایک اعجوبہ تھیں۔ مسیحیوں کے علاوہ غیر مسیحی بھی مانگ مانگ کر انھیں بڑے اشتیاق سے پڑھتے تھے۔ یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ پنی کیل کے مطبع میں جو ٹائپ استعمال ہوتا تھا، اُس کا ایک ایک حرف جمایا جاتا تھا۔ کوچین کے مطبع کی طرح سالم صفحہ کا ٹھپہ تیار نہیں کیا جاتا تھا۔

(۴) وِپی کوٹہ ۱۶۰۲ء سینٹ ٹامس کلیسا سے معاہدہ ہونے کے کچھ عرصہ بعد ۱۵۷۹ء میں جیسوئیٹ پادریوں نے وِپی کوٹہ (چینا منگلم) کو اپنا مستقر بنایا۔ یہ مقام کرنگانور سے جانبِ جنوب ایک میل کے فاصلہ پر تھا۔ ۱۵۸۱ء میں یہاں انھوں نے ایک عبادت گاہ بنائی اور ۱۵۸۳ء میں مدرسۂ الہیات قائم کیا، اور ۱۵۸۷ء میں ایک کالج قائم کیا۔ اُسی زمانے میں انھوں نے پاپائے روم سے استدعا کی کہ باشندگانِ مالابار کی مذہبی تعلیم کے لئے مخصوص کتب ارسال کی جائیں۔ پاپائے روم (کلیمنٹ ہشتم) نے کتابیں تو ارسال نہ کیں بلکہ ایک پریس اور کلدانی زبان کا ٹائپ بھیج دیا۔ یہ پریس ۱۶۰۲ء میں آیا، اور فادر البرٹ لارشی نے اس کو وِپی کوٹہ میں قائم کیا۔ مطبع قائم ہونے کے بعد پے در پے کئی کتابیں طبع ہوئیں۔ یہ سب کتابیں مذہب کی ابتدائی تعلیم کے متعلق تھیں، اور کلدانی زبان میں چھاپی گئی تھیں۔

(۵) امبلاکاڑ ۱۶۷۹ء ایک اور مطبع ۱۶۷۹ء میں موضع امبلاکاڑ میں قائم ہوا۔ یہ موضع ترچور سے بیس میل جانبِ جنوب واقع تھا۔ امبلاکاڑ سترھویں صدی میں جیسوئیٹ پادریوں کی مصروفیات کا مرکزی مقام تھا۔ ۱۶۶۳ء میں اس جگہ ایک مدرسۂ الہیات بھی قائم ہوا تھا۔ جو سینٹ پال سیمنری کے نام سے مشہور تھا۔ اس گاؤں کا ایک حصہ وہاں کی زبان میں اب تک ایک ایسے نام (SAO PAULO UR.) سے مشہور ہے۔ جسکا ترجمہ ہے "سینٹ پال کا گاؤں"۔

ترچور کے مسیحیوں سے روایت ہے کہ امبلاکاڑ میں ایک مطبع ۱۵۵۵ء میں قائم ہوا تھا۔ لیکن کسی تحریری شہادت کی عدم موجودگی میں اس کو وثوق کے ساتھ پیش نہیں کیا جاسکتا۔ امبلاکاڑ کے مطبع سے سب سے پہلے تامل و پرتگیزی ڈکشنری (مولفہ فادر انتونی پر وئینزا متعلقہ مدورا مشن) ۱۶۷۹ء میں طبع ہوئی۔ اس ڈکشنری کے لئے ایک مالاباری مسیحی نے تامل زبان کے الفاظ کے ٹھپے تیار کئے تھے۔[۱]

---

[۱] بشپ میڈلی کاٹ کے آرٹیکل سے مترشح ہوتا ہے کہ جان گنسالوس کے مطبع میں بھی ایک ڈکشنری (باقی اگلے صفحہ پر ملاحظہ ہو)

ڈکشنری کی طباعت واشاعت کے بعد اسلاکارڈ کے مطبع سے اور بہت سی کتابیں چھپ کر شائع ہوئیں، بلکہ کہنا چاہیئے کہ گوچین اور وپی کوٹہ کے مطابع کے مقابلہ میں یہاں کے مطبع نے نمایاں ترقی کی تھی۔ تامل حروف کے لئے چوبی ٹھپّے استعمال کئے جاتے تھے اور یوروپین زبانوں کے الفاظ کے لئے سیسے کے حروف جو عام طور پر مروج ہیں۔ لیکن کچھ عرصہ بعد تامل زبان کے حروف بھی ڈھال لئے گئے تھے۔ چنانچہ سنہ ۱۸۰۰ء کے بعد متعدد تامل کتابیں سیسے کے حروف سے چھاپی گئی ہیں۔

جن مطابع کا ہم نے ذکر کیا ہے، اُن کا کسی سائیکلوپیڈیا میں ذکر نہیں ہے۔ چنانچہ سائیکلوپیڈیا آف انڈیا نے ہندوستان میں چھاپہ خانوں کا آغاز اٹھارھویں صدی کے شروع میں بتایا ہے۔ ہم نے صرف سولھویں اور سترھویں صدی کے مطابع کا ذکر کیا ہے، اور ہمارے خیال میں وہی زمانہ ہندوستان میں چھاپہ خانوں کا پہلا دور تھا۔ اُس کے بعد اٹھارھویں صدی میں مطابع کا دوسرا دور شروع ہوتا ہے۔ پہلے دور میں چھاپہ خانوں کی پیدائش ہوئی اور دوسرے دور میں اُن کی نشو ونما۔

اٹھارھویں صدی میں اِس کام میں پراٹسٹنٹ مشنریوں نے نمایاں ترقی کی تھی۔ منجملہ ان کے ڈاکٹر ولیم کیری کا نام خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہے، جنھوں نے ہندوستان کی دس بارہ زبانوں مثلاً بنگالی، ہندوستانی (ناگری)، سنسکرت، تلیگو، پشتو، برمی، تامل، سنگالی، ملائی وغیرہ میں انجیل مقدس کا ترجمہ چھاپ کر شائع کیا تھا۔ حتیٰ کہ چینی زبان میں بھی انجیل مقدس شائع کی، جس کی طباعت کیلئے سیسے کے حروف تیار کئے گئے تھے، حالانکہ خود چین میں چوبی حروف یا ٹھپّے استعمال ہوتے تھے۔ ڈاکٹر کیری کے مطبع (واقع سیرامپور نزد کلکتہ) کی مصروفیات و ترقی کا اندازہ اسی سے ہو سکتا ہے کہ اُنھوں نے اپنی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے ٹائپ فاونڈری اور کاغذ سازی کا کارخانہ قائم کیا تھا۔ وہاں کا کاغذ آج تک "سیرامپوری" کے نام سے مشہور ہے۔ ٹائپ کا کارخانہ سنہ ۱۸۶۰ء تک اور کاغذ سازی کا سنہ ۱۸۶۵ء تک قائم وجاری رہا۔

ڈاکٹر ولیم کیری کی گرانبہا خدمات کا تذکرہ کسی آئندہ موقع پر ہدیۂ ناظرین کریں گے۔



(بقیہ حاشیہ صفحہ ۳۹) طبع ہوئی تھی۔ جسمیں ملائم زبان کے الفاظ کیلئے چوبی ٹھپّے اور یوروپین زبان کے الفاظ کے لئے سیسے کے حروف استعمال کئے گئے تھے۔ اِس لحاظ سے پنی کیل کے مطبع کو کامیاب اور ترقی یافتہ مطبع کہنا بیجا نہیں جسمیں دیسی زبان کے لئے بھی ٹھپّے نہیں بلکہ حروف استعمال کئے جاتے تھے۔

# آزادی کیلئے ہندوئنکی آخری جدوجہد

از مسٹر تارا شنکر ناشاد ایم - اے - ایل - ٹی

ہندوستان کی تاریخ مین ہندوؤن کے عروج کا خاتمہ عموماً پرتھوی راج اور جے چند کی خانہ جنگیون کے روح فرسا واقعات کے تذکرہ کے بعد ہی کر دیا جاتا ہی۔ اسمین شک نہین کہ ہندو اقتدار کو جو دھکا تھا نیسر کی لڑائیون مین لگا اس سے ہندو قوم کے پیر جمنے مشکل ہوگئے۔ مگر اسے ہندوؤن کا دائمی زوال تصوّر کرنا تاریخی نقطۂ نظر سے درست نہ ہوگا۔ کیونکہ مغلون کے زوال کے بعد اٹھارھوین صدی مین ایکمرتبہ پھر ہندو اقبال کا ستارہ اس زور کے ساتھ درخشان ہوا کہ باید و شاید۔ اگر قسمت نے ساتھ دیا ہوتا اور راجپوتون اور سکھون نے ذرا بھی فراخدلی سے کام لیا ہوتا تو آج دنیا ہی کچھ اور ہوتی۔ پھر بھی سمجھنے والون پر یہ حقیقت پوشیدہ نہین ہی کہ انگریزون نے ہندوستان دراصل مغلون سے نہین بلکہ ہندوؤن سے پایا۔ آج کے مضمون مین ہم دیکھین گے کہ مرہٹے کس حد تک اپنا دبدبہ پورے ہندوستان مین جما چکے تھے اور پھر اُسے کس طرح کھو بیٹھے۔

ہندوؤن کی مدتون کی خوابیدہ قوم کو ایک آواز سے جگانے والے چھترپتی شیواجی مہاراج تھے۔ مرہٹون کے لئے واقعہ کے لحاظ سے یہ کسی قدر خوش نصیبی کی بات تھی کہ اورنگ زیب نے شیواجی کی وہ عزت نہ کی جسکے وہ اہل تھے۔ کیونکہ شیواجی بھی جے سنگھ کی کرتوتون سے راجپوتون کی طرح مغل بادشاہ کے حلقہ بگوشون مین قریب قریب شامل ہو چکے تھے۔ یہ دُرِ شاہوار بھی شہنشاہی ہار مین منسلک ہوتے ہوتے رہ گیا۔ مشیت ایزدی کچھ اور تھی۔ پہاڑی چوہا" جو مٹھائی کے ٹوکرے مین بیٹھ کر نکلا تو پھر مغلون کے دام حرص و آز مین گرفتار نہ ہوسکا۔ اورنگ زیب نے خود اقبال کیا ہی کہ" میری لاتعداد فوج اُنیس (۱۹) سال تک متواتر بہادر سردار شیواجی اور اسکے راج کے پیچھے پریشان رہی مگر اس کا راج ہمیشہ بڑھتا ہی رہا"

حقیقت یہ ہی کہ شاہی فوجین نہ صرف پریشان ہی رہین بلکہ شیواجی کے پیچھے تباہ و برباد بھی ہوگئین۔ اورنگ زیب کا خیال تھا کہ جب دکن کی شیعہ سلطنتین مٹ جائینگی تو مرہٹون کو مدد دینے والے نہ رہین گے۔ ایسی صورت مین اُن سے کیفے نپٹ لیا جائیگا۔ مگر مرہٹون کی حکمت عملی نے اورنگ زیب کو دکن کی لڑائیون مین اتنی کثیر مدت تک پھنسائے رکھا کہ نہ صرف مغل فوج عاجز اور تباہ ہوگئی بلکہ بادشاہ بھی اپنے سلطنت اور عزیز جان سے ہاتھ دھو بیٹھا۔

شیواجی کے جیتے جی تو اورنگ زیب کی دال نہ گلی مگر ان کے سدھارتے ہی تھوڑے ہی عرصہ مین شیواجی کے لڑکے سنبھاجی کو اُسی کے جنرل کے ہاتھون گرفتار کرا کے پکڑ منگوایا۔ اور طرح طرح کی اذیتین دیکر ۱۶۸۹ء مین مروا ڈالا۔ اسکے لڑکے ساہو کی تعلیم و تربیت شاہی حرم میں ہوئی۔ سنبھاجی کا بھائی کسی طرح مغل پنجے سے بھاگ نکلا تھا اس نے جنجی مین اپنا راج قایم کیا۔ ۱۷۰۰ء مین وہ بھی لقمۂ نہنگ اجل ہوا۔ اسکی ہوشیار بیوی تارا بائی نے راج کا کام سنبھالا اورنگ زیب کی وفات پر ۱۷۰۷ء مین ساہو چھوڑ دیا گیا۔ دکن پہونچکر اس نے اپنے راج کیلئے تارا بائی سے جھگڑا شروع کیا۔ آخر یون طے پایا کہ تارا بائی کولہاپور مین راج کرے اور ساہو یا شیواجی دوم کو پونا کا راج دیا جائے۔ مرہٹون کی اس منحوس خانہ جنگی کا خاتمہ کرانے والا مہاراشٹر براہمن بالاجی وشوناتھ تھا جو پونا دربار مین شروع شروع مین بحیثیت کارکن ملازم ہوا تھا۔ کلائیو کی طرح قلم کا استعمال اُسے بھی زیادہ راس نہ آیا۔ اور تھوڑے ہی عرصہ مین وہ تمام مرہٹہ فوج کا سنیاپتی یا سپہ سالار ہو گیا۔ بالاجی وشوناتھ جس طرح ایک بہادر اور لایق جنرل تھا اُسی طرح امور سلطنت مین بھی کافی دسترس رکھتا تھا۔ اُس نے جلد ہی پونا کو دلّی سے آزاد کرا کر ساہو کو دکن کے چھ صوبون سے چوتھ اور سردیش مکھی وصول کرنے کا حق دلایا۔ اور پونا کا راج استوار کر دیا۔ زندگی نے زیادہ وفا نہ کی اور ۱۷۲۰ء مین چل بسا۔ پھر بھی اس تھوڑے سے عرصہ مین بہت کچھ کر گیا مغل حرم مین نازون کا پالا ساہو کب کسی کام کا نکل سکتا تھا۔ فقط نام کو راجہ تھا۔ راج کا اصلی کرتا دھرتا سنیاپتی اور وزیر اعظم تھا۔ جو پیشوا کے نام سے ملقب تھا۔

بالاجی وشوناتھ کے بعد اس کا لڑکا باجی راؤ پیشوا ہوا۔ مرہٹہ تاریخ کی اِس جلیل القدر ہستی کو اگرچہ ہندستانی تاریخ مین ابھی وہ منتخب جگہ نہ ملسکی ہے جس کا وہ حقدار ہے لیکن اُمید ہے آگے چلکر اسکی عظمت کا صحیح اندازہ ہندوستانی مورخ کرے۔ صورت شکل مین اگرچہ وہ بہت شاندار اور رعب والا انسان نہین معلوم ہوتا۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ اورنگ زیب کے بعد اگر کوئی شخص تھا جس کا نام سُنکر دہلی سے پونا تک کے لوگ سہم جاتے تھے تو وہ دوسرا پیشوا باجی راؤ تھا۔

یہان اختصار مدّنظر ہے اسلئے مرہٹہ سردار کے اُن عجیب و غریب کارنامون کے تفصیلی بیان کا موقع نہین تاہم یہان پر اس کا مختصر ذکر بے موقع نہ ہوگا۔

سلطنت مغلیہ کا شیرازہ بکھر چکا تھا۔ اورنگ زیب کے مرتے ہی مغل سپاہ اور جنرلون نے اطمینان کا سانس لیا اس کے دس بارہ سال بعد۔ یعنی ۱۷۲۰ء تک مغلون کی رہی سہی طاقت بھی جاتی رہی۔

چارون طرف لوٹ مار مچی ہوئی تھی۔ نوابی کا بازار اصلی معنون مین گرم تھا۔ بنگال و بہار مین علی وردی خان کا طوطی بول رہا تھا۔ اودھ اور دیگر پوربی اضلاع نواب صفدر جنگ کے تصرف مین تھے۔ مالوہ۔ گجرات

احمد نگر وغیرہ سبھی آزاد ہو چکے تھے۔ پنجاب افغان سردار احمد شاہ ابدالی کے زیر اثر تھا۔ ایسی حالت میں باجی راؤ کو ہندوستان میں ہندو راج قایم کرنے کا خیال پیدا ہوا۔ اس نے ۱۷۲۳ء میں اجین لے لیا اسی سال گجرات کو بھی اپنا باجگذار بنایا۔ آمبر نریش سوائی جے سنگھ اور بندیلا چیف راجہ چھتر سال سے ۱۷۲۵ء میں صلح مصالحت کر کے انہیں اپنی طرف ملایا جب نظام الملک کو مغل بادشاہ نے باجی راؤ کی بڑھتی ہوئی طاقت کو روکنے کے لئے دکن بھیجا۔ تو اس نے پونا راج کے قدیم دشمن کولہاپور کے مرہٹہ راجہ اور اس کے بااثر وزیر تربنک راؤ کو اپنی طرف ملانے کی کوشش کی۔ باجی راؤ اس کا مطلب فوراً سمجھ گیا اس نے تربنک راؤ کو ۱۷۳۱ء میں میدان جنگ میں تہ تیغ کر کے کولہاپور پر ایسا رعب جمایا کہ اس کے بھتیجے جی بھر کو لہاپور کو مخالفت کی ہمت نہ پڑی۔ نظام الملک سے بھی عارضی طور پر صلح ہو گئی اس نے بھی باجی راؤ کو شمال کی طرف مطلق العنان چھوڑ دینے کا وعدہ کیا اور خود دکن میں آزادی کا خواہشمند ہوا باجی راؤ نے ۱۷۳۶ء میں مالوہ اور بندیل کھنڈ کو دوبارہ سر کیا اور دہلی کی طرف بے پناہ طوفان کی طرح بڑھا۔ دہلی کے مغل بادشاہ سے یہ نہ دیکھا گیا۔ اس نے فوراً نظام اور چند راجپوت سرداروں کو اکٹھا کر کے ۱۷۳۷ء میں بھوپال کے مقام پر باجی راؤ سے مقابلہ کیا جس میں ہمیشہ کی طرح باجی راؤ کی پھر فتح ہوئی بادشاہ کو مجبوراً چنبل ندی تک تمام ملک باجی راؤ کے حوالے کرنا پڑا۔ یہ وہ زمانہ تھا جب کہ نادر شاہ اپنی فوج ظفر موج کے ساتھ دلی کی طرف لپکا آرہا تھا۔ باجی راؤ نے اس سے مقابلہ کرنے کی دل میں ٹھانی اور وہ اسی تیاری میں مشغول تھا۔ کہ ۱۷۴۰ء میں اس کا چراغ زندگی یکایک بجھ گیا۔ ورنہ آج ہندوستان کی تاریخ کچھ اور ہوتی۔

باجی راؤ کے بعد اس کا لڑکا بالاجی باجی راؤ۔ تیسرا پیشوا اگرچہ بہادر جنرل اور ہوشیار مدبر تھا۔ پھر بھی اسمیں اپنے باپ کی قابلیت نہ تھی۔ نہ اسمیں وہ اونچے ارادے ہی تھے۔ اس نے ہندوستان میں ہندو راج قایم کرنے کا خیال یک نہ ہونے والی بات سمجھکر دل سے نکال دیا۔ اور صرف دکن میں اپنا اقتدار جمائے رکھنا اپنا فرض اولین سمجھا۔ ۱۷۴۹ء میں جب ساہو فوت ہو گیا تو بالاجی باجی راؤ پونا کا مالک بن بیٹھا سب سے پہلے اس نے راگھوجی بھونسلا کو زیر کیا۔ جب اُس نے بنگال کے نواب پر چڑھائی کی تو باجی راؤ دوم نے اُسے ایسا کرنے سے روکا اور نواب کی حمایت کی۔ اس طرح اس نے باجی راؤ کی ہندوؤں کو متحد کرنے کی پالیسی کے خلاف عملی ثبوت دیا۔ اس کے افسروں نے راجپوتوں سے چوتھ وصول کیا اور انہیں طرح طرح کی اذیتیں دیں۔ اس طرح آپس کی رقابت اور راجپوتوں کی نفرت کا لازمی نتیجہ یہ ہوا کہ ہاتھ میں آیا ہوا موقع نکل گیا۔ بالاجی باجی راؤ نے اپنی طاقت کا مناسب استعمال نہ کیا۔ اس وقت اس کے مقابلہ کی تاب کسی بھی مسلمان طاقت میں نہ تھی۔ اس کے بھائی رگھناتھ راؤ عرف رگھوبا نے ۱۷۵۶ء میں پنجاب

پر اپنا تسلط جما لیا۔ اور ۱۷۵۷ء میں جب کہ پلاسی کے میدان مین کلایو برطانوی سلطنت کی بنیاد رکھ رہا تھا۔ مرہٹے دکھن مین لوٹ مار مین مشغول تھے۔ انھون نے میسور اور کرناٹک سے کئی لاکھ روپیہ لئے۔ انہون نے کلایو اور ویٹسن کی مدد انگیز اسکے بحری ڈاکوؤن کے سر کرنے مین کی ۱۷۵۸ء مین رگھنا تھ راؤ نے دوبارہ پنجاب کو احمد شاہ ابدالی کے گورنر سے چھینا۔ اس پر احمد شاہ ناراض ہو کر ۱۷۵۹ء مین ہندوستان پر چڑھ آیا۔ اس نے پنجاب کو دوبارہ اپنے تسلط میں کرکے دہلی کی طرف کوچ کیا۔ نواب اودھ اور روہیلون سے سازش کی۔ ہلکر اور سندھیا جنھون نے روہیلون کی سرکوبی مین نواب صفدر جنگ کی مدد کی تھی احمد شاہ کے مقابلے کی تاب نہ لاسکے بن ۱۷۶۰ء مین بالاجی باجی راؤ نے نظام علی سے بیجاپور کا راج چھین لیا تھا۔ یہ اس کا آخری اور زبردست معرکہ تھا۔ طاقت کے زعم مین دو لاکھ سپاہ کے ساتھ احمد شاہ ابدالی کو سزا دینے کے لئے آگے بڑھا۔ دسواس راؤ پیشوا کا بھتیجا اس بڑی فوج کا سپہ سالار تھا۔ سداشیو بھاؤ۔ فاتح بیجاپور مشہور توپچی ابراہیم گاردی اپنے ۵۰ توپون کے ساتھ دہلی کی طرف روانہ ہوئے۔ بھرت پور کا مشہور سردار سورج مل اپنے ۲۰ ہزار بہادر جاٹوں کو لیکر مرہٹون کا ساتھ دینے کے لئے تیار ہوا۔

۶ جنوری ۱۷۶۱ء کو پانی پت کے میدان مین مرہٹون کے ستر ہزار سوار ایک لاکھ ۵۰ ہزار پیدل جوان (جسمین نو ہزار ہندوستان کے منتخب سپاہی تھے) مورچہ پر آ ڈٹے۔ اُس طرف ترپن ہزار افغان سوار اور چالیس ہزار مغل جوان احمد شاہ کی زیر کمان مسلمانون کا کھویا ہوا اقتدار واپس لینے پر تلے تھے۔ روہیلون کا مشہور سردار نجیب خان بھی اُن کے ساتھ تھا۔ دو ماہ تک دونوں طرف کی فوجین خاموشی کے ساتھ مورچہ ڈالے پڑی رہین۔ احمد شاہ ایک دم چپ سادھے پڑا رہا۔ کیونکہ وہ جانتا تھا کہ مرہٹہ بھیڑیے افغانون سے زیادہ تکلیف مین تھے انہیں رسد کا سامان بہت دور سے منگانا پڑتا تھا" اودھ کا نواب مرہٹون سے صلح کی بات چیت کے لئے سلسلہ جنبانی کر رہا تھا۔ آخر بھاؤ نے اعلان کیا "کہ اب پیالہ لبریز ہے اور اس مین ایک بوند کی بھی گنجائش نہین۔ صلح مصالحت کی بات چیت بالکل فضول ہے۔ فیصلہ تلوار کے ہاتھ ہے"۔ بس پھر کیا تھا۔ ہندو بھوکے بازون کی طرح ٹوٹ پڑے روہیلون کے پیر اکھڑ گئے جاٹوں نے انہیں روند ڈالا۔ نواب وزیر کو بھی دو فرلانگ پیچھے ہٹنا پڑا۔ مسلمان سپاہیون مین بھگدڑ مچ گئی۔ تھوڑی دیر کے لئے ایسا معلوم ہوا کہ ہندوؤن کی جیت ہو گئی۔ شیو شیو۔ ہر ہر کی آواز سے آسمان گونج اٹھا۔ احمد شاہ دس ہزار بہادر جوان کو لئے اپنے سرخ خیمہ سے لڑائی کا تماشا دیکھ رہا تھا۔ اس نے دیکھا کہ مرہٹے اپنے کامیاب طریقہ "گرمیلا" کو کام مین نہ لاکر ایکدم حملہ کر بیٹھے ہین۔ وہ بھی سب کے سب ایک ساتھ۔ بس موقع کو غنیمت سمجھ کر جب کافی دیر تک مار کاٹ ہو چکی اپنی تازہ سپاہ کو لیکر آگے بڑھا۔ بھاگنے والے مسلمانون کو

روکنے کی کوشش کی جنھوں نے اس کے روکنے پر نہ مانا انہیں وہیں سپرد تیغ کیا۔ بیچ میدان میں اللہ اکبر کے فلک شگاف نعروں کے ساتھ احمد شاہ نے نواب وزیر کی حوصلہ افزائی کی۔ اور دم کی دم میں پانسہ پلٹ گیا۔ ہندوں کی تقدیر کا فیصلہ ہوگیا۔ بھاؤ میدان جنگ میں کام آیا۔ اس کے گرتے ہی ہلکر اور سندھیا بھاگ کھڑے ہوئے۔ سورج مل نیچے کھچے جاٹوں کو لیکر چلتا ہوا۔ ان کے بھاگتے ہی مرہٹہ فوج میں بھگدڑ مچ گئی۔ وسواس راؤ آخر تک لڑتا رہا۔ مگر اکیلے کر ہی کیا سکتا تھا۔ بہادروں کی موت مرا۔ سکھ اور راجپوت اپنی بربادی کا تماشا دیکھتے رہے۔ ؎

آشیانہ کو مرے صیاد نے جب آگ دی — آہ کس حسرت سے ہم بیٹھے دھواں دیکھا کئے

اس طرح ہندوں کو آپس کے نفاق نے کہیں کا نہ رکھا۔ پیشوا نے جب لڑائی کا حال سنا تو مارے رنج کے اس کے پران ہی نکل گئے۔

---

# آئینۂ حیرت

از مسٹر عبد المجید حیرت

---

آج یہ سوچنے بیٹھا ہوں کہ کل کیا ہوگا — اِس سے بڑھکر بھی کسی سر میں خلل کیا ہوگا

آج کچھ ہے تو سہی حال کسی کا بہتر — یہ خدا ہی کو ہے معلوم کہ کل کیا ہوگا

کام کی بات ہے، کہنے کو تو کہدوں لیکن — فکر ہی جب نہیں کوئی تو عمل کیا ہوگا

ایک دن اُس کی محبت میں فنا ہو جانا — اور اِس عقدۂ دشوار کا حل کیا ہوگا

دل نے صدمہ وہ اُٹھایا ہے کسی کے ہاتھوں — جس کے آگے کوئی پیغام اجل کیا ہوگا

یہ غم و رنج ہی قسمت میں اگر لکھا ہے — اِس میں تدبیر سے بھی ردّ و بدل کیا ہوگا

جس میں اک سوز بھی ہو، ساز بھی ہو، اے حیرت
اُس سے بڑھ کر کوئی اندازِ غزل کیا ہوگا

---

# جگنو کو دیکھکر

محمد اجمل خاں صاحب بی۔اے (علیگ) نجیب آبادی

اے کہ تیرے دم سے ہے نائے چمن سیمیں خرام　　تو ریاضِ طور کا ننھا سا ہے ماہِ تمام
پھر رہا ہے یوں ہوا کے دوش پر کیوں ہانپتا؟　　نور کی موجوں میں بل کھاتا لرزتا کانپتا
ٹہنیوں کی آڑ لیکر منہ چھپاتا۔ جھانکتا　　پتیوں پر نور برساتا۔ فضا کو ناپتا
چھیڑ کرتا رِ نظر آنکھوں سے گم جاتا ہوا　　پھر فریبِ نور کے انداز دکھلاتا ہوا
وسعتِ تاریکیٔ شب میں کبھی کھویا ہوا　　گہ ضیائے روز کی آغوش میں سویا ہوا

بجلیاں چمکا رہا ہے تو فضا کے اوج پر
قمقمہ لرزاں ہے کوئی یا ہوا کی موج پر
کوکبِ پرّاں ہے کوئی یا شرارِ آرزو
یا فضا میں رقص فرما ہے رُوانِ رنگ و بو

دیکھنے میں ایک کیڑا ہے، مگر روشن ضمیر　　اور اب تک حضرتِ انساں تفکر کا اسیر
تیری قسمت ہے سراپا لذتِ غیب و حضور　　میری قسمت میں اندھیرا ہی قرینے کا نہ نور
میں بھی تیری طرح خاکی ہوں سُن اے جلوہ فروش!　　مجھکو بھی بتلا تری فطرت ہے کیوں جلوہ سروش

آرزوئے نور میں کھویا چلا جاتا ہوں میں
جانے کس عالم سے گذرا ہوں کہاں جاتا ہوں میں

# مغل[1] باغات

(از خواجہ محمد شفیع صاحب دہلوی)

بہارِ باغِ دنیا چند روزہ بہار ہے، دم زدن میں کھلی اور چشم زدن میں مرجھا کر رہ گئی، ابھی ابھی چمن غنچہ بنا ہوا تھا، کلی کلی من میں پھول رہی تھی، پھول کھل کھلا رہے تھے۔ غنچہ کا تبسمِ زیرلب زمانہ کو تہ و بالا کر رہا تھا، قیامت ڈھا رہا تھا، عروسِ چمن بہاروں پر تھی، گلِ نودمیدہ اُبھاروں پر تھا، دم کے دم میں نقشہ بدل گیا، کایا پلٹ گئی۔ ذرا جو آنکھ جھپک کر کھلی بہار نہ تھی۔ بادِ سرما کے ہاتھوں گرم بازاریٔ شاہدِ گل سرد تھی۔ گل فروش تہیدست، دامانِ باغباں بھی خالی نظر آیا، صحنِ چمن اُجڑ چکا تھا، مرغانِ چمن کہاں، وہ شاخ بھی نہ رہی جس پہ آشیانہ تھا۔

یہ ہے رنگِ عالمِ فانی اور یہ ہے اس باغ کی کل کائنات۔

تصنیف را مصنف نیکو کند بیاں۔ مغل باغات کے مصنف مرکھپ گئے، خاک کو باغ بنانے والے دماغ اب خود تہِ خاک ہیں۔ وہ گل کھلانے والی طبیعتیں مرجھا گئیں، آثار اور افسانے رہ گئے ہیں اگر مصنف کی خو بُو سے واقفیت ہو جائے تو تصنیف کا لطف دوبالا ہو جائے گا۔ گل و گلزار کا حال سننے سے پہلے گلزار نشینوں کا ذکر ہو جائے تو کیا بُرا ہے۔

خانہ بدوش شہسوار، ناوک فگن تیر انداز، تلوار کے دھنی، تیغ بدست، سر بکف، گھر بار تج نکل کھڑے ہوئے۔ منغلائے سویاہ (مقابلِ آفتاب) کو چھوڑ ایران کا رُخ کیا، کچھ عرصہ تو حبِ وطن نے نہ چھوڑا کہ کہیں بستے لوٹ مار کی، اور اپنوں میں آملے پھر وہی سنگلاخ پہاڑ اور وہی جفاکشی۔ برفانی جاڑے جھلسا دینے والی گرمیاں، کچھ روز تو یہ رنگ رہا، رفتہ رفتہ سرسبز وادیوں اور میدانوں نے اپنا رنگ جمایا اور یہ مغلستان کے باشندے، ایران اور ترکستان میں بسنے لگے، قدرت کے یہ الّڑھ فرزند مشاطۂ ایران کے دلدادہ ہو گئے۔ یہ سرزمین چمنستان تھی، نباتات کی دولت سے مالامال، آبِ رواں اور لبِ جو قدم قدم پر۔ مغلوں کی رنگین طبیعتیں اس ہرے بھرے خطہ کو دیکھکر رنگ لائیں، برسوں کے رُکے ہوئے جوش دل کھول کر نکالے۔ آبِ رواں کے کنارے

---

[1] یہ تقریر براڈکاسٹنگ اسٹیشن دہلی سے شائع ہو چکی ہے، جسے اسٹیشن مذکور کے ڈائرکٹر صاحب کی اجازت سے شائع کیا جاتا ہے (اڈیٹر)

دل بھر کر دل کی پیاس بجھائی۔ دامانِ نگاہ پھولوں سے بھرلیا۔ خدامعلوم کیا کیا گل کھلائے ہوں گے اور کیسے کیسے باغ بنائے ہونگے۔

لبِ جوئبار اور کنارِ آب کے دلدادہ، ہریاول کے متوالے، مرکر بھی گلوں ہی میں رہتے تھے۔ کابل میں بابر کا بنایا ہوا باغ ہے اور مرنے والا بعد مرگ بھی وہیں موجود۔ شاہانِ مغلیہ کا چراغ گل ہوگیا، وہ چمن اُڑ گیا، آندھیاں آتے آتے، پراب بھی ہندوستان میں مختلف مقامات پر ان کی یادگار باغات موجود ہیں۔ جہاں کہیں بھی کسی باغ کا نام "شاہ لمار" سنیئے سمجھ لیجئے کہ یہ کسی نہ کسی مغل بادشاہ کا بنایا ہوا ہے۔ "لمار" ان کی زبان میں باغ کو کہتے تھے، "شاہ لمار" وہ باغ ہوا جو بادشاہ نے بنوایا ہو۔

عیش و نشاط کے دلدادہ جہانگیر نے سرزمین کشمیر میں شاہ لمار تیار کرایا۔ نورجہاں اس کی شریکِ زندگی نے پہلو بہ پہلو نشاط کی طرح ڈالی، مغل باغات میں سب سے مشہور یہی دو باغ ہیں لاہور میں بھی ایک شاہ لمار ہے اور اچھا خاصا ہے۔ دہلی میں بھی ایک ہے پر قابل ذکر نہیں۔ تواریخ میں دہلی کے قریب ایک باغ کا ذکر ہے جس میں اورنگ زیب کی تاجپوشی ہوئی ہے۔ عالمگیر مصلحتاً مصور مقام پر تاجپوشی مناسب نہیں سمجھتا تھا، اسی وجہ سے اس باغ کو اس رسم کے ادا کرنے کے واسطے منتخب کیا تھا۔ مورخین لکھتے ہیں کہ بڑے بڑے امیر اس باغ کو دیکھنے کے متمنی تھے اور غیر ممالک کے سفیر بمشکل اجازت حاصل کرتے۔ امرا بھی درخواستیں گذارتے،

دہلی کے پاس ایک چھوٹا سا مقام ہے "شاہدرہ" وہاں بھی شاہ لمار ہے۔ جو باغ بادشاہ بنواتا اس کو شاہ لمار کہتے تھے۔ باقی دوسرے باغات جو بیگمات کے حکم سے بنائے جاتے اُن کے نام سے شہرت پاتے اور آج تک اُن کے نام سے یاد کئے جاتے ہیں۔ مثلاً قدسیہ باغ، روشن آرا باغ۔ قلعہ کے اندر دو باغ تھے، ایک آفتاب باغ دوسرا مہتاب باغ۔

باغ بنانا انسان کے خمیر میں ہے، کون ایسا صاحبِ دولت ہوگا جس نے یہ کھیل نہ کھیلا ہو مغل ہر معاملہ میں اُپج کی لیتے تھے اس میں بھی اُنھوں نے اپنی ڈیڑھ اینٹ کی الگ ہی چُنی، باغ بنائے اور کچھ اس شان کے کہ اور سب کا رنگ پھیکا پڑگیا۔

خدا معلوم زمینِ چمن نے کیا کیا گل کھلائے ہونگے جو ہم تک پہنچے، ان میں سے کچھ کے نام یہ ہیں بیلا۔ چنبیلی۔ گلاب۔ سوسن۔ یاسمن۔ جوئی۔ چمپا۔ موتیا۔ نرگسِ شہلا۔ نرگس عبہر۔ سیوتی۔ گلاب۔ نافرمان عباسی۔ چاندنی۔ شبّو۔ گیندا۔ داؤدی۔ گل تسبیح۔ ڈیلا۔ چھوئی موئی۔ رائے بیل۔ بنفشہ۔ بوستاں افروز

ریحان. نسرین و سوسن ؔ مکھی - لالۂ نعمان . وگل شفتالو -

ہریاول ہریاول سب ایک سی. ہم کو دیکھنا یہ ہے کہ مغل اپنے باغات پر الہیٰ کیا جادو پڑھ کر پھونک دیتے تھے کہ من موہنا اور نظر فریب ہو جاتا تھا - بندہ نواز مغل باغ کی یہ خصوصیت ہے کہ دروازہ میں گھستے ہی تمام کی تمام پھلواری بیک نظر آنکھوں میں سما جاتی ہے - دیدۂ دیدار طلب کو تجسس کرنا نہیں پڑتا - دامانِ باغبان اس کے روبرو پھیلا ہوتا ہے، عروسِ بہار بے حجاب نظر کے سامنے - یہ خصوصیت مغل باغوں میں کیوں تھی - وہ چھوٹی چھوٹی کیاریاں باغ میں جہاں تہاں نہیں بناتے تھے - دروازے کے سامنے ایک مسلسل مستطیل کیاری ہوتی تھی بیچ میں نہر دونوں طرف گل پھول، پھولوں میں بھی یہ خیال رکھا جاتا تھا کہ چھوٹے قامت کے پودے آگے، اُن سے بڑے اُن کے پیچھے اور اسی طرح بتدریج فوج کی طرح قد کے لحاظ سے پھلواری بوتے تھے - اس وجہ سے ایک نظر میں سارا باغ نظر کے سامنے آکر دل و دماغ پر اپنا پورا پورا اثر جما لیتا تھا - یہ راز ہے مغل باغات کی دل فریبی کا - دوسرے تمام باغوں میں اس بات کا لحاظ نہیں رکھا جاتا - کہیں گلاب کا تختہ ہے کہیں موتیا کی کیاری - اس میں دماغ پر بار پڑتا ہے، نظر کو منظورِ نظر ڈھونڈنا ہوتا ہے - مغل باغات میں لطف بغیر کاوش کے مل جاتا تھا - علاوہ ازیں ان باغوں میں سدا بہار رہتی تھی - ہر موسم میں کوئی نہ کوئی پھول نمو پر ہوتا تھا اور یہ کیاری کبھی اُجڑتی نہ تھی -

مغل تلوارِ آبدار کے پرستار، آبرو کے متلاشی، لب جو اور آب رواں پر جان دیتے تھے، نہر، فوارہ اور آبشاریں ان کے چمن کے لئے لازم تھے - فوارے ایسے نہیں جیسے آجکل ہوتے ہیں کہ بڑی تلیاں بہ رہی ہیں جیسے کیٹلی کا نل کھول دیا، وہ فوارے ہزارہ ہوتے تھے - پتلی پتلی پھواریں نکلتی تھیں - عروسِ چمن پر موتیوں کی نچھاور معلوم ہوتی تھی -

مغل باغات کی ایک اور خصوصیت تھی اور اس کے بھی وہی موجد، طبقہ بہ طبقہ باغ بناتے تھے - ان سے پہلے اس قسم کا باغ نہیں بنا تھا - درجہ بدرجہ اُترتا چڑھتا ہوتا تھا - اس میں بھی یہی تخیل تھا کہ دیکھنے والے کی نظر پر بار نہ پڑے - اس وضع کی بہترین مثال نشاط باغ ہے - سامنے سطحِ آب کہ اس سے نیچی سطح نہیں - پشت پر پہاڑ کی چوٹی، بیچ میں سیڑھیوں کی طرح طبقہ بہ طبقہ باغ - ہمارے خیال میں وضع کے لحاظ سے نشاط شالامار پر فوقیت رکھتا ہے، اور کیوں نہ ہو نورجہاں کا بنوایا ہوا ہے -

مغل جس طرح سبزہ زار اور پھولوں پر فریفتہ تھے اسی طرح میوہ دار درختوں کے بھی دلدادہ

ان کے واسطے شجر بار ور لطف نظر سے خالی نہ تھا اور حقیقت بھی یہ ہے کہ پھل شجر کا انتہائے کمال ہے۔ مغلوں کے باغات میں میوہ دار درخت لازمی تھے۔ بیچ کیاری میں نہیں پہلوؤں میں لگاتے اور ان میں قد و قامت کا لحاظ رکھا جاتا تھا آخر میں سب سے اونچے درختوں کی باڑ لگاتے تھے اور بتدریج چھوٹے درخت لگاتے ہوئے کیاریوں تک پہنچ جاتے تھے۔ اس طرح سارا باغ درختوں اور پودوں کے دو پشتوں کی شکل بن جاتا تھا۔ اور جس زاویہ سے بھی دیکھئے سبزہ زار ہی نظر آتا تھا۔

مغل باغات کے چربے اب بھی اُتارے گئے۔ مثلاً وائسرائے کی کوٹھی میں مغل باغ لگایا گیا لیکن میوہ دار درختوں کی کسر رہ گئی اور مغل باغ کی تکمیل کے لئے یہ درخت جزو لازم ہیں ورنہ وہ باغ پر صحیح کیفیت پیدا نہیں کر سکتا۔

عام طور پر مغل باغ کے گرد چار دیواری ہوتی تھی، پردہ کا بھی لحاظ تھا اور یہ بھی مصلحت کہ نظر باغ میں محصور ہو کر رہ جائے اور گرد و نواح سے اثر نہ لے سکے۔

وہ مالی نہ رہے یہ باغ کے دن کے۔ دنیا اسی کا نام ہے۔ رہے نام سائیں کا۔

---

# "زمانہ" تیس سال پہلے

زمانہ جنوری ۱۹۱۹ء میں "چند تعلیمی و مذہبی مسائل" کے عنوان سے رائے پربھو لال صاحب (حیدرآباد دکن) کا ایک قابل غور مضمون شائع ہوا تھا جس کے آخری صفحہ میں وہ لکھتے ہیں:۔

"آجکل ملک میں ایک نیا انقلاب ہو رہا ہے، مذہب کے بجائے اب قومی اغراض اور قومی بہبودی کے نعرے بلند ہو رہے ہیں۔ مگر بعض لوگ قوم کے بہت محدود معنی لیتے ہیں اور اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد علیحدہ بنانا چاہتے ہیں۔ انہیں سے ہر شخص اپنی اپنی قوم کی ترقی چاہتا ہے اور اسکی جد و جہد میں اس خیال کو مطلقاً ترک کر دیتا ہے کہ ہماری جد و جہد کا یہ نتیجہ تو نہ ہوگا کہ کسی دوسری قوم کے مقاصد پر جو ہماری ہمسائے میں رہتی ہیں کوئی مضر اثر پڑے۔ حالانکہ ہم درصل ایک ایسی متحدہ سوسائٹی کے اعضا ہیں کہ اگر ایک عضو کو کوئی تکلیف ہوگی تو اسکا اثر اس پر ضرور پڑیگا۔ دوسرے عضو کو راحت پہونچانے کی چاہے جس قدر کوشش کیجائے مگر اسی ہندوستان میں ایک زمانہ تھا کہ گرہست یعنی خانہ دار سب سے پہلے باہری مہمانوں پھر اپنے عزیز و اقربا اور پھر نوکروں چاکروں کو کھانا کھلاتا تھا اور خود سب سے پیچھے کھاتا تھا۔ اور اب یہ زمانہ آیا ہے کہ اول خویش بعدہٗ درویش کا مسئلہ علم ہوتا جاتا ہے۔ ایثار نفسی ہی سے ملکی ترقی کی بنیاد مستحکم ہو سکتی ہے، اسی سے عناد باہمی منقطع ہو سکتا ہے۔ یہی ویدانت کا لُب لباب ہے جسکو "کرم یوگ" کہتے ہیں۔ ویدانت کا یہی فلسفہ صلح کل کا پیغام روئے زمین کے تمام اقوام اور تمام مذاہب کو دے رہا ہے۔"

# سیلِ زمانہ

(از حضرت محمود اسرائیلی)

یوں ہی یہ سیلِ زمانہ مجھے بہائے جائے دلِ ملول سے نقشِ الم مٹائے جائے
رموزِ دہر سرودِ ظفر سنائے جائے مرے خیال، مری ہمتیں بڑھائے جائے
ہر اک بھنور سے نئی داستاں بنائے جائے

نہ کوئی روزِ ازل کا سراغ پاتا ہے رخِ ابد سے نہ پردہ کوئی اُٹھاتا ہے
کسی سے پوچھ کے دیکھو تو کیا بتاتا ہے کہاں سے آیا ہے تو اور کدھر کو جاتا ہے
مگر یہی کہ وہ سُن سُن کے مسکرائے جائے

کسے خبر ہے کہ ہستی کا مُدعا کیا ہے فنا کا سلسلہ یہ کیوں ہے اور بقا کیا ہے
یہ مہر و ماہ ہیں گردش میں کیوں، ضیا کیا ہے یہ وقت کیا ہے فلک کیا ہے اور فضا کیا ہے
مگر جو چاہے وہ بیٹھا تکیں ملائے جائے

وہ ڈوبے سیلِ زمانہ میں یا کنارے جائے بشر کا کام ہے بس ہاتھ پاؤں مارے جائے
جو موجیں تُند ہوں تو اور سر اُبھارے جائے وہ اپنے جسم کو ہاتھوں کے بل سہارے جائے
مصیبتوں میں ہنسے خود بھی اور ہنسائے جائے

# پیغامِ عمل

(از حضرت "سروش")

اے نیند کے ماتے ہوش میں آ، یہ عالم ہے بیداری کا
پیغامِ عمل لے کر آیا ہے قافلہ صبحِ بہاری کا

اب خوابِ گراں کی بدمستی کی سحر طرازی ختم ہوئی
دنیا کے جوان و پیر سبھی بھرنے لگے دم ہشیاری کا

مرغانِ ترنم پیرا نے تاثیر بھرے نغمے چھیڑے
کلیوں نے خزانہ کھول دیا گلزار میں مشکِ تتاری کا

جاں بخش ہوا کے جھونکوں نے احساسِ تمنا تیز کیا
ہر رند نے مست انگڑائیاں لیں دور آگیا بادہ خواری کا

سرمستِ سپاسِ حق ہو کر مسجد کی طرف عبّاد چلے
مندر کی فضا میں گونج اٹھا گھنٹہ شوخیِ پجاری کا

کھیتوں میں مشقت کرنے کو ہل بیل لیے دہقان چلے
رہگیر بھی چونکے وقت ہوا منزل کی طرف تیاری کا

آفاق سے شب کی ظلمت کے وحشت افزا پردے اٹھے
ہر سمت ضیائیں لہرائیں در کھل گیا لطفِ باری کا

گردوں پہ مصورِ فطرت نے تصویرِ شفق میں رنگ بھرا
بہتے دریا نے پیش کیا اک منظر رقص نگاری کا

ہر سو کسی شاہدِ رعنا کے فردوسِ نظر جلوے چمکے
ہر دیدۂ بینا بھرنے لگا دم بیخودیِ سرشاری کا

ذراتِ زمیں کے سینے میں جذباتِ ترقی جاگ اٹھے
مشرق سے کرشمہ دکھلایا خورشید نے تابش باری کا

اٹھ دیکھ کہ بزمِ ہستی کا انداز ہی اور سے اور ہوا
تو خود کو بدل کچھ کر کے دکھا اب وقت ہے کارگذاری کا

---

خاکِ پروانہ یہ کہتی ہے سن اے دل کے غلام
زندگی اپنی خرافات میں کھونا ہے حرام
حوصلہ ہو تو محبت میں فنا ہو جائے

صدر الدین سرشار کسمنڈوی

# ہندوستانی پہلوان

(از ٹھاکر چندر بھوشن سنگھ)

فنِ کشتی کی تاریخ کا صحیح پتہ لگانا مشکل ہی نہیں ناممکن ہے مگر ہر ایک ملک کی معتبر تواریخ میں اس فن کا ذکر موجود ہے۔ رامائن اور مہابھارت میں سینکڑوں جگہ "ملیہ جودھیہ" (मल्लयुद्ध) کا تذکرہ[1] یونان کے پہلوان صدیوں تک اپنی قوت اور گٹھیلے بدن کے لئے مشہور رہ چکے ہیں مسلمانوں کے اعتقاد میں حضرت علی جیسا کوئی پہلوان نہیں ہوا۔ فردوسی کے شاہنامہ میں سہراب اور رستم کی خونیں لڑائی کا حال موجود ہے، مگر مقابلہ اور زور آزمائی کے قواعد بہت کچھ بدل گئے ہیں۔ اُس زمانہ میں مغلوب کو اکثر اپنی جان سے ہاتھ دھونا پڑتا تھا، مگر فی زمانہ یہ خونخوار رواج کہیں سننے میں نہیں آتا۔ ممکن ہے جان لیوا نبرد آزمائیوں ہی سے سلطنتوں کا فیصلہ ہوتا رہا ہو لیکن رستم نے سہراب کو اس خیال سے نہیں مارا تھا!

فن کی حیثیت سے نہ سہی پیٹ پالنے ہی کی غرض سے سہی، مگر یہ فن آج بھی ہندوستان میں نہ صرف زندہ ہے بلکہ اس فن میں دیگر ممالک سے سبقت لے گیا ہے۔ رستمِ دوراں گاما کے علاوہ امام بخش (رستمِ ہند) گونگا عرف فیروز الدین۔ حمیدا، چھوٹا گاما، بینکیا بولر، آتو خاں۔ دولت محمد۔ اللہ بخش شہاب الدین۔ گنڈا سنگھ اور گوبر بابو وغیرہ موجودہ دور کے بین الاقوامی شہرت رکھنے والے ہندوستانی پہلوان ہیں۔ ان میں سے کتنوں نے تو یورپ امریکہ وغیرہ جا کر بڑا نام اور دولت پیدا کی ہے۔

گاما اور زبیسکو (Zbysco) کی کشتی سے پہلے ہندوستانی پہلوانوں کی جو قدر دیگر ممالک میں تھی اُس کا سرسری تذکرہ یہاں پر دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔

عرصہ ہوا کہ ٹام کیلن (Tom Callox) نامی ایک انگریز پہلوان نے یورپ کے بڑے سے بڑے پہلوانوں کو نیچا دکھا کر Champion of the World کا خطاب حاصل کیا تھا۔ وہ اپنی شہ زوری پر اتراتا

[1] صوبہ کے مشہور روزنامہ اخبار لیڈر میں ہندوستانی پہلوانوں کے متعلق غالباً ۳۵ء میں ایک مضمون شائع ہوا تھا مضمون نگار نے پہلوانوں کی یہ فہرست خود گاما کی مدد سے تیار کی تھی۔ اس وقت بھی اس میں کسی قسم کی تبدیلی کی ضرورت نہیں "بھوشن"

اور پہلوانوں کو خم ٹھونک کر للکارتا پھرتا تھا مگر کوئی اُس سے لڑنے کو راضی نہ ہوتا تھا۔ جب ٹام کیلین کلکتہ میں آیا تو کوچ بہار کے مہاراجہ نرپیندر نارائن بھوپ بہادر نے غلام کے باپ کریم کو اُس سے لڑنے کے لئے آمادہ کیا۔ کہتے ہیں کہ ٹام اس بُری طرح پچھاڑا گیا کہ اُسی رات کو وہ انگلینڈ کے لئے روانہ ہوگیا۔ لیکن اس شکست کا ولایت والوں پر کوئی اثر نہ ہوا۔ ٹام گیلن نے مرتے دم تک اپنا خطاب نہ چھوڑا۔

ایک دوسرا واقعہ یہ ہے کہ پیرس کی بڑی نمائش میں آنجہانی پنڈت موتی لال نہرو صاحب اپنے ساتھ کئی نامی پہلوانوں کو لے گئے تھے۔ اس زمانہ میں ترکی پہلوان احمد مدرالی دنیا کا زبردست پہلوان سمجھا جاتا تھا۔ اس نمائش میں غلام نے مدرالی کو چت کردیا، گو یورپ والوں پر اس کا کوئی خاص اثر نہ ہوا۔ لیکن فنِ کشتی کے ماہروں کو اسے "لاثانی" کا خطاب دینا ہی پڑا۔

ہندوستانی پہلوانوں کا نام سب سے پہلے دیگر ولایتوں میں مشہور کرنے کا سہرا ٹھاکر بُٹا سنگھ کے سر ہے۔ ہندوستان میں اُن کا کیا مرتبہ تھا۔ اس کی بابت صحت کے ساتھ کچھ نہیں کہا جاسکتا۔ لیکن یورپ کا مشہور سے مشہور پہلوان بھی اُس سے خائف تھا۔ معمولی پہلوان تو اُس کا مگدر بھی نہ اُٹھا پاتے تھے۔ اُس نے ولایت کے درجنوں چمپئن (Champions) گرائے تھے۔ مگر چوالیس سال کی عمر میں سڈنی (Sydney) کے دنگل میں روس کے مشہور پہلوان ہیکن[1] سمتھ سے ہار گیا، اور آسٹریلیا ہی میں بودوباش اختیار کرلی۔

۱۹۱۰ء میں ہندوستانی کشتی کا ایک انگریز ماہر آر۔ بی۔ بنجمن (R.B. Benjamin) چار مشہور پہلوان گاما۔ گونگا۔ امام بخش اور احمد کو لے کر انگلستان پہونچا۔ درحقیقت وہ اس وقت کے چمپئن (Champion) فرنک گاچ (Frank Goch) کو گاما سے لڑانا چاہتا تھا۔ اور اس کشتی کا خیالی نتیجہ بھی اُس نے نکال رکھا تھا۔ کچھ دن بنجمن صاحب کو للکارتے ہی گذرے۔ آخرکار جان لیم (John Lemm) نامی سوٹزرلینڈ کا پہلوان امام بخش کے مقابل آیا۔ لیم Hangler's Circus Tournament کا چمپئن تھا، اس لئے تمام یورپ میں اس کی بڑی شہرت تھی۔ مگر امام بخش نے لیم کو بڑی آسانی سے نیچا دکھا دیا۔ یہاں ایک بات قابل ذکر ہے۔ ہمارے یہاں کی طرح مغربی ممالک میں کشتی کا فیصلہ ایک ہی مرتبہ میں نہیں ہوجاتا۔ وہاں Best of the three falls کا اُصول رائج ہے، یعنی تین مرتبہ کشتی ہوتی ہے اور دو بار کا جیتنے والا غالب سمجھا جاتا ہے۔ لیم پہلی مرتبہ پانچ منٹ میں اور دوسری مرتبہ آٹھ منٹ میں گرگیا تھا

[1] Hackens-chmidt. Swiss Wrestler ہے

اِس شکست سے انگریزوں کی آنکھیں کھُلیں۔ اسی وقت ڈاکٹر رولر نامی ایک امریکن پہلوان گاما سے قوت آزمائی کرنے کے لئے اکھاڑے میں اُترا۔ رولر نے صرف فرنک گاچ کے مقابلہ میں ایک مرتبہ زمین دیکھی تھی اور زبسکو (Zbysco) سے برابر چھوٹا تھا۔ رولر کے آنے سے انگریزوں کو اُمید ہوگئی تھی کہ اب ٹیم کی شکست کا بدلہ لِل جائیگا مگر گاما نے اس کو پہلی مرتبہ ساڑھے چار منٹ میں اور دوسری مرتبہ بارہ منٹ میں گرا دیا۔ ہیکن سمتھ (Hackens-chmidt) جس نے سٹڈنی کے دنگل میں بھٹا سنگھ کو ہرایا تھا اس وقت انگلینڈ ہی میں تھا۔ لوگوں نے بڑی سفارش کی کہ وہ گاما کے مقابل اکھاڑے میں اُترے لیکن وہ راضی نہ ہوا اور انتقام کی خواہش دل ہی میں رہ گئی

اسی دوران میں امام اور آئرلینڈ کے سب سے بڑے پہلوان پٹ کالونی (Pall Connolly) زور آزمائی کے لئے میدان میں اُترے۔ دیکھتے ہی دیکھتے امام بخش پٹ کی چھاتی پر جا بیٹھا۔

اس طرح تین مشہور پہلوانوں کے گر جانے کے بعد گورے لوگ ہندوستانی پہلوانوں کو کچھ سمجھنے لگے، اور امام بخش کو تیندوا (The Panther) اور گاما کو پنجاب کا شیر (Lion of the Punjab) کہنے لگے۔

آخر زبسکو اور گاما کا مقابلہ ٹھہرا۔ گاما نے اپنے حریف کو ایک گھنٹہ میں پٹک دینے کی شرط کی تھی، چنانچہ وہ دو ۲ گھنٹے اور پینتالیس ۴۵ منٹ تک زبسکو پر سواری گانٹھے بیٹھا رہا۔ مگر فیل تن زبسکو چت نہ ہوسکا۔ اُس کشتی میں اعزاز گاما ہی کے ہاتھ رہا۔ دوسرے دن پھر اسی کشتی کا مقابلہ ہونے والا تھا مگر زبسکو بستر باندھکر روانہ ہوگیا۔ روسی پہلوان ہیکن سمتھ بھی انگلینڈ ہی میں تھا مگر وہ بھی سوئٹزرلینڈ چلا گیا۔ شاید گاما کے رہتے اُسے انگلستان کی فضا راس نہ آئی۔ اس کشتی کے صلہ میں گاما کو ایک زریں پٹہ (John Bull Champion-Ship Belt) ملا جس کی قیمت تقریبًا پندرہ ۱۵ سو روپیہ ہے یہ پٹہ انگلینڈ کے سب سے بڑے پہلوانوں کو دیا جاتا ہے۔

اس کے بعد ہندوستانی پہلوان انگلینڈ سے چلے آئے اور انگلستان میں بھی کشتی کا پیشہ بند سا ہوگیا۔

۱۹۱۱ء میں بنجن صاحب پروفیسر رام مورتی کے ساتھ سولہ ۱۶ پہلوانوں کی ایک جماعت لے کر دوبارہ انگلینڈ گئے۔ اِن میں احمد بخش۔ رحیم۔ غلام اور تیلا زیادہ مشہور تھے۔ پروفیسر رام مورتی نے کشتی کے لئے Sporting Life کے دفتر میں دو لاکھ روپیہ رحیم کے لڑنے کے لئے جمع کیا تھا مگر اس کا کوئی نتیجہ نہ نکلا۔ کچھ دن انتظار کے بعد مارس ڈریاز (Maurice Deriaz)

احمد بخش کے مقابل آیا۔ وہ فرنک گاچ سے صرف ایک مرتبہ گرا تھا اور زبسکو سے برابر رہا تھا۔ ونٹی نال اُٹھانے میں اپنا جواب نہ رکھتا تھا۔ (Health and Strength) نامی رسالہ کے رپورٹر سے دوران ملاقات اُس نے کہا تھا کہ "ہندوستانی پہلوان داؤں پیچ اور جوڑ توڑ والا ہوشیار کشتی باز ہوتا ہے لیکن وہ ہماری طاقت کو نہیں جانتا۔ ہم صرف طاقت سے احمد کو نیچا دکھاویں گے"۔ اِسی رپورٹر نے جب احمد سے اس کا جواب مانگا تو اُس نے کہا "ڈینگ مارنا ہماری عادت نہیں، آپ کے بوائے اسکاؤٹ کا اُصول ہے کہ انسان کو ہر وقت تیار رہنا چاہیئے، چنانچہ ہم ہمیشہ تیار ہیں، اور اتنا کہتے ہیں کہ مارس ہارے بغیر نہ رہیگا"۔ احمد کے قول کی سچائی اِس بات سے معلوم ہو سکتی ہے کہ مارس پہلے دور میں ۴۶ سکنڈ میں اور دوسرے دور میں ¾ منٹ میں چت ہو گیا۔ اِس مرتبہ اُسی نمایندہ اخبار سے مارس نے کہا کہ "جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ ہندوستانی پہلوان کی کامیابی صرف گرفت اور داؤں پیچ پر منحصر ہے وہ پاگل ہیں۔ میں مرتے دم تک احمد کی گرفت کو یاد رکھونگا"۔ بڑی منت خوشامد کے بعد احمد سے ایک سوئیس پہلوان آرمنڈ شیرپلا (Armand cherpillod) لڑنے کے لئے راضی ہوا۔ اسپورٹنگ کلب کا منیجر کہنے لگا کہ "بس اب ہندوستانیوں کو میدان چھوڑ کر بھاگنا پڑیگا"۔ مگر کشتی شروع ہونے کے چار ہی منٹ بعد آرمنڈ گالیاں دینے اور چیخنے چلّانے لگا کہ "ارے تم مجھے مارے ڈالتے ہو"۔ آخر کار اُس نے اکھاڑا ہی چھوڑ دیا اور اس کے دوست واحباب کسی طرح بھی اُسے احمد بخش سے لڑنے پر آمادہ نہ کر سکے"۔

گاما کے انگلینڈ چھوڑتے ہی جو کشتیاں ہوتی تھیں وہ بھی بند ہو گئیں، اس لئے وہاں رہنا بیکار سمجھکر غلام اپنے شاگرد چھاگا اور رتیلا کو لے کر فرانس چلا گیا۔ انگلستان کے باہر کشتی کا ایک دوسرا ہی طریقہ رائج ہے جو "رومی یونانی" طرز کہلاتا ہے۔ اس خاص طرز کی کشتی میں کمر سے نیچے کی گرفت جائز نہیں ہے۔ غلام محی الدین نے ایک ہی ہفتہ میں اس طرز کو بھی سیکھ لیا اور اس فن کے بہت بڑے چمپین مارس گامبیئے (Maurice Gambier) اور پچاس دیگر پہلوانوں کو نیچا دکھایا بنجمن صاحب پھر سب کو لے کر امریکہ پہونچے۔ اسی وقت چمپین (Champion ship) کے اعزاز کے لئے شکاگو میں گاچ اور ہیکن سمتھ میں مقابلہ ہوا۔ گاچ خطاب لے کر گھر بیٹھ رہا اور ہمارے ہندوستانی پہلوانوں کو کسی نے پوچھا بھی نہیں۔ شاید اسی لئے یہ کیا گیا کہ کہیں ہندوستانیوں کے مقابل گورا گاچ champion ship کے اعزاز سے محروم نہ رہ جائے۔ خیر!

گاما کی منتخب کردہ فہرست کے پہلوانوں کا مختصر تذکرہ درج ذیل ہے:۔

I shall ever remember his terrible arm rolls. مطبع

**گاما** مدت سے گاما ہندوستان ہی کا نہیں بلکہ دنیا کا سب سے بڑا پہلوان تسلیم کیا جاتا ہے
وہ ایک خوبصورت کشمیری مسلمان ہے، کوئی ساٹھ برس کی عمر ہوگی مگر بڑھاپے نے ابھی تک
اُس کے فن کو زک نہیں پہونچائی ہے۔ اس کا قد پانچ فٹ ۹ انچ اور وزن دوسو ساٹھ پونڈ ہے۔
وہ تین ہزار سے زیادہ دنگل لڑ چکا ہے مگر آج تک کبھی چت نہیں ہوا۔ جن کشتیوں کا ذکر اوپر آچکا
ہے ان کے علاوہ ایک مرتبہ اُس نے اپنے انگلینڈ کے قیام میں جوجوتسو[۱] کے مشہور جاپانی پہلوان "تارو میاکی"
(Tarro Myake) اور اُس کے اونتیس[۲۹] ساتھیوں کو اکیلے ہی مقابلہ کے لئے للکارا تھا۔ گاما نے وعدہ کیا
تھا کہ وہ پندرہ پندرہ[۱۵] کے گروہ میں ایک ہی گھنٹے کے اندر تیسوں جوانوں کو گرا دیگا مگر پہلے گروہ کو گرانے کے بعد
اس کو آرام کرنے کے لئے بیس[۲۰] منٹ کا وقفہ ملنا چاہیئے۔ منتظمین صاحب نے انعام کا روپیہ کشتی کے دفتر میں
جمع کردیا مگر جاپانی لوگ بھاگ نکلے۔ مشہور گھونسہ باز جیک جانسن بھی گاما کے مقابلہ سے ہمیشہ گھبراتا رہا۔

سنہ ۱۹۱۱ء میں پورے اٹھارہ برس بعد زبسکو اور گاما کی کشتی پٹیالہ میں ہوئی۔ گاما کا حریف جو پچپن[۵۵]
برس کا تھا صرف تیس[۳۰] سکنڈ میں زمین پکڑ کر چت ہوگیا۔ بعض لوگ تو کشتی ہوتے دیکھ ہی نہ سکے۔ اگر زبسکو
خود اپنی ہار نہ قبول کرلیتا تو لوگوں کو شک ہی رہتا۔ لیکن اس عمر میں زبسکو کا گاما کے مقابل خم ٹھوکنا ہی
کچھ کم تعجب اور ہمت کی بات نہ تھی۔ اس وقت اس اُترتی جوانی میں بھی گاما کا مدمقابل کوئی نظر نہیں آتا[۲]۔

---

[۱] افسوس کی بات ہے کہ تلاش کے باوجود ہم کو ان پہلوانوں کے حالات نہ معلوم ہوسکے۔ شاید کوئی کتاب ان کے حالات زندگی کے متعلق موجود بھی نہیں ہے۔ اس جگہ پر ہم کو راجہ رُکما نگد سنگھ بہادر آف کھٹیاری ضلع ہردوئی کی یاد آتی ہے۔ مرحوم نے مسٹر شری رام شرما رئیس پورقاضی کی مدد سے ہندوستانی پہلوانوں کے متعلق ایک ضخیم کتاب شائع کرنے کا ارادہ کیا تھا اور اس پر تقریباً دس ہزار روپے صرف کرنے کے لئے تیار تھے۔ مگر پنڈت جی کی تساہلی سے کتاب شائع نہ ہوسکی۔ مہاراج کا پہلوانوں پر ساٹھ روپیہ یومیہ خرچ ہوتا تھا اور اپنی زندگی کے اٹھائیس برس (جب تک وہ ریاست کے مالک رہے) انھوں نے اس وضعداری کو نبھادیا۔ لکھنؤ کی چھپی نمائش میں بھی ہر اتوار کو دنگل ہوتا تھا۔ پہلوان اپنے پاس سے چھ دن تک کب پیسہ خرچ کرنے والے تھے۔ تقریباً ڈیڑھ سو پہلوان راجہ صاحب کے پاس پہونچے؛ در بے تکلف رہنے لگے۔ کسی نے مہاراج سے کہا "دنگل تو آپ کا ہے نہیں پھر آپ اتنا خرچ کیوں برداشت کر رہے ہیں"۔ یہ سنکر مہاراج مسکرا دیئے اور کہنے لگے کہ زندگی کا کیا ٹھکانا اس لئے یہی بہتر ہے کہ ہم اخیر وقت تک اپنی وضع کو نبھا دیں"۔ ان کا یہ کہنا ایک طرح سے بالکل ٹھیک ثابت ہوا کیونکہ گذشتہ ۱۹ جنوری سنہ ۳۰ء کو راجہ صاحب نے لکھنؤ میں ہمیشہ کے لئے آنکھیں بند کرلیں۔ دوران علالت میں گاما بھی ملنے کے لئے آیا تھا اُس نے روکر دعا مانگی کہ راجہ صاحب کو صحت ہو۔ راجہ صاحب نے کہا کہ یہ میرا آخری وقت ہے" عرصہ سے امام بخش کو نہیں دیکھا۔ گاما کو دوسو روپیہ رخصتانہ دیا۔ امام بخش بھی دوڑا آیا اور رونے لگا۔ دعائیں مانگیں، مگر صحت نہ ہونا تھی نہ ہوئی۔ امام بخش کو بھی چلتے وقت راجہ صاحب نے دوسو روپیہ دیا تھا۔

[۱] جوجوتسو۔ ایک طرح کی دھر پکڑ کی کشتی ہے جس کا جاپان میں بہت رواج ہے۔ اس میں ہاتھ کی پکڑ کو کچھ اس طریقہ پر چھوڑتے ہیں کہ اگر پکڑنے والا چھوڑ کر الگ نہ ہوجائے تو اس کا ہاتھ ہی ٹوٹ جائے۔ ہندی کے مشہور رسالہ مادھوری (لکھنؤ) میں اس کے متعلق ایک مفصل مضمون شائع ہوچکا ہے۔

[۲] اس وقت دنیا میں دو پہلوان اپنا جواب نہیں رکھتے، ایک تو ہمارا گاما اور دوسرا فن لینڈ کا مشہور دوڑنے والا نورمی ہے (Nurmi the wing footed Finn) جس نے آٹھ سکنڈ میں سو گز دوڑ کر نیا ریکارڈ قائم کیا۔
بمبئی کے بین الاقوامی دنگل میں گاما نے ایک لاکھ کی بازی لگنے پر لنگوٹ باندھنے پر آمادگی ظاہر کی مگر اتنا روپیہ نہ لگایا جاسکا۔ بہرحال گاما نے اس سن میں بھی سب کو للکار ہی دیا۔

۱۹۱۰ء کے بعد وہ کسی ہندوستانی پہلوان سے نہیں لڑا۔ جو پہلوان گاما کے مقابلہ کے لئے آئے اس کے لئے لازم ہے کہ وہ پہلے امام بخش سے ہاتھ ملالے اور امام بخش سے لڑنے کی ہمت کسی کو ہوتی ہی نہیں کیونکہ وہ ہنوز سب پر غالب ہے، اپنے عروج کے بعد سے اُس نے زمین پکڑی ہی نہیں۔

خود گاما کے بیان کے مطابق پنجاب میں بھی رفتہ رفتہ کشتی کا شوق کم ہو رہا ہے۔ جہاں اکھاڑے میں روزانہ چالیس پچاس پہلوان زور کرنے آتے تھے وہاں اب بیس بائیس ہی کی حاضری رہ گئی ہے۔ ہندو مسلمانوں کی روزانہ کے لڑائی جھگڑے نے اس فضا کو بھی نہ چھوڑا، گاما کا کوئی ہندو شاگرد نہیں ہے، جس کا اُسے بہت افسوس ہے۔ اس کا مشہور اکھاڑا موری دروازہ (لاہور) کے باہر والے باغ میں ہے۔

**امام بخش** | گاما کا چھوٹا بھائی امام بخش کوئی باون ترپن برس کا ہوگا۔ ۱۹۱۰ء میں گاما کے چھوڑ دینے پر اُس نے "رستم ہند" کا خطاب اپنایا تھا۔ اور ابھی تک کوئی پہلوان اس سے اس خطاب کو چھین نہیں سکا۔ آج تک وہ صرف ایک ہی کشتی میں ناکامیاب رہا ہے۔ ایک بار گونگا نے اُس کو پچھاڑ دیا تھا مگر اس کے بعد ہی اُس نے دو مرتبہ گونگا کو دے ٹپکا اور اپنی اگلی دھاک بٹھا دی۔ مرحوم شاہ جارج کی سلور جوبلی کے موقعہ پر وہ گونگا سے لاہور کے دنگل میں پانچ گھنٹے تک لڑا مگر کشتی برابر رہی۔

**گونگا** | اِن دونوں بھائیوں کے بعد تیسرا نمبر گونگا کا ہے۔ اس کی عمر اُنتالیس ۳۹ چالیس ۴۰ سال ہوگی۔ ایک بار امام بخش کو شکست دینے کے بعد وہ دو مرتبہ اُس سے ہار چکا ہے اور ایک مرتبہ برابر چھوٹا ہے۔ اُس نے چھوٹے گاما کو تین بار گرایا ہے۔ حمیدا اور بنکیا بولر سے بھی وہ زور آزمائی کر چکا ہے مگر یہ کشتیاں برابر رہیں۔

**حمیدا** | نامی پہلوانوں میں حمیدا سب سے کم عمر ہے، وہ مشکل سے اکتیس ۳۱ بتیس ۳۲ برس کا ہوگا وہ طاقت اور داؤں پیچ میں گونگا کی ٹکر کا ہے۔ گونگا سے اُس کی کشتی برابر چھوٹی تھی۔ حمیدا نے بنکیا بولر کو جو گونگا سے برابر چھوٹا تھا شاہ جارج آنجہانی کی سلور جوبلی کے موقعہ پر امرتسر کے دنگل میں نیچا دکھا دیا مگر یہ جیت برائے نام تھی۔

**چھوٹا گاما**[1] | چھوٹے گاما اور حمیدا کے درمیان دنگلی کشتی نہیں ہو سکتی۔ یہ دونوں ایک ہی اکھاڑے کے ہیں اور چچازاد بھائی بھی ہیں۔ یہ دونوں بھائی کبھی گاما اور امام بخش سے بھی نہیں لڑ سکتے کیونکہ

---

[1] ایک مرتبہ مہاراجہ صاحب کو لھاپور کی سرپرستی میں ایک دنگل ہوا تھا جس میں گونگا اور کلو کے لڑکے گاما کی کشتی ہوئی تھی گاما جیت ہو گیا۔ یہ خبر جب گاما کو ملی تو اُسے روحانی صدمہ ہوا۔ وہ قانونی چارہ جوئی کرنے والا تھا مگر بعد میں معلوم ہوا کہ گرنے والے پہلوان کا نام بھی گاما ہے اور یہ خبر اُس کو بدنام کرنے کے لئے نہیں پھیلائی گئی ہے۔ غالباً اسی وقت سے کلو کے لڑکے گاما کو لوگ "چھوٹا گاما" کہنے لگے۔ (بھوشن)

اُن کے بھی رشتہ دار ہوتے ہیں، دونوں گاما کو اُستاد بھی مانتے ہیں۔ چھوٹا گاما تین مرتبہ گونگا سے پٹ چکا ہے۔ آتو خاں ایک مرتبہ اُس سے ہار چکا ہے۔

**بینگیا بُولر** | اِس پہلوان کی عمر ابھی تینتالیس برس کی ہوگی، اس کا وطن کولھاپور ہے۔ طاقت اور زور میں بُولر، مرحوم کنکڑ سنگھ کے برابر ہے۔ اس کا بدن کنکڑ سے بھی زیادہ گٹھیلا ہے۔ وہ بڑے سے بڑے پہلوانوں سے ٹکر لے سکتا ہے۔ گونگا سے برابر اور حمیدا اور چھوٹے گاما سے ایک ایک بار کشتی کھا چکا ہے۔ اللہ بخش کو تین بار اور گنڈا سنگھ کو ایک بار پست کر چکا ہے۔ گونگا۔ چھوٹے گاما۔ حمیدا اور بُولر کو ایک ہی درجہ میں رکھنا نا مناسب نہ ہوگا۔ ان کی طاقت اور انکا فن برابر ہے۔

**آتو خاں** | ایک مرتبہ یہ پہلوان چھوٹے گاما سے چت ہو چکا ہے۔

**دولت محمد** | ایک مرتبہ حمیدا سے کشتی ہار چکا ہے اور ایک مرتبہ دونوں برابر رہے ۱۹۳۳ء میں اس نے امریکہ میں اکیسو بتیس ۱۳۲ کشتیاں لڑیں اور اکثر میں وہ کامیاب رہا۔ بعض دنگلوں میں ہار جیت کا کوئی قابل قبول فیصلہ نہ ہو سکا۔

**شہاب الدین** | ہندوستان کا سب سے قدآور پہلوان ہے۔ ایک مرتبہ گنڈا سنگھ کو پچھاڑ چکا ہے۔ اور ایک مرتبہ چھوٹے گاما سے ہار چکا ہے۔

**گوبر بابو** | بابو امبوگھ کلکتہ کے بنگالی پہلوان ہوئے ہیں۔ انھیں کے پوتے گوبر بابو ہیں۔ ہندوستان کے صرف یہی ایک نامی پہلوان ہیں جو تعلیم یافتہ ہیں اور جنھوں نے کشتی کو روپیہ پیدا کرنے کے لئے نہیں بلکہ بحیثیت فن سیکھا ہے۔ ۱۹۱۳ء میں صرف بائیس ۲۲ برس کی عمر میں وہ امریکہ گئے، ولایت میں اُنھوں نے پہلے جمی کیمبل Jimmy Campbell نامی ایک مشہور اسکاٹ پہلوان کو زمین پر لٹایا۔ اس کے بعد انگلینڈ کے مشہور پہلوان (Jimmy Esson) کو پچھاڑا۔ مگر انگلینڈ کے متعصب لوگوں نے ان کو اپنے یہاں کے پہلوانوں کے مقابلہ میں کوئی اہمیت نہیں دی۔ ۱۹۲۳ء میں گوبر بابو چمپئن لوئی (Champion Lewis) سے لڑنے کے لئے امریکہ گئے۔ لوئی کو پہلے مرتبہ گوبر بابو نے نیچا دکھایا مگر دوسری مرتبہ خود نیچے جا رہے۔ تیسری بار بے قاعدگی برت کر لوئی نے گوبر بابو کو گرا دیا۔ جب ججوں سے بابو صاحب نے اپیل کی تو ان کی بات کی کوئی شنوائی نہ ہوئی! مگر وہاں کے پہلوانوں نے اُن کو "دوسرے درجہ کا سب سے بڑا پہلوان (Light Heavy-weight champion of the World) مان لیا۔[1]

---

[1] اِس مضمون کے لکھنے میں مَیں نے "ہندی رسالوں سے استفادہ کیا ہے۔ (بھوشن)

# فنا فی القوم مہاتما ہنس راج جی

از حضرت طالب چکوالی بی-اے، ایل ایل-بی (راولپنڈی)

فنا فی القوم ہونے کا سبق ہم کو دیا تو نے
فنا فی القوم ہونا ہی اَمر ہونے کا نسخہ ہے
فنا فی القوم ہو کر ہی بسر جیون کیا تو نے
فنا فی القوم ہونا موت کو بھی جیت لینا ہے

---

ترے ایثار کے قربان، صدقے تیری ہمت کے
جو ناممکن نظر آتا تھا، ممکن کر دیا تو نے
جوانی کی اُمنگیں بھینٹ کر دیں ملک و مِلت کے
بقائے قوم کا دل میں تہیہ کر لیا تو نے

---

جوانی کی اُمنگیں، ولولے، ارمان، اُمیدیں
تری ہمت سے لڑ کر ہو گئیں بیجان سی چیزیں
مخالف بزدلوں اور حاسدوں کی سخت تنقیدیں
ترے عزمِ مصمّم کے لئے تھیں کام کی چیزیں

---

شبِ تاریک میں تو نے کیا نورِ سحر پیدا
ضیائے علم سے پنجاب کا گھر گھر ہوا روشن
ترے کالج نے کتنے ہی کئے شمس و قمر پیدا
ضیا باری سے جن کی ایک عالم ہو گیا روشن

---

محافظ تھی تری بالغ نگاہی دَورِ طوفاں میں
تری کشتی کو تھا تکیہ ترے ایثار و ہمت پر
ترے دم سے رہے محفوظ ہم گردابِ دَوراں میں
بھروسہ تھا تری تدبیر، دانش اور حکمت پر

---

مگر اوجھل ہوئی آنکھوں سے تیری شکلِ نورانی
تدبّر، دُور بینی، تیاگ اب ڈھونڈنے پائیں گے
ہوئی نایاب سے نایاب تر تیری جہاں دانی
پڑیگا وقت جب، احسان تیرے یاد آئیں گے

---

فنا کے ہم کھلونے ہیں، فنا انجام ہے اپنا
دوائیں اور دعائیں بے اثر ثابت ہوئیں یکسر
جو تیرا کام تھا جاری رہے، یہ کام ہے اپنا
چکانا ہے ترے اُپکار کا جو قرض ہے ہم پر

# تنقید کتب

## مکاتیب مہدی

دُور بیٹھے ہوئے اپنے دوستوں، عزیزوں، چھوٹوں اور بزرگوں سے خاموشی کے ساتھ گفتگو کر لینا خطوط کی ایک ادنیٰ کرامات ہے۔ لیکن بعض خطوط تاریخی اور ادبی یادگار ہیں۔ جنھیں معتقدین اور قدردان احباب اپنی جان کے ساتھ محفوظ رکھتے ہیں۔ خطوط جمع کرنے کا طریقہ سب سے پہلے یہودیوں اور عیسائیوں نے شروع کیا۔ چنانچہ سینٹ پال کے خطوط اب تک انجیلوں کا ضمیمہ ہیں۔ غرض سامی نسل کی قوموں کو اسکا بہت شوق رہا ہے، عرب لوگ بھی اسی میں شامل ہیں۔ اُن کا اپنے نبیؐ، صحابہؓ، تابعین اور دیگر بزرگوں کے خطوط کا محفوظ رکھنا اُنکی نسلی خصوصیت ہے۔ لیکن ادبی خطوط کا محفوظ رکھنا کسی خاص قوم کے لئے مخصوص نہیں ہے۔ انگریزی، جرمن، فرانسیسی، فارسی میں عموماً خطوط کے مجموعے پائے جاتے ہیں۔ اور اُن میں سے بعض کو ادبی شاہکار سمجھا جاتا ہے، فارسی کی تقلید میں بعض اُردو ادیبوں کے خطوط بھی اکثر محفوظ رکھے گئے ہیں۔ چنانچہ سرسید احمد خاں، مولانا حالی، مولانا شبلی، امیر مینائی اور مرزا غالب کے خطوط اُردو لٹریچر کی جان اور علمی و ادبی معلومات کا خزانہ ہیں۔

کتاب زیر نظر میں سید مہدی حسن صاحب تحصیلدار مرحوم کی بیگم صاحبہ نے اُن کے چند خطوط ایک دیباچہ کے ساتھ نہایت خوش اسلوبی کے ساتھ ترتیب دیکر شائع کئے ہیں۔ یہ خطوط ثقات کی شُستہ اور منجھی ہوئی زبان کے عمدہ نمونے ہیں۔ بعض خطوط میں بعض کتابوں اور علمی مضامین کی تنقید کا حق بھی ادا کر دیا گیا ہے زبان میں رنگینی اور شوخی دونوں موجود ہیں۔ چنانچہ جابجا شاعرانہ رنگ کے جملے بھی بہت دلچسپ اور خوش آیند ہیں۔ البتہ بعض مقامات پر عربی و فارسی کا رنگ زیادہ غالب ہوگیا ہے۔ بہرحال یہ مجموعۂ مکتوبات پڑھنے کے قابل ہے۔ لکھائی، چھپائی، کاغذ سب عمدہ۔ حجم ۳۰۲ صفحات۔ شروع میں مصنف کا فوٹو بھی ہے۔

شایقین مہدی بیگم، بسنت پور ضلع گورکھپور، یا آسی پریس گورکھپور سے طلب فرمائیں۔

## اسرار جیلانی

یہ حکیم غلام جیلانی صاحب امرتسری کے صدری مجربات کا مجموعہ ہے، جو پشتہاپشت سے سینہ بہ سینہ چلے آتے ہیں۔ اِس مجموعہ میں تقریباً ڈھائی سو بیماریوں کا حال، علامات، اسباب اور علاج بتائے گئے ہیں۔[1]

[1] قیمت فی جلد دو روپیہ، ملنے کا پتہ۔ مینجر صاحب دواخانہ مجربات جیلانی امرتسر۔

طرز تحریر شستہ اور زبان سلیس و عام فہم ہے۔ کتاب کی بہت بڑی خوبی یہ ہے کہ تمام بیماریوں کے نام ہندستانی عربی، فارسی اور انگریزی چاروں زبانوں میں لکھدئے گئے ہیں۔ گو بعض جگہ کاتب نے انگریزی لفظوں کو غلط لکھدیا ہے۔ اُمید ہے کہ آیندہ ایڈیشن میں اِس نقص کی اصلاح کردی جائیگی۔ حکیم غلام جیلانی صاحب بڑے تجربہ کار اور پرانے طبیب ہیں اور اس سے پہلے اپنی کئی تصانیف کلید حکمت، مجربات جیلانی اور نشاط زندگی وغیرہ شائع کرچکے ہیں۔ لکھائی، چھپائی، کاغذ اور جلدبندی سب عمدہ ہے۔ حجم ۴۰۰ صفحات۔

## فہرست

یہ گورنمنٹ سٹی کالج حیدرآباد دکن کے کتبخانہ کی اُردو، فارسی و عربی کتابوں کی ایک نئی طرز کی فہرست ہے جسے مولوی غلام رسول صاحب نے محنت سے مرتب کیا ہے۔ تمام کتابوں کو انگریزی حروف کی ترتیب کے ساتھ علوم و فنون وار تقسیم کیا گیا ہے۔ کل کتبخانہ ترپن۵۳ مدات میں تقسیم کیا گیا ہے۔ پہلے چھبیس۲۶ مدات کے ہر حصہ کے لئے انگریزی کا ایک بڑا حرف اور دوسرے چھبیس۲۶ حصوں کیلئے چھوٹا حرف مقرر کیا گیا ہے۔ مثلاً عام سائنس کیلئے "A" اور عام ریاضی کے لئے "B"۔ لغت کے لئے "K"۔ تاریخ کے لئے "V"۔ اس کے علاوہ سب کتابوں کا نقشہ بھی تیار کیا گیا ہے۔ جسمیں (۱) نمبر شمار (۲) مولف یا مرتب کا نام (۳) کتاب کا نام (۴) سال اشاعت (۵) پبلشر یا مطبع کا نام (۶) کیفیت یعنی کتاب نئی ہے یا ترجمہ۔ اگر ترجمہ ہے تو اصل کتاب کا نام وغیرہ۔ اِس طرح فاضل مرتب نے تین ہزار دو سو ترسٹھ کتابوں کی مکمل فہرست مرتب کردی ہے۔ لکھائی، چھپائی، کاغذ ہر چیز پسندیدہ ہے۔ قیمت دو روپیہ۔ ملنے کا پتہ:۔ مکتبہ ابراہیمیہ، حیدرآباد دکن

## خطبات صدارت جوبلی مسلم ایجوکیشنل کانفرنس

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علیگڈھ کی پنجاہ سالہ جوبلی کا جو شاندار اجلاس مارچ ۳۷ء میں منعقد ہوا تھا۔ اُس کے ہر شعبہ کے صدر اور سکرٹری علیحدہ علیحدہ تھے۔ چنانچہ تمام شعبوں کے صدر صاحبان نے جو صدارتی تقریریں ارشاد کی تھیں اُنھیں جمع کرکے ایک کتابی صورت میں شائع کردیا گیا ہے۔ اصلاح معاشرت پر پروفیسر مولوی الیاس برنی صاحب ایم اے، ایل ایل بی، تعلیم نسواں کے متعلق شیخ عبداللہ ایڈوکیٹ علیگڈھ۔ ابتدائی تعلیم و مدارس اُردو، خانصاحب سید آل علی نقوی ایم، اے۔ اعلیٰ تعلیم، علامہ عبداللہ یوسف علی ایم، اے۔ اردو پریس کانفرنس میں خان بہادر مولوی بشیرالدین ایڈیٹر "البشیر" اٹاوہ، منشی دیانرائن نگم ایڈیٹر رسالہ "زمانہ"۔ اسلامی علوم و فنون، مولانا سید سلیمان ندوی ایڈیٹر "معارف"۔ مدارس اسلامیہ، مولانا سید حسین احمد مدنی۔ اُردو کانفرنس، مولوی عبدالحق بی۔ اے سکرٹری انجمن ترقی اُردو اورنگ آباد۔ تعلیم ثانوی۔ ڈاکٹر ذاکر حسین خاں شیخ الجامعہ ملیہ دہلی کے خطبے قابل ذکر ہیں اور مستقل دلچسپی کی چیزیں ہیں۔ ہر خطبہ اپنے اپنے موضوع پر ایک ادبی شاہکار ہے اور تلاش و تجسس کے بعد لکھا گیا ہے۔ اِس لحاظ سے یہ مجموعہ ہر کتبخانہ و لائبریری میں رکھے جانیکے قابل ہے۔ حجم ۲۳۶ صفحات۔ قیمت عہ ملنے کا پتہ صدر دفتر کانفرنس سلطان جہان منزل علیگڈھ

# رفتار زمانہ

## (ممالک غیر)

**یہودیوں پر نازیوں کا ظلم** | جرمن سفارت کے ایک افسر کے قتل سے مشتعل ہوکر (جسکا ارتکاب پیرس میں ایک یہودی نوجوان نے کیا) جرمن نازی یہودیوں پر جو ظلم ڈھارہے ہیں، اُن کے خلاف برطانیہ، امریکہ، فرانس وغیرہ ممالک میں بہت کچھ اظہارِ غم وغصہ کیا گیا ہے۔ نازی عوام نے جو دہشت انگیزی بیچارے یہودیوں پر روا رکھی اور لوٹ مار کی، اُس میں یقیناً حکومت وقت کی شہ ہے۔ جرمن اخبارات نے بھی نازی دہشت انگیزوں کی زیادتیوں کی کوئی مذمت نہیں کی، بلکہ اُسے پیرس کے واقعہ قتل کی قدرتی اور جائز جوابی کاروائی قرار دیا ہے۔ یہاں تک کہ ایک اخبار نے یہ بھی دھمکی دی ہے کہ اگر ممالک غیر میں بہت زیادہ اظہارِ غم وغصہ کیا گیا تو یہودیوں کے خلاف نازی عوام نے جو کاروائی خودبخود مشتعل ہوکر کی ہے اُسکے خلاف باضابطہ طور پر اور سخت تر کاروائی زیادہ وسیع پیمانہ پر کیجائیگی۔ اسوقت جرمنی میں یہودیوں کی حالت ناگفتہ بہ ہے حالانکہ تمام دُنیا کے یہودیوں نے اُس سترہ سالہ یہودی جوان کی حرکت پر (جس نے جرمن سفارت کے افسر کا قتل کیا) اظہار افسوس کیا ہے۔ لیکن نازی جرمنوں کا غم وغصہ کسی طرح فرو ہونے نہیں آتا۔ اُس پر ستم ظریفی یہ کہ نازیوں کی لوٹ مار سے جس کی روک تھام کا کوئی انتظام جرمن حکام نے نہیں کیا جو یہودیوں کا نقصان ہوا۔ اُس کے لئے وہ بیمہ کمپنیوں سے معاوضہ بھی طلب نہیں کرسکتے۔ کیونکہ نازی گورنمنٹ کے حکم کے بموجب انھیں اس معاوضہ سے جرمن پارلیمنٹ کے حق میں دستبردار ہونا پڑے گا۔ اس کے علاوہ پیرس والے قتل کی پاداش میں آٹھ کروڑ چالیس لاکھ پونڈ کا خون بہا کل یہودی قوم پر عائد کیا گیا ہے اور حکم ہوا ہے کہ اگر یہ رقم جرمن یہودیوں نے ازخود مہیا نہ کی، تو نازی حکومت جرمنی کے یہودیوں سے جبراً وصول کریگی۔

گو یہ دُرست ہے کہ نازیوں کا خیال ہے کہ یوروپ کی پچھلی لڑائی میں یہودیوں نے غداری کی اور حریفوں سے ملے رہے اور یہ بھی سچ ہے کہ جرمن مدبران برابر اس پالیسی کے حامی رہے کہ جرمنی میں خالص جرمن نسل ہی کے لوگ آباد ہوں اور ملک کو رفتہ رفتہ غیر جرمن نسل کے لوگوں سے خالی کرالیا جائے تاہم جس شدت اور جور وجبر سے اس پالسی پر عملدرآمد ہورہا ہے وہ اب جرمن نازیوں کے طرزِ عمل کا ایک مستقل جزو ہوتا جاتا ہے۔

یہودیوں پر سخت پابندیاں عاید کردی گئی ہیں۔ جن کی رُو سے جرمن حکام اُن کی دوکانوں کا مال واسباب روخت کرسکتے ہیں۔ اُن کی اراضی بیچ سکتے ہیں۔ اُن بیچاروں کو یہ بھی اختیار نہیں کہ بلا اجازت وزیر اقتصادیات

اپنے تمسکات بیچ سکیں یا سونے، چاندی اور پلاٹینم کی چیزیں اور ہیرے، جواہرات خرید سکیں۔ انھیں موٹر سائیکل اور موٹر گاڑیاں رکھنے یا چلانے کی بھی ممانعت کردی گئی ہے۔ یہ خبر بھی معلوم ہوئی ہے کہ اب عنقریب ہی رومن کیتھلک گرجے اور خانقاہیں بھی ہٹلر کی فرعونیت کا شکار ہونے والی ہیں۔ نازی گورنمنٹ جلد ہی اُن کے تمام مال وجائداد ضبط کرنیکے متعلق سرکاری فرمان جاری کرنے والی ہے۔ اِن واقعات نے نازی طریق حکومت کی اصلی نوعیت کو تمام دُنیا پر واضح کردیا ہے اور امریکہ وغیرہ رہے سہے جمہوری ممالک میں ان کے خلاف آوازیں بلند ہو رہی ہیں۔ حال ہی میں امریکہ کی وزارت نے کہا ہے کہ جرمنی مظالم کو قرون وسطیٰ کے مظالم سے تشبیہ دینا اُن قرون کی سخت توہین کرنا ہے۔ اسوقت دُنیا کے ہمدردانِ قوم وملک اِس فکر میں ہیں کہ کس طرح ان مظالم کی داد رسی کیجائے۔ مگر جب تک جرمنی واٹلی کی موجودہ طرزِ حکومت قائم و برقرار ہے اُس وقت تک یہی حالات رہیں گے۔ جمہوری طرزِ حکومت کیلئے یہ سخت آزمایش کا زمانہ ہے۔ اِس کشمکش میں جمہوریت کی فتح اُسی وقت ہوسکتی ہے۔ جب اس کے حامی ملک جان ہتھیلی پر رکھکر ہمت واستقلال سے اِس جور وتشدد کے اصول کی بیخ کنی کے لئے متفقہ طور پر آمادہ ومستعد ہوں۔ محض نیک خیالات، صلح کُن تجاویز یا زبانی شور وغل سے یہ خطرہ دُور نہیں ہوسکتا ہے بلکہ خوف ہے کہ کہیں پست ہمتی کی بدولت جمہوریت کا قلع قمع ہی نہ ہوجائے،

**فرانس، جرمنی، اطالیہ، برطانیہ، پولینڈ اور ہنگری** مسٹر چیمبرلین کے رفیق اور مداح اصحاب یہ کہہ رہے ہیں کہ معاہدۂ میونخ سے برطانوی عزو وقار کو کوئی دھکا نہیں پہونچایگا۔ تاہم اِس میں کوئی شک نہیں کہ جرمنی نے اٹلی کی امداد سے بین الاقوامی سیاسیات میں فرانس اور برطانیہ کی جمہوری حکومتوں کے دست وپا شل کردئے ہیں اور فی الحال دونوں کو بے یار ومددگار بنادیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اب تک دوسرے چھوٹے بڑے ملکوں کو اِن پر جو اعتبار واعتماد تھا وہ باقی نہیں رہا۔ اِس طرف جرمنی نے برطانیہ سے اپنی پُرانی نوآبادیات کا سوال اُٹھا دیا ہے (گو ابھی تک سرکاری حیثیت سے اس کی سلسلہ جنبانی نہیں ہوئی ہے) اور اطالوی اخبارات نے اپنی افریقی نوآبادی ٹیونس وکارسیکا اور نیقیہ کی واپسی کا شگوفہ چھوڑ دیا ہے۔ جس سے تمام یوروپ میں عجیب کھلبلی پیدا ہوگئی ہے۔ ہرچند کہ فرانس نے برطانیہ کے نقشِ قدم پر چل کر عین خوف وہراس کی حالت میں آخر کار ۶ دسمبر کو جرمنی سے ایک معاہدہ کرلیا ہے جس کی رُو سے دونوں نے ایک دوسرے کے مفاد وحقوق، امن وامان کا دوستانہ خیال رکھنے کا وعدہ کیا ہے۔ لیکن اس پر بھی جرمنی اٹلی کے مذکورہ بالا مطالبات کی پوری حمایت کر رہا ہے۔

حال میں ٹیونس کے چند اطالوی باشندے فرانس کے خلاف مظاہرہ کرنیکی علت میں گرفتار کئے گئے ہیں۔ جرمن اخبارات نے اِس واقعہ پر غم وغصہ کا اظہار کیا ہے اور اٹلی نے بھی حکومت فرانس سے اس کے متعلق جواب طلب کیا ہے ان حالات کی موجودگی میں جرمنی اور فرانس کے درمیان اس معاہدۂ صلح کی جو ہر فان ربن ٹراپ اور موسیو بونے وزیر خارجہ فرانس کے دستخطوں سے ہوا کیا اہمیت ہوسکتی ہے۔ اِس سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ واقعی ہٹلر کے قول وفعل کا

کوئی اعتبار نہیں۔ اکثر لوگوں کا خیال ہے کہ ہٹلر کی خفیہ کوشش یہی ہے کہ فرانس اور اٹلی کے درمیان مصالحت نہ ہونے پائے اور قرینہ سے ایسا ہی معلوم ہوتا ہے کہ ہٹلر اپنی کوشش میں کامیاب ہوگا کیونکہ اٹلی کی طرف سے جو مطالبے پیش کئے گئے ہیں وہ بالکل ایسے ہیں جو عموماً ایک فاتح اپنے مغلوب کو قبول کرنے کیلئے مجبور کرتا ہے۔

اٹلی کے مطالبات یہ ہیں کہ فرانس بحیرۂ روم میں اٹلی کی بالادستی قبول کرلے، فرانس اور روس کے مابین جو معاہدہ چلا آتا ہے اسمیں تبدیلی کی جائے، اسلحہ جات پر اخراجات میں تخفیف ہو، اخبارات کو فاسیت اور نازیت کے خلاف مضامین شائع کرنے سے روکا جائے، جرمنی کی نوآبادیات کا مسئلہ طے کردیا جائے اور یہ ضمانت دی جائے کہ فرانس کی موجودہ حکومت جو فیصلہ کرے گی اُس کی پابندی آیندہ بھی ہر حکومت پر لازم ہوگی اور کسی دوسری حکومت کو جو فاسیت کے خلاف ہو، اُسے رد کرنے کا حق نہ ہوگا۔

حال میں فرانس میں مزدوروں کی عام ہڑتال کرانے کی ایک فرانسیسی اہم اور بڑی ٹریڈ یونین نے سخت کوشش کی مگر اس میں اُسے بوجوہ کامیابی نہیں ہوئی۔ اُن وجوہات میں ایک یہ بھی ہے کہ مزدوروں اور فرانسیسی رہنماؤں کو اِس بات کا احساس کرایا گیا کہ اگر مزدوران ملک اختلافات زور کرتے گئے تو فرانس اُمراءِ یورپ ہٹلر اور مسولینی کا شکار ہوجائیگا۔

فرانس کا رفیق دیرینہ برطانیہ بھی اسوقت عجیب اُلجھن میں مبتلا ہے۔ وہ کسی طرح بھی جرمنی اور اٹلی کو ناراض کرنا نہیں چاہتا۔ چنانچہ وزیر اعظم چیمبرلن نے حال ہی میں دارالعوام میں یہ بیان کیا کہ فرانس اور برطانیہ کے مابین کوئی ایسا معاہدہ نہیں، جس کی رُو سے برطانیہ پر یہ لازم ہو کہ اگر اٹلی فرانس سے اپنے پُرانے مقبوضات حاصل کرنے کے لئے جنگ کرے تو انگلستان اُس کے خلاف فرانس کی مدد کرے۔ حقیقت یہ ہے کہ فی الحال برطانیہ جرمنی سے خوف زدہ ہوگیا ہے اور سلطنت برطانیہ میں اِس وقت عجب ہلچل مچی ہوئی ہے۔ اِدھر ہندوستان میں کانگریس فیڈریشن کے مقابلہ کے لئے تیار بیٹھی ہے۔ اُدھر جنوبی افریقہ میں بھی قومیت کا جذبہ ترقی پر ہے اور کناڈا اپنے پڑوسی امریکہ کے نقشِ قدم پر چلکر یورپ کے معاملات سے کنارہ کشی اختیار کرنا چاہتا ہے۔ چنانچہ اُس نے غیر مبہم الفاظ میں کہہ دیا ہے کہ فیڈرل گورنمنٹ بلا مداخلت غیرے یہ فیصلہ کرے گی کہ آیا کناڈا کو برطانیہ کی اُلجھنوں میں شریک ہونا چاہیئے یا نہیں۔ اِن اُلجھنوں کے علاوہ برطانیہ کو اس وقت دوسرے ممالک کی رفاقت بھی حاصل نہیں ہے کیونکہ جب سے برطانیہ نے جرمنی اور اٹلی کے تالیف قلوب کی پالسی پر عملدرآمد شروع کیا ہے اُس کے پُرانے رفیقوں کو اُس پر اعتماد نہیں رہا اور اُس کو بھی اپنے پُرانے رفیقوں پر اعتماد نہیں رہا۔ اس کی ساکھ بھی باقی نہیں رہی۔ ایسی حالت میں برطانیہ امریکہ کو اپنانے کی کوشش کر رہا ہے۔ پچھلی جنگ عظیم میں بھی عین وقت پر امریکہ کو اپنی طرف ملاکر برطانیہ نے جنگ کا تختہ پلٹ دیا تھا۔ اب پھر برطانیہ امریکہ کیساتھ اپنی محبت اور رفاقت کا اظہار کر رہا ہے اور حال ہی میں دونوں ملکوں میں ایک قابل قدر تجارتی معاہدہ بھی ہوگیا ہے۔

فرانس اور برطانیہ دونوں کو اپنی اپنی اندرونی کمزوریوں کا احساس ہوگیا ہے۔ اُدھر جرمنی کی طاقت اور حوصلے

بڑھتے ہی چلے جاتے ہیں۔ چنانچہ معاہدۂ میونخ کے بعد ہی ہٹلر کو یہ اطمینان ہوگیا ہے کہ وہ میمل اور ڈینزگ پر بھی تسلط جمالیگا اور برطانیہ اور فرانس اُس کی مزاحمت نہ کرینگے۔ میمل میں پچھلے ہفتہ جو انتخابات ہوئے ہیں۔ اُنمیں اُنتیس ۲۹ نشستوں میں پچیس ۲۵ نشستیں جرمنوں کے قبضہ میں آئیں۔ اِس صورت میں میمل کی پارلیمنٹ میں جو لتھونیہ کے ماتحت ہے، جرمن اثر و اقتدار نمایاں رہیگا اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اب جلد ہی میمل کے جرمن بھی یہ مطالبہ کریں گے کہ میمل جرمنی سے ملادیا جائے۔ اِس وقت لتھونیہ دھمکی دے رہا ہے کہ وہ کسی طرح بھی اِس الحاق کی اجازت نہ دیگا لیکن ہٹلر کے دبدبہ کے آگے ایسی دھمکی کیا موثر و کارگر ہوگی ؟

میمل کے بیرونی معاملات اب تک لتھونیہ ہی کے ماتحت ہیں۔ لیکن اگر میمل پر جرمنی کا تسلط ہوگیا تو لتھونیہ کی تجارت کو بہت بڑا نقصان پہونچیگا۔ کیونکہ لتھونیہ کے پاس مال کی برآمد کے لئے صرف یہی ایک بندرگاہ ہے۔ اسکے علاوہ پولینڈ کو بھی نقصان پہونچے گا۔ کیونکہ اِس وقت اُسے اِس بندرگاہ میں جہاز رانی کے پورے حقوق حاصل ہیں۔

خیال کیا جاتا ہے کہ میمل کے بعد ہٹلر کی توجہ ڈینزگ کی طرف مبذول ہوگی اور یقیناً ڈینزگ پر جرمنی کا تسلط ہوجائیگا۔ مگر اس کا نتیجہ پولینڈ کے حق میں اچھا نہ ہوگا کیونکہ اُس کے پاس کوئی بندرگاہ نہ رہ جائیگی۔ ہٹلر نے یوکرین کے علاقہ کو پولینڈ سے علیحدہ کرنے کی سلسلہ جنبانی شروع کردی ہے۔ سُنا جاتا ہے کہ اس کی خفیہ انجمن قائم ہوئی ہے۔ جسمیں چالیس ۴۰ ہزار ممبر ہوگئے ہیں۔

مشرق بعید۔ چین پر جاپان | چینیوں کے استقلال میں کوئی کمی واقع نہیں ہوئی۔ اُنھوں نے اب یہ فیصلہ کیا ہے کہ ایک مقام پر جمکر نہ لڑا جائے کیونکہ اِسی طریق عمل سے اُنھیں شنگھائی، ہانکاؤ وغیرہ مقامات پر شکست ہوئی ہے۔ چنانچہ جنرل پیچنہائی[ل] نے نئے ڈھنگ پر جنگ کرنے کا اعلان کیا ہے۔ اُن کا ارادہ ہے کہ ہر طرف سے معرکہ آرائی کی جائے اور کل مُلک میدان جنگ بنا دیا جائے۔ اگر جاپانی جنوب کی طرف دھاوا کریں تو چینی شمال کی جانب بڑھ جائیں گے اسی طرح جاپانی مغرب کی طرف بڑھے تو چینی مشرق کا رُخ کریں گے۔ اس پالسی کی غرض و غایت یہ ہے کہ جاپانیوں کا ملک کے کسی حصہ میں تسلط نہ ہونے پائے۔ جاپانیوں نے بھی اپنے حملے کم کردئے ہیں اور اُن کی پالسی اب یہ معلوم ہوتی ہے کہ مفتوحہ مقامات پر خاطر خواہ حکومت قائم کردیں، جو اُن کے اشاروں پر اُن کی مرضی کے مطابق عمل کرے۔ چینیوں کو اگر کامیابی کی کوئی اُمید ہوسکتی ہے تو اِسی صورت میں کہ وہ موجودہ لڑائی جاری رکھیں، کیونکہ جنگ جسقدر طول پکڑے گی، جاپان کے ذرائع میں کمی ہوگی۔ جس سے اُس کے دست و پا شل ہوتے جائیں گے۔ یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ اِسی مقصد کی تکمیل کے لئے امریکہ چین کو پچاس ۵۰ لاکھ پونڈ قرض دینے والا ہے۔ اور برطانیہ بھی مشرق بعید میں اپنے مفاد کی حفاظت کی خاطر اسی طرح چین کی اعانت کرنا چاہتا ہے۔

---

General Paichunhai. ل

روس بھی جاپان کو اس طرف الجھایا کر اس سے اپنا پرانا حساب بیباق کرنا چاہتا ہے کیونکہ یہی موقع ہے، جب وہ جاپان کو دبا سکتا ہے اور جو زکیں کھا چکا ہے اُن کا بدلہ لے سکتا ہے۔ یہ سچ ہے کہ ایسا کرنے میں خطرہ بھی لاحق ہے۔ لیکن دوسری صورت میں اگر جاپان کو فتح حاصل ہو گئی اور اس نے چین پر اپنا تسلط قائم کر لیا تو پھر مشرق بعید میں کوئی طاقت اُس کا مقابلہ نہ کر سکیگی۔ بہرحال روس نے جاپان کو باوجود پُرانے صلحنامہ کے متنبہ کر دیا ہے کہ اُسے بحر جاپان میں ماہی گیری کا کوئی حق حاصل نہیں۔ جاپان نے بھی سخت جواب دیا ہے کہ اگر روس نے مصالحانہ رویہ اختیار نہ کیا تو جنگ چھڑ جانے کا اندیشہ ہے۔

امریکہ کے مدبران بھی جاپان اور جرمنی سے علانیہ بدظن ہو رہے ہیں۔

## ہندوستان

فیڈریشن، ریاستیں اور کانگریس خیال کیا جاتا تھا کہ والسرائے ہند لارڈ لنلتھگو انگلستان سے واپسی پر مہاتما گاندھی سے مسئلہ فیڈریشن پر تبادلۂ خیالات کریں گے، تاکہ اس ضمن میں جو اختلافات حکومت برطانیہ اور کانگریس کے درمیان ہیں اُنکے دفعیکی کوئی صورت نکل آئے اور باہمی مفاہمت ہو جائے۔ کانگریس نے شروع ہی سے اس اسکیم کو اُس کے تحفظات اور بعض اہم مدات (مثلاً مال و فوج وغیرہ) میں والسرائے کو کلی اختیارات حاصل ہونیکے ساتھ اہل مُلک کو کوئی دخل نہ ملنے کے باعث بیکار قرار دیا ہے اور نمایندہ اسمبلی کے اصول پر زور دیتے ہوئے فیڈرل اسکیم کے اُس حصّہ کو ناقص قرار دیا ہے جسمیں ریاستوں کے نمایندوں کا انتخاب عوام کی رائے سے نہیں بلکہ فرمانرواؤں کی نامزدگی سے ہوگا۔ ۱۶ ردسمبر کو انڈر سکرٹری آف اسٹیٹ نے دارالعوام میں بیان کیا کہ اگر ریاستوں نے اپنی رعایا کی آئینی ترقی کی طرف قدم بڑھایا تو حکومت برطانیہ مزاحم نہ ہوگی۔ مگر وہ اس کے لئے والیان پر کسی طرح کا دباؤ بھی ڈالنا پسند نہ کرے گی۔ اُس کیساتھ ہی یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ والسرائے ہند اس بات کی کوشش کر رہے ہیں کہ والیان ریاست اپنی رعایا کو اپنے حقوق دینے میں دریغ نہ کریں۔ اس طرف جہاں بعض بڑی ریاستوں میں حکام اور رعایا میں تصادم ہو رہا ہے، وہاں بہت سی دوسری ریاستیں اپنے یہاں قانونی کونسلیں وغیرہ قائم کر رہی ہیں۔ موجودہ تصادم کا بھی بالآخر یہی نتیجہ ہوگا کہ رعایا کو مزید حقوق حاصل ہوں گے۔ کانگریس کمیٹی کے پچھلے اجلاس میں جو پچھلے ماہ واردھا میں ہوا تھا اس مسئلہ پر خاص طور پر غور ہوا تھا۔ چنانچہ ہری پورہ کانگریس کے فیصلہ کی مزید توضیح کر دی گئی ہے۔ اس سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ کانگریس بالآخر ریاستوں کی رعایا پر آئے دن جو سختیاں ہو رہی ہیں اُس سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیگی۔ البتہ کانگریس از خود کسی ریاست میں کوئی ایجی ٹیشن شروع کرنا نہیں چاہتی ہے اور اُسکی یہ بھی خواہش ہے کہ ریاستوں کی رعایا میں اپنی اصلاحات کا از خود جوش پیدا ہو اور وہ اس راہ میں جو قدم اٹھائیں اپنے بل بوتے پر اٹھائیں۔ کانگریس اخلاقی حیثیت سے ان کی جدوجہد پر نظر رکھے گی۔ اور اگر ایسا ہی کوئی موقع آ پڑا تو ہمدردی

سے بھی دریغ نہ کرے گی۔ درحقیقت ریاست راجکوٹ میں جس طرح سردار پٹیل کا درمیان ہو گیا ہے اس سے تو یہی واضح ہو رہا ہے کہ کانگریس ریاستی رعایا کی جدوجہد سے بہت دیر تک بے تعلق نہ رہ سکیگی۔

فیڈریشن کے متعلق ریاستوں کا رویہ عنقریب صاف ہو جائیگا۔ عام طور پر لوگوں کو یہی خیال ہے کہ اس سلسلے میں عنقریب ہی گورنمنٹ کی کانگریس سے مصالحت ہو جائے گی۔ لیکن حضور وائسرائے نے حال میں کلکتہ میں جو تقریر کی ہے اس سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ ابھی تک گورنمنٹ اس ایکٹ میں کسی طرح بھی فوری طور پر کوئی اصولی تبدیلی کرنے کو تیار نہیں ہے۔ حضور والیسرائے نے اہلِ ملک سے اپیل کی ہے کہ وہ ایکٹ کے الفاظ پر خیال نہ کریں بلکہ اِس اسپرٹ کو دیکھیں، جس کے ماتحت یہ ایکٹ اِسقدر کدوکاش کے بعد مرتب کیا گیا ہے۔ آپ نے صوبجاتی حکومتوں کی مثال دیکر کہا کہ جس طرح وزرائے صوبہ اور گورنران اتفاق رائے سے کام کر رہے ہیں۔ اسی طرح والیسرائے بھی نمایندگانِ ملک کی رائے سے کل کام کریں گے۔ لیکن مصیبت تو یہ ہے کہ مرکزی معاملات میں کانگریس اور تمام خیرخواہانِ ملک کی یہی رائے ہے کہ کل معاملات ملکی فائدہ کے لحاظ سے نہ کہ برطانیہ کے نقطۂ خیال کو مدنظر رکھکر طے جائیں۔ جب تک قانونی حیثیت سے اہم اور ضروری محکموں کا آخری فیصلہ خود ہندوستانیوں کے ہاتھ میں نہ ہوگا، یہ مُدعا پورا نہ ہوگا۔ چنانچہ شرح تبادلہ کے متعلق ملکی ماہرین کی رائے برٹش مدبروں سے بالکل جداگانہ ہے۔ لیکن برٹش مدبروں ہی کی مقرر کردہ پالسی پر عمل ہو رہا ہے اور ملکی لیڈروں کی آواز بے اثر ثابت ہوئی ہے۔ بہرحال صدر کانگریس اور دیگر لیڈرانِ ملک نے حضور والیسرائے کی اپیل کے باوجود فیڈریشن کی مخالفت کرنے کا خیال ظاہر کیا ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا ہے کہ اِن دونوں نقطۂ خیال میں کس طرح مطابقت پیدا ہو سکتی ہے۔

بہرحال اِس بارے میں وائسرائے ہند اور رہنمایانِ ملک کے درمیان براہِ راست تبادلۂ خیال ہوئے بغیر سمجھ میں نہیں آتا ہے کہ یہ مرحلہ کیسے طے ہوگا؟

**ہندوستان پر لنکاشائر کا غیظ و غضب** ۶ دسمبر کو لندن میں لنکاشائر مِل والوں نے ہندوستان کے متعلق بہت کچھ غم و غصہ کا اظہار کیا۔ اُن کو شکایت ہے کہ ہندوستان نے معاہدۂ اٹاوہ کو منسوخ کر کے لنکاشائر کے مال پر درآمدی چونگی لگادی ہے۔ انھوں نے ہندوستان کے خلاف زور شور سے ایجی ٹیشن کرنے کا فیصلہ کیا ہے یعنی عام جلوس اور ڈیپوٹیشنوں کا اہتمام کر رہے ہیں تاکہ انگلستان کے بورڈ آف ٹریڈ پر زور ڈال کر اُس کی معرفت ہندوستان پر سیاسی دباؤ ڈالیں اور اپنی مطلب برآری کریں۔ درحقیقت معاہدۂ اٹاوہ ہندوستان کے مفاد کے خلاف ثابت ہوا اور جس وقت سے اُس پر عملدرآمد ہوا تھا ملک میں اُس کے خلاف برابر صدائے احتجاج بلند کی گئی تھی۔ تین سال ہوئے اسمبلی نے ایک ریزولیوشن کے ذریعہ اس معاہدے کو منسوخ کر دیا تھا۔ مگر ہندوستان کی بدنصیبی سے اب تک عملی طور پر اس معاہدہ پر عمل ہو رہا ہے۔ شکر ہے کہ ۵ دسمبر ۳۸ء کو کامرس ممبر نے اسمبلی میں یہ اعلان کر دیا ہے کہ اگلے بجٹ سیشن کے بعد اِس معاہدہ پر عملدرآمد نہ کیا جائے گا۔ دوسرے معاہدہ

کے لئے ہندوستان نے اپنی طرف سے کوشش اُٹھا نہیں رکھی۔ شملہ میں پچھلے گرمی کے موسم میں لنکاشائر کے نمایندوں اور ہندوستان کے سُوتی کارخانوں کے قائمقاموں کے درمیان بات چیت ہوئی تھی مگر لنکاشائر کے نمایندوں نے جو مطالبے پیش کئے وہ سراسر ناواجب تھے۔ جنھیں ہندوستان کے غیر سرکاری نمایندے کسی طرح قبول نہ کرسکتے تھے۔ اب لنکاشائر والوں کی یہ دھمکی کہ وہ ہندوستان کی روئی کی خریداری میں کمی کردیں گے ہندوستان کو مرعوب نہیں کرسکتی۔ اِس لئے انھیں مصالحت سے کام لے کر ایسا معاہدہ کرلینا چاہئے جو فریقین کے حق میں یکساں مُفید ہو۔

نئے معاہدہ کی بابت گورنمنٹ ہند اور گورنمنٹ برطانیہ میں خط وکتابت ہورہی ہے اور حکومتِ برطانیہ کا خیال ہے کہ چونکہ مسلم لیگ کانگریس کے خلاف ہے اس لئے مسٹر جناح کی اعانت حاصل کرکے گورنمنٹ معاہدۂ متذکرہ کی مرکزی اسمبلی سے تصدیق کرالیگی۔ حال ہی میں برطانیہ اور امریکہ کے مابین جو تجارتی معاہدہ ہوا ہے، اُس کا اثر برطانیہ میں ہندوستانی مال کی درآمد کے خلاف ثابت ہوگا۔

**ریاستوں میں آئینی ترقی کے لئے جدوجہد** میسور کی کانگریس ورکنگ کمیٹی نے بیان شائع کیا ہے کہ ودرا سواتھم رپورٹ نے محض حکومت میسور کے مطبوعہ بیانات پر مہر تصدیق لگانے کا کام کیا اور آزادی کے لئے میسور کی کانگریس کے پُرامن جدوجہد پر اظہارِ ملامت کیا ہے۔

ریاست راجکوٹ میں آئینی ترقی کے لئے عوام نے بڑی قربانیاں کیں۔ ریاست کے افسروں نے ستیہ گرہیوں پر لاٹھی چارج کیا۔ سولہ سو سے زاید آدمی گرفتار ہوئے اور سردار پٹیل کی صاحبزادی اور بعض دیگر معزز خاتونیں بھی جیل خانہ بھیجدی گئیں۔ جلسوں اور جلوسوں پر پابندیاں عائد کی گئیں، اور طالب علموں کو تنبیہ کردی گئی کہ اگر انھوں نے عام تحریک میں حصہ لیا۔ تو انھیں کالجوں سے نکال دیا جائے گا۔ غرض سختیوں کی انتہا کردی گئی۔ لیکن ایجی ٹیشن دبائے نہ دبا۔ مہاتما گاندھی اور سردار پٹیل کی مصالحانہ کوششیں بار آور ہوئیں۔ آخر حکمران ریاست نے اپنے یوروپین دیوان کے تمام تشددانہ احکام کو رد کرکے رعایا کے ساتھ مراعات سے کام لینے کا اعلان کردیا۔ جس سے ایجی ٹیشن کامیابی کے ساتھ ختم ہوگیا۔ اور ایک کمیٹی مقرر کردی گئی جس میں تین ممبر راجہ صاحب کے نامزدہ ہوں گے اور سات رعایا کے قائمقام، ریاست کی آئینی اصلاحات کے متعلق یہ کمیٹی آخر جنوری تک جو سفارشیں کرے گی انھیں راجہ صاحب تسلیم کرلیں گے اس طرح روشن خیال حکمران نے اپنی ریاست کو مزید بدنامی سے بچالیا۔ راجہ صاحب نے اپنی اولوالعزمی کے ثبوت میں یہ بھی فیصلہ کیا ہے کہ وہ ریاست کی آمدنی کی صرف دس فیصدی رقم اپنی نجی اور خاندانی ضروریات پر صرف کرینگے باقی نوّے فیصدی رعایا کی فلاح وبہبود پر صرف کیا جائے گا۔

اِس فیصلے سے رئیس راجکوٹ نے تمام والیانِ ریاست کے لئے ایک قابلِ تقلید مثال پیش کی ہے جسکی عام طور پر پیروی ہونا چاہئے۔ اِس وقت بعض دیگر بڑی ریاستوں کی رعایا نے بھی اپنے آئینی حقوق کے لئے پُرامن جدوجہد شروع

کردی ہے۔ ہم کو اُمید ہے کہ اُن کے حکمران بھی جلد ہی محسوس کریں گے کہ موجودہ زمانہ کی سب سے بڑی ضرورت یہ ہے کہ عوام کی ترقی کے لئے ہر ممکن کارروائی کیجائے اور رعایا کو تمام شہری اختیارات دئے جائیں۔

**مالابار کے اچھوت اور مندروں میں داخلہ** مدراس کی دونوں مجالس قانون ساز نے مندروں میں اچھوتوں کے داخلہ کا قانون پاس کردیا ہے۔ اس کا جو مسودہ شروع میں شائع کیا گیا تھا اُسمیں یہ ملحوظ رکھا گیا تھا کہ اگر کل حلقے کے ہندو رائے دہندگان (جن کا نام مدراس اسمبلی کے ووٹروں کی فہرست میں ہے) بہ استثنائے اُن اقوام کے جن کا شمار اچھوتوں میں ہے، کثرت رائے سے کسی مندر کی بابت اِس بات کے حق میں رائے دیں کہ اُسے اچھوتوں کیلئے کھول دیا جائے تو حکومت کے لئے اِس فیصلہ پر عملدرآمد کرنا ضروری ہوگا۔ منتخب کمیٹی نے اس مسودہ کے خاص حصوں میں کوئی تبدیلی نہیں کی، البتہ اُن مندروں پر جو کسی خاص شخص کی ذاتی ملکیت ہیں اور عوام کے لئے استعمال نہیں ہوتے، اِس قانون کا اطلاق نہ ہوگا۔ بہر حال یہ بات بھی قابل لحاظ ہے کہ مدراس اسمبلی کے صرف ۲ دو ممبران نے اس قانون کے خلاف ووٹ دئے۔ باقی سب صاحبان نے اس کی تائید کی۔ غرض کانگریسی حکومت سرکاری حیثیت سے اپنا حق ادا کرچکی۔ اب اِس قانون کی کامیابی کا دار و مدار رائے عامہ پر ہے۔ یہ قانون مالابار کے لئے بنا ہے، لیکن کل صوبہ مدراس بلکہ ملک کے دوسرے حصوں میں بھی اس کا بڑا خوشگوار اثر پڑے گا۔ جس کے لئے مدراس کے قابل وزیر اعظم ہماری دِلی مبارکباد کے مستحق ہیں۔

**آل انڈیا مسلم لیگ** پٹنہ میں مسٹر جناح مستقل پریسیڈنٹ لیگ کی صدارت میں مسلم لیگ کا چھبیسواں ۲۶ اجلاس بڑی دھوم دھام سے ہوا۔ خوب زور شور کی تقریریں ہوئیں اور صاحب صدر مسٹر جناح نے بھی بڑے گھن گرج کی صدارتی تقریر کی۔ مگر اُن سب کا ماحصل" بقول ہمعصر "صداقت" بمبئی یہی تھا کہ "مسلمانانِ ہند کانگریس سے متنفر اور دُور رہیں۔ اس کے سوا اور کوئی ایسی بات نہیں کہی گئی جو عام مسلمانوں کے مفاد سے تعلق رکھتی ہو"۔ بقول مسٹر ہارنیمین ایڈیٹر اخبار بمبئی سینٹینل یہ ایک ہولناک واقعہ ہے کہ مسٹر جناح کی رہنمائی میں مسلم لیگ نے اپنی ساری قوت کانگریس اور ہندوؤں کے خلاف شدید قسم کے الزامات لگانے میں صرف کردی اور عام مسلمانوں کی اصلاح و ترقی اور تعمیر کے لئے کوئی عملی تجویز پیش نہ کی۔

مسٹر جناح نے مہاتما گاندھی کو بھی بہت سخت سُست کہا جس سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ مسٹر جناح اِسوقت کانگریس اور مہاتما جی سے اِسقدر چڑھ گئے ہیں کہ اُنھیں خود نہیں معلوم ہوتا ہے کہ وہ غم و غصّے میں کیا کہہ رہے ہیں۔ ہم کو یقین ہے کہ اگر مسٹر جناح ٹھنڈے دِل سے غور کریں گے تو انھیں خود ہی اپنے رویہ پر نظر ثانی کی ضرورت محسوس ہوگی۔

کانگریس کے خلاف اُن کے الزامات کہاں تک صحیح ہیں" اِس کا فیصلہ بھی انھیں خود ہی ٹھنڈے دِل سے کرنا چاہیئے اور اس کے ساتھ ہی یہ بھی سوچنا چاہیے کہ بقول ہمعصر "صداقت" بمبئی "اُن الزام تراشیوں سے مُلک یا خود امت اسلامیہ کو کیا فائدہ پہونچے گا" جیسا کہ ہمعصر "حقیقت" لکھنؤ نے راجہ صاحب پیرپور کی رپورٹ پر رائے زنی کے سلسلے میں لکھا ہے کہ "ان شکایات میں کوئی ایسی بات نہیں ہے جو نئی ہو بلکہ تمام تر وہی شکائتیں ہیں۔ جو عرصہ سے زیر بحث ہیں۔ حال میں اُردو کے متعلق

کانگریسی وزارت صوبہ متحدہ کے خلاف بہت کچھ پروپیگنڈا کیا گیا ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ صوبہ کی قانونی اسمبلی میں آج اُردو کا پہلے سے کہیں زیادہ زور ہے۔ سوالات اُردو میں پوچھے جاتے ہیں اور اُن کے جوابات بھی گورنمنٹ کی طرف سے اُردو ہی میں دئے جاتے ہیں۔ تقریریں بھی پہلے سے کہیں زیادہ اُردو میں ہوتی ہیں۔ اسمبلی کی کاروائی اور اُس کا روزانہ ایجنڈا اُردو ہندی دونوں میں چھپنے لگا ہے۔ صوبے میں اس وقت ساڑھے تین ہزار سے زائد سرکاری کتبخانے اور ریڈنگ روم قائم کئے گئے ہیں جن کے لئے ۴۸ ہزار روپیہ کی لاگت سے اُردو کتابیں خریدی گئی ہیں۔ بہرحال اگر واقعی کانگریسی حکومتوں نے مسلمانوں کے ساتھ کوئی زیادتی ہے تو شمار و اعداد سے اُسکی تفصیل بتانا چاہئے۔

بقول ہمعصر حقیقت لکھنؤ۔ " اصل دیکھنے کی بات یہ ہے کہ کانگریسی حکومتوں سے پہلے مسلمانوں کو کیا حقوق حاصل تھے اور اب انہیں کیا کمی ہوئی ہے ؟ سرکاری ملازمتوں میں مسلمانوں کا تناسب پہلے کیا تھا اور اب پچھلے ڈیڑھ سال میں کیا رہا ہے ؟ مسلمانوں پر کانگریسی حکومتوں نے اور کون سی سختیاں کی ہیں ؟ ان کے مذہبی و تمدنی حقوق کو کیا مضرتیں پہنچائی ہیں ؟ مگر پلیٹ فارم پر پہونچ کر لیڈران فرقہ ان تفصیلات میں نہیں پڑتے ہیں بلکہ صرف بُرا بھلا کہنے پر اکتفا کرتے ہیں۔

ہندو مہاسبھا کے پریسیڈنٹ مسٹر ساورکر نے بھی اجلاس ناگپور کی صدارتی تقریر میں مسٹر جناح اور اُنکے پیروں کو خوب کوسا ہے۔ جس طرح مسلم لیگ کے اولالعزم لیڈروں نے ہندوں کو ہندوستان کی تمام خرابیوں کی جڑ قرار دیا اُسی طرح مہاسبھا کے بلند نظر صدر نے مسلمانوں کو تمام ملکی نقائص کا سبب بتایا۔ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ اُسی طرح کا برتاؤ کرنا چاہتے ہیں جیسا کہ آجکل جرمنی وغیرہ ملکوں میں یہودیوں کے ساتھ ہو رہا ہے۔ لیکن اِس دشنام بازی اور جنگ زرگری سے نہ ہندوؤں کو کوئی نفع پہونچ سکتا ہے اور نہ مسلمانوں کو۔ دونوں میں کوئی بھی اِس ملک سے خارج نہیں ہوسکتا۔ دونوں کو چار و ناچار یہیں مرنا اور یہیں جینا ہے۔ شاید اسی وجہ سے مہاتما گاندھی اور پنڈت جواہر لال نہرو وغیرہ ملکی لیڈران ہندو مسلم اتفاق سے ابھی تک مایوس نہیں ہوئے ہیں۔ اور ان دل شکن حالات کی موجودگی میں بھی مہاتما جی کا یہی خیال ہے کہ وہ دن دُور نہیں ہے۔ جب دونوں قوموں میں ملکی مسائل کے متعلق کامل اتفاق رائے ہو جائیگا کیونکہ دونوں کے اختلافات کی کوئی بُنیاد نہیں ہے اور ان کے باہمی جھگڑوں کی واقعی کوئی اصلیت نہیں ہے۔ تمام اختلافات محض سطحی ہیں، اور دونوں کے مُلکی اور مالی مسائل مشترک ہیں۔ دونوں ایک ہی ملک، ایک ہی آب و ہوا میں رہتے ہیں، ایک ہی قسم کا اناج کھاتے اور پانی پیتے ہیں۔ اِس لئے لیڈران خواہ کچھ کہیں۔ جب عوام بیدار ہوں گے، تو ان فروعی باتوں کو بالائے طاق رکھکر اتفاق و اتحاد سے ملکی بہبودی کا کام کریں گے۔ یہی پنڈت جواہر لال نہرو کی رائے ہے اور ہمارا بھی یہی یقین و عقیدہ ہے۔

دو افسوسناک موتیں پچھلے سال کے آخری زمانہ میں مہاتما ہنس راج اور مولانا شوکت علی کے انتقال پُرملال سے مُلک دو بڑے پُرجوش و کارکن رہنماؤں کی آیندہ خدمات سے محروم ہوگیا۔ مہاتما ہنس راج آریہ سماج کے بہترین رہنما اور نفس کشی اور ایثار کی

زندہ مثال تھے۔ آپ نے اپنی تمام عمر ملک کی تعلیمی خدمت میں صرف کردی۔ مذہبی حیثیت سے آپ اپنے زمانہ کے بہترین آریہ تھے۔ صبر و شکر، برداشت و تحمل اور محنت و جانفشانی میں ملک کے صرف چند اور رہنما اُن کی برابری کر سکتے ہیں۔
صاحب مرحوم نے بالکل نوعمری میں اپنی زندگی پبلک خدمت کے وقف کردی تھی۔ اُنھوں نے ۷۵ سال کی عمر پائی مگر آخری دم تک اپنے جوانی کے عہد کو مستعدی اور گرمجوشی سے نباہتے رہے۔ جس وقت آپ کا بیٹا ایک سنگین سیاسی جرم میں ماخوذ ہوکر سزایاب ہوا۔ تو مہاتما ہنس راج نے اس سخت حکم کو صبر و شکر سے سُنا اور اپنے قومی فرائض میں بالکل اسی طرح منہمک رہے، جیسے کہ اُس واقعہ سے پہلے۔ زندگی کے آخری حصے میں آپ کی حیثیت ایک رشی کی سی ہوگئی تھی۔ افسوس! اُن کی عملی خدمات کا سلسلہ ہمیشہ کے لئے ختم ہوگیا۔ لیکن اُنکی نیک مثال آیندہ نسلوں کیلئے چراغ ہدایت کا کام دیگی۔

مولانا شوکت علی نے ۶۵ سال کی عمر پائی لیکن مُلک کو اُن کی علالت کا حال معلوم ہی ہوا تھا کہ وفات کی خبر آگئی۔ آپ مولانا محمد علی کے بعد ملکی خدمات کا سلسلہ محض اپنے دم سے قائم کئے ہوئے تھے۔ آخری حصہ زندگی میں وہ کانگریس سے علیحدہ ہوگئے تھے۔ لیکن اُن کے ذاتی تعلقات سب سے بہت شگفتہ رہے، قدرت سے اُنھوں نے مرنجان مرنج طبیعت پائی تھی۔ کھل کر لڑنے اور دل سے ملنے کو ہر وقت تیار رہتے تھے۔ وہ اپنے دلی جذبات چھپانے کے بالکل عادی نہ تھے۔ اور جو کچھ دل میں آتا تھا برملا کہہ ڈالتے تھے۔ لیکن ہندو مسلم اتفاق کے وہ ایک سرگرم وکیل اور بڑے پُرجوش حامی تھے۔ قومی سرگرمیوں کی خاطر اُنھوں نے سرکاری ملازمت سے بھی استعفار دیدیا تھا اور ۱۹۱۹ء میں قید کی مصیبت بھی جھیلی تھی، گول میز کانفرنس میں بھی مدعو ہوئے تھے اور عرصہ تک علیگڈھ کالج اولڈ بوائے ایسوسی ایشن کے سکرٹری رہچکے تھے۔ مرکزی اسمبلی کے ممبر بھی تھے، غرض عوام میں اُن کا خاصہ اثر تھا یہی وجہ ہے کہ تحریک خلافت میں اہل ملک نے اُن کی اور مولانا محمد علی صاحب کی زیر ہدایت لکھوکھا روپیہ کا چندہ جمع کیا۔ آپ کی موت سے ملک ایک عظیم الشان مسلم لیڈر کی خدمات سے محروم ہوگیا۔ جسکی رہنمائی کی آجکل خاص طور پر ضرورت تھی۔

ایک اور حادثہ　۱۱ دسمبر کو ہمارے صوبے کے مشہور و معروف لبرل لیڈر پنڈت جگت نرائن صاحب ملّا کی وفات بھی (جو ۱۱ دسمبر کو یکایک قلب کی حرکت بند ہوجانے سے ہوئی) ایک افسوسناک قومی سانحہ ہے۔ پنڈت جی اپنی قانونی قابلیت، آزاد خیالی، صاف گوئی اور بے لوثی کے لئے خاص طور پر مشہور تھے۔ آپ نے نصف صدی تک وکالت کی۔ چنانچہ فوجداری مقدمات میں آپکا ملک کے بہترین وکیلوں میں شمار ہوتا تھا اور جرح میں کم سے کم صوبہ میں آپ کا کوئی ہمسر ہی نہ تھا۔ ہنٹر کمیشن کے روبرو آپ نے ۱۹۱۹ء کے واقعات پنجاب کے متعلق سرکاری افسروں سے جو جرح کی تھی اس نے آپکی شہرت تمام ملک میں قایم کردی تھی۔ کارکوری کے مقدمہ ڈکیتی میں بھی آپ کی جرح یادگار رہیگی۔ سیاسی حیثیت سے آپ شروع میں کانگریسمین تھے۔ چنانچہ ۱۹۱۶ء میں لکھنؤ میں کانگریس ہوئی تو آپ ہی استقبالیہ کمیٹی کے چیرمین منتخب ہوئے۔ اُس کے بعد، منٹیگو چیمسفورڈ اصلاحات کی حمایت کی غرض سے آپ لبرل پارٹی میں شامل ہوگئے اور مسٹر چنتامنی کیساتھ صوبے کی سب سے پہلی وزارت میں داخل ہوئے۔ لیکن جب

مسٹر چنتامنی کا گورنر صوبہ سے اختلاف ہوا تو آپ نے بھی وزارت کی مجموعی ذمہ داری کا اصول برقرار رکھنے کے خیال سے اپنے عہدہ سے استعفا دے کر اہلِ ملک کے لئے ایک قابل قدر مثال قائم کی۔

آپ چالیس سال تک لکھنؤ میونسپل بورڈ کے ممبر رہے اور کئی سال چیرمینی کے فرائض ادا کئے۔ آپ نے بحیثیت وائس چانسلر دو سال تک لکھنؤ یونیورسٹی کی بھی خدمت کی۔ غرض پنڈت جی تمام عمر ملک وقوم دونوں کی بہترین خدمت انجام دیتے رہے۔ آپ کی بے لوثی ضرب المثل تھی اور آپ کی ذات میں بہت سی خوبیاں جمع ہو گئی تھیں۔

---

# مباحثہ

## درندوں اور ہاتھیوں کی لڑائی

از مسٹر پیارے لال شاکر میرٹھی

---

زمانہ بابت ماہ نومبر ۳۸ء میں حضرت وصل بلگرامی کا ایک مضمون بعنوان "نوابانِ اودھ" شائع ہوا ہے۔ جس میں حضرت وصل فرماتے ہیں کہ:۔

"ہندوستان میں سب سے پہلے جس شخص نے درندوں کو پالنے اور لڑانے کو رائج کیا وہ غازی الدین حیدر ہی تھے۔"

مولانا شرر مرحوم نے بھی اپنے سلسلۂ مضامین "ہندوستان میں مشرقی تمدن کا آخری نمونہ" میں یہی خیال ظاہر فرمایا تھا لیکن جب ان مضامین کو کتابی صورت میں چھاپنے کی غرض سے مولانا نے نظرثانی فرمائی تو حاشیہ میں لکھا ہے کہ:۔

"مولانا حبیب الرحمٰن خاں صاحب شیروانی نے بتایا اور ہمیں بھی بعد کو تاریخوں میں نظر آیا کہ درندے اور ہاتھی دہلی میں بھی لڑائے جاتے تھے۔" (گذشتہ لکھنؤ۔ ص ۱۴۴)

وینس کا ایک باشندہ بنام نکولا منوچی ۱۶۵۶ء یعنی عہد شاہجہانی میں دہلی میں آیا تھا۔ اور آتے ہی شہزادہ داراشکوہ کی سرکار میں ملازم ہو گیا تھا۔ ۱۶۶۶ء تک اس کا قیام دہلی و آگرہ میں رہا۔ اس نے "مغل انڈیا" کے نام سے ایک کتاب چار جلدوں میں لکھی تھی، زمانہ تصنیف ۱۶۹۹ء لغایت ۱۷۰۵ء ہے۔ یہ کتاب انگریزی میں ترجمہ ہو چکی ہے۔ اسکی پہلی جلد میں منوچی نے ہاتھیوں کی لڑائی کی دو تصویریں بھی شامل کی ہیں، جن کو دربار مغلیہ کے کسی مصور نے بنایا تھا۔ ان تصویروں سے بھی مولانا شیروانی کے قول کی تائید ہوتی ہے۔ لہذا یہ کہنا کہ جنگلی درندوں کو پالنے اور لڑانے کو ہندوستان میں غازی الدین حیدر نے رائج کیا، صحیح نہیں ہے۔

---

# علمی خبریں اور نوٹ

لالہ ہردیال ایم۔اے سالہا سال کی سیر وسفر کے بعد ہندوستان واپس آرہے ہیں۔آپ نے اپنی زندگی بھر کے مطالعہ مذاہب کا خلاصہ تین سو صفحات کی ایک کتاب "مذہب اور انسانیت" نامی میں قلمبند کر دیا ہے۔ مختلف مذہبوں کی تاریخ بھی اِس میں دیدی ہے ۔ میسرز لاجپت رائے اینڈ سنز پبلشرس لاہور نے اسے مجلد شائع کیا ہے اور پونے دو روپیہ قیمت مقرر کی ہے۔

---

مولوی محمد یحییٰ صاحب تنہا بی۔اے ۔ ایل ایل بی میرٹھ مصنف "سیر المصنفین" نے "مراۃ الشعراء" کے نام سے ایک تذکرہ الشعراء لکھا ہے۔جس کے بعض حصے وقتاً فوقتاً زمانہ میں شائع ہو چکے ہیں۔اب یہ تذکرہ مکمل ہوگیا ہے اور اشاعت کیلئے اِس کی کتابت شروع ہوگئی ہے۔ تقریباً ایک ہزار صفحات ہوں گے جنمیں تین سو شاعروں کا حال مفصّل درج ہے ۔ قیمت چھ روپیہ تجویز کی گئی ہے۔لیکن پیشگی قیمت ادا کرنیوالوں سے صرف پانچ روپیہ لئے جائیں گے۔کفایت کے علاوہ پیشگی خریداری سے فاضل مصنف کو کتاب کی اشاعت میں بھی مدد ملیگی۔ہم کو اُمید ہے کہ شایقین ادب پیشگی قیمت بھیج کر مصنف کی حوصلہ افزائی کرینگے۔ مفصل اشتہار اِسی پرچہ میں کسی دوسری جگہ درج ہے۔

---

"نغمہ نور" کے نام سے حضرت بہزاد لکھنوی کا مجموعہ کلام زیر طبع ہے اور اس ماہ کے آخر تک شائع ہوجائے گا۔

---

ڈاکٹر مولوی عبدالحق صاحب سکرٹری انجمن ترقی اُردو کی اَن تھک کوشش سے انجمن کا دفتر اورنگ آباد دکن سے اب پایۂ تخت ہند نئی دہلی میں منتقل ہوگیا ہے اور سر راس مسعود صاحب مرحوم کی جگہ اب ڈاکٹر سر تیج بہادر سپرو صاحب بالقابہ انجمن کے مستقل صدر منتخب ہوئے ہیں۔ ہم کو اُمید ہے کہ نئے پریسیڈنٹ صاحب کی رہنمائی میں انجمن اپنے نئے صدر مقام سے مُلک کی پہلے سے بھی زیادہ خدمت انجام دے سکیگی۔

---

ہمارے دوست سید حامد حسین صاحب قادری پروفیسر سینٹ جان کالج آگرہ آجکل "داستان تاریخ اُردو" کے نام سے اُردو نظم ونثر کی ایک مفصل تاریخ لکھ رہے ہیں۔جسمیں مصنفین کے حالات کے ساتھ ساتھ اُن کی طرز تحریر کے نمونے بھی پیش کئے جائینگے "تاریخ و تنقیدات اُردو" کے نام سے پروفیسر صاحب کے مضامین کا مجموعہ بھی عنقریب شایع ہونے والا ہے۔

---

علامہ ڈاکٹر سر محمد اقبال مرحوم کے اُردو فارسی کلام کا آخری مجموعہ "ارمغان حجاز" کے نام سے تین سو صفحات پر شائع ہوگیا ہے۔ یہ تازہ مجموعہ جسمیں ڈاکٹر صاحب کا تمام غیر مطبوعہ کلام شامل ہے، عمدہ لکھائی کے ساتھ خاص اہتمام سے چھاپا گیا ہے، اور شیخ مبارک علی صاحب تاجر کتب لوہاری دروازہ لاہور سے مل سکتا ہے۔

---

مولوی محمد طاہر صاحب فاروقی ایم۔اے پروفیسر اُردو آگرہ کالج نے "سیرت اقبال" کے نام سے علامہ اقبال کی ایک مفصل سوانحعمری لکھی ہے۔ جسمیں علامہ موصوف کے نظریات پر تفصیل سے بحث کی گئی ہے۔ کتاب پانچ سو صفحات پر ختم ہوئی ہے اور قومی کتب خانہ، ریلوے روڈ لاہور سے مل سکتی ہے۔

---

اعلیحضرت نظام دکن نے از راہِ قدر افزائی علامہ اقبال کی بیگم صاحبہ، اُن کے صاحبزادہ میاں جاوید و صاحبزادی منیرہ بانو کو پچاس پچاس روپیہ ماہوار کا وظیفہ مقرر فرما دیا ہے۔

---

مولوی عبدالسلام صاحب ندوی آجکل مولانا شبلی نعمانی کی ایک مفصل سوانحعمری لکھ رہے ہیں۔

---

مولانا طفیل احمد صاحب منگلوری ٹرسٹی مسلم یونیورسٹی علیگڈھ کی مشہور تصنیف "مسلمانوں کا روشن مستقبل" کا پہلا ایڈیشن ختم ہوگیا ہے۔ آجکل اُس کا دوسرا ایڈیشن فاضل مصنف کی نظر ثانی کے بعد زیر طبع ہے۔

---

منشی پریم چند کے ناول "بیوہ" اور "میدان عمل" کے دوسرے ایڈیشن جامعہ ملیہ دہلی کے اہتمام سے شائع ہوگئے ہیں۔ اُن کا آخری ناول گئودان بھی ہندی سے ترجمہ ہوکر عنقریب شائع ہونیوالا ہے۔ ترجمہ مکرمی اقبال ورما صاحب سحر ہنگامی نے کیا ہے۔

---

حضرت جگر مرادآبادی کا مجموعہ کلام کئی سال ہوئے "شعلہ طور" کے نام سے لکھنؤ سے شائع ہوا تھا۔ اب اُس کا دوسرا ایڈیشن اضافہ کیساتھ جامعہ ملیہ دہلی کے اہتمام سے شائع ہوا ہے اور اُسکی قیمت بھی تین روپیہ کے بجائے ڈھائی روپیہ کردیگئی ہے۔

---

آجکل صوبہ متحدہ اور بعض دوسرے صوبوں کی انتظامی باگ ڈور کانگریسی وزرا کے ہاتھ میں ہے۔ چونکہ یہ حکومتیں عوام کی نمائندہ ہیں۔ اِس لئے رفاہ عام کے متعلق اُن کا نقطۂ خیال بھی ہمارے سابق حکمرانوں سے بہت کچھ مختلف ہے۔ نئی حکومتیں عوام کو فائدہ پہونچانے کے درپے ہیں اور ملک سے جہالت دُور کرنے کی بڑی کوشش کررہی ہیں۔ چنانچہ صوبہ متحدہ کی

کانگریسی گورنمنٹ نے صوبہ کے اڑتالیس ۴۸ ضلعوں میں کتب خانوں اور اخبار گھروں کا ایک جال بچھا دینے کی کوشش کی ہے چنانچہ نومبر گذشتہ سے اب تک ۷۶۸ کتب خانے اور تین ہزار چھ سو ریڈنگ روم قائم ہو چکے ہیں۔ ہر کتبخانہ کو فی الحال دو سو ۲۰۰ روپیہ قیمت کی کتابیں دی گئی ہیں۔ بیس ۲۰ روپیہ اُن کی جلد بندی کو اور بارہ ۱۲ روپیہ الماریوں وغیرہ اور دس ۱۰ روپیہ متفرق سامان کے لئے منظور کیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ ساڑھے اٹھارہ روپیہ سالانہ لائبریرین کو الاؤنس وغیرہ دینے میں خرچ ہوگا۔ اِس طرح ہر کتب خانہ کے لئے دو سو اکسٹھ روپیہ کا ابتدائی صرفہ منظور ہوا ہے۔

ہر ریڈنگ روم کے لئے تیرہ ۱۳ روپیہ سالانہ کے اُردو، ہندی اخبارات و رسالے خریدے گئے ہیں اور بارہ ۱۲ روپیہ سالانہ ٹیچر انچارج ریڈنگ روم کو بطور الاؤنس دیا جائے گا، ساڑھے آٹھ روپیہ سے ڈیسک، ٹاٹ اور پٹیاں وغیرہ خریدی جائیں گے، ان کتب خانوں کے لئے اب تک ایک لاکھ چون ہزار ۱۵۴۰۰۰ روپیہ کی اُردو ہندی کتابیں خریدی جا چکی ہیں۔ قریب پچاس ہزار کی اُردو کتابیں لی گئی ہیں۔ باقی ہندی کتابوں پر صرف ہوا ہے۔

اِس محکمہ کے افسر اعلیٰ رائےصاحب پنڈت سری نراین چترویدی ہیں، جنھوں نے مختلف پبلشروں سے خاص رعایتی قیمت پر کتابیں خریدی ہیں۔ جس کی بدولت ایک لاکھ بانوے ہزار روپیہ قیمت کی کتابیں ایک لاکھ چون ہزار روپیہ میں حاصل ہوئی ہیں اور بعض پبلشروں نے بعض مطبوعات ان کتب خانوں کو مفت بھی دی ہیں۔ ہم کو اُمید ہے کہ اِس اسکیم کے ماتحت عوام میں اخبارات و کتابیں پڑھنے کا شوق پیدا کرنے کا مزید انتظام کیا جائے گا۔

حکومت صوبہ عنقریب ہی عوام کی جہالت رفع کرنے کی باقاعدہ جد و جہد شروع کرنے والی ہے۔ چنانچہ ۱۵ جنوری کو اُس نے صوبہ میں ہر جگہ "یوم خواندگی" منانے کا انتظام کیا ہے۔

---

اِسی سلسلے میں گورنمنٹ صوبہ متحدہ نے جامعہ ملیہ دہلی سے اڑتالیس ہزار روپیہ کی قیمت کی اُردو کتابیں خریدی ہیں، اِتنا بڑا آرڈر اِس سے پہلے شاید ہی ہندوستان کے کسی پبلشر کو ملا ہو۔

---

کچھ ہی دن پہلے تک ہماری یونیورسٹیوں میں ہندی اُردو لٹریچر کی کوئی پرسش نہ تھی مگر اب زمانہ پلٹ رہا ہے۔ چنانچہ الہ آباد یونیورسٹی کے جوبلی پر اُردو ہندی ادیبوں کی بھی قدر افزائی کی گئی اور مشہور ہندی اُردو مصنف رائے بہادر پنڈت شیام بہاری مصر و مولوی عبدالحق صاحب سکرٹری انجمن ترقی اُردو کو ڈاکٹر آف لٹریچر کی اعزازی ڈگری عطا کی گئی۔ پچھلے جلسہ تعلیم اسناد کے موقع پر الہ آباد یونیورسٹی یونین نے ہندوستانی ادب کے محسنوں کی قدر دانی میں ایک اور قدم یہ بڑھایا کہ ہندی شاعر پنڈت سمترا نندن پنت و شاعر اعظم حضرت جوش ملیح آبادی کی خدمت میں خیر مقدمی ایڈریس پیش کئے جسمیں وائس چانسلر صاحب اور یونیورسٹی کے تمام معززین شریک تھے۔

---

# زمانہ

نمبر ۲ — فروری سنہ ۱۹۳۹ء — جلد ۷۲


# اکبر الہ آبادی کا سنجیدہ کلام


(از سید اختر عرفانی، ایم - اے)


عموماً لوگ اکبر الہ آبادی کو ایک ظریف شاعر کی حیثیت سے جانتے ہیں، اور واقعی اُن کا ظریفانہ کلام عام طبائع کو تفریحی مشاغل کی دلچسپیوں میں زیادہ پسندیدہ نظر آتا ہے اور اسی لئے اُن کے کلام کا وہی حصہ زیادہ مقبول ہوا۔ چٹکیاں، اور گدگدیاں، طنز، اشارے کنائے، مزاح، چٹکلے، پھبتی، تمسخر، استہزا، چھیڑ چھاڑ، لطائف وظرائف، غرض اسی قبیل کی تمام خصوصیات جس قدر اکبر کے کلام میں ایک لطیف جدت اور شگفتگی کے ساتھ ملتی ہیں کسی دوسرے شاعر کے یہاں نہیں پائی جاتیں۔ لیکن اگر اس فضا پر نظر ڈالی جائے جس میں اکبر کا دردمند دل کرب وآلام کی منزلیں طے کر رہا تھا تو شاید یہ امر واضح ہو جائیگا کہ اکبر کا کلام اس کشمکش حیات، اُس جدوجہدِ زندگی، اُس خستگی وحیرانی کا آئینہ ہے جس کے لئے اکبر کا دل ہمیشہ اضطراب کی کروٹیں لیتا رہا۔

درحقیقت اکبر الہ آبادی کی شاعری اس کشمکش کا نتیجہ تھی جو انھوں نے تنظیم اخلاق وتہذیب وتمدن میں صرف کی۔ اکبر جس نظم ونسق کو پسند کرتے تھے وہ خالص ایشیائی اور اسلامی تھا، لیکن وہ ایک ایسے ماحول میں سانس لے رہے تھے جو فرنگی روح اختیار کر رہا تھا۔ سوسائٹی کا یہ رویہ جو رفتہ رفتہ لوگوں کی فطرت میں شدت کے ساتھ داخل ہو رہا تھا اکبر کی وضعداری اور روحانی حسیات کو ہر وقت بےچین رکھتا تھا۔ چنانچہ فرماتے ہیں ؎

علم نے، رسم نے، مذہب نے جو لی تھی بندش ٹوٹی جاتی ہے وہ، سب بند کھلے جاتے ہیں

اسی اضطراب نے اکبر کو شاعر بنا رکھا تھا۔ چنانچہ اکبر کی شاعری تمام تر انھیں محسوسات کا نتیجہ ہے جو ان کے قلب میں موجزن رہتے تھے۔ اکبر سوسائٹی کو ایک مجسمۂ اخلاق و ایمان دیکھنا چاہتے تھے۔ اُنھوں نے وہی کام کیا جو حالی نے مسدس لکھ کر انجام دیا تھا۔ اکبر زندگی کی بنیاد انھیں اُصولوں پر رکھنا چاہتے تھے جو مذہب کے بنیادی عناصر ہیں۔ اُنھوں نے زندگی کی جدّوجہد کو مختلف صیغوں میں تقسیم کیا اور فرداً فرداً ہر عنوان پر تنقید کی محض کسی جذبۂ عصبیت کے تحت ہو کر نہیں بلکہ وہ اس کے متعلق ایک ذاتی اور خالص رائے رکھتے تھے اور ان کو یقین تھا کہ ان کا مشورہ ملّت و مذہب کے دائرے میں داخل ہے کسی طرح خارج نہیں

اکبر نے جو معیار زندگی مقرر کیا ہے اس کے اندر اُنھوں نے اخلاق کے اُصول ریاضی کے اُصولوں کی طرح بدیہیات و مسلّمات پر قائم کئے ہیں۔ فلاسفۂ متقدمین نے فلسفۂ اخلاق کی بحث علمِ انسانی سے شروع کی ہے۔ اور متاخرین نے قانونِ فطرت سے۔ چنانچہ اکبر کا نظریہ یہ ہے کہ قانونِ فطرت الہامی یا ایزدی قانون کا ایک حصّہ ہے جس کا کام انسان کے جذبات کی ترجمانی کرنا ہے، اور فطرتِ انسانی کا یہ عام خاصہ ہے کہ وہ اپنے ہم جنس کے ساتھ سلامت روی سے پیش آئے، اور اسی وجہ سے اس کے لئے چند اُصولوں پر کاربند ہونا ضروری ہے۔ چنانچہ اکبر نے قانونِ فطرت ہی کو سوسائٹی میں پھیلانے کی کوشش کی وہ جو ایک ناقابلِ تبدیل قانون ہے۔

اقبال نے شاعر کو "دیدۂ بینائے قوم" قرار دیا مگر اکبر اقبال سے پہلے قوم کی عدم بصارت پر آنسو بہا چکے ہیں۔ فرماتے ہیں ؎

چشم بے سر ہے اب ہماری قوم خوار و نزار و خراب و ابتر ہے

جب آنکھ کو کھلنے میں ہو جھجک، جب منھ میں زباں جنبش سے ڈرے
اس قید میں کیونکر جینا ہو، اللہ ہی اپنا فضل کرے

اکبر نے بھی اقبال اور ٹیگور کی طرح مغربی تہذیب کی خود غرضی کو بخوبی محسوس کر لیا تھا۔ چنانچہ موجودہ سیاسیات و نظام معاشرت کو انانیت کی کارفرمائی سمجھ کر وہ صداقت، محبت، اخوت اور انسانیت کی تلقین کرتے ہیں۔ "اللہ ہی اپنا فضل کرے" ایک قسم کی مناجات ہے جس میں انسانیت کی جانب مائل ہونے کا تقاضا ہے

ہندوستان میں قومیت، حریت اور اشتراکیت کی تحریکیں جس قدر بھی پیدا ہوئیں اُنھوں نے ہندوستانیوں کے خیالات کی رَو کو ایک خاص سمت میں پھیر دیا۔ چنانچہ اکبر کے دل میں بھی اس کی لہر دوڑ گئی۔ اکبر موجودہ نظامِ تمدن کو جس کی بنیاد استبداد پر قائم ہے پیامِ انقلاب دیتے ہیں اور قوم کو تہذیب و شائستگی کے

ساتھ آگاہ کرتے ہیں کہ ؎

جینے والوں ہی کے ہیں ہنگامے خلق انھیں پر نگاہ کرتی ہے

اس شعر کے خاموش اشارے کچھ وہی لوگ سمجھ سکتے ہیں جو محبوسِ قفس ہو کر کارزارِ گلشن پر نگاہ رکھتے ہوں۔ اکبر چونکہ وجدانی ذوق رکھتے تھے اس لئے انھوں نے قلبی تاثرات و محسوسات کو نظری اور عقلی مشاہدات پر ترجیح دی۔ اُن کے نزدیک زندگی میں جو چیزیں قلبی وجدان اور ولولۂ ذوق وشوق سے متعلق ہیں وہ سراسیمگی و وارفتگی پیدا کرتی ہیں جو انسان کو مجاز سے حقیقت کی جانب لے جاتی ہیں، وہ اِن چیزوں کو جو نظری اور علمی ہیں تسلیم نہیں کرتے بلکہ اُن کو جو قلب کو گرما دیں۔ درحقیقت انسان کو اپنے محسوسات سے سب سے گہرا تعلق ہوتا ہے۔ علمی اور عقلی ترقیاں ذہنی اُلوہیت، پرواز ذکاوت، تخیل، تصورات اور طلسم خیال کی جا ہے جس قدر منزلیں طے کریں لیکن حقیقی امن وسکون اس وقت حاصل ہوتا ہے جب قلب مطمئن اور آسودہ ہو۔ اکبر انھیں نظریوں کے حامل ہیں۔ وہ عقل وعلم کو قلب وضمیر کا رہبر قرار نہیں دیتے بلکہ چاہتے ہیں کہ قلب وضمیر ان چیزوں کی ہدایت کرتا رہے۔ چنانچہ کہتے ہیں ؎

نگاہ اُٹھتی ہے احساسِ ماسوا کے لئے کہاں ہے دل اسے روکے ذرا خدا کے لئے

فلسفۂ وحدت الوجود جس کا تعلق عقل سے نہیں بلکہ یقین سے ہے لفظی دلائل وعلمی براہین انسان کو ایک کشمکشِ پیہم اور جہدِ باہم میں ڈال دیتے ہیں مگر کسی نتیجے پر نہیں پہونچاتے۔ بیشک اس قسم کے مباحث وتنقید سے ذہنی ارتقا تو ہوتا رہتا ہے لیکن آگے چلکر یہ ارتقا انسان کو تشنہ کام چھوڑ دیتا ہے۔ جہاں نہ سود ہے نہ زیاں محسوساتِ عارف جب تزکیۂ نفس اور مطالعۂ خاموش کے تحت میں آزادانہ طور پر کام کرتے ہیں اسی وقت اسرارِ حقیقت منکشف ہوتے ہیں۔ ہوشیاری جادۂ معرفت میں سراب کا کام دیتی ہے۔ دراصل علم وعقل وہ عطیات ہیں جو انسان کو فطری طور پر مرحمت کئے گئے ہیں۔ لیکن بالآخر یہ چیزیں سطحِ ظاہر کی ہیں ؎

نورِ عرفاں عقل کے پردے میں پنہاں ہوگیا ہوش میں آنا حجابِ روئے جاناں ہوگیا
انکشافِ رازِ ہستی عقل سے ممکن نہیں متصل ہو سطحِ ظاہر سے یہ وہ باطن نہیں

جہاں ہستی ہوئی محدود، لاکھوں پیچ پڑتے ہیں
عقیدے، عقل، عنصر سب کے سب آپس میں لڑتے ہیں

گم ہیں نظر سے نورِ حقیقت کی ہستیاں اندھیر ہیں حواس کی ظاہر پرستیاں

انکشافِ رازِ ہستی گو عقل ہی کا فعل ہے لیکن یہ وہ عقل نہیں جو ہوشیاری اور دانائی سے عبارت ہے بلکہ وہ عقل ہے جو دیوانگی اور وارفتگی کے اندر کیف ومستی پیدا کرتی ہے۔ ظاہری لوازمات ہوشیاری اور

تعقل سے عقدۂ حسنِ ازل وا نہیں ہو سکتا۔ جس قدر قطع و برید اور نقد و نظر صرف کی جائیگی اسی قدر رجحانات بڑھتے جائیں گے اور دماغ حقیقت سے بعید ہوتا جائیگا۔ دوسرے شعر میں رازِ ہستی کو باطن اور عقل کو سطح ظاہر سے تشبیہ دیکر کس قدر باریک خیال کو پیش کیا گیا ہے۔ عقل ایک ظاہری سطح ہے اُس حقیقت کی جو اس کے اندر پوشیدہ ہے!

نظری فلسفہ چونکہ اکتسابی شے ہے اس لئے اس کا دائرہ انسان کی ذہنی پرواز اور علمی استعداد پر منحصر ہے۔ عقل چونکہ اس فلسفہ کا آلۂ کار ہوتی ہے اس لئے علمی مباحث اور عقلی استدلال کا حقائق و معارف میں لانا گویا ہستی کے مقصد و نظریہ کو محدود کرنا ہوا۔ اکبر نظری انکشافات اور علمی بحث و مباحثہ کو نگاہِ اولیں سے تشبیہ دیتے ہیں اور حقیقت بھی یہی ہے۔ یہ چیزیں واقعتاً کسی حقیقتِ ماسوا کا تجزیہ کرنے سے قاصر ہیں۔ وہ مقام جہاں انسان کی عقل ایک مجسمۂ استعجاب و حیرت بن جائے اور جہاں عقل و ہوشیاری کی بنیادیں متزلزل ہو جائیں اِن چیزوں سے بے نقاب نہیں ہو سکتا۔ یہی وہ مقام ہے جہاں سے مذہبِ صفا اور دینِ معرفت کا آغاز ہوتا ہے۔ ؎

نگاہِ اولیں کے دام میں اُلجھی ہے اِک دنیا نصیب ہر نظر کب ہے پہونچنا حدِ حیرت تک

اِس حدِ حیرت پر اگر کسی کی نظر پہونچتی ہے تو وہ عارف دیوانہ کی ہے جس کا تجربہ اصغر نے خوب کیا ہے ؎

اب نہ کہیں نگاہ ہے اب نہ کوئی نگاہ میں محو کھڑا ہوا ہوں میں حُسن کی جلوہ گاہ میں

اکبر کے نزدیک تو جمالِ یار کا خیال ہی برق پاشی کا سبب بنتا ہے، بھلا عقل کی تاب کہاں کہ اسے پا سکے

کیونکر دلیل دیکھ سکے اُس جمال کو جس کا خیال برق گراتا ہے ہوش پر

خودی اور بیخودی پر اقبال نے جس حد تک استدلال کیا ہے اس کا زیادہ تر حصہ اکبر کے نظریۂ حیات میں پایا جاتا ہے، دونوں کا مطمحِ نظر بڑی حد تک ایک ہے اور مقامِ اتصال بھی بڑی حد تک ایک۔ ملاحظہ ہو

خلافِ بےخودی کیوں ہے یہ وعظِ حضرتِ واعظ
خودی ہی کو نہیں سمجھائیں آخر بےخودی کیسی؟

کوشش یہ تھی خودی کو میں گم کردوں عشق میں دقت یہ ہوگئی کہ فقط عقل کھو سکا

عشق کو کیوں بے خودی مقصود ہے حُسن بعید ہے، خودی محدود ہے

منکشف ہو جائیں اسرارِ خودی بیخودی کا بھی یہی مقصود ہے۔

واقعاتِ عالم پر جس قدر غور کیا جائے معلوم ہوتا ہے کہ ہر ایک کی ضد کا دوسری ضد کی طرف جانا اس کی ترتیب اور اس کے نقص کے ساتھ ہوتا ہے۔ بس یہی کیفیت آفتابِ وجود یا بےخودی کی ظلمت

عدم یا خودی پر عکس ڈالنے کی ہونی چاہیئے تھی اور یہی ہوا بھی۔ کہ اس کی پہلی شعاع سے زنگِ عدم دور ہوا اور حقیقت کی ابتدائی شکل وجود میں آئی۔ اس کے بعد جس حد تک یہ ضیا پاشی ہوتی گئی اسی حد تک خودی یا عدم کی ظلمتیں یعنی نقص اور عیب دور ہوتے گئے اور وجود کی کامل سے کامل شکلیں بنتی گئیں حتیٰ کہ انسان اور کامل انسان میں آکر اس "نابود" نے وہ "بود" حاصل کی کہ آفتابِ وجود کی شعاعیں اس کے اندر چمکنے لگیں اور عقل و معرفت کے نور سے ایسے جسمانی اور روحانی جلوے ظہور میں آئے کہ بعض حالات میں اس پر خود آفتابِ وجود ہونے کا گمان گذرا۔ اکبر اسی نظریے کے قائل ہیں۔ اُن کا خیال ہے کہ انسان نورِ خدا کا مظہر ضرور ہے لیکن ذرا سی لغزش میں کور باطن ہو سکتا ہے۔

پند و موعظت اور تنظیم اخلاق جیسا کہ میں اوپر عرض کر چکا ہوں اکبر کی شاعری کا نمایاں رنگ ہے۔ چنانچہ آخری فرض جو ہر نقاد یا مبصر کا ہوتا ہے یہ ہے کہ وہ خود ہمدردی اور نیک نیتی کے ساتھ صلاح و مشورہ دے اکبر نے بھی یہی کیا۔ چنانچہ اگر ان کے سارے کلام پر غور کیا جائے تو سوسائٹی کی تنقیص و تنقید کے ساتھ ہمدردانہ صلاح اور صائبِ مشورے پائے جائیں گے جو اکبر کے معلمِ اخلاق و ناظم تمدن و معاشرت ہونے کا بدیہی ثبوت ہیں۔ سہ

ذرہ ذرہ ہے خضرِ شوق تو ہو — چلنے والے کو لاکھ راہیں ہیں
سب سے بدتر بتوں سے ہے امید — سب سے بہتر خدا سے ڈرنا ہے
اب رہی بحث رنج و راحت کی — یہ فقط وقت کا گذرنا ہے
نشہ جن کو چڑھا ہے نخوت کا — اُن کے چہروں کو بھی اُترنا ہے
گُل سے پوچھو کس انتظار میں ہے — غنچہ کو تو ابھی سنورنا ہے
کہاں ثبات کا اُس کو خیال ہوتا ہے — زمانہ ماضی ہی ہونے کو حال ہوتا ہے
پسندِ چشم کا ہرگز کچھ اعتبار نہیں — بس اک کرشمۂ وہم و خیال ہوتا ہے
فروغِ مہر ہی باقی رہا نہ بت کا شباب — زوال ہی کے لیئے ہر کمال ہوتا ہے

عالمِ رنگ و بو کی بے بضاعتی و بے ثباتی شعرا کا ایک معمولی مضمون رہا ہے اور مناظرِ فطرت کے مطالعہ کرنے کے بعد وہ اپنی استعداد دماغی اور پرواز نفس و روح کے مطابق نتیجے نکالتے رہتے ہیں۔ آخری شعر میں اکبر نے بھی مشاہدۂ غنچہ و گل سے ایک پُر معنی اور عبرت آموز نتیجہ نکالا ہے "گل کس انتظار میں ہے" اور دوسرے مصرعہ میں "ابھی سنورنا ہے" لاکر معنی اور مطالب کو کس قدر بلیغ کر دیا ہے کہ دوسرے شعرا کے یہاں نہیں پہلے مصرعہ کا انداز استفہام ایک خوبصورت طرز بیان ہے۔ اس طرح شعر میں سوال و جواب کا پہلو

پیدا ہو گیا ہے۔

انسان کے فطری جذبات کا مدعا حفظِ نفس یا حظِ نفس ہوتا ہے۔ حظِ نفس یا عدم حظِ نفس پر جہاں تک اس کی ذات کا تعلق ہے جان بوجھ کر وہ کبھی عامل نہیں ہو سکتا تاوقتیکہ تمام بدیوں اور برائیوں کے اندر وہ دنیا یا عاقبت میں اپنے حظِ نفس کے متعلق نیک انجام نہ دیکھتا ہو۔ مراد یہ ہے کہ انسان پر جو برائیاں یا مصیبتیں آتی ہیں وہ اس کے خیالات کا نتیجہ ہوتی ہیں۔ اس طرح علم و نیکی لازم و ملزوم ہیں۔ علم انسان کو نیکی کی جانب مائل کرتا ہے۔ انسان جب کسی دوسرے کے ساتھ حسن سلوک سے پیش آتا ہے۔ وہ درحقیقت صرف خود اپنے حظِ نفس یا حفظِ نفس کے اسباب فراہم کرتا ہے۔

دنیا کا تردد جب تک تھا، جب تک کہ ہم اس کے طالب تھے
پھیری جو نظر غم ہو گئے کم، رغبت نہ رہی، دنیا نہ رہی،

کینہ و پیکار میں بھی یوں تو ہے اک حظِ نفس
زیست کا اصلی مزہ لیکن محبت ہی میں ہے

نفسِ نابینا حریص و طالبِ لذات ہے
عقل کی خدمت فقط ترتیب محسوسات ہے

بارِ دل پاتا ہوں اپنی ہستیِ غمناک کو
حسِ لذت سے ہے یاس اب قوتِ ادراک کو

بے تمیزی حس کی ہے اور نقش محسوسات ہے
دیکھتا ہے کون حسنِ صفحۂ ادراک کو

حقایق و معارف اور صوفیانہ صنفِ سخن میں اکبر ہمیشہ مذہبی دائرہ کے اندر رہ کر اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہیں۔ اُنھوں نے فلسفۂ وحدت فی الکثرت کو مختلف اسلوب سے بیان کیا ہے جس میں لطف زبان، سلاست، لہجہ، انداز اور استدلال کی خاطر خواہ چاشنی ہے، ملاحظہ ہو ۔

آنکھوں میں اتر آتے ہیں موہوم سے نقشے ۔۔۔ دل میں یہ سمائی ہے کہ موجود وہی ہے
صفحۂ ہستی پہ آخر کس قلم کی ہے کشش ۔۔۔ نقش مٹتے ہی رہے لیکن اُبھرتے ہی رہے

جلائے جب شعلۂ تحیّر، تو ذہن ڈھونڈھے پناہ کس کی
یہ کس کے معنی ہوئے ہیں ثابت، یہ صورتیں ہیں گو اکس کی
جمالِ فطرت کے لاکھ پرتو، قبولِ پرتو کی لاکھ شکلیں

طریقِ عرفاں میں کیا بتاؤں، یہ راہ کس کی وہ راہ کس کی
یہ کس کے عشووں کا سامنا ہے، کہ لذتِ ہوش ہو گئی گم
خودی سے کچھ ہو چلا ہوں غافل، پڑی ہے مجھ پر نگاہ کس کی

بے سازِ بے مغنی یاں وجد آرہا ہے        ہر وقت بج رہا ہے، ہر ذرہ گا رہا ہے

عشق کی لذت آفرینیاں کوئی اس کے دل سے پوچھے جو کبھی زندگی میں کسی عشوۂ لبِ لعل اور نگاہِ ناز سے آشنا ہوا ہو۔ زندگی بھی وہ نہیں جو نشۂ شباب کی فریب خوردہ ہو بلکہ ایک پاک اور بے داغ زندگی جس کو دیدۂ پُر تمنا نے مصروف اشک ریزی رکھ کر اس مقام پر پہونچا دیا ہو جہاں مجازِ حقیقت سے ہمکنار ہو کر ایک بلند و رفیع احساس پیدا کر دیتا ہے۔ اکبر اس مقام پر آکر کہتے ہیں ؎

مری اُنکی نگاہیں لڑ گئی تھیں رات محفل میں        یہ دنیا ہے بس اتنی بات پھیلی داستاں ہو کر
نظر وہ ہے جو دل پر نقشِ حسنِ مدعا کھینچے        نفس وہ ہے کہ جو سینے سے آہِ دلکشا کھینچے
وہ جاں اچھی جو مستِ وعدۂ دیدارِ فردا ہو        وہی دل خوب جو یہ انتظارِ جاں فزا کھینچے

فرومایۂ عشاق کی محبت کا سدرۃ المنتہیٰ وصلِ معشوق ہے اور بس، لیکن ایک بلند مقام عاشق کا مطمح نظر اس سے بھی آگے ہے۔ حسنِ مدعا کی داد دیجئے جس نے اکبر کے نظریۂ جبر و اختیار کو آنا بلند کر دیا ہے۔

عام طور پر شعرا عشق بلا سنج کی تصویر کا ایک ہی رُخ دکھاتے ہیں، زیادہ تر نظر قنوطیت و آزردگی کی جانب مائل ہوتی ہے۔ لیکن اکبر کی بلند ہمتی اور ذوقِ خستگی ناکام محبت ہونے کے باوجود اس مائدۂ نعمت سے اپنے کام و دہن کو دوسرے پیرایہ میں لذت یاب پاتے ہیں۔ ؎

جام ہے غیر کو دو، میں نہ کروں گا شکوہ        رنج کی بات ہے، پی جاؤں گا آنسو کی طرح

اکبر درد و آلام ہی کو عین زندگی سمجھتے ہیں۔ ان کے نزدیک زندگی ایک کشمکشِ دوام اور اضطرابِ مدام کا نام ہے

قرار دل کو نہیں حسنِ انتشار تو ہے        وصالِ یار نہیں ہے، خیالِ یار تو ہے

کوئی جدت نہیں، معنی صاف ہیں، البتہ قرار دل کے ساتھ حسنِ انتشار کا ٹکڑا قابل غور ہے، قرار کے ساتھ وصال اور خیال کے ساتھ انتشار کے لطیف اشارے قابل داد ہیں۔

جمال ایک خیال ہے جو مادّہ کے لباس میں جلوہ گر نظر آتا ہے، وہ حیات سے بھی زیادہ ترقی یافتہ چیز ہے جو حیات کو بھی بھلا دیتی ہے۔ ایک نوجوان اپنی محبوبہ کے چہرے پر نگاہ ڈالکر اپنے قلب کو سکون

سے بھر لیتا ہے، کبھی وہ مغنیٔ حسن سے متاثر ہوکر اپنی موسیقی کے بازوؤں سے فضا میں اُس تاثیر کو پھیلا دیتا ہے اور اپنی ہر آواز کے ساتھ اپنی روح کے اجزا کو صرف ہوتے ہوئے دیکھتا ہے ؎

تھا کیا ہی سماں، تھی کیا ہی وہ شب، سینے ہی میں تھے اسبابِ طرب

ہر حرکتِ دل ایک نغمہ تھی، ہر تارِ نفس سازِ زندہ تھا

جذبات، تشبیہات اور استعارے کے مخلوط اثر نے شعر میں کیسی حلاوت پیدا کردی ہے؛ حرکتِ دل کے ساتھ نغمہ اور تارِ نفس کے ساتھ سازِ زندہ کا تلازم کتنا دلکش اندازِ بیان ہے!

اکبر کے عشقیہ اشعار بھی خوب ہوتے ہیں ؎

جب تمہارا خیال آتا ہے ساری دُنیا کو بھول جاتے ہیں

---

سنبھالیں دل کو کہ ہم حالتِ جگر دیکھیں تمام آگ لگی ہے کدھر کدھر دیکھیں

---

صبر رہ جاتا ہے اور عشق کی چل جاتی ہے ضبط کرتا ہوں مگر آہ نکل جاتی ہے

---

پائی نہ کسی میں بُو وفا کی چاہا تھا کسی کے ہو رہیں ہم

---

ایک دن اور قیامت کھسک آئیگی ادھر اور کیا عرض کروں آپ سے کل کیا ہوگا

---

دل کی بیتابی ہے ظاہر آنکھ کے اظہار سے بجلیاں پیدا ہوئی ہیں آنسوؤں کے تار سے

---

کیا ہو رہا ہے دل پہ اثر کچھ نہ پوچھیے کس کی پڑی ہے مجھ پہ نظر کچھ نہ پوچھیے

---

مایوسی نے محفوظ کیا اُمیدوں کی بیتابی سے اب اشک بھی تھمتے جاتے ہیں اب دل بھی ٹھہرا جاتا ہے

مشاہدۂ موجودات میں اکبر کا رنگ دوسرے شعرا سے بالکل جدا ہے اور وہ محض اس وجہ سے کہ اکبر کی شاعری خلوت نشینی اور رامش و رنگ کا نتیجہ نہ تھی بلکہ مطالعۂ نفس، مشاہدۂ فطرت، تجزیۂ محسوسات قوم و ملت، تمدن، مذہب، تہذیب و معاشرت اور حقائق و معارف کے ان تجربات کا ثمرہ تھی جن سے

اکبر اپنے نظریہ کی رنگ آمیزی کیا کرتے تھے۔ اکبر کے متعلق جو اعتراض آجکل کے ادیب عام طور پر کرتے ہیں وہ یہ ہے کہ انکے کلام میں "شعریت" نہیں۔ لیکن اکبر نے خود اپنے رنگ میں ان معترضین کو جو جواب دیا ہے وہ کس قدر مناسب اور برمحل ہے۔ ؎

پیٹیں یہ نگاہیں لاکھ طرح، خود اپنی مشاہد ہو نہ سکیں
کیا اصل و حقیقت ہے اپنی، ادراک کو یہ ادراک نہیں

حقیقت یہ ہے کہ اکبر شاعر کو سوسائٹی کا کوئی عضو معطل نہیں، بلکہ اس کو ہوشیاری اور بیداری کا مجسمہ سمجھتے ہیں، چنانچہ اس کا ثبوت وہ خود اپنی ذات سے دیتے ہیں ؎

دل وہ ہے جو فریب نظر کو سمجھ سکے آنکھیں وہ ہیں جو ژرف نگاہی کے ساتھ ہیں

اکبر اخلاق کے بہت بڑے معلم تھے اور واقعات کے بہت بڑے مبصر، ان کی نظریں جب کسی چیز پر پڑتی ہیں تو اس کے سنجیدہ اور علمی پہلو پر۔ ان کے دل میں جو ہیجان پیدا ہوتا ہے۔ وہ کسی حجاب آفرین" پیکر جمال" کی "دزدیدہ نگاہی" کا نتیجہ نہیں ہوتا نہ کسی "حسن لب بام" کی "پراگندگی نقاب" کی ادا شناسی کا ثمرہ۔ بلکہ ان کی بیتابی صاعقہ کی بیتابی ہے جو محض اس لئے تڑپتی ہے کہ فضا کے تضاد اور انتشار کو ہموار کر کے برق پاروں کو فطری سطح پر لے آئے۔ ان کی بیچینی شعاع آفتاب کی بیچینی ہے جو محض اس لئے سرگرداں ہے کہ نور و ظلمت کے افتراق کو مٹا کر تجلی کے محاذ کو وسیع کر دے۔

شاعری میں حکمت و فلسفہ کے تمام شعبے داخل ہیں یا نہیں؟ اس وقت یہ موضوع زیر بحث نہیں مگر یہاں اتنا عرض کرنا بیجا نہ ہوگا کہ شعر حقیقتاً اُس شعور معنوی کا نام ہے جس کا تعلق انسان کے صرف احساسات لطیفۂ روحانیت سے ہے۔ اس لئے میرے نزدیک ایک شعر کا تعلق اخلاقیات سے ہو سکتا ہے۔ لیکن حکمیات غیر اخلاقی سے اس کو متعلق کرنا خواہ مخواہ کی جسارت ہوگی۔ شاعری کبھی بھی فطرت سے منحرف ہو کر کامیاب نہیں ہو سکتی۔ چنانچہ آپ دیکھیں گے کہ تمام عالم میں جس صنف سخن کو کافی ترقی ہوئی وہ وہی ہے جس کو "عشقیہ" (Erotic or Amatory) کہتے ہیں۔ اس کی مقبولیت کا راز اس کے فطری بانکپن اور قدرتی انداز میں مضمر ہے۔ لیکن واضح رہے کہ ایسی شاعری کا تقاضا محض "جنسیین" ہی سے نہیں بلکہ وہ مذہب، اخلاق، مناظر فطرت، قوم و ملک ہر ایک سے وابستہ ہونا چاہیئے۔

اکبر کے خلاف جو اعتراضات معرض بیان میں لائے جاتے ہیں وہ ایک طرح بجا اور درست ہیں اور اگر اکبر زندہ ہوتے تو غالبا وہ غالب کے ساتھ کھڑے ہو کر کہہ دیتے کہ ؎

کچھ شاعری ذریعۂ عزت نہیں مجھے

حقیقت یہ ہے کہ اکبر کا منتہائے شعر و شاعری محض لطفِ بیان، سلاستِ زبان، بندش کی چستی اور مضمون کی دلآویزی نہ تھا۔ وہ اپنا مطمحِ نظر اس قدر بلند رکھتے تھے کہ اُردو زبان ادائے مطلب اور اظہارِ خیال کے لئے ناکافی ہے۔ چنانچہ خود فرماتے ہیں ؎

اکبر یہ رحم فرما اے خالقِ معانی الفاظ سے نہیں ہے تسکین اس کے دل کو

چنانچہ اکبر کو محض ایک ذوقی اور اکتسابی شاعر سمجھکر ان کے کلام پر تنقید و تبصرہ کرنا اخلاقی بدعت ہے۔ اکبر کا سارا کلام دیکھ ڈالئے آپ باوجود سعی و کاوش کے ایک مصرعہ بھی ایسا نہ پائیں گے جو ان کے حقیقی رنگ اور ان کے اصلی پیام سے علٰحدہ ہو۔ ان کی شاعری یکسر صرف اس جذبہ کے اظہار کے لئے وقف تھی کہ خالق و مخلوق کا تعلق نہایت و لانہایت کا تعلق ہے اور کائنات کا ذرّہ ذرّہ جو حقیقتاً ایک پرتو ہے اسی آفتابِ کبریائی کا اور اپنے جزِ اصلی اپنے منبعِ فطری تک پہونچنے کے لئے بیتاب ہے اور یہ تمام جستجو یہ تمام ہنگامۂ عالم ایک حیرت ہے غیر متناہی، ایک کشمکش ہے ابدی، ایک بیکسی اور بیچارگی ہے ناقابلِ علاج، اکبر نے صرف فلسفۂ تکوین کو سامنے رکھا ہے اور اس میں خصوصیت کے ساتھ خالق و مخلوق کا تعلق، قدرت کی بے پایاں وسعت، اس کے مظاہر و آثار، اپنی محدود و ناکام جستجو، اور آخر میں وحدت الوجود جو نتیجہ ہوتا ہے اس قسم کے تجسس کا، یہ سب کچھ ہے۔

اکبر نے مذہب اور اصول مذہب کو انسانیت کے درد کا درماں بتایا ہے جس کی وجہ سے ان کا پیغام کسی طرح متضاد و مبہم نہیں ہے۔ اکبر میں اور موجودہ دَور کے دوسرے شعرا میں (اقبال، ٹیگور وغیرہ چند شعرا کو چھوڑ کر) جو افتراق عام ہے وہ یہ کہ ان لوگوں نے جو کچھ کہا ہے اس سے پہلے خود سمجھ نہیں لیا ہے۔ اکبر جو کچھ کہتے ہیں خود سمجھتے اور جانتے ہیں۔ دوسرے شعرا اپنے مسلک اور مذہب کو شاعری کے پردے میں چھپانا چاہتے ہیں اور پڑھنے والے کو یہ نہیں معلوم ہوتا کہ وہ مذہبی واعظ بن کر سامنے آرہے ہیں یا محض ہندوستانی کے جامہ میں جلوہ گر ہیں۔ یا ان لوازم سے مادر اور اس ہیولیٰ کی شکل میں جو ذہنِ فطرت میں پہلے پہل مرتسم ہوا تھا، یعنی محض انسان مطلق کی صورت میں۔ لیکن اکبر جب سامنے آتے ہیں تو ایک مبصرِ بیدار، ایک ناظمِ تہذیب، ایک معلمِ اخلاق اور ایک شاعرِ حقیقت نواز، ایک مومن وضعدار، ایک صوفی صافی اور ایک عارفِ محقق بنکر اور پھر ؎

ہر چند بگولہ مضطر ہے، اِک جوش تو اس کے اندر ہے

اک وجد تو ہے، اِک رقص تو ہے، بےچین سہی، برباد سہی

# "گُلِ نوخاستہ"

(از مسٹر جگدیش سہائے سکسینہ بی۔ اے، ایل ایل۔ بی، (شاہجہانپور)

—(۱)—

اے گُلِ نوخاستہ، اے زادۂ فصلِ بہار!  
تیرا کھِلنا ہے چمن میں خندۂ بے اختیار

شام ہو یا ہو سحر، ہنسنے سے تجھکو کام ہے  
تو ریاضِ دہر میں ناواقفِ آلام ہے

بےخبر گلچیں سے ہے، غافل ہے تو انجام سے  
گوش ہیں ناآشنا تیرے خزاں کے نام سے

خوفِ صرصر ہے، نہ فکرِ بلبلِ دلگیر ہے  
تو خوشی کی ایک جیتی جاگتی تصویر ہے

تیرا پیمانہ شرابِ عشق سے لبریز ہے  
دردمندوں کو ترا منظر سرور انگیز ہے

—(۲)—

دلربائی کس قدر تیرے رُخِ زیبا میں ہے  
خود فراموشی کا عالم حسنِ بےپروا میں ہے

تیری زینت کو بڑھاتے اور بھی گلشن میں ہیں  
یہ دُرِ خوش آبِ شبنم جو ترے دامن میں ہیں

حُسن سے تیرے ثباتِ رونقِ گلزار ہے  
تو چمن کے واسطے اِک دولتِ بیدار ہے

سوز ہو کیونکر نہ مرغانِ چمن کے ساز میں  
نغمہ پیرا ہیں یہ تیری جلوہ گاہِ ناز میں

ترا سودا ہے ازل سے نرگسِ بیمار کو  
تو نے دیوانہ بنایا عندلیبِ زار کو

—(۳)—

کس قدر دلکش ہے یہ رعنائی و مستی تری  
سرخیِ افسانۂ طفلی ہے ہر ہستی تری

شوق تیرا جانبِ گلزار لاتا ہے مجھے　　اپنے بچپن کا زمانہ یاد آتا ہے مجھے

میں بھی دنیا میں کبھی ناواقفِ آلام تھا　　تیری صورت بے نیازِ گردشِ ایام تھا

وہ بہارِ زندگی اب اے گلِ گلشن گئی　　تیری ہستی عمرِ رفتہ کا مرقع بن گئی

تیرے نظارے سے دل کو شاد کر لیتا ہوں میں　　ایک دنیائے نشاط آباد کر لیتا ہوں میں

(۴)

حیف دو دن کے لئے تسکیں فزائے دل ہے تو　　بوستاں میں اک نمودِ حسنِ مستعجل ہے تو

آج تیرے حسن سے روشن ہے ایوانِ بہار　　کل ترے ماتم میں ہوگا چاک دامانِ بہار

آہ یہ آئینِ قدرت کس قدر جاں سوز ہے　　صورتِ رقصِ شرر ہے جو نظر افروز ہے

برق کی چشمک شفق کا جلوۂ دلگیر ہے　　خندۂ یکدم ظہورِ صبح کی تنویر ہے

دہر میں ہر زشت و زیبا گو فنا انجام ہے　　حسن میں رنگِ بقا لیکن برائے نام ہے

کچھ سمجھ میں رازہائے زندگی آتے نہیں　　صورتِ گل خارِ صحرا جلد مرجھاتے نہیں

جب نہ تھا رنگِ بقا یا رب بہارِ حسن میں　　دلربائی بھی نہ ہوتی جلوہ زارِ حسن میں

باغِ عالم میں اسیرِ رنگ و بو ہوتے نہ ہم
صورتِ گل ہنس کے شبنم کی طرح روتے نہ ہم

## انسان کا مستقبل

بصیرتوں پر ہے عکس افگن، بصارتوں پر چھپا ہوا ہے　　وہ بابِ مستقبلِ درخشاں جو بہرِ انساں کھلا ہوا ہے

تمام اجزا رواں دواں ہیں ازل ہی دن سے کمال کی جانب　　لگی ہیں اک عمر سے نگاہیں ہر ایک کانٹے کی گل کی جانب

مطیع ہونے کی عنصروں میں خود اس طرح کشمکش ہے جاری　　ملے گی انساں کو رفتہ رفتہ دیارِ قدرت کی شہریاری

فرشتے جو ہو گئے ہیں پائے انساں قدم پہ جھک جائیگا دو عالم　　ضمیرِ انسانیت کے اندر مچل رہی ہے وہ سعیِ پیہم

# نواب تاج محل صاحبہ

(از شیخ تصدق حسین صاحب بی اے۔ ایل ایل بی۔)

ببجّو طوائف متوطن حسن پور بندھوا و مقیم شہر لکھنؤ دولتِ حسن سے مالا مال تھی، اُس کی ایک لڑکی حسینی نامی تھی۔ وہ بھی ناچ گانے میں طاق اور حسن و جمال میں شہرۂ آفاق تھی۔ شادی بیاہ کے جلسوں میں مجرا کرنے بھی جایا کرتی تھی۔ اور ایک عالم اُس کے شمعِ رُخ کا پروانہ ہو رہا تھا۔ نصیر الدین حیدر شاہ اودھ بھی اِس قتالۂ عالم کے حسن کرشمہ ساز اور شمشیر ابرو کے گھائل ہو گئے، اور داخلِ محل کر کے "خورشید محل" خطاب عطا کیا۔ اس کے بعد ایک روز بادشاہ نے مذاقاً اپنا تاج خورشید محل کو پہنا دیا اور نواب تاج محل خطاب دیگر ممتاز و سربلند فرمایا۔

کچھ دنوں کے بعد بقول سید کمال الدین حیدر مصنف تواریخ اودھ مرزا حسین بیگ جو سواروں میں نوکر تھے تاج محل کے باپ مشہور ہوئے۔ بیگم کی ماں کی سفارش سے نواب گنج چھ لاکھ روپیہ سال کی اُن کی جاگیر ہوئی۔ داروغہ ڈیوڑھی ہوئے، اُن کی نئی امارت سپاہگری کے ساتھ ہوئی۔

نصیر الدین حیدر بتاریخ ۱۸۔ اکتوبر ۱۸۲۷ء اورنگ سلطنت پر جلوہ گر ہوئے، تخت نشینی سے ایک سال کے اندر ہی اُن کا عقد تاج محل کے ساتھ ہوا۔ اور بتاریخ یکم مارچ ۱۸۲۹ء انھوں نے باسٹھ لاکھ چالیس ہزار روپیہ سکہ چلن بہ تقرر سود پانچ روپیہ فیصد سالانہ حسب معاہدہ گورنمنٹ انگریزی کو بطور قرض دوام دے دئیے جس کے معاوضہ میں حسب منشار تاجدار اودھ گورنمنٹ انگلشیہ منجملہ دیگر بیگمات کے تاج محل کو مبلغ چھ ہزار روپیہ ماہوار بطور وثیقہ ادا کرنے کی پابند ہوئی۔ نیز یہ طے پایا کہ یہ وثیقے دوامی طور پر بیگمات نامزد شدہ کو اور اُن کے بعد اُن کے ورثار کو ملتے رہیں۔ اگر کسی محل کا وارث نہ ہو تو اُس کو اختیار ہے کہ جس کسی کو اور جس غرض اور مقصد کے لئے چاہے وصیت کر دے۔ مگر برٹش گورنمنٹ نے یہ اختیار اپنے ہاتھ میں رکھا کہ وہ جب مناسب خیال کرے کسی وارث کو وہ کل رقم ادا کر کے جس کے سود سے اُس کو وثیقہ ملتا ہے وثیقہ دینا موقوف کر دے۔

۱۸۔ اکتوبر ۱۸۲۸ء کو شاہ نصیر الدین حیدر نے اپنی تاجپوشی کا سالانہ جشن بڑے کروفر اور دھوم دھام

سے منایا۔ اِس موقعہ پر ایک معزز انگریز خاتون کو محل سرائے شاہی میں باریابی کا اعزاز حاصل ہوا تھا۔ انھوں نے اپنی ایک ہمجولی کو اپنے مکتوب میں بیگماتِ شاہی کی تصویر حسب ذیل الفاظ میں کھینچی ہے:-

”شاہ حال نصیر الدین حیدر کی بیگمات نہایت نفیس شاہانہ لباس زیب تن کئے تھیں، اور اُن ماہرو اور گل اندام حسینوں کی مانند معلوم ہوتی تھیں جن کا تذکرہ الف لیلہ میں آیا ہے۔

اُن کی ایک بیگم تاج محل اتنی حسین وجمیل اور گلعذار ہیں کہ انھیں دیکھکر میرا طائرِ خیال معًا لالہ رخ کی طرف پہونچ گیا، گویا وہ اپنی پوشاکِ عروسی میں ملبوس عین بعین چوتھی کی دُلہن کی طرح بنی ٹھنی بیٹھی ہے، گوری اور سانولی عورتوں میں اتنی پیاری اور موہنی شکل از سرتاپا نور کے سانچے میں ڈھلی ہوئی میری نظر سے کبھی نہیں گذری۔ وہ نکہ سکھ سے بالکل درست ہیں، اور ایسی نرگسی آنکھیں اور خمدار ابرو چشم فلک نے بھی کبھی نہ دیکھے ہونگے۔ اُن کی شادی کو صرف ایک یا دو مہینے گذرے ہیں، اور ابھی انھوں نے صرف چودھویں سال میں قدم رکھا ہوگا، مگر شباب اُن پر پھٹا پڑتا ہے، قد بھی اُن کا نہایت موزوں بوٹا سا ہے ہاتھ پاؤں چھوٹے اور خوشنما ہیں، اور چہرہ پر صد درجہ کا بھولا پن ہے، غرضیکہ پورا سراپا ایسا پاکیزہ اور دلکش ہے کہ اگر تم صرف ایک نظر دیکھ لیتیں تو اُن کے بادۂ حسن سے مدہوش ہوجاتیں۔

اُن کی پوشاک گہرے سُرخ رنگ کے زربفت کی تھی، اور بالوں میں حقیقتًا موتی پروئے تھے جن کی لمبی لمبی لڑیاں جن کے سروں پر بڑے بڑے آبدار موتی تھے بالوں کے ساتھ مِل جُل کر علٰحدہ علٰحدہ گردن تک لٹک رہی تھیں، اور سر کے دونوں جانب زلفوں میں خوشنما پیچ وخم دیکر چارلس دوم Charles II شاہ انگلستان کی پریرو اور مہ پارہ بیگمات کی طرح پٹیاں جمائی گئی تھیں۔ پیشانی پر ایک مختصر سا طلائی حلقہ تھا جس کے زیریں حصہ میں نصف پیشانی تک بڑے بڑے سڈول اور آبدار موتی لٹک رہے تھے بیچ بیچ میں زمرد کی لڑیاں تھیں[1]

اس جہیز کے بالائی جانب ہما کی شکل کا ایک زیور زیب فرق کئے تھیں جس کے پروں سے موتیوں کی بڑی بڑی لڑیاں نکل کر سر کے بالائی حصے پر پھیل گئی تھیں[2] جس طرح ہم لوگ اپنے بال اوپر کی طرف چڑھا لیتے ہیں، اُن کے گوشوارے بڑی بڑی بالیوں کی قطع کے تھے جن میں سے موتیوں کی بڑی بڑی لڑیاں جن کے درمیان زمرد کی لڑیاں تھیں چاروں طرف لٹک رہی تھیں۔ ان لڑیوں کے موتی بتدریج بڑے ہوتے گئے تھے[3]

ناک میں نتھ بھی تھی جس میں بڑے قدو قامت کے گول اور سڈول موتی تھے، اور وسط میں زمرد کی چُنی تھی، اور ہار و مالے تو اتنی کثرت سے زیب گلو کئے تھیں کہ اُن کی تفصیل بیان سے باہر ہے۔

---

[1] چاند ٹیکے سے مراد ہے۔ [2] جھمکے سے مراد ہے۔ [3] جھالوں سے مراد ہے۔

اُن کی آستینیں لمبی تھیں، جو کہنی کے مقام سے کھلی ہوئی تھیں، اور اُن کی چوڑی چکلی پوشاک جسم کے زیریں حصہ کو پورے طور سے ڈھانکے ہوئے تھی جس میں بالائی حصۂ جسم کے لئے ایک تنگ اور چست کرتی جوڑ دی گئی تھی جو گلے کے مقام پر کھلی ہوئی تھی۔[1]

جب وہ خرامِ ناز کرتی تھیں تو کئی خادمائیں اُن کی پوشاک سنبھالنے کو ساتھ چلتی تھیں، اور جب وہ کوچ پر رونق افروز ہوتی تھیں تب بھی پیش خدمتیں اُن کی پشت پر کھڑی رہتی تھیں۔ تاکہ جب نقل و حرکت سے اُن کے زیورات زر بفت کی رضائی میں جو وہ اوڑھے ہوئے تھیں اُلجھ جائیں تو یہ لوگ پھر قرینہ سے کردیں۔ یہ حُسن کی دیوی آجکل دوسرے محلات کے لئے بہت ہی رشک و حسد کا باعث بنی ہوئی ہے اور بادشاہ سلامت اور اُن کی والدہ معظمہ دونوں ان کو بہت عزیز رکھتے ہیں، اور اعزازی خطابات سے بھی افتخار بخشا ہے۔"

فانی پارکس (Fanny Parkes) ایک فرانسیسی خاتون بزمانۂ حکومت شاہ نصیر الدین حیدر بسلسلۂ سیاحت ہندوارالسلطنت لکھنؤ میں بھی وارد ہوئی تھیں۔ اُنھوں نے اپنے سفرنامہ میں تاج محل کے متعلق حسب ذیل تحریر کیا ہے :-

" تاج محل کے داخلِ حرم ہونے سے قبل بادشاہ کو اپنے ولایتی محل دختر والٹرز سوداگر الملقب بہ نواب مخدرۂ علیا کی بہت چاہت اور الفت تھی۔ مگر تاج محل سے شادی رچانے کے بعد بادشاہ اُن کی چاہ میں ایسے ڈوبے کہ ولایتی محل کی مطلق پروا نہ رہی اور اُن کا ستارۂ اقبال بالکل غروب ہوگیا۔"

نصیر الدین حیدر دل پھینک اور متلون مزاج آدمی ہیں، اُن میں یہ وصف بھی ہے کہ اُن کا پیمانۂ دل تو شراب الفت سے لبریز رہتا ہے مگر منظور نظر پوشاک کی طرح بدلتے رہتے ہیں، چنانچہ تاج محل جیسی قمر طلعت و پری پیکر عورت بھی زیادہ عرصہ تک اُن کو اپنے حلقۂ اثر میں نہ رکھ سکی، اور تھوڑے ہی زمانے کے بعد اعلیٰ حضرت دوسری بی حسینی الملقب بہ بادشاہ محل کی زلف پرپیچ میں گرفتار ہوکر اُنھیں کا کلمہ پڑھنے لگے، اور تاج محل کی طرف سے سرد مہری ہوگئی۔ اور اُن کا آفتاب عروج پورے طور پر گہن میں آگیا۔"

ایک دوسرے مقام پر موصوفہ تحریر کرتی ہیں :-

"تاج محل بادہ گلگوں سے بھی شوق کرتی ہیں، اور بادشاہ کی مے نوشی کا کل سازوسامان اُنھیں کی محل سرا میں رہتا ہے۔"

نصیر الدین حیدر نے بماہ جولائی ۱۸۳۷ء زہر خورانی سے انتقال کیا۔ اُن کے بعد محمد علی شاہ اُن کے

---

[1] غالباً منشائے مصنفہ کی پیشواز سے مراد ہے۔

چچا پانچ برس تک تخت شاہی پر جلوہ افروز رہے۔ اُن کے بعد اُن کے فرزند امجد علی شاہ بھی بمدت پانچ سال تاجدار اودھ رہے۔ اُن کی رحلت کے بعد اُن کے پسر دوم جان عالم واجد علی شاہ نے تخت موروثی پر جلوس فرمایا۔

اس دس سال کی مدت میں جو واقعات بیگمات شاہی کے متعلق پیش آئے اُن کی نسبت سید کمال الدین حیدر اپنے مخصوص انداز میں حسب ذیل رقم طراز ہیں:-

"صاحبات محل، اہل ذمائق، نواب مبارک محل صاحبہ، ولایتی محل، ممتاز محل، سرفراز محل، تاج محل، نواب ملکۂ جہاں صاحبہ، فارغ البال رہتی تھیں۔ اور ظلِ حمایت صاحب رزیڈنٹ میں باستراحت تمام خواب راحت میں آرام کرتی تھیں۔ ہر چند بہ سبب ظنونِ فاسد جو خلاف شاہی ہوتے تھے، اور متواتر مداخلت بے محل اغیار سے اکثر وزرائے سلطنت سے ممانعت ظاہر ہوئی کس واسطے کہ حفظ ناموس اسلاف کرام حاکم وقت پر لازم ہے۔ چنانچہ نواب منتظم الدولہ (حکیم مہدی علی خاں) نے بہت تاکید اس انتظام میں بحکومت جاہی اور میر منشی صاحب ریزیڈنٹ بسفارش بحیلہ وثیقہ چاہتے تھے۔ کہ مداخلت بیجا کریں، نواب نے روبروے صاحب ریزیڈنٹ معقول کیا اور بعض وزرا نے دھمکا کر اپنی صورت نفع نکالی اور پھر اس کا انتظام قرار واقعی نہ کیا۔ بیگمات نے بھی اپنی عادات قدیمہ سے ہاتھ نہ اُٹھایا۔"

چنانچہ ۱۸۴۹ء میں بعہد حکومت واجد علی شاہ تاج محل نے پیٹ سے پاؤں نکالے اور بدأطواری پر کمر باندھ لی۔ اسی اثنا میں اُن کے یہاں ایک لڑکی کی پیدائش نے اُن کے کرتوتوں کا بھانڈا پھوڑ دیا۔ اُن کی بدچلنی اور بے راہ روی تمام دنیا پر روشن ہوگئی اور شہر میں بڑا غلغلہ اُٹھا۔ گھر گھر چرچے ہونے لگے، میر کلب حسین پسر جناب سید علی صاحب مجتہد العصر تاج محل سے تعلق رکھنے کی علت میں گرفتار ہوگئے اور بحکم نواب ناظر محلات شاہی سزایاب ہوکر قید و بند کی سختیاں بھی جھیلیں۔

واجد علی شاہ نے بخیال مزید حفظِ ناموس شاہ نصیر الدین حیدر تاج محل کے مکان پر چوکی پہرہ بھی بٹھادیا۔ اس پر انھوں نے سخت بیزاری اور ناخوشی کا اظہار کیا اور بادشاہ کو مطعون بھی کیا کہ وہ اس حیلہ سے مجکو اپنے تصرف میں لانا چاہتے ہیں مگر واجد علی شاہ اس الزام کو بالکل بے سروپا بتاتے تھے۔ اُن کا بیان تھا کہ خود تاج محل مجھ پر ڈورے ڈالتی تھیں اور لگاوٹ کرکے مجھے اپنے قابو میں لانا چاہتی تھیں۔ اسی غرض سے انھوں نے قطب علی خاں ستار باز اور اپنی مغلانی کو بھی میرے پاس بھیجا تھا۔ مگر میں نے بہ پاس و لحاظ اپنے بزرگ شاہ نصیر الدین حیدر انھیں صاف جواب دیدیا کہ مجھے یہ فعل منظور نہیں ہے۔

---

[1] محل خانۂ شاہی

واجد علی شاہ کی اس سخت گیری کو سلیمن صاحب رزیڈنٹ اودھ نے بھی ناپسند کیا، اور اُن کو تحریر کیا کہ تاج محل کے مکان سے پہرہ ہٹالیں، لیکن اگر مناسب خیال فرمائیں تو نگرانی کے لئے ایک محلدار مقرر کر دیں علاوہ بریں ایک حکمنامہ بھی ہر وثیقہ دار بیگم کے نام بھیجدیا کہ ہم نے محلات کی نگرانی اور دیکھ بھال کے لئے ایک محلدار مقرر کیا ہے تاکہ وہ پندرھویں روز بیگمات کے حرکات وسکنات سے مطلع کرتی رہے۔ اس کی تنخواہ صاحبانِ محل کے ذمہ ہوگی۔ اس کے علاوہ ایک داروغہ بھی سرکار شاہی سے مقرر ہوا تاکہ وہ بھی بیگمات کے پوشیدہ حالات سے مطلع کرتا رہے۔ اس جدید انتظام سے بیگمات کے حواس جاتے رہے۔ ہر طرف نقرئی وطلائی گھوڑے دوڑنے لگے مگر کوئی مفید نتیجہ برآمد نہ ہوا۔

واقعات مرقومہ بالا کی تائید وتصدیق سلیمن صاحب کے مراسلوں سے بھی ہوتی ہے۔ موصوف اُسی زمانہ میں رزیڈنٹ اودھ تھے اور سلطنت اودھ کے نظم ونسق کے متعلق سرکار انگلشیہ کو رپورٹ مرسل کرنے کے لئے اودھ کا دورہ کر رہے تھے۔ اس واقعہ کے بارے میں اپنے سفرنامۂ اودھ کی جلد دوم میں وہ تحریر کرتے ہیں:۔

"تاج محل ابتک بقیدِ حیات ہیں، اُن کو چھ ہزار روپیہ ماہوار پنشن بذمہ داری برٹش گورنمنٹ برابر مل رہی ہے۔ اُن کے یہاں ایک لڑکی کی پیدائش کے بعد یہ مناسب خیال کیا گیا کہ اُن کو زیرِ نگرانی رکھا جائے تاکہ مزید ولادت ہونے سے شاہ نصیر الدین حیدر کی اور زیادہ رسوائی وبدنامی نہ ہو۔"

ایک خط موصوف نے اسی واقعہ کے متعلق کپتان برڈ (Captain Bird) اسسٹنٹ رزیڈنٹ اودھ کو بھی بتاریخ ۵۔ دسمبر ۱۸۴۹ء اپنی قیام گاہ نواب گنج سے حسب ذیل مضمون کا روانہ کیا تھا۔

"تاج محل کے متعلق میں نے رچمنڈ صاحب (Richmond) اسسٹنٹ رزیڈنٹ کے حکم کے مطابق کارروائی کی کہ اگر اعلیٰحضرت (واجد علی شاہ) کو منظور ہو تو تاج محل پر ایک محلدار مسلط کر دیں مگر سپاہیوں کو واپس بلالیں، اور آپ کو اس امر پر زور دینا چاہیئے کہ میرے حکم کے موجب تاج محل کے مکان سے سپاہی فوراً ہٹالئے جائیں۔"

ایک اور خط بتاریخ ۱۰۔ دسمبر ۱۸۴۹ء موصوف نے اپنی فرودگاہ بہرائچ سے کپتان برڈ کو مندرجہ ذیل مضمون کا بھیجا تھا۔

"تاج محل کے متعلق میرا آخری حکم یہ تھا کہ وہ ایک محلدار کو جس کو بادشاہ نامزد کریں، اپنے مکان میں قیام کی اجازت دیں، لیکن اُن کو اس امر پر مجبور نہ کیا جائے کہ سپاہیوں کا پہرہ بھی اُن کے مکان پر قائم رہے۔ میں اس مضمون کا ایک مراسلہ جہاں پناہ کو بھی بھیج چکا ہوں اور میرے حکم پر قطعی طور سے عملدرآمد

ہونا چاہیئے۔ تاج محل ایسی آوارہ منش اور بے ادب عورت ہے کہ اگر وہ میرے حکم سے سرتابی کرکے بادشاہی مقررکردہ محلدار کو اپنے یہاں نہ رہنے دیگی تو میں سخت سے سخت کارروائی کرنے پر مجبور ہو جاؤنگا۔"

یہ امر واقعہ ہے کہ نواب تاج محل اور میر کلب حسین دونوں ایک دوسرے کے ایسے عاشق زار اور بادۂ الفت سے اتنے متوالے اور سرشار ہو رہے تھے کہ باوجود سرکاری پابندیوں اور بندشوں کے ان کے سیلاب عشق میں سرمو اُتار نہ ہوا بلکہ دونوں مہجورین باصدق و وفا آتش فراق سے اور زیادہ جلنے لگے۔ خواب وخور حرام ہوگیا۔ درد فرقت سے کسی پہلو قرار نہ آتا تھا۔ بالآخر حکمت عملی سے میل جول کی وہ صورت پیدا کی کہ کسی طرح کا دغدغہ اور وسوسہ نہ رہا۔

پہلے تاج محل بحیلۂ زیارت عتبات مقدسہ لکھنؤ سے روانہ ہوئیں، کچھ روز کانپور میں بازار رام نراین میں قیام کرکے ایک کوٹھی خریدی پھر عراق روانہ ہوگئیں۔ میر کلب حسین کو اُن کی جدائی کا صدمہ شاق گذر رہا تھا، اس لئے چند دنوں کے بعد وہ بھی علٰحدہ سے عراق جا پہونچے، اور وہاں دونوں بلاکشانِ محبت سلک نکاح میں منسلک ہوگئے۔ اور آزادی و شادمانی سے زندگی بسر کرنے لگے۔

لکھنؤ میں مشہور ہے کہ نواب تاج محل ایک کروڑ روپیہ کی مالیت کے جواہرات اور دیگر سامان اپنے ہمراہ لے گئی تھیں۔ تاج محل کی لکھنؤ سے روانگی کی تاریخ اور سنہ کا پتہ باوجود سخت جستجو کے نہیں چلا مگر سید کمال الدین حیدر لکھتے ہیں کہ ۱۸۵۷ء میں بزمانۂ حکومت مرزا برجیس قدر (پسر واجد علی شاہ) حضرت محل والدہ برجیس قدر نے برائے اخراجات حکومت مبلغ ایک لاکھ روپیہ تاج محل سے بھی وصول کئے تھے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ۱۸۵۷ء کے ہنگامۂ عظیم تک تاج محل لکھنؤ میں مقیم تھیں، اس کے بعد عملداری سرکار انگلشیہ میں ماحول موافق پاکر سفر عراق اختیار کیا۔ کیونکہ سکونت لکھنؤ ترک کرنے کے بعد نہ تاج محل کبھی لکھنؤ آئیں نہ اُن کی کوئی لڑکی آئی نہ میر کلب حسین آئے۔

دورانِ قیام عراق میں میر کلب حسین کے تاج محل سے دو لڑکیاں پیدا ہوئیں، جو بڑی بیگم اور چھوٹی بیگم مشہور ہوئیں۔ جب یہ لڑکیاں سن شعور کو پہونچیں تو اُن کی شادی کی فکر ہوئی۔

میر کلب حسین اُن کی کتخدائی اپنے خاندان والوں کے ساتھ کرنا چاہتے تھے۔ چنانچہ میر مہدی حسین اور میر جعفر حسین پسران میر باقر حسین کو جو امام باڑۂ غفران مآب کے قریب رہتے تھے، لکھنؤ سے عراق بلواکر بڑی بیگم کی شادی میر مہدی حسین سے اور چھوٹی بیگم کی میر جعفر حسین سے کردی۔ دونوں بھائی کھرے سید اور خاندانِ اجتہاد سے تعلق رکھتے تھے، مگر بدقسمتی سے مفلسی کا چوتالہ دونوں کے یہاں بج رہا تھا۔ اس رشتہ بندی سے سوکھے دھانوں پانی پڑا۔ اور دونوں کی مُرجھائی ہوئی کھیتیاں سرسبز و شاداب ہوکر لہلہانے لگیں

(میری مہدی حسین کے کوئی اولاد بڑی بیگم سے ہوئی - میر جعفر حسین کے یہاں صرف ایک لڑکی پیدا ہوئی جس کا نام کلثوم بیگم رکھا گیا - لڑکیوں کی شادی خانہ آبادی سے فراغت پانے کے بعد میر کلب حسین خدا کے گھر سدھارے - میر جعفر حسین اُن کے قبل ہی دنیا کو خیرباد کہہ چکے تھے - پھر بڑی بیگم اور اُن کے بعد چھوٹی بیگم بھی داغ مفارقت دے گئیں - اِن پیہم صدمات روحانی سے تاج محل کو آزارِ جسمانی لاحق ہو گئے - آخر کار ۱۸۷۵ء میں حسینانِ جہاں کی یہ سرتاج اور گلشنِ خوبی و رعنائی کا یہ خوشرنگ اور بےنظیر پھول بھی ظالم موت کے ہاتھوں فنا ہو کر سرزمینِ عراق ہی میں سپردِ خاک ہوا - اُن کی آنکھ بند ہوتے ہی اہل دنیا دوڑ پڑے - نوابِ اقبال الدولہ (پسر نواب شمس الدولہ ابن نواب سعادت علی خاں) نے جائداد کا تعلیقہ کرایا - لکھنؤ کے ایک صاحب مقیم عراق نے مرحومہ کا گراں بہا تاج اور بیش قیمت اسباب کھسکا دیا - تین دن تک برابر جواہرات ڈھوئے گئے - کچھ سرکار میں بطور امانت جمع کر دیئے گئے بہت کچھ خود لے گئے - کچھ مال ڈیوڈ ساسون (David Sassoon) کی سپردگی میں دیدیا جو وہاں کے بہت وسیع یہودی سوداگر تھے۔

بر وقتِ انتقالِ تاج محل مولوی مہدی حسن لکھنؤ میں تھے - تاج محل کی ایک حبشی کنیز نے اُن کو اطلاع دیکر عراق بُلوایا - تاج محل کچھ عرصہ سے مولوی مہدی حسین سے ناخوش تھیں، جس کی وجہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ وہ داروغہ تاج محل کی بیٹی کو سبز باغ دکھا کر عراق سے لکھنؤ لے آئے تھے اور یہاں لا کر اُن سے نکاح کر لیا تھا - اس سبب سے تاج محل اُن کی صورت دیکھنے کی روادار نہ تھیں، اور میر مہدی حسین بھی شرم سے اُن کا سامنا نہ کرتے تھے - ان دوسری بیوی سے میر مہدی حسین کے دو بیٹے میر عابد حسین اور میر نظیر حسین اور ایک بیٹی چھنی بیگم پیدا ہوئیں - جب میر مہدی حسین عراق پہونچے تو نواب اقبال الدولہ تعلیقہ کرا چکے تھے اور بہت کچھ بیش بہا مال و اسباب خُردبُرد بھی ہو چکا تھا - عراق پہونچکر میر مہدی حسین نے اقبال الدولہ کے مکان کی تلاشی چاہی مگر بالیوز (ریزیڈینٹ) نے بوجہ اُن کے اعزاز و مرتبہ کے اجازت نہ دی۔

اِن جملہ معاملات کو سلجھانے اور مال و اسباب کو بذریعہ عدالت واپس لینے کے لئے زر نقد کی اشد ضرورت تھی - کلثوم بیگم اُس وقت نابالغ تھیں، چنانچہ میر مہدی حسین نے اپنی بھتیجی کے ولی کی حیثیت سے تاج محل کی پنشن فروخت کر دی اور کلثوم بیگم کی شادی سے بھی بطور سرپرست سبکدوش ہونا چاہا۔ اس غرض سے لکھنؤ میں مناسب بَر کی تلاش ہونے لگی - کئی شریف زادے جن میں ایک مشہور شاعر بھی تھے اس سونے کی چڑیا کے خواستگاروں میں تھے - مگر نظرِ انتخاب میر اصغر حسین پر پڑی اور اُنھیں کے سر کامیابی کا سہرا بندھا - میر اصغر حسین بھی اُس زمانہ میں پریشان حالت میں تھے - متصل امام باڑہ آغا باقر سکونت پذیر

تھے۔ کلثوم بیگم سے شادی رچانے کے بعد اُن کا بھی ستارۂ اقبال جگمگانے لگا۔ تقریباً بائیس لاکھ روپے بطور نقد و جنس اُن کے ہاتھ لگے۔ جس سے عُسرت عشرت سے بدل گئی اور بوستانِ حیات میں تازہ بہار آگئی۔

لوگ بیان کرتے ہیں میر مہدی حسین نے میر اصغر حسین سے تقریباً چار لاکھ روپے بموجب عہد و پیمان بروقت نکاح اپنی حق السعی کے وصول کئے جن کے لئے قبل سے پختگی بھی کرائی تھی۔ لکھنؤ واپس آکر میر مہدی حسین نے پاٹا نالہ کا ایک قطعہ اراضی کلثوم بیگم سے مانگ کر اس پر ایک شاندار عمارت اسی روپیہ سے تعمیر کرائی جس میں حسین آباد کا آہنی پھاٹک نیلام میں خرید کر لگایا۔ اسی سبب سے یہ عمارت آہنی پھاٹک والی عمارت مشہور ہوئی۔ موصوف نے مجالس عزا بھی بڑے حوصلہ اور شان سے منعقد کیں۔ جن میں ہزارہا آدمیوں کا مجمع ہوتا تھا اور جن کی خوش انتظامی زبان زد خلائق تھی۔ میر صاحب کو شعر و شاعری سے بھی ذوق تھا ماہر تخلص کرتے تھے۔ اُن کے بعد اُن کے دونوں بیٹے میر عابد حسین و میر نظیر حسین بہت اڑ کر چلے، زمین پر قدم نہ رکھتے تھے اپنی بدشوقیوں اور شاہ خرچیوں سے کل دولت اُڑا دی۔ کئی لاکھ کا گھر خاک کر دیا، تنکا تک باقی نہ رکھا۔ فضول خرچیوں کا یہ عالم تھا کہ چواسپہ گاڑی سواری کے لئے رکھی گئی، اُن کا اصطبل گھوڑوں کی کثرت سے سوداگر کا گھوڑ سال معلوم ہوتا تھا۔ کتوں کے پٹوں اور گھوڑوں کے سموں تک میں گھڑیاں لگادیں بالآخر اسی عادتِ بد کے ہاتھوں تباہ و برباد ہو کر بڑی تنگدستی اور پریشانی کے عالم میں دونوں بھائیوں نے داعیِ اجل کو لبیک کہا۔

تاج محل کے دو بھائی رمضان علی خاں اور آغا صاحب اور ایک بھتیجے احمد حسن خاں پسر رمضان علی خاں لکھنؤ میں موجود تھے مگر اُن کے ہاتھ کچھ نہ آیا۔

مولوی اصغر حسین جب اپنی نوعروس کلثوم بیگم کو عراق سے لکھنؤ لائے تو سکندر باغ میں کرمن صاحب کی کوٹھی میں قیام کیا۔ پھر ۱۸۹۰ء میں محلہ نرہی متصل حضرت گنج میں دو قطعہ عالی شان مکانات تعمیر کرا کے وہاں منتقل ہو گئے۔ موصوف نے بھی بہت رئیسانہ ٹھاٹھ دکھائے۔ اُن کی سواری کی فٹن میں گھڑی اور آئینہ تک لگا رہتا تھا۔ ماہ محرم میں پانچویں تاریخ کو اُن کا عَلَم بڑے ساز و سامان اور شاندار جلوس کے ساتھ درگاہ حضرت عباس جاتا تھا۔ میر صاحب کو بھی شعر و سخن کا بہت مذاق تھا فاخر تخلص تھا مجلسیں اور مشاعرے اُنھوں نے بھی بہت دھوم دھام سے کئے۔ کچھ عرصہ تک لکھنؤ میں قیام کرنے کے بعد کلثوم بیگم بوجہ وبار ہیضہ عراق چلی گئیں۔ پھر بوجوہات چند در چند وہیں قیام کیا، لکھنؤ واپس نہ آئیں اور تخمیناً ایک سال کے بعد ایک بیٹا اپنی یادگار چھوڑ کر اس دار ناپائدار سے ہمیشہ کے لئے رخصت ہو گئیں

تاج محل کی املاک کوچہ چھوٹی شہزادی متصل پاٹہ نالہ میں تھی مگر اب وہ قائم نہیں ہے۔ اب اُن کی طرف

ہر دار کٹرہ بزن بیگ میں متصل باغ شوکت الدولہ مرزا جعفر موسومہ بقیہ تاج محل موجود ہے جس میں اُن کے خاندان کے لوگ مدفون ہیں۔ عراق میں تاج محل کے تین قطعہ مکانات ملحق یکدگر اور ایک مسجد روضہ کربلائے معلّٰے کے قریب واقع تھی۔ مکانوں میں بیک وقت تیس چالیس زائرین کے قیام کی گنجائش تھی انھیں کے لئے مکانات وقف تھے اور وہیں مجالس بھی ہوتی تھیں۔

عراق میں اُن کا ایک اور وقف بھی ہے جس کی آمدنی سے آٹھویں اور مجالس ہوتی ہیں اور وظائف بھی دیئے جاتے ہیں۔ اس کل املاک کا نام "تاج محل" تھا۔ سُنا ہے اب اس کو سرکار عراق نے معاوضہ دیکر حاصل کرلیا ہے اور یہ بھی اقرار کیا ہے کہ اُس کے عوض میں دوسری عمارت تعمیر کرادی جائیگی۔ یہ بھی بدریافت معلوم ہوا ہے کہ ماہ جون ۱۹۳۰ء میں جب یہ عمارت کھودی گئی تو ایک دیوار سے اشرفیوں کی تھیلیاں برآمد ہوئیں۔

نواب تاج محل، اُن کی دونوں بیٹیوں اور نواسی کی قبریں روضۂ کربلا کی غلام گردش میں واقع ہیں، یہ تینوں قبریں جھاڑ فانوس اور دیگر سامان آرایش سے مزین ہیں اور قرآن خواں بھی بغرض ایصال ثواب مقرر ہیں۔

---

# زمانہ تیس سال پہلے

زمانہ فروری ۱۹۰۹ء میں نامور محب ہند لالہ لاجپت رائے صاحب کا ایک مضمون مغربی تہذیب پر چند منتشر خیالات کے عنوان سے شائع ہوا تھا جس میں موصوف نے جو اُن دنوں لندن میں تھے، لکھا تھا:۔

"یورپ میں سوشلزم دن بدن زوروں پر ہے جس کی تعلیم یہ ہے کہ ملک کے کل باشندے مثل ایک کنبے کے ہیں اور کنبے میں کسی کو حق نہیں ہے کہ وہ دوسرے کو بھوکا پیاسا رکھکر خود آرام کرے اور دولت سے مالا مال ہو جائے۔ بعضوں کو یہ یقین ہے کہ ہر ایک قوم کی دولت و زمین و مکانات غرض کل افراد قوم کی مشترکہ جائداد ہیں۔ اور اُس قوم میں ہر ایک شخص کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ اپنی قدرتی ضرورتوں کو پورا کرنے کیلئے اُس مشترکہ فنڈ یعنی جائداد سے مناسب فائدہ اُٹھائے اور اپنی محنت و لیاقت اور ہمت کا پھل بھی مشترکہ فنڈ میں ڈالے۔ یا یوں کہو کہ یورپ کی سوشیل تعلیم ایک پہلو سے کل قوم کی قوم کو ہندوؤں کے خاندان مشترکہ کے اُصولوں کے نیچے لانا چاہتی ہے۔ بہرحال غرباء و مزدوری پیشہ جماعتیں اپنے حقوق حاصل کرنے پر کمربستہ معلوم ہوتی ہیں۔ وہ ہر روز یہ سوال کرتی ہیں کہ کوئی وجہ نہیں کہ ہم میں جو اصل میں قوم کی بڑھانے والی ہیں اور اُن لوگوں میں جنھوں نے روپیہ اور پولیٹیکل طاقت کے زور سے ہمکو قابو میں کر رکھا ہے اس قدر تفاوت ہو کہ وہ اس طرح دولت میں لوٹ پوٹ ہوں اور ہم زندگی کی معمولی ضروریات کو بھی ترستے رہیں۔ یہ تفاوت مٹانے کیلئے اگر اس امر کی ضرورت ہوئی کہ وہ وحشی پن اختیار کریں تو شاید ان کو ایسا کرنے میں بھی عذر نہ ہوگا۔"

# طلوعِ سحر

(از مسٹر رہبر بی-اے)

لو سورج نکلا مشرق سے، سونا بکھرا میدانوں پر
آنکھوں کو خیرہ کرتے ہیں اب برف کے ڈھیر چٹانوں پر
نوزاد، ملائم، فرحت زا، آتی ہیں کرنیں بڑھ بڑھ کر
برسوں کی پیاسی ہوں جیسے، گرتی ہیں ایسی شبنم پر
غنچوں نے آنکھیں کھولی ہیں، کلیاں بھی ہونٹ ہلاتی ہیں
گلشن کے گوشے گوشے میں کیا تتلیاں رقص دکھاتی ہیں
وہ سرو کی اونچی چوٹی سے چھَن چھَن کے کرنیں آتی ہیں
تالاب کے پانی میں گر گر "جل پریاں" سی بن جاتی ہیں
تالاب کی تٹ پر دوشیزہ اِک بیٹھی بیٹھی تکتی ہے
وہ محو منظرِ حُسن ہوئی، آنکھوں سے باتیں کرتی ہے
تو نے یہ کنول کیا دیکھ لیا؟ کیوں اتنا تو مسرور ہوا؟
کیا خوابِ رنگیں کا عالم نہیں آنکھوں سے ابھی دُور ہوا؟
اِک کیف کا عالم طاری ہے، جو روح کو تازہ کرتا ہے
جب شاخ صبا سے ہلتی ہے، پہلو میں دل بھی مچلتا ہے
او عارف آ کر دیکھ ذرا، او جوگی مَن کی پیاس بُجھا!
وہ دیکھ وہاں ہے جلوہ گر، وہ دیکھ وہاں ہے نورِ خدا
کیوں موسیٰ موسیٰ ہوتی ہے؟ کیوں طور بھلا مشہور ہوا
صحرا پہ سحر کا عالم ہے، ہر ذرّہ جلوۂ طوُر ہوا
سُن سن رہبر کیا کہتے ہیں، وہ پھُول جو نیلے پیلے ہیں
قدرت کے رنگ نرالے ہیں، قدرت کے راگ سُریلے ہیں

# پنڈت برج نراین چکبست[1]

(از پروفیسر رگھوپتی سہائے فراق گورکھپوری ایم۔ اے)

آج سے تیس برس کی بات ہے، میری عمر دس برس کی رہی ہوگی، میں گورنمنٹ اسکول کے کسی ابتدائی درجے میں پڑھتا تھا۔ غالباً شام کی ڈاک سے رسالہ "زمانہ" میرے یہاں آیا۔ یہ اُس وقت کی بات ہے جب چمک دمک اور آب و تاب سے شائع ہونے والے آجکل کے اُردو رسالوں کا پتہ بھی نہیں تھا۔ ہندوستان کے اِس مایۂ ناز شاعر ترجمانِ حقیقت سر محمد اقبال جسکا آج ہم ماتم کر رہے ہیں۔ اس کی شہرت بھی ابھی ایک دُور کی آواز تھی۔ آسمانِ شاعری پر یوں تو نئے ستارے رونما ہو چلے تھے لیکن ابھی امیر و داغ کی شہرت گھٹا کی طرح چھائی ہوئی تھی، جدید اُردو نثر و نظم اور دَورِ حاضر کی اسپرٹ کا تنہا علم بردار اس وقت صرف رسالہ "زمانہ" تھا۔ آپ سمجھ سکتے ہیں کہ جس رسالے میں ہمارے ملک کے اور علم و ادب کے قریب قریب تمام لیڈر مضامین لکھتے ہوں۔ اس کے لئے دیدہ و دل کس طرح فرشِ راہ رہتے ہوں گے

بہرحال اسی رسالے میں چکبست کی غالباً وہ نظم پہلی بار میں نے پڑھی، جو جنوبی افریقہ کے ہندوستانیوں پر اُنھوں نے کہی تھی۔ میری عمر ہی کیا تھی مگر مجھ پر اس دل دُکھا دینے والے شعر کا جو اثر ہوا اُس کے لئے سحر جادو اور معجزہ کے الفاظ بھی بے رنگ اور بے کیف معلوم ہوتے ہیں۔ اس کے بعد جس نظم کی مجھے یاد آتی ہے وہ گوپال کرشن گوکھلے کی موت پر چکبست کا مرثیہ تھا جس کا یہ شعر ان کیفیتوں کا حامل تھا جن کا بیان کرنا ناممکن ہے۔

جنازہ قوم کا گھر سے ترے نکلتا ہے
سہاگ ہند کا تیری چتا میں جلتا ہے

اب میں اسکول سے نکل کر میور سنٹرل کالج الہ آباد کے ایف۔ اے کلاس میں آچکا تھا۔ اسی وقت ایک دلچسپ غلطی کا بھی ازالہ ہوا۔ میں کیا بلکہ معلوم ہوا کہ صدہا لوگ شاعر کا نام تو پنڈت برج نراین سمجھتے تھے اور چکبست ان کا تخلص سمجھتے تھے۔ جس وقت یہ معلوم ہوا کہ "چکبست" ان کا تخلص نہیں ہے بلکہ اُن کے نام کا حصّہ ہے تو میری بھی اور میرے خیال میں اس بارے میں صدہا گمراہ حضرات کی کچھ دلشکنی ہوئی۔ اس

---

[1] یہ تقریر ۱۲۔ مئی ۱۹۳۸ء کو لکھنؤ ریڈیو اسٹیشن سے نشر ہو چکی ہے۔

غلط فہمی کا ازالہ کچھ غیر شاعرانہ بات معلوم ہوئی۔ مجھے تو جب اپنی یہ ناواقفیت یاد آتی ہے تو خوب ہنسی آتی ہے۔ بہرحال بات کتنی ہی دلچسپ ہو مگر یہ جملہ معترضہ تھا۔ میں نے ابھی وفات کو کھلے پر چکبست کی نظم کا ذکر کیا تھا۔ اسی زمانہ میں ہندو یونیورسٹی ڈپوٹیشن کے متعلق ان کی ایک نظم شائع ہوئی جس کے ٹیپ کا مصرعہ تھا ع

فقیر قوم کے آئے ہیں، جھولیاں بھر دو

اس کے دو برس بعد ۱۹۱۶ء میں انڈین نیشنل کانگریس کا اجلاس ہوا، پنڈال میں پچاس ہزار آدمیوں کا مجمع تھا، میں بی۔ اے میں پڑھتا تھا اور غالباً سب سے پیچھے کی صف میں بیٹھا تھا۔ اُس وقت میں نے پہلے پہل چکبست کو دیکھا تھا، اور پہلی بار اُن کی آواز سنی۔ یہ کہتے ہوئے میرا جی خوش نہیں ہوتا، کہ اس موقع کا مجھ پر خوشگوار اثر نہیں ہوا، میں یہ تو ہرگز نہیں کہوں گا، کہ چکبست کو دیکھکر اور اُن کی آواز سُن کر تصنّع یا رعونت اور غرور کا پتہ چلتا تھا۔ لیکن ایک غیر ارادی اور غیر شعوری تکلف کا پتہ ضرور چلتا تھا۔ اُن کے قوم پرستی کے جذبے سے انکار نہیں لیکن اُن کی شخصیت جمہوریت کے اس عنصر سے معرّا تھی، جس میں انسانوں کی انفرادی زندگی کے دُکھ سُکھ سے ہم آہنگی پائی جاتی ہے۔ کسی ذات واحد سے ہمدردی اور محبت اور بے تکلف خلوص کا فقدان مجھے چکبست میں معلوم ہوا۔ وہ مجھے کچھ الگ تھلگ اور رُکے رُکے سے آدمی معلوم ہوئے۔ یہ بہت سخت الفاظ ہیں۔ مگر یہ میری بدنصیبی کہ مجھ پر ناگزیر طور پر یہی اثر ان کو دیکھکر اور اُن کی آواز سُن کر پڑا۔ اسی کانگریس میں اقبال کی وہ لافانی نظم پہلے پہل ملک نے سنی۔ "خاکِ وطن کا مجھکو ہر ذرہ دیوتا ہے"۔ میں نے قریب سے چکبست کو الہ آباد میں ۱۹۲۵ء یا ۱۹۲۶ء میں دیکھا تھا۔ جب وہ دیوان رادھے ناتھ کول کے مشاعرے میں شریک ہوئے تھے، اور چکبست ہی کے منہ سے سُنا ہوا اُن کا یہ شعر مجھے یاد ہے :-

مزا ہے عہدِ جوانی میں سر پٹکنے کا
لہو میں پھر یہ روانی رہے رہے نہ رہے

چند الفاظ میں چکبست کے حالاتِ زندگی یہ ہیں کہ اگر آج وہ زندہ بھی ہوتے تو وہ صرف چھپن برس کے ہوتے، اور اگر وہ آج مرتے تو لوگ کہتے کہ انھوں نے کم عمر پائی، یا ابھی مرنے کے دن نہیں تھے۔ چکبست ۱۸۸۲ء میں بمقام فیض آباد پیدا ہوئے۔ بزرگوں کا وطن لکھنؤ تھا اس لئے وہیں چلے آئے اور وہیں تعلیم حاصل کی۔ ۱۹۰۵ء میں کیننگ کالج سے بی۔ اے کیا۔ اس کے بعد وکالت شروع کی، ان کا شمار قابل اور کامیاب وکیلوں میں ہونے لگا تھا۔ ۱۹۲۶ء کی بارہ فروری کو ایک مقدمے کی پیروی کے

لئے رائے بریلی گئے، سہ پہر تک بحث کی اور پھر لکھنؤ واپس آنے کے لئے اسٹیشن آئے، ریل میں بیٹھے تھے کہ دماغ پر فالج گرا اور زبان بند ہوگئی۔ لوگ گاڑی سے نکال کر ویٹنگ روم میں لائے اور کچھ گھنٹوں کے بعد اسٹیشن ہی پر انتقال کیا۔ ۱۱ بجے رات کو موٹر پر رکھ کر لوگ لاش کو لکھنؤ لائے۔ چکبست نے کُل چوالیس برس کی عمر پائی۔ وہ جوان مرے اور جوان جیئے بھی جو ایک بہت قابل رشک بات ہے۔ جو کچھ لکھا اس میں جوانی کی آن بان اور بانکپن اسی طرح قائم ہے کہ دیکھتے بنیں بنتی ہے۔ میں نہیں جانتا کہ چکبست شاگرد کس کے تھے اور انکی شاعری کی ابتدائی محرکات اور حالات کیا تھے۔ اور انکی انفرادی زندگی سے گہرا تعلق رکھنے والے وہ داخلی اور خارجی واقعات کیا تھے جو ان کی شاعری کا مواد بن سکے۔ چکبست نے جس فضا میں آنکھ کھولی وہ سرعت سے بدل رہی تھی۔ قدامت اور نئی تہذیب کے عناصر دونوں وقت کی طرح مل رہے تھے۔ لیکن ابھی دور حاضرہ کی اسپرٹ خود شناس نہیں ہوئی تھی۔ ادب اور شاعری سے چکبست کو فطری اور گہرا لگاؤ تھا۔ آتش اور انیس کا طرز ان کے دل کو بھا گیا تھا۔ اور ان دو استادوں کا لب و لہجہ خود چکبست کا لب و لہجہ بن گیا تھا۔ ایسی کامیاب تقلید کی مثال اُردو شاعری کی تاریخ میں نایاب ہے۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔ جب ہندوستانی فوج جنگ عظیم میں شرکت کے لئے ساحل ہند سے روانہ ہوئی۔ اس سماں کا نقشہ چکبست یوں کھینچتے ہیں۔

ساحلِ ہند سے جرارِ وطن جاتے ہیں ۔۔۔ کچھ نئی شان سے جانبازِ کہن جاتے ہیں
رن میں باندھے ہوئے شمشیر و کفن جاتے ہیں ۔۔۔ تیغ زن، برق فگن، قلعہ شکن جاتے ہیں

سامنے ان کے ظفر برہنہ پا چلتی ہے
اُن کی تلوار کے سائے میں قضا چلتی ہے

گائے پر چکبست کی مشہور نظم کا ایک بند ملاحظہ ہو:۔

صاحبِ دل تجھے تصویرِ وفا کہتے ہیں ۔۔۔ چشمۂ فیض خدا مردِ خدا کہتے ہیں
دردمندوں کی مسیحا شعرا کہتے ہیں ۔۔۔ ماں" تجھے کہتے ہیں ہندو تو بجا کہتے ہیں

کون ہے جس نے ترے دودھ سے منھ پھیرا ہے
آج اس قوم کی رگ رگ میں لہو تیرا ہے

چکبست کی ایک نہایت دلکش نظم "پھول مالا" ہے جو اُنھوں نے حالی کے مرثیۂ دلّی والی نظم کی زمین میں کہی ہے۔ وہ عورتوں کی آزادی کے بارے میں بقول پروفیسر آل احمد سرور حدِ ادب کے قائل تھے۔ سرور صاحب نے ایک بہت لطیف روایت اس سلسلہ میں بیان کی ہے۔ وہ یہ ہے کہ بچپن میں جو کہانیاں سنتے تھے اُن سب میں ایک چیز مشترک ہوتی تھی۔ ہیرو کو اس کی بہن یا بیوی

یا ماں تین طرف جانے کی اجازت دیتی تھی، اور چوتھی طرف کے لئے منع کرتی تھی۔ نتیجہ ہمیشہ یکساں نکلتا تھا ہر شخص چوتھی سمت کو دوڑتا تھا۔ کہیں ہماری لڑکیوں اور عورتوں کا بھی یہی حشر نہ ہو۔

روشِ خام پہ مردوں کی نہ جانا ہرگز     داغ تعلیم میں اپنی نہ لگانا ہرگز

رنگ ہے جن میں مگر بوئے وفا کچھ بھی نہیں     ایسے پھولوں سے نہ گھر اپنا سجانا ہرگز

رُخ سے پردے کو ہٹایا تو بہت خوب کیا
پردۂ شرم کو دل سے نہ اُٹھانا ہرگز

دل تمہارا ہے وفاؤں کی پرستش کے لئے     اس محبت کے شوالے کو نہ ڈھانا ہرگز

ہم تمہیں بھول گئے اس کی سزا پاتے ہیں     تم ذرا اپنے تئیں بھول نہ جانا ہرگز

چکبست نے رامائن کا ایک سین یعنی رام کی جلاوطنی پر جو نظم لکھی ہے اگرچہ وہ بہت مشہور ہے مگر اس نے ہمیشہ مجھے بدمزہ کیا وہاں جذبات اور زبان میں جس نرمی معصومی اور حلاوت کی ضرورت تھی وہ چکبست کے مرصع اور بلند آہنگ اسلوب بیان کے بس کی چیز نہ تھی۔ فن شاعری کو ان مقامات پر فنا کی جاں گداز منزلیں طے کرنی پڑتی ہیں۔ یہاں زبان آتش اور انیس کا گذر نہیں مگر مرثیوں کا تو چکبست بادشاہ ہے۔ ایک رہنمائے وطن کی رحلت پر یہ بند ملاحظہ ہو:۔

وطن کو تو نے سنوارا کس آب و تاب کے ساتھ     سحر کا نور بڑھے جیسے آفتاب کے ساتھ

چُنے رفاہ کے گُل حسن انتخاب کے ساتھ     شباب قوم کا چمکا ترے شباب کے ساتھ

جو آج نشو و نما کا نیا زمانہ ہے
یہ انقلاب تری عمر کا فسانہ ہے

بال گنگادھر تلک کی موت پر جو مرثیہ کہا اس میں کس قیامت کا مصرعہ کہدیا

طنطنہ شیر کا باقی نہیں سونی ہے کچھار

چکبست کی غزلوں کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے؟ مجھے تو پروفیسر سرور کے کچھ الفاظ یاد آئے جو انھوں نے چکبست پر اپنے اظہار خیال کے دوران میں لکھے ہیں۔ پروفیسر سرور کہتے ہیں کہ پنڈتان کشمیر جنت ارضی کے حور و غلمان ہونے کا فخر کر سکتے ہیں۔ لیکن میری گذارش یہ ہے کہ حور و غلمان باوجود اپنے حسن و جمال کے کبھی گنہگار محبت نہیں ہوتے۔ "غزل اُردو اور فارسی شاعری میں وہ صنف ہے جو اپنی بہترین شکل میں لامذہب ہوتے ہوئے بھی۔ روحانیت اور انسانیت

کی تمام لطافتوں اور شرافتوں معصومیوں اور رنگینیوں، گہرائیوں وغیرہ کی حامل ہے۔ میں شروع سے سنتا چلا آیا ہوں کہ چکبست آتش اور انیس کے مقلد اور غالب کے معتقد تھے۔ مسدس کے میدان میں واقعہ ہے کہ اتنی کامیاب تقلید کی مثال اردو میں نہیں ملتی۔ اور تقلید ہی نہیں میں کہوں گا کہ چکبست نے مسدس میں آتش کا تیور اور مردانہ لہجہ اور انیس کی خوش بیانی اور برجستگی دونوں کو ملا دیا ہے۔ رہی غزل تو باوجود آتش کی لب و لہجہ کی تقلید کے آتش کی دقت نظر اور وسعت نظر اور آتش کے فقیرانہ عاشقانہ اور والہانہ انداز اور اس کے اخلاقی وجدان کو نہیں پا سکے۔ بہرحال مجھ پر جو اثر چکبست کو دیکھکر ہوا تھا وہی اُن کی غزلوں کو سُن کر بھی ہوتا ہے۔ یعنی انتہائی طور پر مہذب اور سنجیدہ اور بے تکلف ہونے کا مگر سپردگی خستگی اور گداز یا حقیقی عظمت کا نہیں۔ ان کی غزلوں کے کچھ بہترین اشعار سنیئے:۔

نہ کوئی دوست و دشمن ہو شریک درد و غم میرا
سلامت میری گردن پر رہے بارِ الم میرا

لکھا یہ داورِ محشر نے میری فردِ عصیاں پر
یہ وہ بندہ ہے جس پر ناز کرتا ہے کرم میرا

---

فنا کا ہوش آنا زندگی کا دردِ سر جانا
اجل کیا ہے خمارِ بادۂ ہستی اُتر جانا

---

مٹنے والوں کی وفا کا یہ سبق یاد رہے
بیڑیاں پاؤں میں ہوں اور دل آزاد رہے

اس کے ساتھ ہی ہم کو یہ بھی نہیں بھولنا چاہیئے کہ خود آتش اور انیس بھی اپنے سب سے زبردست اور پاکیزہ ترین کلام میں بھی لکھنؤ اسکول کے عیب سے بچ نہیں سکے وہ مبالغہ یا غیر سنجیدگی یا رعایت لفظی کا نہیں ہے۔ بلکہ بیان میں خارجیت کا عیب ہے، سب کچھ تو کہہ دیا جاتا ہے۔ بیان میں عقلیت نثریت، ادبیت اور خطیبانہ انداز حاوی ہوجاتے ہیں۔ داخلی اشارات اور کنایات استعجاب و انفعال خاموشی اور بے زبانی، معصومیت اور سپردگی بیان ملتی ہی نہیں۔ شاعری کی لغت اور زبان اپنی ماورائی منزلوں تک پہونچ ہی نہیں سکتی۔ لیکن جس قصیدہ نما زبان کی داغ بیل لکھنؤ اسکول نے ڈالی تھی، وہ قومی یا اور طرح کی مسلسل نظموں کے لئے اور خاصکر مسدس کے لئے بہت کچھ خوبیوں کی حامل ہے۔ اس قسم کی شاعری کے لئے لکھنؤ اسکول زبان بہت نمایاں اور مکمل چیز ہے۔ اور چکبست نے تو اپنی نظموں میں اس زبان کے ممکن محاسن کو اجاگر کر دیا ہے جہاں تک کساؤ اور چستی، زور، رنگینی، آب و تاب اور چٹیلے پن کا تعلق ہے جہاں تک تکمیل بیان اور صیقلِ زبان (Polish and Finish) کا تعلق ہے خود آتش اور انیس کے کلام کا بہت بڑا حصہ کمزور یا پھسپھسا یا نامکمل یا کم از کم دوئم درجے کا ملیگا

لیکن چکبست کے مجموعۂ کلام صبح وطن میں مشکل سے کوئی کمزور مصرعہ ملے گا، خواہ ہلکے مصرعے یا اشعار مل جائیں ہر مصرعہ چکبست کے قلم سے یوں نکلتا ہے جیسے کمان سے تیر، یہ معمولی کارنامہ نہیں ہے۔ نہ یہ معمولی کامیابی ہے کہ اُردو ایسی نازک زبان میں غالباً ایک مصرعہ یا لفظ میں بھی چکبست سے کوئی زبان کی غلطی یا لغزش ہوئی ہی نہیں اور اُردو میں ابتذال کے غلبے کو دیکھتے ہوئے یہ کتنی پاکیزہ خوبی ہے کہ عمر بھر میں چکبست نے اپنے کلام میں کوئی ہیٹی بات نہیں کہی۔ چکبست نے کُل چوالیس برس کی عمر پائی، اگر میر، آتش، غالب یا انیس بھی صرف چوالیس برس کی عمر میں مرجاتے تو چکبست کے مقابلہ میں آخر اُن کے بھی کارنامے کیا ہوتے۔ لیکن میں یہ بھی کہوں گا کہ اگر چکبست نے طویل عمر بھی پائی ہوتی تو کوئی زبردست اضافہ اپنے کلام میں یا اس کی خصوصیت میں شاید نہ کرسکتے، اُنھیں جو کچھ ہونا تھا ہو چکے تھے۔ چکبست کی قدر و منزلت کا جچا تُلا اندازہ صرف اُن کے منظوم کلام سے نہیں ہو سکتا بلکہ معرکۂ شرر و چکبست اور مضامین چکبست میں محقق زبان اور زبردست انشاپرداز ہونے اور ادبی بحث میں جس تبحّر کا ثبوت چکبست نے دیا اور شرر ایسے جیّد آدمی کے لئے جتنے خطرناک حریف چکبست ثابت ہوئے، ان باتوں سے بھی ہوسکتا ہے۔ اُردو ادب میں ایسے زبردست اور سلجھے ہوئے ادیب بہت کم پیدا ہوئے ہیں "صبح وطن" کی متعدد نظموں نے جس سحر کارانہ انداز سے دلوں کو تڑپا دیا تھا اس کا اندازہ صرف وہی لوگ کرسکتے ہیں جنھوں نے ان نظموں کو اس وقت دیکھا یا سُنا جب وہ پہلی بار کسی رسالے میں شائع ہوئیں، صبح وطن میں بھی ان نظموں کی تابناکی آج بھی قایم ہے۔ اور قایم رہیگی، خواہ اُن کا رنگ و بو ہماری روح کی ماورائی یا قریب ترین مقامات تک پہونچے یا نہ پہونچے لیکن ان پھولوں کی رنگینی اور شادابی کو بادِ خزاں نہیں چھو سکتی۔ چکبست کے اور میرے ایک فاضل دوست کی رائے ہے کہ اگر چکبست زیادہ دن تک زندہ رہتے۔ تو غالباً اب وہ بجائے نظم کے نثر لکھتے۔

---

## قطعات

(جناب الطاف مشہدی)

میرے پہلو سے اُٹھ رہا ہے دُھواں کیا خبر کس لئے اُداس ہوں میں
آنکھ پُرنم ہے دل میں غم کا ہجوم اک سراپائے رنج و یاس ہوں میں

---

آج دھیمے سُروں میں گاؤ ذرا دل کے زخموں کو گدگداؤ ذرا
وطن کے مینارِ تخئیلا کے عہد آغاز کو بلاؤ ذرا

good

# وطن

(از فیاض الدین احمد خاں فیاض گوالیاری، بی۔ اے)

پھر چھیڑ کے دل خونِ دل سے لکھنے دو مجھے عنوانِ وطن
پھر دل میں تڑپ سی پیدا ہے، پھر روح میں ہے طوفانِ وطن
دیکھوں تو وطن میں کون ہے وہ، جو دل سے نہیں قربانِ وطن
حیوان سے بدتر دیکھا ہے، کیا تم نے کوئی انسانِ وطن!
کیا میرے وطن کی چھاتی پر، بستا ہے کوئی ایسا دل بھی
گلشن جو لہو سے سینچ نہ دے، آئے جو سوالِ شانِ وطن!
فرزند جنے ہیں ایسے بھی، کیا میرے وطن کی ماؤں نے
پل بڑھ کے وطن کی گود میں جو، سب بھول گئے احسانِ وطن
اُبھرا ہے یہاں کی خاک سے کیا، ایسا بھی کوئی پتھر کا دل
مٹی میں جو ملتی دیکھ سکے تصویرِ جمالستانِ وطن
اپنے ہی گلے پر چلتی ہیں، کیا تلواریں جانبازوں کی
جو جانِ وطن کہلاتے ہیں، کیا اُن میں ہیں دشمن جانِ وطن
اس پاک ہوا میں لیتے ہیں، سانسیں کیا ایسے انساں بھی
تھرائیں نہ جن کے دل کی رگیں، جب روح سُنے اعلانِ وطن
کیا ایسے بھی صاحب غیرت ہیں کیا اُن کے بھی سینے میں دل ہے
سینوں میں نہ جن کے ہوک اُٹھے، سُن سُن کے غمِ پنہانِ وطن
اس خاک سے ہم سب اُبھرے ہیں، اس خاک میں ہم کو ملنا ہے
پھر پھوٹ یہ کیسی آپس میں، کچھ غور کریں یارانِ وطن
یوں آپس میں نفرت کرکے، یہ ڈھونگ قدامت کے رچ کے
محتاج ہو ٹکڑے ٹکڑے کو، ٹکڑے نہ کرو دامانِ وطن

تفریق و تعصب کی لعنت، کیوں دُور نہ کردیں ہم سر سے
ہے حبِّ وطن مذہب اپنا، ایمان اپنا ایمانِ وطن
فیاضؔ وہ ساعت دُور نہیں، جب جہل کی تاریکی مٹ کر
چمکے گا ستارہ قسمت کا، اُبھرے گا مہِ تابانِ وطن

# واردات

(از حضرت مضطر نعمانی)

کیفیتِ تباہیِ ارماں نہ پوچھیے
کس نے بنا دیا مجھے انساں نہ پوچھیے

اُف حُسن ہے رہینِ حجابِ تعینات
دیر و حرم ہیں بے سر و ساماں نہ پوچھیے

اب لے اُڑا ہے شوقِ دیارِ حبیب کو
ہم سے نزاعِ گبر و مسلماں نہ پوچھیے

مضمر ہیں میری ذات میں لاکھوں تجلیاں
ذرّاتِ دل ہیں جوشِ بداماں نہ پوچھیے

جس غم زدہ کا بیڑا ہو غرقابِ بے خودی
اُس سے حکایتِ شبِ ہجراں نہ پوچھیے

حیرت سے بن گیا ہوں میں اک پیکرِ سکوت
احباب نے کیا ہے جو احساں نہ پوچھیے

نیرنگیِ حیات نے دیوانہ کر دیا
بس چھوڑ دیجیے مرا داماں نہ پوچھیے

دنیائے بے وفا میں مری سادگیِ دل
وہ کر رہی ہے جورِ فراواں نہ پوچھیے

وہ جنبشِ نگاہ ہے اب ضامنِ حیات
ہم سے ہمارا حالِ پریشاں نہ پوچھیے

دامن کرم کا تھام کے بیہوش ہو گئے
یہ دل ہے یا کہ جنتِ عصیاں نہ پوچھیے

بادِ خزانِ آہ سے ہمدم بہارِ دل
جس درجہ ہوتی رہتی ہے ویراں نہ پوچھیے

المختصر کہ مضطرِ بے خانماں سے آپ
جز قصہ ہائے جورِ عزیزاں نہ پوچھیے

# رئیس

از مرزا فدا علی خنجر لکھنوی

---

اِن کا نام سیّد احسان علی اور رئیس تخلص تھا۔ سید مظہر علی کے صاحبزادے اور میر انیس کی بہن کے نواسے تھے۔ اصلی وطن فیض آباد تھا۔ ۱۸۲۹ء میں وہیں گلاب باڑی میں پیدا ہوئے۔ درسیات کی کتابیں مختلف مدرسوں میں مختلف اُستادوں سے پڑھیں۔ بچپن فیض آباد میں گذرا۔ جوانی کے آغاز میں روزگار تلاش کرتے ہوئے لکھنؤ آئے۔

ان کے آبا و اجداد شہزادوں اور نوابوں کی ڈیوڑھیوں پر داروغگی کی خدمات انجام دے کر بسر اوقات کرتے تھے۔ انھوں نے بھی یہی پیشہ اختیار کیا اور ساری زندگی نواب امجد علی خاں کی خدمت میں گذار دی۔ نواب موصوف منتظم الدولہ کے خاندان سے تھے اور اُن کی اولاد نوابان شیش محل کے نام سے یاد کیجاتی ہے۔

رئیس کو لکھنؤ آنیکے بعد شاعری کا شوق پیدا ہوا جو درحقیقت میر علی حسین طوبیٰ کی صحبت کا فیض تھا۔ طوبیٰ اُن کے گہرے دوست اور مرثیہ گو شاعر تھے۔ کبھی کبھی تفنن کے طور پر غزل بھی کہہ لیا کرتے تھے۔ رئیس سے دوستانہ تعلقات قائم ہو گئے تو اکثر صحبتیں گرم رہا کرتی تھیں۔ شعر و سخن کا چرچہ ہوتا تھا۔ سُنتے سُنتے یہ بھی شعر کہنے لگے۔ میر اُنیس کا طوطی بول رہا تھا۔ شہر کی مجلسیں اُن کے مرثیوں سے گونجتی رہتی تھیں۔ رئیس نے کلام کی اصلاح اُن کے سپرد کی اور غزلوں کے ساتھ ساتھ مرثیہ لکھنا بھی شروع کر دیا۔ جب تک میر انیس حیات رہے کسی اور اُستاد کی ضرورت نہ ہوئی۔ اُن کے بعد نگاہ انتخاب نے میر مونس کو چُنا۔ جب وہ بھی نہ رہے تو کچھ دنوں میر نفیس کی شاگردی کا دم بھرا۔

رئیس شہرت پسند نہ تھے، ہمیشہ گوشۂ عافیت کے شائق رہے۔ عام مشاعروں سے اجتناب تھا صرف شیش محل کی صحبتوں میں شریک ہو کر جوہر طبع پیش کرتے تھے۔ طبیعت بہت نکھری ہوئی پائی تھی۔ میر نفیس سا عالی دماغ اور نقادِ سخن ان کی خوش فکری کا معترف تھا۔

اول اول چاہ کنکر میں مکان لے کر سکونت اختیار کی تھی۔ پھر معالی خاں کی سرائے میں رہنے لگے قدیم وضع کے پابند تھے۔ جاڑا، گرمی، برسات ہمیشہ ایک وضع قائم رکھی۔ جب تک زندہ رہے،

روئی دار کپڑے کو ہاتھ نہیں لگایا۔ چوگوشیہ ٹوپی، باریک تنزیب کا کرتا اُس پر نین سُکھ کی اچکن یا انگرکھا۔ ڈھیلی مُہری کا پائجامہ۔ جالی لوٹ کا سہ گوشیہ رومال گلے میں پڑا ہوا۔ بڑے خوش خلق، صاف دل اور مُنکسر مزاج واقع ہوئے ہوتھے۔ علم مجلس میں کمال مہارت تھی۔ بذلہ سنجی اور لطیفہ گوئی کے ذریعہ سے ہر شخص کو گرویدہ بنالیتے تھے۔

ایامِ عزا میں مجلسیں پڑھتے تھے۔ اور شایقین بڑے شوق سے شریک ہوکر اُن کے کلام کی داد دیتے تھے۔ میر احمد حسین تعلقہ دار سرائے میر ضلع اعظم گڈھ کے یہاں نہایت پابندی سے عشرہ محرم پڑھنے جایا کرتے تھے۔ تعلقہ دار موصوف بھی قدر افزائی اور عزت و احترام میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کرتے تھے۔

یہ وضع عمر بھر قائم رہی۔ جب تک زندگی نے وفا کی۔ سرائے میر کا عشرہ کبھی ناغہ نہ ہوا۔ رئیس کے بعد اُن کے چھوٹے بھائی ذاکری کی خدمت بجالاتے تھے۔ وہ خود تو شاعر نہ تھے لیکن میر انیس کے مرثیے پڑھ کے اہلِ مجلس کو داخلِ ثواب کرتے تھے۔

رئیس کے حلم و طبعی شرافت کے متعلق ایک دلچسپ حکایت بیان کیجاتی ہے۔ جس کا یہاں پر تذکرہ لُطف سے خالی نہ ہوگا۔ کہا جاتا ہے کہ میر احمد حسین تعلقدار سرائے میر رئیس کا بڑا احترام کرتے تھے۔ جب وہ تشریف لیجاتے تھے تو اُن کے قیام کے لئے ایک ہوادار مکان مخصوص تھا۔ خاصہ کے کھانے کا خوان مقرر تھا۔ اور مہمانداری میں کسی طرح کی کوئی کمی نہ تھی۔ مکّا نامی خدمتگار خاص طور سے خدمت پر مامور ہوتا تھا۔ یہ شخص نہایت حریص اور بدسرشت واقع ہوا تھا۔ اور رئیس کے حلم و مروت اور خوئے چشم پوشی سے ناجائز فائدہ حاصل کرنے میں نہایت بیباک وجری تھا۔ اُسکا معمول تھا کہ تعلقدار کے باورچی خانے سے نفیس ولطیف کھانوں کا جو خوان لاتا اُس کے سب کھانے نکالکر اپنے گھر پہنچا دیتا اور رئیس کیواسطے ایک پیالے میں ماش کی دال اور دو روٹیاں خوان میں لگا کر سامنے حاضر کرتا۔ یہ صبر و شکر کے ساتھ اسی پھیکی سیٹھی غذا پر کفایت کرتے اور ایک لفظ زبان سے نہ کہتے۔

اتفاق سے ایک دفعہ تعلقدار کے داروغہ صاحب اُن کے پاس بیٹھے باتیں کر رہے تھے مجلس کا وقت قریب تھا کہ مکّا خدمتگار خوان سر پہ رکھے حاضر ہوا۔ رئیس کو شرم آئی کہ داروغہ صاحب کے سامنے ماش کی دال اور دو روٹیاں کھائیں۔ انھوں نے خوان کو رکھوا دیا۔ لیکن داروغہ صاحب نے کھانا کھانے کا اصرار کیا۔ ہر چند اُنھوں نے حیلے حوالے سے ٹالنا چاہا مگر داروغہ صاحب نے اس تکلف کو جائز نہ رکھا۔ اُٹھ کر اپنے ہاتھ سے کسنا کھولا، خوان پوش ہٹایا اور حیرت سے تصویر بن گے

رہ گئے۔ پھر دریافت کیا کہ "کیا ابھی تک خاصہ نہیں آیا ہے؟" رئیس نے سکوت اختیار کیا۔ آخر تحقیقات کرنے سے راز افشا ہوا۔ مکا پر عتاب نازل ہوا۔ اور وہ ملازمت سے برطرف کر دیا گیا۔ لیکن ان کے خلق و مروت نے گوارا نہ کیا۔ تعلقدار صاحب سے بہت کچھ کہہ سُنکر اُسے پھر بحال کرا دیا۔

رئیس خوش فکر و خوش گو شاعر تھے۔ جملہ اصناف سخن میں پوری کامیابی سے طبیعت کے جوہر دکھاتے تھے۔ اگرچہ مرثیہ گوئی کی جانب خصوصیت سے متوجہ تھے لیکن ظرافت نگاری میں بھی مشاق تھے۔ اُنھوں نے ایک افیونی نامہ تصنیف کیا تھا۔ جسمیں نہایت پُرمذاق عنوان سے افیونیوں کی ہجو کی ہے، اُس کے چند شعر ملاحظہ ہوں ؎

اُس لیلیٰ کا وصف کیا بیاں ہو — شمہ بھی لکھوں تو داستاں ہو
دریائے فنا کی سیل کہئے — بھوت اِن کو اُسے چڑیل کہئے
مجنوں کی طرح فریفتہ ہیں — کالی صورت پہ شیفتہ ہیں
آتا نہیں خوش انھیں نہانا — بھاتا ہے اُسے بدن کھجانا
جس شخص کی بند پائے آنکھیں — دِل کھول کے یہ بچھائے آنکھیں
سرگوشیاں اس سے ہر زماں ہوں — جس کے بالوں میں گتھیاں ہوں
جس شخص کا سر سدا رہے خم — اُس سے یہ گھُلی ملی ہے ہر دم
مشتاق اُسی کے وصل کی ہے — خواہش جسے قطع نسل کی ہے
جس کو دیکھے گی سست اندام — پہلو میں اُسی کے صبح اور شام
شیرینی کی جس کو چاٹ ہو گی — اُس سے نہ کبھی اُچاٹ ہو گی
پینک میں سدا رہے جو بیہوش — اُس شخص سے ہو گی یہ ہم آغوش
گھستے جو لگاتے گا بدن میں — بیٹھے گی اُسی کی انجمن میں

صفت افیونی

معشوق کا سُن چکے ہیں سب حال — لکھتا ہوں اب عاشقوں کا احوال
اے اشہبِ کلک جم کے چلنا — گھوڑ دوڑ نہیں ہے تھم کے چلنا
یاں میر روی نہ کر نہ چھل بل — میدانِ عمل میں آدُ گھٹا چل
ہاں ساقی لالہ رنگ ہشیار — ہوتے ہیں عیاں نشہ کے آثار
وہ ابرِ خمار گھر کے آیا — آنکھوں میں ہے پھر سرور چھایا

دریائے سُرخ کا بہا دے
جلسہ افیون کا دکھا دے

ایسا آنکھوں میں نشہ چھائے
افیونی ہر اِک بدن کُھجائے

اس طرح گزک کا تذکرہ ہو
چٹخاروں کی دم بدم صدا ہو

جاری ہوں وہ شعر تر زباں پر
ہو لذتِ نیشکر زباں پر

ٹپکے مضموں سے اسقدر قند
ہر سطر ہو صورتِ شکر قند

شیرے کا چلے قلم سے دھارا
کاغذ کا ورق بنے کرارا

اپنے سب دوست سب بیگانے
لازم ہے کوئی بُرا نہ مانے

رئیس کے کلام کا بڑا حصہ تلف ہوگیا۔ پھر بھی اُن کے صاحبزادے اور شیش محل میں جو ذخیرہ محفوظ ہے، وہ اُن کی پُرگوئی پر دلالت کرتا ہے۔ اُنھوں نے ساٹھ برس کی عمر پاکر شوال ۱۲۹۹ھ میں انتقال کیا اور حکیم بندہ مہدی کے مقبرے میں دفن ہوئے۔ کلام کا مختصر نمونہ یہ ہے ؎

## سلام

علیؑ کے لال کے پہنچے جو نہی رکاب میں پاؤں
بپا تھا شور کہ ہیں قُرصِ آفتاب میں پاؤں

ہر ایک شخص ہے مہماں سرائے دُنیا میں
تھمے کسی کے نہ اِس منزلِ خراب میں پاؤں

چلے جو لاشۂ اکبر پہ شہ تو حال یہ تھا
کہ ایک جا نہ ٹھہرتے تھے اضطراب میں پاؤں

کدھر کدھر نہ پھرے بہرِ رزق سرگرداں
کہاں کہاں نہیں پہنچے ہیں اضطراب میں پاؤں

رئیسؔ، اجر انھیں کس طرح نہ ہاتھ آئے
چلیں جو شام و سحر جادۂ ثواب میں پاؤں

## صبح کا منظر

جب رَن میں زرفشاں ورقِ آسماں ہوا
پنہاں نظر سے حسنِ رُخِ کہکشاں ہوا

کوسوں فروغِ نور سے روشن جہاں ہوا
اسلام کی سپاہ میں شورِ اذاں ہوا

روپوش ہوگیا مہِ تاباں حجاب سے
ذرے نظر ملانے لگے آفتاب سے

صحرا وہ پُر فضا وہ زر افشانیٔ سحر
پھولی ہوئی شفق کی وہ سُرخی اِدھر اُدھر

سارا سماں تھا خلد کا مابینِ خشک و تر
پھولوں میں تھی وہ بُو کہ مہکتے تھے بام و در

جنباں ہوا سے نخلِ چمن بار بار تھے
شبنم کی آب و تاب پہ موتی نثار تھے

مناجات

جب پڑھ چکے نمازِ سحر قبلۂ انام　　　خالق سے کی یہ عرض کہ اے رب ذوالکرام
گھیرے ہیں تین روز سے دریا کو اہلِ شام　　　عالم ہے تو کہ سب مرے بچے ہیں تشنہ کام
پیاسوں پہ ازدحام سپاہِ شریر ہے
پانی کے بدلے بارشِ پیکانِ تیر ہے

یارب! جفا میں آلِ پیمبر کو صبر دے　　　کلثومؑ کو حسینؑ کی دختر کو صبر دے
قیدِ ستم میں عابدِ مضطر کو صبر دے　　　چادر چھنے تو زینبِ مضطر کو صبر دے
منظور یہ نہیں کہ حرم پر جفا نہ ہو
شکوے سے پر کسی کی زباں آشنا نہ ہو

کمالِ فن

تھی آبرو کی تیغ بہادر کو جستجو　　　دریائے خوں میں دوڑتی پھرتی تھی چارسو
آتش مزاج و شعبدہ کردار و تند خو　　　چالاک، تیز دست، پُر انداز، شعلہ رُو
جلتے تھے اہلِ نار شرارے غضب کے تھے
بسمل پھڑک رہے تھے اشارے غضب کے تھے

وہ بانکپن وہ ناز سے چلنا اِدھر اُدھر　　　بسمل وہ ہو گیا جسے دیکھا اُٹھائے سر
طرار، خانہ جنگ، ستمگار، شعلہ ور　　　آفت کا مُنھ، بلا کی برش، قہر کی نظر
بالکل چلن عروس کے سب آشکار تھے
ناہیں نہ تھیں گندھے ہوئے پھولوں کے ہار تھے

رئیسؔ کی غزلیں ضائع ہو گئیں۔ کوشش سے چند اشعار دستیاب ہو سکے، جو ذیل میں درج کئے جاتے ہیں ؎

کبھی ہنستے کبھی کرتے ہوئے ناز و ادا نکلے　　　عجب انداز اُن کے آج تو نام خدا نکلے
سمجھ کے پاؤں رکھیں وہ شہیدِ دل کے مزارِ دل پر　　　کہیں گورِ غریباں سے نہ رونے کی صدا نکلے
محبت کیجئے یا جان دیجے اے رئیسؔ اُس پر　　　نہیں ممکن کہ اُس گل سے کبھی بوئے وفا نکلے

---

بے گناہی مری ثابت جو ہوتی قتل کے بعد　　　دیر تک یاس سے دیکھا کیا جلاد مجھے
پر کترتا ہے مرے جبکہ بہار آ پہنچی　　　حیف! کس وقت دغا دیتا ہے صیاد مجھے

# گیتانجلی

(از شری جیت اندر جیت شرما)

دیدار جو ترا مجھے اس عمر میں تو | کرنے دے یہ خیال کہ میں بدنصیب ہوں
رکھ میرے دل کو رات دن اس غم میں بیقرار | سُن لے یہ التجا مری بےبس غریب ہوں

جوں جوں یہ عمر ختم ہو بازارِ دہر میں | اور لاکھ لاکھ ہی ملیں ایک ایک ہزار سے
کرنے دے یہ خیال کہ سب کچھ لُٹا دیا | بےچین ہر گھڑی رہوں اس غم کے بار سے

مَیں تھک کے بیٹھ جاؤں اگر رہگذار میں | بستر لگاؤں ہانپ کے جب فرشِ خاک پر
محسوس ہو مجھے کہ سفر ہے مرا طویل | اِس غم سے چاک چاک رہیں سینہ و جگر

ہو جنتِ نگاہ جو آراستہ مکاں | نغمہ ہر اک حیات کا فردوسِ گوش ہو
سب کھِلکھِلا کے ہنس پڑیں مَیں غم میں محو ہوں | کچھ ہو خبر کسی کی نہ کچھ تن کا ہوش ہو

# شاعر کی جنّت

(حضرت منور لکھنوی)

کیوں گلشنِ وجود لطافت اثر نہ ہو | ڈوبی ہوئی جمال میں میری سرشت ہے
سیراب روح سے ہے خیابانِ زندگی | رشتہ مگر یہ رشتۂ دہقان و کشت ہے
محوِ طوافِ جلوہ گہِ جاں ازل سے ہوں | کعبہ یہی مرا یہی میری کنشت ہے

کرتا ہوں روز و شب مَیں اسی گلزمیں کی سیر
دنیا مرے خیال کی مجھکو بہشت ہے

# ہندوستان کی ہولناک ناخواندگی

ہندوستان کی آب وہوا مردم ریز اور زمین زرخیز ہے۔ ہر قسم کی قدرتی دولت سے مالا مال ہے۔ آبادی کے لحاظ سے اس کا نمبر چین کے بعد ہے یعنی تمام دُنیا سے دوسرے نمبر پر ہے۔ مگر ان تمام خوبیوں کے باوجود بھی ہندوستان دو باتوں یعنی دولت اور تعلیم میں دُنیا کے تمام ملکوں سے پیچھے ہے۔ دونوں مسئلے بڑی حد تک ایک دوسرے سے وابستہ ہیں، گورنمنٹ برطانیہ نے ان کی طرف کوئی خاص توجہ نہیں دی اور نہ اُن کے حل کرنے میں کوئی غیر معمولی کوشش کی۔ یہی وجہ ہے کہ اتنے زمانہ کی حکومت کے بعد بھی ہندوستان کے عوام جاہل محض ہیں۔ بمشکل سے دس فیصدی حرف شناس ہونگے،

اِس وقت ہندوستان کی آبادی کا اندازہ ساڑھے سینتیس کروڑ نفوس کیا جاتا ہے۔ ملک میں ڈھائی سو آرٹ کالج، ساڑھے تین ہزار ہائی اسکول، دس ہزار مڈل اسکول اور تقریباً دو لاکھ پرائمری اسکول موجود ہیں جنکی بدولت بڑے بڑے شہروں اور قصبوں میں تو خیر تعلیم کا کچھ چرچا نظر بھی آتا ہے۔ مگر دیہات میں جہاں ہندوستان کی نوّے فیصدی آبادی رہتی ہے۔ خال خال ہی کوئی شخص لکھا پڑھا ملتا ہے۔

آل انڈیا ایجوکیشنل کانفرنس کے نویں سالانہ اجلاس منعقدہ کراچی ۱۹۳۳ء میں مس ایمی رستم جی انسپکٹرس مدارس بمبئی نے کیا خوب کہا تھا کہ:-

> ہندوستان کی سب سے بڑی کمزوری جو ہمیں اپنے اندرونی اور بیرونی دشمنوں کا آسانی سے شکار بنا دیتی ہے جمہور ہند کی جہالت یا ناخواندگی ہے۔ چنانچہ ہمیں خیال تک نہیں ہوتا کہ ان ناخواندوں کی تعداد کتنی زبردست ہے۔ اور یہ تعلیم و ترقی یافتہ لوگوں کی راہ میں کتنا زہریلا کانٹا ہیں۔ ہندوستان کے ایک ہزار مردوں میں صرف ۱۳۲ مرد اور ایک ہزار عورتوں میں صرف ۲۴ عورتیں لکھنا پڑھنا جانتے ہیں۔ ہم سیاسی اور قومی ترقی کے معاملات میں تو بڑھ چڑھ کر باتیں بناتے ہیں۔ لیکن یہ نہیں جانتے کہ جب تک ملک سے ناخواندگی وجہالت کی بیخکنی نہ ہو اس وقت تک سیاسیات پر گفتگو کرنا حماقت ہے۔"

دراصل جب تک ملک کے لوگ عام طور پر خواندہ نہ ہو جائیں۔ ہم کسی قسم کی اصلاح و ترقی نہیں کر سکتے ہیں اسی خیال سے اب ہمارے صوبہ کے وزیر تعلیم آنریبل شری سمپورنانند صاحب نے اِس عام جہالت کے خلاف جہاد شروع کیا ہے۔ چنانچہ ۱۵ر جنوری کو صوبے بھر میں "یوم خواندگی" منایا گیا اور ہر تعلیم یافتہ شخص سے اِس کارِ خیر میں مدد دینے کی اپیل کی گئی۔ چنانچہ لکھے پڑھے آدمیوں سے اِس بات کا عہد لیا گیا کہ وہ اِس سال کے اندر خواہ خود

کم سے کم ایک ناخواندہ شخص کو خواندہ بنادیں یا ایک شخص کو خواندہ بنانے کے لئے مبلغ ڈیڑھ روپیہ اپنے ضلع کی تعلیمی کمیٹی کے حوالہ کریں۔

اِس مسئلہ کی اہمیت ذہن نشین کرنے کے لئے ہم ذیل میں بعض اعداد و شمار پیش کرتے ہیں جس سے ناظرین زمانہ کو ہندوستان کی عام ناخواندگی واضح ہو جائے گی۔

۱۹۳۱ء میں ہندوستان کی مردم شماری ۳۵ کروڑ ۲۸ لاکھ ۳۷ ہزار ۷۷۸ تھی۔ جن میں سے صرف ڈیڑھ کروڑ اکاسی لاکھ ۳۱ ہزار ۲۱۵ آدمی لکھنا پڑھنا جانتے تھے۔ اور یہی تعداد ان لوگوں کی ہے جو ریاستہائے حیدرآباد، میسور اور بڑودہ میں رہتے ہیں۔ لکھے پڑھے لوگوں میں بلحاظ قومیت پارسیوں کی تعداد ۸۵ فیصدی، جینیوں کی ۵۸ فیصدی، دیگر فرقوں کی ۱۶ فیصدی اور مسلمانوں کی صرف گیارہ فیصدی ہے۔ دوسرے لفظوں میں تمام ہندوستان میں لکھے پڑھے لوگوں کی تعداد فقط اتنی ہے، جتنی آسام اور سی۔پی دونوں کی آبادی ملکر ہوتی ہے۔

اور سنئے! اگر ہندوستان کے تمام اَن پڑھ لوگوں کو دو دو ملا کر ایک ایک گز کے فاصلہ سے ایک قطار میں کھڑا کیا جائے۔ تو یہ قطار بانوے ہزار دو سو چھیالیس میل لمبی ہوگی۔ اور اگر اس قطار کو پچیس میل فی گھنٹہ کی رفتار سے ایک مقررہ مقام کے سامنے سے گذرنے کا حکم دیا جائے تو پوری قطار اس مقام سے دس برس ایک مہینہ اور پانچ دن میں گذریگی۔ اگر ان لوگوں کو دس دس کی تعداد میں برابر کھڑا کیا جائے تو یہ قطار بھی اٹھارہ ہزار چار سو انچاس میل لمبی ہوگی۔ اور اُسے مقررہ مقام سے گذرنے میں ڈیڑھ برس سات دن لگینگے۔ یہ گویا تمام ہندوستان کی حالت ہے

ہندوستان کے دیہات تو تعلیم سے کورے ہی ہیں۔ لیکن ہمارے بڑے بڑے شہروں کی (جن پر ہندوستان کو فخر ہے) تعلیمی حالت بھی نہایت افسوسناک ہے۔ شہر بمبئی ہی کی مثال لیجئے۔ جو "باب الہند" کہلاتا ہے۔ اور ہندوستان میں کلکتہ کے بعد سب سے بڑا شہر ہے۔ یہاں کی آبادی میں خواندہ لوگوں کی تعداد ۲۱½ فیصدی ہے۔

بمبئی میں ۲۵۷ میل لمبی سڑکیں ہیں۔ اگر شہر بمبئی کے تمام ناخواندہ ملکر نوشت و خواند کا مطالبہ کریں اور اپنا مطالبہ پورا کرانے کے لئے ستیہ گرہ پر اُتر آئیں، اور سڑکوں پر لیٹ جائیں تو ان لوگوں کی ہر سڑک پر تین تین قطاریں لیٹی ہوئی نظر آئیں گی۔

مشرقی اور مغربی زبانوں میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ کیونکہ مغربی زبانوں کی تحریر کا رسم الخط انکی طباعت کے رسم الخط سے بالکل جدا گانہ ہے مگر یہ بات مشرقی زبانوں میں نہیں ہے۔ یہاں معمولی لکھائی اور چھپائی دونوں کے حروف یکساں ہیں۔ اِس لئے ان حرفوں کے سیکھنے سکھانے میں چنداں دقت نہیں پڑتی۔ دیوناگری ہی کو لے لیجئے جس میں ہر قسم کے حروف ملاکر صرف اڑتالیس حروف یا علامتیں ہیں۔ اگر آدھ گھنٹہ روز بھی لگاتار محنت کی جائے۔ تو ہر ناخواندہ بالغ شخص کو زیادہ سے زیادہ چھ مہینہ میں لکھنا پڑھنا آسکتا ہے۔

اسی مضمون کی ابتدا میں جو اعداد و شمار ہم نے دئے ہیں۔ اُنمیں دکھایا گیا ہے کہ ہندوستان میں لکھے پڑھے لوگوں کی تعداد بمشکل دس فیصدی ہوگی۔ اس دس فیصدی میں بھی عورتوں کی تعداد صرف ڈیڑھ اور کچھ کسر فیصدی ہے اندازہ کیجئے کہ نوشت و خواند کے لحاظ سے ہم اپنی عورتوں کو کسقدر پست گڈھے میں ڈالے ہوئے ہیں۔ حالانکہ ہندؤں کو پراچین شاستروں میں ہدایت ہے کہ جہاں تک ممکن ہو شادی بیاہ کیوقت عورت میں تعلیم کا وصف بھی دیکھا جائے اور مسلمانوں کے نبیؐ نے بھی تمام مسلم مرد و عورتوں پر علم حاصل کرنا فرض قرار دیا ہے۔ مگر کسقدر افسوس کا مقام ہے کہ دوسری باتوں میں تو ہندو اور مسلمان شاستر اور حدیث کا نام لیتے ہیں۔ لیکن پڑھنے پڑھانے کے سلسلہ میں اپنے مذاہب کو طاق نسیاں میں رکھ دیتے ہیں۔ ورنہ ہم اسکول کی تعلیم کا خرچ برداشت کرنے کے قابل نہ بھی ہوں، تو فرصت کے وقت اپنی بیوی بچوں کو خود ہی لکھنا پڑھنا سکھا سکتے ہیں۔ البتہ ارادہ اور ہمت کی ضرورت ہے۔ اگر ہمارے تعلیم یافتہ لوگ آج ہی سے دوسروں کو تعلیم دینے کا تہیہ کریں، تو ناخواندگی کی ظلمت بغیر کسی خرچ اور بغیر کسی دقت کے بہت جلد دُور ہو سکتی ہے۔

اس امر سے تو کوئی شخص انکار نہیں کرسکتا کہ بچوں کی تعلیم کا گہوارہ ماں کی گود ہوتی ہے۔ آج کی بہنیں اور بیٹیاں کل کی بیویاں اور مائیں ہوں گی۔ یہ ناخواندہ عورتیں نہ اپنے گھروں کا صحیح انتظام ہی کرسکتی ہیں۔ اور نہ اپنے بچوں کو تعلیم دے سکتی ہیں۔ اس لئے بقول آنریبل ڈاکٹر کاٹجو "عورتوں کی ناخواندگی اور جہالت کا دور کرنا سب سے زیادہ ضروری ہے۔ کیونکہ گھر کی ملکہ بہرحال عورت ہوتی ہے۔ اور وہ اگر ناخواندہ اور جاہل ہے تو گھر کی حالت سُدھرنا مشکل ہے"

شہروں میں یہ کام ہماری میونسپلٹیاں عام جبریہ تعلیم کی اسکیم رائج کرکے انجام دے سکتی ہیں۔ مگر دیہات میں یہ ضرور مشکل ہے۔ کیونکہ ابھی تو وہاں کے مرد ہی ناخواندہ ہیں۔ عورتوں تک تو عرصہ کے بعد نوبت پہونچے گی۔ مگر اس مقصد کی تکمیل میں بھی گرام سدھار کا محکمہ اور گاؤں کی پنچائتیں بخوبی مدد دے سکتی ہیں۔ شہروں سے اُستانیاں تیار کرکے دیہات بھیجی جائیں اور وہ وہاں کی لڑکیوں اور عورتوں کے پڑھانے کا فرض اپنے ذمہ لے لیں۔ اس طرح یہ کام جلد پورا ہو سکتا ہے۔

اب رہا مردوں کی تعلیم کا معاملہ، تو اس کی دو مدیں ہیں یعنی بچوں اور (۲) بالغوں کی تعلیم۔ بچوں کی تعلیم کیلئے میونسپل بورڈ اور ڈسٹرکٹ بورڈوں کے اسکول ملک بھر میں پھیلے ہوئے ہیں۔ جنمیں مزید اضافہ ہونا چاہیئے۔ لیکن بالغوں کی جہالت دُور کرنے کے لئے مختلف قسم کی تدبیریں اختیار کرنی پڑیں گی، اور اُس کے لئے ہر ممکن ذریعے سے کام لینا ہوگا۔ مثلاً

(۱) نائٹ اسکول (شبینہ مدرسے) کھولے جائیں کیونکہ بالغ لوگوں کو صبح سے شام تک روزی کمانیکی فکر رہتی ہے اسلئے ان کو دن کے وقت تو فرصت مل نہیں سکتی۔ اگر نائٹ اسکول موجود ہوں تو کم سے کم ایک گھنٹہ کے لئے

رات کو اسکول جا سکتے ہیں۔ ان اسکولوں کے چلانے کی ذمہ داری ہمارے تعلیم یافتہ نوجوانوں خصوصاً اسکولوں اور کالجوں کے طالب علموں کو لینا چاہیئے۔ پڑھائی ایک گھنٹہ سے زیادہ نہ ہونی چاہئے۔ کیونکہ دن بھر محنت کرنیکے بعد لوگوں کا دماغ زیادہ دیر تک کام کرنے کا متحمل نہیں ہوسکتا۔ دیہات میں یہی کام گرام سدھار کے افسران اور مدرسوں کے ٹیچر اُسے اپنے ذمہ لے سکتے ہیں۔ گورنمنٹ صوبہ نے ایک روپیہ فی شخص حق المحنت دینے کا بھی اعلان کیا ہے۔ اسکولوں اور کالجوں کے طلبا بھی گرمیوں کی تعطیل میں دیہات کا دورہ کرکے بالغوں کی تعلیم کی خدمت انجام دے سکتے ہیں۔

مگر اس سلسلہ میں یہ واضح رہے کہ بچّوں کے مقابلہ میں بالغوں کی تعلیم زیادہ مشکل ہوتی ہے۔ بچّوں کو ڈرا دھمکا اور پھسلا کر بھی کام لیا جا سکتا ہے۔ لیکن بالغوں پر یہ منتر بیکار ثابت ہوتے ہیں۔ اس لئے بالغوں کی تعلیم کی خدمت صرف ایسے لوگ انجام دے سکتے ہیں جو دلدہی اور ترغیب سے کام لے کر خوش اخلاقی سے پڑھنے والوں کی ہمت افزائی کریں۔ اس مقصد کے لئے پڑھانے والوں کو چھوٹی چھوٹی ٹولیوں میں تقسیم کرکے خاص تعلیم و تربیت دینے کی ضرورت ہے۔

(۲) لیبر اسکول:۔ جس طرح میونسپلٹیاں جبریہ تعلیم رائج کر رہی ہیں، اسی طرح صنعت و حرفت کے کارخانوں کو بھی اپنے یہاں کے بالغ مردوں کے لئے مدرسہ جاری کرنا چاہیئے۔ صورت یہ ہوسکتی ہے کہ ہر کارخانہ کام کرنے سے پہلے آدھا گھنٹہ اپنے مزدوروں کو لکھنا پڑھنا سکھانے کا انتظام کرے۔ اس طرح سال بھر کے عرصہ میں ہر مزدور حرف شناس بن سکتا ہے۔ تنخواہ دیتے ہوئے، مزدوروں سے رسید پر انگوٹھے کے بجائے دستخط کرنا لازمی کردیا جائے تاکہ ہر مزدور کو کم سے کم اپنا نام لکھنا تو آجائے۔ یہی طریقہ میونسپلٹیاں اور پولس بھی اپنے یہاں جاری کرسکتی ہیں۔ تھوڑے ہی دنوں میں یہ ممکن ہے کہ کوئی کانسٹبل یا گاؤں کا چوکیدار ناخواندہ بھرتی نہ کیا جائے۔

(۳) سینما بھی عام تعلیم کے لئے ایک عمدہ ذریعہ ثابت ہوسکتا ہے، بشرطیکہ خاص طور پر تعلیمی فلم تیار کئے جائیں۔

(۴) گراموفون کے ذریعہ بھی تعلیمی ریکارڈ بنا کر عام جہالت کو بڑی حد تک دُور کیا جاسکتا ہے۔

(۵) ریڈیو سیٹ بھی دیہات میں تقسیم کرکے کام لیا جائے تو عوام کی جہالت آسانی سے ایک بڑی حد تک دُور ہوسکتی ہے، اس کے ذریعہ عوام کو یہ بھی معلوم ہوجائے گا کہ دنیا میں کیا ہو رہا ہے۔

(۶) طلسمی لالٹین کے ذریعہ بھی مختلف قسم کی تصویریں دکھا کر عوام کو بڑی دلچسپی کے ساتھ تعلیم دیجاسکتی ہے۔

(۷) لکچر:۔ اصلاحِ معاشرت، تعلیم اخلاق اور توسیع معلومات کے لئے لکچروں سے بھی مدد لیجا سکتی ہے۔

جیسا کہ اوپر ذکر کیا گیا گورنمنٹ صوبہ بھی عوام کو تعلیم دینے کا خاص انتظام کر رہی ہے۔ چنانچہ اس کے متعلق اُس نے ایک خاص محکمہ قائم کیا ہے اور رائے صاحب پنڈت سری نرائن صاحب چترویدی ایم۔ اے (سابق



آنریبل سری سمپورنانند وزیر تعلیم
صوبہ متحدہ



رائے صاحب پنڈت سری نراین چترویدی
افسر توسیع تعلیم صوبہ متحدہ

انسپکٹر مدارس حلقہ فیض آباد) کو اس کا افسر انچارج مقرر کیا ہے۔ جن کی کوشش سے صوبے میں ۱۹۶۰ اسکول بالغوں کے لئے کھولے گئے ہیں اور ۶۸ے گشتی کتب خانے جاری کئے گئے ہیں۔ انہیں سے ہر کتب خانے کی پانچ پانچ شاخیں قائم کی گئی ہیں۔ جنمیں تین تین سو کتابیں ہندی اور اُردو کی مہیا کی گئی ہیں۔ ان کے علاوہ تین ہزار چھ سو ریڈنگ روم کھولے گئے ہیں۔ جن میں سے ہر ایک دارالمطالعہ کو اردو ہندی کا ایک۔ ایک رسالہ اور اردو ہندی کے دو ہفتہ وار اخبار دئے گئے ہیں۔ ان سے صوبہ متحدہ کے ہر حصہ کے لوگ تبت اور نیپال کی سرحد سے لے کر پنجاب۔ راجپوتانہ، صوبہ متوسط، وسط ہند اور بہار کی سرحد تک مستفید ہوئے ہیں۔ اس محکمہ نے بالغوں کے اسکولوں کے لئے چند خاص کتابیں بھی تیار کرائی ہیں۔ جو طالب علموں کو مفت دی جاتی ہیں۔ جو مدرس اپنی کوشش سے ناخواندہ بالغوں کو خواندہ بنا دیں گے ان کو لٹریسی اسکیم کے ماتحت ایک روپیہ فی شخص انعام دیا جائے گا۔

صوبہ کے محکمہ گرام سدھار نے بھی دیہات میں ڈھائی سو لائبریریاں کھولنے کا انتظام کیا ہے۔ ہر لائبریری کو ڈھائی سو روپیہ کی کتابیں دی جائیں گی۔ ساڑھے تین ہزار ریڈنگ روم کھولے گئے ہیں۔ جنمیں سرکاری خرچ پر اخبار اور رسالے دئے جاتے ہیں۔ "ہیلسٹی وان" (سفری لائبریری) کے ذریعہ سے بھی دیہاتیوں کو تعلیم دینے کا انتظام کیا جا رہا ہے۔

اس تحریک کی طرف توجہ مبذول کرنے کی غرض سے وزیر تعلیم صوبہ آنریبل شری سمپورنانند صاحب نے ۱۵ جنوری ۳۹ء کو "خواندگی کا دن" منانے کا انتظام کیا تھا۔ چنانچہ صوبے بھر میں اُس روز ہر جگہ پربھات پھیریاں نکالی گئیں۔ جنمیں ہزارہا طالب علموں نے حصہ لیا۔ دن کو جلوس نکالے گئے۔ جلسے اور تقریریں ہوئیں۔ لوگوں سے حلف ناموں پر دستخط کرائے گئے کہ وہ سال بھر میں کم از کم دو دو آدمیوں لکھنا پڑھنا سکھا دیں گے۔

میونسپل اور ڈسٹرکٹ بورڈوں، پرائیویٹ کالجوں اور اسکولوں نے اپنی عمارتیں نائٹ اسکولوں کے لئے دینے کا وعدہ کیا۔ سیکڑوں طالب علموں نے رضاکارانہ طور پر بالغوں کو لکھنا پڑھنا سکھانے کے لئے اپنی خدمات پیش کیں، اور تو اور خود ہز ایکسلنسی گورنر صوبہ سرہیری ہیگ بالقابہ نے اس عہدنامے پر دستخط فرمائے ہیں۔ لیڈی صاحبہ نے عہدوپیمان تو نہیں کیا۔ لیکن ایک آدمی کو خواندہ بنانے کی غرض سے دو روپیہ مقررہ فیس ادا فرمائی۔ وزیر اعظم و دیگر وزرائے صوبہ بھی لوگوں کو خواندہ بنانیکے عہدنامے میں شریک ہوئے ہیں۔ آنریبل مسٹر جسٹس کملاکانت نے بارہ ناخواندہ آدمیوں کے پڑھانے کا صرفہ دینے کا وعدہ فرمایا۔ آنریبل شری پرشوتم داس ٹنڈن اسپیکر قانونی اسمبلی صوبہ نے ادنیٰ قوم کے کئی نوجوانوں کو پڑھانے کا تہیہ کیا ہے۔ غرض اس طرح تمام صوبے میں پانچ لاکھ آدمیوں نے ناخواندگی ختم کرنیکی جدوجہد میں مدد دینے کا عہد کیا ہے۔ محکمہ توسیع تعلیم کی کوشش اور اس تمام جوش وخروش کو دیکھتے ہوئے اُمید

# "اے دل فریب خوردۂ دیدار"

(از خان بہادر مرزا جعفر علی خاں صاحب اثر بی.اے. ڈپٹی کمشنر سیتاپور)

بیخود نہ ہو تجلّیٔ انوار دیکھکر
اے دل، فریب خوردۂ دیدار، دیکھکر

حکمِ مغاں ہے ظرفِ قدح خوار دیکھکر
دو اب شراب، نبض کی رفتار دیکھکر

تھا مژدۂ بہار، پیامِ شکست رنگ
دل خون ہوگیا گل و گلزار دیکھکر

اکثر مآلِ دید سے بیگانہ ہوگئے
نقش و نگار پردۂ اسرار دیکھکر

اے دشمنِ شکیب جفا اب جفا نہیں
آزار کش کو دیتے ہیں آزار دیکھکر

بے اختیار اہلِ وطن یاد آگئے
باہم سلوک آبلۂ و خار دیکھکر

کوچے کا اُس کے ہے یہ پتا جانِ بےقرار
آتی ہے نیند سایۂ دیوار دیکھکر

اب اُس کو خوش خرام کہو یا شراب خوار
ہوتا ہے مست اپنی ہی رفتار دیکھکر

دامن کسی کا میرا گریبان تو نہیں
اے گل فروش دیدۂ خونبار دیکھکر

مستی اُسی کی، بلکہ اُسی کا ہے میکدہ
دیکھے جسے وہ نرگسِ سرشار دیکھکر

کیا کیا تھا نازِ حسن پہ ماہِ تمام کو
مرمر گیا وہ پھول سے رخسار دیکھکر

توبہ اسی کا نام ہے کیوں میرزا اثرؔ
ملتے ہو ہاتھ خانۂ خمار دیکھکر

## رباعی

کیا جام دئے ہیں متصل اے ساقی
اب مست ہے بزم آب و گل اے ساقی
میں جہل سے "ذرات" سمجھتا تھا انھیں
یہ تو ہیں دھڑکتے ہوئے دل اے ساقی

(حسرتؔ)

# ایک شمع اور دو پھول

از مسٹر عزیز الرحمن ایم۔اے

اُس رات اگر کوئی بھولا بھٹکا انسان مادھوراؤ کی گلی میں سے گذرتا تو اُس کو ایک درد میں ڈوبی ہوئی آواز سُنائی دیتی۔ جسمیں نہ معلوم کتنی آرزوئیں تڑپ رہی تھیں۔ مگر وہ رات ایسی نہ تھی جس میں کوئی عمداً باہر نکلنے کا قصد کرتا۔ پُردرد آواز اِس رات کی شاکی بھی تھی ؂

"رات اندھیری بادل گرجے　　　　بجلی تڑپے اور تڑپائے

رات اندھیری۔۔۔ ۔۔۔ ۔۔۔"

ایک طرف یہ نالۂ نیم شبی تھا تو دوسری طرف نغمۂ شیریں بھی۔ بجلی کی دلخراش کڑک اور بادل کی پُرزور گرج کا کملا کی نیند پر چنداں اثر نہ ہوا۔ مگر اِس صدائے دِلدوز نے اُسے بیدار کرکے بستر پر اُٹھا کر بٹھا دیا ؂

"بجلی تڑپے، اور تڑپائے ۔۔۔۔۔۔ اور تڑپائے ۔۔۔۔۔۔"

جذبات سے لبریز، دھیمی دھیمی آواز سُن کر کملا کی نیند کافور ہوگئی۔ کچھ دیر تو اپنی جگہ ساکت و متحیر بیٹھی رہی۔ پھر یکایک اُٹھی۔ اندھیرے میں راستہ ٹٹولتی ہوئی میز کے قریب پہنچی، اور کونے سے دیاسلائی کا بکس اُٹھا کر ایک دیاسلائی جلائی۔ لالٹین تو دکھائی نہ دی۔ اِس لئے میز کی دراز سے جلدی جلدی ایک موم بتی جو نصف کے قریب استعمال ہوچکی تھی نکالی۔ اُسے روشن کیا۔ دیاسلائی کو جو جل کر اُس کی انگلیوں کے قریب پہنچ چکی تھی ایک جھٹکا دیکر بجھا دیا۔ اور پاؤں سے مسل ڈالا۔ موم بتی کو اپنے ہاتھ میں لیا اور پھر آہستہ آہستہ قدم ٹیکتی ہوئی اپنے کمرے کے زینے سے اوپر چڑھنے لگی۔

اوپر پہنچ کر ایک لمحہ کے لئے رُک گئی۔ اُس کا خیال درست نکلا۔ آواز بدستور نرملا کے کمرے سے آرہی تھی۔ دروازے کے پاس پہنچ کر وہ رُکی۔ "جاؤں یا نہ جاؤں" ؟ اُس نے اپنے دِل سے سوال کیا۔ پھر آہستگی سے دروازے کے پٹ کھولے۔ اور موم بتی کو بجھنے سے بچانے کیلئے بایاں ہاتھ اُس کے گرد حالہ کئے ہوئے اندر داخل ہوئی۔ دو قدم ہی چلکر اُسے ٹھہر جانا پڑا۔

موم بتی کی مدہم روشنی میں اُس نے دیکھا کہ اُس کی بڑی بہن اپنی چارپائی سے کچھ فاصلے پر کھڑکی کے پاس

ساکت کھڑی ہے۔ اُس کے اندر آنے سے پہلے تو نرملا یقیناً وہ دِلفگار گیت گا رہی ہو گی۔ مگر اب اُس کا چہرہ کملا کی طرف تھا۔ اُس کے بال بکھرے ہوئے تھے۔ اُس کی آنکھوں میں آنسو چمک رہے تھے۔ اور اُسکا کملایا ہوا چہرہ اُس کے رنج والم کے جذبات کا آئینہ تھا۔ بستر جوں کا توں بچھا تھا۔ اُس پر ایک شکن بھی نہ تھی۔ کملا نے یہ سب کچھ دیکھا اور سب کچھ سمجھ بھی لیا۔

نرملا کو اِس حالت میں دیکھ کر وہ کانپ گئی۔ پھر یاد آنے پر اُس نے تیزی سے مڑ کر کواڑ بند کئے ، اور موم بتی کو آتشدان پر جما دیا مگر ـــــ آگے نہ بڑھ سکی۔ اُسے ایسا محسوس ہوا جیسے اُس کے پاؤں زمین نے پکڑ لئے ہوں۔ اُس کے مُنھ سے صرف ایک لفظ نکلا۔

"نرمل!"

نرملا نے کوئی جواب نہ دیا۔ وہ بُت بنی کھڑی رہی۔ صرف اُس کی نگاہوں میں جان معلوم ہوتی تھی۔ اب تک وہ ٹکٹکی لگائے کملا کی طرف دیکھ رہی تھی۔ مگر اب جادو ٹوٹ چکا تھا۔ کملا سے نہ رہا گیا۔ وہ اپنے دونوں بازو پھیلا کر دوڑی اور بڑی بہن کو گلے لگا لیا۔

"نرمل! نرمل!! یہ تمھیں کیا ہو گیا؟ کیسا گیت گا رہی تھیں؟ کیوں اپنے دِل کو اس طرح پریشان کرتی ہو؟ بولو بھی۔ کہیں پتا جی جاگ اُٹھے تو کیا کہتے۔ کچھ کہو بھی، نرمل؟"

کملا ایک ہی سانس میں اتنی باتیں کہہ گئی۔ مگر نرملا کے مُنھ سے ایک حرف بھی نہ نکلا۔

"سُریندر؟" کملا نے آخر دبی آواز میں پوچھا۔

نرملا نے کچھ کہے بغیر آہستہ سے اثبات میں سر ہلایا۔ اُس کی جھکی ہوئی آنکھوں سے دو قطرے اس کے رخسار پر بہہ آئے اور کملا کے بازو پر آ گرے۔

کملا اُسے اپنے شانے کا سہارا دے کر چارپائی کے پاس لے آئی۔ اور نرمی سے بٹھا کر آپ بھی اُس کے ساتھ بیٹھ گئی۔ بہن کو اس حال میں دیکھکر اُس کا دِل ٹکڑے ٹکڑے ہوا جاتا تھا۔ وہ اُسے دِلاسا دینا چاہتی) اور اُس کا غم دُور کرنا چاہتی تھی۔ مگر یہ نہ جانتی تھی کہ کیا کرے۔ آخر نرملا کے چہرہ کو بغور دیکھتے ہوئے دبی آواز میں کہنے لگی

"نرمل، کیا تمھیں سُریندر سے بہت پریم ہے؟"

کتنا عجیب سوال تھا۔ نرملا نے اپنی نگاہیں اوپر اُٹھائیں اور کملا کی طرف دیکھا۔ کملا کو اپنے سوال کا جواب مل گیا۔ نرملا کی روح اس کی جھکی ہوئی آنکھوں میں سمٹ آئی تھی۔

کملا نے اپنے بازو بہن کی گردن میں حمائل کر دیئے۔

"نرمل! غم نہ کرو۔ تمھیں دُکھی دیکھکر میں بہت دُکھی ہو جاتی ہوں۔ تمھیں معلوم ہی ہے، میں تمہاری خوشی

کوئی انتہا نہیں ہوتی۔ کچھ میرا بھی تو خیال کرو۔ نرمل! اگر تم اِس طرح اپنے آپ کو گھلاؤ گی تو میرا کیا حال ہوگا؛ میں تو جیتے جی ہی مر جاؤں گی۔"

آخری فقرہ اپنا کام کر گیا۔ نرملا کے مُنھ میں زبان پیدا ہو گئی۔

"یہ نہ کہو، کملا! یہ نہ کہو۔ مگر —— کیا کروں۔ میرے بس کی بات نہیں۔"

"ایشور سے اُمید رکھو۔"

اُمید! —— آہ! مایوس و ناکام اِنسان اُمید کے سہارے ہی جیتا ہے۔ اُمید ہی اسکی آخری جائے پناہ ہوتی ہے۔ نرملا بھی ایک دُھندلی سی اُمید کو پہلو میں دبا کر کملا کی گود میں سو گئی۔ مگر کملا کو نیند نہ آئی۔

(۲)

شام کے وقت جب بابو رتن ناتھ دفتر سے تھکے ماندے لوٹے تو اُن کے چہرے پر معمول سے زیادہ افسردگی کے آثار ظاہر تھے۔ محلہ میں اُنکی بڑی قدر کی جاتی تھی۔ اِس لئے نہیں کہ وہ پڑھے لکھے، عالم فاضل تھے۔ پڑھے لکھے تو سُریندر کے باپ بابو امرچند بھی تھے۔ مگر لوگوں کے دِلوں میں اُن کے لئے وہ عزت، وہ محبت نہ تھی۔ جو بابو رتن ناتھ کی تھی۔ اِس فضیلت کی وجہ اُن کی نیک نفسی اور خلق تھا۔ وہ ہر ایک سے خندہ پیشانی سے ملتے۔ ہر ایک سے میل جول رکھتے اور حتی الوسع غریب غربا کی مدد کرنے سے بھی دریغ نہ کرتے۔ لوگ اُنھیں فرشتہ خصلت خیال کرتے تھے۔

بابو امرچند بدقسمتی سے اِن خوبیوں کے مالک نہ تھے۔ وہ اپنے آپ کو دوسروں سے بالاتر سمجھ کر سوسائٹی سے گریز کرتے۔ عوام سے راہ و رسم پیدا کرنا اُن کے لئے گناہ عظیم تھا۔ نوجوان سُریندر میں اپنے باپ کے نقائص کی بجائے بابو رتن ناتھ کے اوصاف موجود تھے۔ لوگ اُس کی تعریفیں کرتے نہ تھکتے تھے اور اُس سے مِلکر بہت خوش ہوتے۔ وہ بھی اہل محلہ کو خوش رکھنا اپنا اخلاقی فرض سمجھتا تھا۔ اسی لئے بابو رتن ناتھ سُریندر کو بہت پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔

جب بابو رتن ناتھ گھر پہونچے، تو اُن کی بیوی نے ایک ہی نظر میں اُن کی حالت کا اندازہ لگا لیا۔ آثار اچھے نہ تھے۔ وہ سمجھی کہ آج خیر نہیں۔ اتنے مغموم تو کبھی نظر نہیں آئے۔ مگر بابو رتن ناتھ کچھ کہے بغیر اپنی بیوی کے پاس سے گذر گئے۔ وہ اُنھیں اِس طرح اپنے کمرے کی طرف جاتے دیکھکر اور بھی گھبرائی۔ مگر اُن کے پیچھے جانے کی ہمت نہ کر سکی۔ جب وہ اپنی ٹوپی اور کوٹ اُتار کر برآمدے میں آئے تو اُن کی بیوی کانپ رہی تھی۔ اور اسی لئے جب اُنھوں نے بظاہر ایک لاپرواہی کے انداز سے کہا۔

"وہ تو پندرہ سو ۱۵۰۰ سے ایک پائی بھی کم لینے پر راضی نہیں ہوتا۔"

تو اُس کا کلیجہ دھک سے رہ گیا۔ اور آنکھوں کے آگے اندھیرا سا چھا گیا۔ تھوڑی دیر میں سنبھل کر کہنے لگی۔

"آپ دفتر سے تھکے ہوئے آئے ہیں۔ کرسی پر بیٹھ جائیں۔ پھر بات کریں گے۔ منھ ہاتھ تو دھو لیجئے، پانی لاؤں؟"

بابو رتن ناتھ نے سر کو خفیف سی جنبش دی مگر کوئی جواب نہ دیا۔ بیوی نے کرسی لاکر آگے رکھدی، وہ اس پر بیٹھ گئے۔ اُن کی گردن آگے کو جھک گئی۔ ان کے ہاتھ گھٹنوں پر مایوسانہ انداز میں پڑے تھے۔ نگاہیں زمین پر کسی چیز کو ڈھونڈتی ہوئی معلوم ہوتی تھیں۔

"کہاں ہیں نرمل اور کمل"؟ اُنھوں نے بدستور زمین کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

"یہیں ہونگی کہیں"؟ بیوی کا دل شدت سے دھڑک رہا تھا "آپ کہے جائیں، میں دھیان رکھونگی"۔

بابو رتن ناتھ نے ایک سرد آہ بھری "مجھے کئی بار یہ خیال ہوا کہ پچھلے جنم میں میں نے کوئی بڑا گناہ کیا ہوگا جس کے عوض آج ایسی ایسی سزائیں بھگت رہا ہوں"۔

"ایسی باتیں نہ کیجئے۔ جہاں اتنی مصیبتیں سہی ہیں۔ یہ گھڑی بھی کٹ جائے گی۔ ایشور بڑا کارساز ہے، ہم پر دیا کرے گا۔

بیوی کی بات سن کر بابو رتن ناتھ نے ایک لمحہ کے لئے سر اوپر اُٹھایا۔ اور اس کی طرف غمگین نگاہوں سے دیکھکر پھر سر کو جھکا لیا اور کئی لمحے خاموش رہے۔

"وہ اب بھی ہم پر دیا کرے گا" بالآخر اُنھوں نے بیوی کے الفاظ آہستگی سے دوہرائے، گویا وہ ان الفاظ کے معنی سمجھنے کی کوشش کر رہے تھے۔ "سات بیٹیاں اور بیٹا ایک بھی نہیں۔ بڑی دیا ہے! اور وہ بھی ایک ایسے دیس میں، جہاں بیٹی، ماں باپ کے لئے وبالِ جان بن کر آتی ہے"۔ اُنکی آواز دلی جوش سے بلند ہوگئی تھی۔

مگر اتنا کہہ کر وہ رک گئے۔ اپنے ہاتھ ملنے لگے، اور دھیمی آواز میں کہنے لگے: "مگر مجھے بیٹا نہ ہونے کا اتنا افسوس نہیں، بیٹیوں سے مجھے دلی محبت ہے۔ افسوس تو اس بات کا ہے کہ جب یہ بیچاریاں دوسرے گھر جانیکے قابل ہوجاتی ہیں تو اُن کے لئے مناسب بر ملنا محال ہو جاتا ہے۔ لڑکوں کی تو کمی نہیں، مگر لڑکے والے سمجھتے ہیں کہ اُن کے ہاتھ ایک نادر موقع آگیا۔ جس کا انھیں پورا فائدہ اُٹھانا چاہیئے۔ لڑکے کے عوض لڑکی کے ماں باپ کی کھال بھی پائیں تو اُتار لیں"۔

بیوی خاموشی سے دل کا اُبال سُنا کی۔

"نہیں" بابو رتن ناتھ پھر بولے "نہیں، میں نے ضرور کوئی گناہ کیا ہوگا۔ ورنہ یہ آفت نازل نہ ہوتی"۔

بیوی نے ہمدردانہ لہجے میں کہا "ہمت نہ ہارئیے، کوئی نہ کوئی صورت پیدا ہو ہی جائے گی۔ آج نہیں تو کل۔ آخر یہ مصیبت بھی دُور ہو جائے گی۔

"پانچ لڑکیاں بیاہ چکا ہوں"۔ بابو رتن ناتھ اپنی بیوی سے مخاطب ہونے کے بجائے اپنے آپ سے

باتیں کرتے ہوئے معلوم ہوتے تھے۔ اُن کے لئے بر تلاش کرنے میں کتنی تکلیف اُٹھائی۔ اور جب اپنی پسند کے موافق لڑکے مِل گئے تو اُن کو حاصل کرنے کیلئے قرضہ کا کتنا بار اُٹھایا۔ آج تک اُس سے سبکدوش نہ ہو سکا۔ کماتے کماتے تھک گیا ہوں۔ کمر ٹیڑھی ہوگی مگر دو لڑکیاں ابھی بیاہنے کو باقی ہیں۔ ساری عمر تو انھیں اپنے گھر بٹھا نہیں سکتا۔ مگر اب بار اُٹھانے کی ہمت نہیں رہی۔ جی چاہتا ہے کہیں بھاگ جاؤں اور وہیں زندگی ختم کر دوں۔ مگر پھر تم ــــ اور دونوں لڑکیاں ــــ" بابو رتن ناتھ کی آواز میں ہچکی پیدا ہوگئی۔

"ایسا نہ کہئے۔ ایسا نہ کہئے"۔ بیوی نے اپنے شوہر کی متغیر حالت سے ہراساں ہو کر قطع کلام کیا۔ "جو ہونا ہے ہوگا۔ آپ کیوں گھبراتے ہیں۔ نرمل اور کمل ابھی کچھ دن اور ٹھہر سکتی ہیں"۔

ان الفاظ سے بابو رتن ناتھ کے دِل کو کچھ ڈھارس ہوئی۔ سر اونچا کر کے کہنے لگے۔ "مگر نرمل کے لئے سُریندر جیسا نیک اور ہونہار لڑکا اور کہاں ملیگا؟"

"آخر سریندر کا باپ کیوں اِس طرح اپنی ضد پر اڑا ہوا ہے۔ اگر تین سَو گھٹا دے تو اُس کا کیا نقصان ہو جائے گا؟ اتنی جائداد کا مالک ہے۔ مجھے تو اُس سے یہ اُمید نہ تھی۔

"کیا بتاؤں۔ میں نے تو اپنی طرف سے کوئی کسر اُٹھا نہیں رکھی۔ آج پھر اُس کے مکان پر گیا تھا۔ مگر اُس کا مزاج کچھ ایسا دکھا ہے کہ تمھارا حال بھی نہ پوچھا۔ سریندر کے لئے وہ پندرہ سو سے کم لینے کو راضی نہیں"۔

ماں کے سینے میں غصّہ کی آگ مشتعل ہوگئی۔ اُس نے سوچا۔ "ہمیں اِتنا نہ گرنا چاہئے۔ دُنیا میں سریندر جیسے ہزاروں لڑکے ہوں گے۔ البتہ ڈھونڈنے کی مصیبت اُٹھانی پڑے گی۔ مگر یہ کوئی بات نہیں۔ نرمل میرے جگر کا ٹکڑا ہے اگر ہمیں لڑکا اچھا مل رہا ہے تو ہم بھی تو چاند جیسی بہو دے رہے ہیں۔ کیوں کسی کے پیچھے بھاگتے پھریں"۔ اپنی خیالات کی بنا پر اُس نے جواب دیا۔

"تو پھر سریندر کو بھول جاؤ۔ سمجھو کہ سریندر تھا ہی نہیں۔ اور لڑکی کیلئے کوئی اور بر ڈھونڈنا شروع کردو"۔

بابو رتن ناتھ کو اِس جواب کی قطعاً اُمید نہ تھی۔ وہ انگشت بدنداں رہ گئے۔

"تو گویا بنا بنایا کام بگاڑ دوں۔ ایسے موقع کو ہاتھ سے جانے دوں۔ سریندر جیسا لڑکا......"

"سریندر جیسے لڑکے ہزاروں، لاکھوں ہیں"۔ بیوی نے بے صبری سے قطع کلام کر کے کہا۔ "اگر ہم اپنی لڑکی کو کسی امیر گھرانے میں نہیں بیاہ سکتے تو نہ سہی۔ اگر ہم اُس کے لئے کوئی ایسا شوہر نہیں ڈھونڈ سکتے جو اُس کے آگے دَو دَو نوکر رکھے تو نہ سہی۔ میں اپنی جان سے پیاری بیٹی کو کسی غریب کے حوالے کر دوں گی۔ مگر یہ ذلّت نہ سہوں گی میں اپنی نرمل کی اِس طرح دُرگت نہ ہونے دونگی"۔

"مگر تم نہیں سمجھتیں ......"

"میں خوب سمجھتی ہوں - اگر بابو امرچند کو اپنے بیٹے پر ناز ہے - تو مجھے بھی اپنی بیٹی پر فخر ہے - میں ایک سریندر نہیں، ہزاروں سریندر اُس پر واری کر سکتی ہوں۔"

"سریندر نے تو کوئی گناہ نہیں کیا۔"

"بس اب آپ اس بحث کو جانے دیں - بابو امرچند کو جو کچھ میں نے کہا ہے بتا دیں، اور ساتھ ہی یہ بھی کہدیں کہ ایشور کی مہربانی سے ہمیں اور بہت سی جگہیں ہیں۔"

"مگر تم میرا مطلب نہیں سمجھیں - میں ......"

"اچھا کہئے - لیکن میں کہے دیتی ہوں کہ اب بابو امرچند کے بیٹے کو اپنی لڑکی نہ دونگی - چاہے کچھ ہی ہو جائے اگر وہ بیندرہ سو سے اتر کر پانچ سو پر بھی آجائیں تو میری طرف سے یہی جواب ہوگا۔"

بابو رتن ناتھ نے دل ہی دل میں بیوی کے اس فیصلے پر داد دی - وہ جانتے تھے کہ ماں کی محبت ایک اتھاہ سمندر ہے - اگر ایک بار متلاطم ہو جائے تو دُنیا کی کوئی قوت اس کے جوش کو ٹھنڈا نہیں کر سکتی - اگر ممکن ہوتا تو وہ خود اس ارادے کو عملی جامہ پہنانے کی کوشش کرتے - مگر آہ! یہ ممکن نہ تھا - وہ خارجی قوتیں جنھوں نے ان کو چاروں طرف سے گھیر رکھا تھا، اُن کو ایسا کرنے کی اجازت نہ دیتی تھیں - بابو رتن ناتھ نے اپنی بے بسی محسوس کی اور خون کا گھونٹ پی کر رہ گئے - کہنے لگے :-

"تم اپنی آخری بات کر چکیں - اب ذرا میری بات پر بھی دھیان دو - یہ تو ساری دُنیا جانتی ہے کہ میں دفتر کا ایک معمولی کلرک ہوں - مگر یہ بھی جانتی ہو کہ دفتر میں میری کتنی عزت کیجاتی ہے - میرے ساتھ کام کرنے والے مجھے محض کلرک ہی نہیں سمجھتے، وہ میری اتنی ہی قدر کرتے ہیں - جتنی کہ ایک عادل افسر کی اُس کے ماتحت کرتے ہیں - میں اپنی بڑائی نہیں کرتا، بلکہ حقیقت بیان کر رہا ہوں - دفتر میں سبھی سمجھتے ہیں کہ فارغ البال زندگی بسر کر رہا ہوں - کسی کو کیا خبر کہ میں نے کس طرح پیٹ کاٹ کاٹ کر پانچ بیٹیاں بیاہی ہیں - پانچوں بیٹیاں اچھے خاصے مالدار گھرانوں میں دی ہیں - اب نرمل کو کس طرح ایک غریب شوہر کے ہاتھوں سونپ دوں؟ لوگ کیا کہیں گے؟ میں کسی کو کیسے مُنہ دکھاؤنگا؟ اور کیا تم مجھے اس طرح شرمندہ ہوتے دیکھنا پسند کرو گی؟"

بابو رتن ناتھ نے بیوی کے چہرے پر اپنی نگاہیں گاڑ دیں اور جواب کا انتظار کرنے لگے - مگر جواب کہاں سے ملتا؟ ایک شوہر پرست بیوی کس طرح اپنے شوہر کی بدنامی گوارا کر سکتی تھی؟

"مگر" بابو رتن ناتھ نے پھر منقطع سلسلۂ کلام کو جاری کیا "مگر میں یہ ذلت اور رسوائی بھی برداشت کر لیتا اگر میرے راستے میں ایک اور رکاوٹ نہ ہوتی - میری بدقسمتی یا خوش قسمتی سے بڑے بھائی صاحب سرکاری وکیل ہیں - اور ایک شاہانہ زندگی بسر کرتے ہیں - اب اگر میں اپنی لڑکی کسی قلاش کے حوالے کر دوں تو اُس سے صرف میری آن ہی کو ٹھیس

نہ لگیگی بلکہ اُن کے نام پر بھی دھبّہ آئے گا۔ عام لوگ اُنھیں کن انکھیوں سے دیکھیں گے۔ میں تو ایک معمولی کلرک ہوں۔ سب کچھ سہہ لوں گا۔ مگر اُن کی رسوائی مجھ سے نہ دیکھی جائے گی۔"

کاغذ کی ناؤ اس وقت تک ہی اکڑی رہ سکتی ہے جب تک وہ پانی کی زد سے محفوظ رہے۔ جہاں پانی پڑا وہ بیکار ہوگئی۔ اُسے چاہے کسی رُخ مروڑ لو۔ بابو رتن ناتھ کے دلائل نے بیوی کی آنکھوں سے ایک پردہ ہٹا دیا۔ اُس نے اصلیت کی جھلک دیکھ لی اور اُس کے ارادے ایسے بہہ گئے، جیسے تیز پانی کی رَو پر گھاس پھوس۔ اپنے شوہر کے پژمردہ چہرے کو دیکھکر نیچی آواز میں کہنے لگی:۔

"تو پھر پندرہ سو کیسے پُورے ہوں گے۔ اپنے بڑے بھائی سے ہی مدد مانگ لیجئے۔"

"مجھے سب مصیبتیں منظور ہیں۔ مگر یہ نہ ہوسکیگا۔"

بیوی نے کہا۔ "پھر؟"

بابو رتن ناتھ نے ایک شکست خوردہ شخص کی طرح گردن جھکالی۔

"ایک بھکاری کو بھیک مانگنے کے سوائے اور چارہ ہی کیا ہوسکتا ہے؟"

بیوی کے کلیجے میں نشتر چُبھ گیا۔ اُس نے ایک آہ سرد بھری اور اپنی پُرنم آنکھیں شوہر کے پاؤں پر لگادیں۔

اگر اِن دونوں حرماں نصیبوں کو یہ معلوم ہوجاتا کہ ان کی ایک ایک بات کملا نے دروازے کی اوٹ میں کھڑے ہوکر سُن لی ہے تو اُن کا کیا حال ہوتا؟

(۳)

طوفان کی آمد سے کچھ عرصہ پیشتر فضا پر سکون چھایا ہوتا ہے۔ مگر آناً فاناً جب یہ سکون منتشر ہوجاتا ہے تو پھر خدا کی پناہ! یہی معلوم ہوتا ہے کہ دُنیا میں سکون کی کوئی ہستی ہی نہ تھی۔ بعینہٖ جب اِنسان پر کوئی مصیبت نازل ہونیوالی ہوتی ہے تو وہ ہشاش وبشاش دکھائی دیتا ہے۔ آس پاس کی چیزیں اُسے حسین نظر آتی ہیں اور اُسے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ فتح اُس کے سامنے کھڑی مسکرا رہی ہے اور اُس کے پاس آنے کے لئے صرف اُس کے اشارے کی منتظر ہے مگر بے خبر انسان یہ نہیں جانتا کہ یہ عارضی خوشی سراب کا دوسرا نام ہے۔

اتوار کی صبح کو جب بابو رتن ناتھ سو کر اُٹھے تو چاند کی ملکہ ابھی تختِ آسمان پر جلوہ گر تھی۔ نسیم سحری کھڑکی میں سے گذر کر آئی اور اُنھیں گدگدانے لگی۔ مگر وہ کچھ ایسے محو تھے کہ ہوا کی اٹھکھیلیاں اُنھیں بستر سے اُٹھا دینے میں ناکام رہیں۔ اُن کی آنکھیں چاند پر جا لگیں۔ اور وہ اس نظارے سے لُطف اندوز ہونے لگے۔ یکایک اُنھیں یاد آگیا کہ آج اُنھیں ایک مہم سر کرنی ہے۔ مگر اس خیال سے اُنھیں چنداں فکر نہ ہوئی۔ وہ بستر چھوڑ کر کھڑکی کے پاس آ کھڑے ہوئے، اور سوچنے لگے کہ آخر یہ کوئی ایسی آفت تو ہے نہیں کہ میں اپنے آپ کو پریشان کروں۔ ایشور نے چاہا تو آج ہی رقم پوری

کرلوں گا۔ سیٹھ رام تیرتھ بہت نیک آدمی ہیں۔ میری کہانی سُنیں گے اور مجھے مصیبت میں دیکھیں گے تو میری مدد سے دریغ نہ کریں گے زیادہ سے زیادہ یہی ہوگا کہ سُود کی شرح بڑھ جائیگی۔ مگر میری بیٹی کی زندگی تو آرام سے کٹیگی۔ زندگی رہی تو سُود اور اصل دونوں پائی پائی ادا کردونگا۔ پھر انھیں اپنی بیوی کا خیال آیا۔ عورت نہیں، وفا اور کفایت کی دیوی ہے۔ اُسکی جان اپنی بچیوں ہی میں اٹکی رہتی ہے۔ اپنی تو اُسے مطلق پرواہی نہیں۔ رُوکھی سوکھی جیسی ملے اُسی پر قناعت کرتی ہے۔ مگر بچیوں کو اور مجھے شکایت کا کبھی موقع نہیں دیتی۔ میں کتنا خوش نصیب ہوں کہ مجھے ایسی دیوی مل گئی۔ اور رکمنی! وہ معصوم بچی ہے۔ نرمل کے چلے جانے سے آدھی ہو جائے گی۔ مگر اس کے سوا چارہ ہی کیا ہے! اور پھر ایک دن ایسا بھی آئے گا کہ جب یہ معصومیت کی پُتلی بھی ہمیں چھوڑ جائے گی۔ بابو رتن ناتھ کی آنکھیں آبگوں ہوگئیں۔

مگر انھوں نے فوراً ہی اپنے خیالات کو سنبھال لیا۔ آج جب میں خوشی خوشی واپس آؤنگا اور نرمل کی ماں کو آہستہ سے مُسکرا کر بتلاؤں گا کہ کام بن گیا۔ اب نرمل کے لئے فکر نہ کرو۔ تو وہ خوشی سے پھُولے نہ سمائیگی۔ مُنہ مانگی مُراد ملے گی۔ ان خیالات نے بابو رتن ناتھ کے دل پر آب حیات کا کام کیا۔ انھیں ایسی خوشی محسوس ہوئی، جس کے وجود سے وہ اب تک بے خبر تھے۔ وہیں کھڑے ہوئے انھوں نے انگڑائی لی اور پھر چاند کی طرف دیکھا۔ اُن کی آنکھوں میں مسرت کی جھلک تھی اور لبوں پر ہلکی سی مُسکراہٹ۔

یکایک اُن کے کمرے کے دروازہ پر کسی نے زور سے دستک دی۔ ایک لمحہ کے لئے وہ کچھ حیران سے ہو گئے۔ اس وقت انھیں کبھی کسی نے آکر نہ جگایا تھا۔ اُن کی بیوی انھیں ہمیشہ کہا کرتی تھی کہ دماغی کام کرنے والوں کو زیادہ سونا چاہیئے۔ اسی لئے وہ انھیں کبھی مُنہ اندھیرے نہ جگاتی۔ دروازہ پھر شدت سے کھٹکھٹایا۔ بابو رتن ناتھ نے آگے بڑھکر کنڈی کھول دی۔ اُن کی بیوی باہر کھڑی تھی۔ مگر ایسی حالت میں کہ بابو رتن ناتھ کے اوسان خطا ہو گئے۔ بال پریشان تھے۔ آنکھوں سے خوف ٹپک رہا تھا۔ سانس پھولا ہوا تھا۔ پاؤں میں جوتی بھی نہ تھی۔

بابو رتن ناتھ کے مُنہ سے یہ الفاظ نکلے "کیوں، خیر تو ہے؟" اُن کے چہرے کی رنگت بھی زرد ہوگئی تھی۔

"میرے — ساتھ — چلئے — دیر نہ — کیجئے" بیوی نے اپنا ہاتھ کلیجے پر رکھکر کہا اور اپنے شوہر کی طرف التجا آمیز نظروں سے دیکھا۔ اور چل پڑی۔ بابو رتن ناتھ مجنونانہ اُس کے پیچھے ہو لئے۔ اسوقت اُنکی حالت بھی ناگفتہ بہ تھی۔ ایک ہی نظر میں انھیں معلوم ہوگیا تھا کہ کوئی بڑی آفت آگئی۔ ایک لحظہ پہلے وہ خوشی کی لہروں پر رقصاں تھے۔ ایک لمحہ بعد وہ غم کے گرداب میں پھنس گئے۔ اپنی بیوی کے پیچھے ایسے ہی چلے جاتے تھے جیسے کہ ایک معصوم بچہ بھرے بازار میں اپنے باپ کے پیچھے جو بہت آگے نکل گیا ہو۔

نرملا کے کمرے کے قریب جاکر بابو رتن ناتھ کی بیوی نے اپنی پوری قوت سے دروازہ کھٹکھٹایا۔ اور پھر اُن کے دیکھتے ہی دیکھتے چکرا کر زمین پر گر پڑی۔ بابو رتن ناتھ دیوانہ وار بیوی کو اُٹھانے کے لئے آگے بڑھے مگر ان کے دل میں

ایک زبردست خوف سما گیا اور انھوں نے مٹھی بند کرکے زور سے دروازے پر ضرب لگائی۔ مگر کسی نے ان کی دستک کا جواب نہ دیا۔ انھوں نے متعدد بار دروازہ کھٹکھٹایا۔ پھر پاگلوں کی طرح اپنی بیوی کے قریب دوڑ آئے اور چند لمحے زمین کی طرف تکتے رہے۔ پھر کچھ سوچ کر نیچے بھاگے اور کملا کے کمرے تک آ پہنچے۔ اس کے دروازے کھلے تھے مگر کملا نہ تھی۔ بستر لپٹا ہوا پڑا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ایک مدت سے یونہی پڑا ہے۔ بابو رتن ناتھ نے کھڑکی میں سے سر نکال کر نیچے کی طرف جھانکا۔ کوئی متنفس دکھائی نہ دیا۔ وہاں سے پھر بھاگے اور نرملا کے کمرے کے قریب آکر دم لیا۔ پھر دروازے کے ساتھ منھ لگا کر چلّا اٹھے "نرملا۔ نرملا۔ نرملا بیٹا تم کہاں ہو؟ بولتی کیوں نہیں؟ دروازہ کھولو۔ کملا تم اندر ہو؟ بیٹا دن نکل آیا۔ اٹھو دروازہ کھولو" مگر کوئی جواب نہ ملا۔

بابو رتن ناتھ کی قوتِ گویائی سلب ہوگئی۔ وہ بیٹیوں کو بلانا چاہتے تھے مگر ان کی زبان سے ایک لفظ بھی نہ نکلتا تھا۔ وہ اپنی بیہوش رفیقہ حیات سے بات کرنا چاہتے تھے مگر ان کا منھ کھلتا ہی نہ تھا۔ وہیں کھڑے ہوئے کس بیبسی کی حالت میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ادھر ادھر دیکھ رہے تھے۔ ان کی پیشانی عرق کی بوندوں سے چمک رہی تھی یکایک وہ دروازے کی طرف لپکے اور اپنے تمام جسم کے وزن کو شدت سے اس پر دے مارا۔ ایک جگر خراش صدا پیدا ہوئی۔ اور بابو رتن ناتھ دروازے سمیت کمرے کے اندر دھڑام سے جا گرے، اور گرتے ہی اپنے پاؤں پر اٹھ کھڑے ہوئے۔

ان کی آنکھوں کے سامنے ایک ایسا منظر تھا جسے دیکھکر انسان پر سکتہ چھا جاتا ہے۔ چارپائی پر دونوں بہنیں ساتھ ساتھ سو رہی تھیں۔ مگر ان کی نیند وہی نیند تھی جسے ایک دفعہ پاکر پھر کبھی کوئی نہیں اٹھتا۔ دونوں کی آنکھیں بند تھیں۔ دونوں کے لبوں پر ایک ہلکا سا تبسم کھیلتا دکھائی دیتا ہے جیسے دونوں حیاتِ ابدی حاصل کرکے مسکرا رہی ہوں۔

بابو رتن ناتھ روئے نہیں۔ ان کی آنکھوں سے ایک قطرہ بھی نہ نکلا۔ انسانی فطرت ایک سربستہ راز ہے۔ ایک ایسی گتھی ہے جس کو آج تک کوئی نہ سلجھا سکا۔ چند لمحے پہلے وہ اپنی بیٹیوں سے ملنے کیلئے انکی صورت دیکھنے کے لئے دیوانے ہو رہے تھے۔ اب جبکہ انھوں نے بیٹیوں کو اس حالت میں پایا تو آہ و زاری کرنیکے بجائے ان کے لبوں پر مہر سکوت لگ گئی۔ دلی جذبات کے وہ سرچشمے جو ایسے سانحے دیکھکر بہہ نکلتے ہیں خشک ہوگئے۔ وہ دیکھتے رہے اس منظر کو جس نے ان کے جگر کے ٹکڑے ٹکڑے کر دئے۔ اپنی ان لاڈلی بیٹیوں کو جن کے لئے وہ اپنی جان تک قربان کرنیکو تیار رہتے تھے، مگر جواب انکی آنکھوں کے سامنے بیجان پڑی تھیں۔ دفعتاً ان کی نظر میز پر رکھے ہوئے ایک کاغذ کے پرزہ پر پڑی جو ایک گلاس کے نیچے دبا ہوا تھا۔ وہ خاموشی سے آگے بڑھے اور پرچہ اٹھا لیا۔ یہ ان کی بیٹیوں کا آخری سلام تھا۔

"ماتا اور پتا جی" بابو رتن ناتھ کی دھندلی آنکھوں نے پڑھا "رنج نہ کیجئے۔ ہم نے خوب سوچ بچار کر یہ کام کیا ہے۔ کل تک ہم دونوں کی آنکھوں پر پٹی بندھی تھی۔ مگر کل شام کو میں نے آپ کی باتیں سنیں تو میری اور نرملا کی

آنکھیں کھُل گئیں۔ آپ فرشتہ صفت ہیں جو ہماری خاطر اِتنے دُکھ اُٹھائے اور کبھی شکایت کا لفظ بھی نہ نکلا۔ کاش! ہمیں پہلے ہی اِس کا علم ہو جاتا تو ہم آپ پر یہ تکلیفیں نہ آنے دیتیں۔ ایک بات آپ سے ہمیشہ چھپی رہی۔ نرمل کو شرتیندر سے پریم تھا۔ مگر وہ اپنے پریم کی خاطر اِس عمر میں اپنے پتا کے سر پر قرض کا بوجھ نہ دیکھ سکتی تھی اُسے جان دینا زیادہ آسان معلوم ہوا۔ اور جب اُس نے دِل میں یہ ٹھان لی ہے تو میں نے بھی سوچا کہ میرے باقی رہنے سے کیا فایدہ ہوگا؟ میرے لئے بھی آپ کو قرض کا بار اُٹھانا پڑیگا۔ آپ نے ہمیں بہت سُکھی رکھا۔ ایشور آپکو ہمیشہ خوش رکھے۔" کملا

اِس عبارت کے نیچے نرملا کے ہاتھ کا لکھا تھا۔ "کملا نے جو کچھ لکھا ہے حرف بحرف سچ ہے۔ میں اور کیا لکھوں صرف ایک پرارتھنا کرتی ہوں۔ آپ ہمارے لئے رنج نہ کیجئے گا۔ اور ہم دونوں ابھاگنوں سے جو بھول چوک ہوئی ہو اُس کو مُعاف کیجئے گا"۔ بدنصیب نرملا

بابو رتن ناتھ اُس گلاس کی طرف دیکھا تو کاغذ کا ٹکڑا اُن کے ہاتھ سے گر گیا۔ اُسوقت تک اُنھوں نے ضبط کا کمال دکھایا تھا۔ مگر اب اپنے آپ کو نہ سنبھال سکے۔ جذبات کے پُرشور دریا کے بند ٹوٹ گئے۔ اُن کی آنکھوں سے سیلابِ اشک رواں ہو گیا۔ سسکیاں بھرنے لگے۔ آنسو کسی طرح نہ تھمتے تھے۔ اِسی حالت میں وہ کمرے سے باہر نکل آئے۔ اور اپنی بیوی کے جسم پر جو ابھی تک بیہوش پڑی تھی گر پڑے اور پھوٹ پھوٹ کر رونے لگے۔

اُنھیں کیا پتہ تھا کہ اُن کے گھر کی وہ شمع بھی جس کی جان بخش روشنی کی اُنھیں اپنے آخری وقت میں ایسی ضرورت تھی ہمیشہ کے لئے بجھ چکی تھی۔

جب بیوی نے کوئی حرکت نہ کی تو رتن ناتھ کو ایک اور فکر دامنگیر ہوا۔ اس وقت وہ اپنی بیٹیوں کو بھی بھول گئے۔ بھاگے بھاگے گئے۔ اور پانی لاکر بیوی کے چہرے پر چھینٹے دیئے۔ اُسے بار بار پکارا، جسم کو ہلایا۔ جھٹکے دیئے، مگر سب کوششیں بے سُود ثابت ہوئیں۔ ناؤ تو مدت ہوئی سمندر کی گہرائیوں میں ڈوب چکی تھی۔ ملاح کی دوڑ دھوپ کس کام آتی؟ بابو رتن ناتھ کی دُنیا تاریک ہو گئی۔ سر پیٹ کر بیٹھ گئے۔ اور گو علانیہ اُن کی زبان سے شکایت کا ایک لفظ بھی نہ نکلا۔ مگر اُن کا دل رو رہا تھا اور کہہ رہا تھا:-

"میرے گھر میں دو پھول باقی رہ گئے تھے وہ دیکھتے دیکھتے مرجھا گئے۔ ایک شمع بچی تھی وہ بھی گُل ہو گئی۔ اب اِس اندھیر نگری میں زندگی کے دِن کیسے کٹیں گے۔



# جذباتِ ضیاؔ

(از حضرت ضیاؔ فتح آبادی)

گیت تیرے حسن کے گاتا ہوں میں
چاند کی کرنوں کو تڑپاتا ہوں میں

یہ مقامِ عشق ہے بالائے فہم
تجھ کو پاکر آپ کھو جاتا ہوں میں

منزلِ مقصود ہوتی ہے قریب
راستے سے جب بھٹک جاتا ہوں میں

ہے اِسی کا نام سعیِ زندگی
دل کو اُمیدوں سے بہلاتا ہوں میں

داستانِ دل ہے کہنے کے لئے
داستانِ دل کہے جاتا ہوں میں

بیکسی بھی تو خدا کی دین ہے
بیکسی پر اپنی اِتراتا ہوں میں

میرے استقبال کو مستی بڑھے
میکدے میں جھوم کر آتا ہوں میں

اس کے دل میں بھی ہے داغِ سوزِ عشق
چاند کو ہم داستاں پاتا ہوں میں

چھیڑتی ہے صبح جب سازِ حیات
وجد میں آتا ہوں اور گاتا ہوں میں

خود تڑپتا ہوں تڑپ کر اے ضیاؔ
اہلِ محفل کو بھی تڑپاتا ہوں میں

## رُباعی

کب شیشہ لیا جام لیا ساقی نے
آنکھوں سے فقط کام لیا ساقی نے

بے مے پیئے جب قدموں میں لغزش آئی
تو ہنس کے مجھے تھام لیا ساقی نے

گُشتہ

# ہلالِ ابرو

(از سیّد محمد الیاس رضوی اجمیری)

اے لاجوردی بام فلک سے جھانکنے والے ماہ نو! تیری رویت، بے شمار آنکھوں کا نور اور دلوں کا سرور ہے اے منازل فلکی کو بسرعت طے کرنے والے پیک تیز گام! تیرا پیکر، پژمردہ جذبات اور مرجھائی ہوئی اُمنگوں کو فرحت و تازگی کا پیام ہے۔

اے ظلمات شب میں رہبری کرنے والے خضر دیرینہ سال! تیری نمود صحرائے طلب میں بھٹکنے والے مسافروں کیلئے چشم براہ ہے یہ مانا کہ آج تو عالم اسلامی کے لئے نوید مسرت عید کے جشن و انبساط کا اعلان ہے، اور حاجیوں کے لئے اجر جمیل کی دعوت ہے، مگر تیری حالت بھی عجیب ہے، تو کبھی مسرت و انبساط کا پیامی بنتا ہے اور کبھی رنج والم کی دعوت اپنے ساتھ لاتا ہے۔ تیرا اُفق پر نمودار ہونا کبھی تو دنیا کے اہم ترین تاریخی حادثات کی یاد دلاتا ہے اور کبھی کسی آنے والے یادگار واقعہ کی خوشخبری دیتا ہے۔ بہر حال تیرا کوئی خاص مقصد نہیں معلوم ہوتا، جس طرح تیرا جسم مختلف صورتیں بدلتا ہے اسی طرح تیری ہر بات میں گوناگوں تغیرات پائے جاتے ہیں۔ یہ سچ ہے کہ تو ہمیشہ ایک حالت پر نمودار ہوتا ہے، مگر دنیا کبھی کسی آنکھ سے تجھے دیکھتی ہے اور کبھی کسی آنکھ سے اور تو بھی نہ معلوم چپکے چپکے اُن کو کیا کیا کہہ دیتا ہے اور دنیا بھی آنکھوں ہی آنکھوں میں نہ جانے کیا سمجھ لیتی ہے کہ کبھی تیرا مطلب کچھ سمجھا جاتا ہے اور کبھی کچھ!

مگر ایک محروم دید یا حرماں نصیب انسان، ہمیشہ تجھے ایک نظر سے دیکھنے کا عادی ہے اُسے نہ اس کا خیال ہے کہ تو کیا پیام لایا ہے اور نہ اس کی فکر کہ تیرے طلوع ہونے کا کیا مقصد ہے، اس کو تجھ سے صرف اس لئے دلچسپی ہے کہ تو اُن کی ابروئے خمدار سے مشابہ ہے۔

اُسے نہ ہلالِ عید کو دیکھکر مسرت ہوتی ہے نہ ہلالِ محرم اُس کے لئے غم و اندوہ کا سامان۔ اس کے نزدیک دونوں کا ماحصل ہلال ابرو کی دید ہے۔ ...... اور بس۔

ہلالِ عید می بینند و من پیوستہ ابرویت
مبارک باد بر تو عید و برمن دیدنِ رویت

# تنقید کتب

## لختِ جگر

از سید اختر علی تلہری

ہندوستان کے اُردو شعراء میں جناب صفیؔ لکھنوی کا درجہ بہت ممتاز ہے۔ غزل۔ قصیدہ۔ مثنوی۔ مسدس وغیرہ تمام اقسامِ نظم میں آپ کے کلام کا بڑا ذخیرہ موجود ہے، جسے پرکھنے والی نگاہیں نظرانداز نہیں کر سکتیں۔

میں اس وقت جناب صفیؔ کی نہ غزلیات سے بحث کرنا چاہتا ہوں اور نہ اُن کے قصائد سے۔ بالفعل میرے پیش نظر اُن کی قومی نظموں کا وہ مجموعہ ہے جو اُنھوں نے "لختِ جگر" کے عنوان سے شیعہ کانفرنس کے پلیٹ فارم سے پڑھی ہیں اور جنھیں سید منظور علی صاحب وصی، مولوی گنج لکھنؤ نے جناب ممتاز حسین صاحب جونپوری کے بسیط مقدمہ کے ساتھ شائع کر دیا ہے۔ چونکہ ان نظموں کے مخاطب شیعہ ہیں۔ اِس لحاظ سے اُن کی حیثیت "فرقہ وارانہ" ہو گئی ہے۔ لیکن یہ دیکھتے ہوئے کہ ہندوستان میں جتنی قومیں آباد ہیں۔ وہ زیادہ تر ایک ہی قسم کے معاشرتی و تمدنی آزار میں مبتلا ہیں۔ اور انھیں ایک ہی طرح کے علاج کی ضرورت ہے۔ ان نظموں کو مجموعی حیثیت حاصل ہو جاتی ہے۔ یہ ایک واقعہ ہے کہ ہندوستان کی ہر ملت کے قومی کالبد کو باہمی اختلاف۔ خود غرض رہنماؤں کی کثرت۔ کارکنوں میں خلوص و راست بازی کی کمیابی۔ حُبِ جاہ اور عدمِ ایثار کے کیڑے ہی کھائے جا رہے ہیں۔ شیعہ بھی انھیں دُکھوں میں مبتلا ہیں۔ اِس لئے اُن کی شفایابی کے لئے جو تدبیریں بتائی جائینگی وہ سب کے لئے مفید ہوں گی۔

ایسی حالت میں "لختِ جگر" کے اُن حصّوں کا مطالعہ عوام کے لئے بھی مفید ہوگا۔ اور ان مواعظ کی شاعرانہ خوبیوں نے انھیں عام دلچسپی کی چیز بنا دیا ہے۔ اور کسی خاص طبقہ کو اُس پر ملکیت جتانے کا کوئی حق نہیں ہے

شیعہ کانفرنس کے جس جس شہر میں اجلاس ہوئے ہیں، جناب صفیؔ نے وہاں کی تاریخی و جغرافیائی خصوصیتیں بھی نظم کر دی ہیں۔ اِس لئے ان نظموں میں آپ کو دہلی، کلکتہ، الہ آباد، لاہور۔ خیرپور سندھ، بمبئی، جونپور، فیض آباد، بنارس اور آگرہ وغیرہ کے بہت سے دلکش تاریخی و جغرافیائی نقشے بھی دستیاب ہو جائیں گے۔

"لختِ جگر" کے یہ حصّے بیانیہ نظم "Descriptive Poetry" کے تحت میں آتے ہیں۔ اور اِس صنفِ نظم کو کامیابی سے لکھنے کے لئے ایک شاعر میں جن خصوصیتوں کا پایا جانا ضروری ہے وہ جناب صفیؔ میں پورے طور سے

پائی جاتی ہیں۔ الفاظ و محاورات کے بڑے ذخیرہ کے علاوہ موقع کی مناسبت سے جن لفظوں کے استعمال کی ضرورت ہوتی ہے، اُن کے انتخاب کا بھی انھیں پورا سلیقہ حاصل ہے۔ گوناگوں تشبیہوں اور استعاروں پر بھی انھیں قدرت ہے۔ اُن کی زبان میں بھی شیرینی اور بیان میں خاص لطافت ہے۔ یہی وجہ ہے کہ صفی نے مختلف شہروں کے جو تاریخی مُرقعے کھینچے ہیں، اُنمیں خاص دلکشی و دلآویزی پیدا ہوگئی ہے۔

آگرہ کے اجلاس کانفرنس کے سلسلے میں جو نظم کہی گئی ہے اُسمیں تاج کا بیان قابل دید ہے ؎

سبزہ زارِ آگرہ، اے خطۂ مینو سواد　　ہر عمارت ہے تری اک جنت ذات العماد
خاص کر وہ تاج، فی الواقع جو ہے تاج البلاد　　جنت شدّاد بھی جس کی کنیز خانہ زاد
دیکھ کر سیر اس کی دُنیا سے گذرنا سہل ہے
مقبرہ ایسا جو مل جائے تو مرنا سہل ہے

وہ صفائے بام و در جس پر پھسلتی ہے نظر　　وہ لطافت گرد جس کے سامنے آبِ گہر
وہ صباحت، زرد جس سے عارضِ شمس و قمر　　شیشۂ دل میں سما جائے نزاکت اِس قدر
موم پتھر بن گیا اللہ رے گل کاریاں
پھول میں نازک رگیں پتی میں نازک دھاریاں

اے زہے صناعیِ صناعِ صنعت آفریں　　تاج یا ترشا ہوا مُہرِ سلیماں کا نگیں
منفعل رو کار سے تحریرِ چشمِ سرمگیں　　سنگِ موسیٰ کے حروف اور سنگِ مرمر کی زمیں
نور و ظلمت میں بہم جب خوب گاڑھی چھن گئی
آنکھ کی پتلی سفیدی میں سیاہی بن گئی

مُرتفع در، خوشنما محراب، کتبہ دل پسند　　اے خوشا طالع جو اسکی دید سے ہو بہرہ مند
شانِ خط صید نظر کے واسطے گویا کمند　　تحت سے تا فوق کل حرفوں کے یکساں جوڑ بند
اک عبادت ہے نظارہ اس نشیمن گاہ کا
جوشن بازو ہے درسورہ کلام اللہ کا

سُرخ پتھر کی زمیں دو ز ایک نہر مستطیل　　صدر دروازہ سے کرسی تک بعنوان جمیل
بیچ میں ایک حوض یا کوثر بروئے سلسبیل　　صاف جس کی سیڑیاں ترشا ہوا دندانِ فیل
دیکھیے زینوں پہ چڑھ کے خود پسندی حوض کی
نہر کی پستی پہ ہنستی ہے بلندی حوض کی

نہر کے دونوں طرف سرو گلستانِ بہار کہکشاں کے پہلوؤں میں سبز پوشوں کی قطار
حوض میں فوارے اور اُن سے یہ معنی آشکار صورتِ آبِ رواں ہے ہستی ناپائدار

ہے ترقی سے تنزل پر زمانہ دیکھ لو

اہلِ ہمت یوں لٹاتے تھے خزانہ دیکھ لو

روئے گیتی کے لئے یہ تاج ہے تاج الشرف ماہ کامل میں کلف۔ ہر برج اسکا بے کلف
جوشش زن موجِ بہار لالۂ و گل ہر طرف گل بھی غنچے بھی صراحی در بغل ساغر بکف

مستیوں کے زور میں ہشیاریاں بھولی ہوئی

نرگس شہلا کی آنکھوں میں شفق پھولی ہوئی

لطفِ نظارہ یہ کہتا ہے شب مہتاب میں کیا حباب اُٹھا ہوا ہے چشمۂ سیماب میں
ماہ نخشب سے کہیں بہتر ہے آب و تاب میں عقل پھنس جاتی ہے جسکو دیکھکر گرداب میں

پھوٹ پڑتی ہے نگینوں کی تو آتا ہے نظر

بے جھپک چوٹیں ستارے کر رہے ہیں ماہ پر

آگرہ کے تاج کی بہت سی شاعرانہ تصویریں نظر سے گذری ہیں۔ لیکن صفیؔ نے چند شعروں میں جو اسکا نقشہ اُتار دیا ہے، اُس کی دیدہ زیبی کا کیا کہنا۔ بنارس کانفرنس کے سلسلہ میں دو بندوں کے بعد شاعر کہتا ہے:۔

ہے لبِ دریائے گنگ ایکی بہار آئی ہوئی کو ترا آشاموں کی ہر سو چھاؤنی چھائی ہوئی
ہر طبیعت حسن کے منظر پہ لہرائی ہوئی لب پہ اک موجِ تبسم آنکھ شرمائی ہوئی

ڈوب کر کیونکر نکلتے ہیں ستارے دیکھ لو

یہ تماشا آؤ گنگا کے کنارے دیکھ لو

روئے گنگا جسپر کاشی خوشنما تعمیر ہے خطِ قوسی میں سر جدول یہی تحریر ہے
پُل ہلالِ عید گنگا صاف جوئے شیر ہے یا بتوں کے ابروِ پیوستہ کی تصویر ہے

آسماں تھا فتنہ بازی میں جو مشہور جہاں

سرزمین حسن نے کھینچی ہے غمزے کی کماں

ہے حصارِ عافیت کی پشتباں اس پل کی نیو سینہ تانے یا ہے مست خواب راحت کوئی دیو
پیکر کاشی پہ ہے کیا خوشنما آڑا جینو ہے کہیں نہر ہر لب ساحل کہیں پر شیو شیو

سنیاسی سانڈ، رانڈیں گھاٹ پر کی سیڑھیاں

آفتِ جاں، دشمنِ دین ہیں یہی سب الاماں

چشمِ بددور اُف بنارس کیا ہی بانکا شہر ہے ہر ادا مہوش حسینوں کی یہاں کے قہر ہے
غیرتِ کشمیر ہے یہ انتخاب دہر ہے ہر گلی کوچہ میں جاری حسن کی اک نہر ہے
صاف ہیں شفاف ہیں کتنے یہاں کے بتکدے
ہیں ہر دم دلہن کی طرح پھولوں میں لدے

وہ دھوندلکا صبح کا وہ دور تک گنگا کا پاٹ وہ کگاروں سے نمایاں جابجا پانی کی کاٹ
وہ پریزادوں کے جمگھٹ سے پرستاں راج گھاٹ دل بہل جائے جو انساں کی طبیعت ہو اُچاٹ
اُتریں پانی میں گجر دم روز کا معمول ہے
ہر حسیں نازک بدن گویا کنول کا پھول ہے

دیکھ لو آب رواں میں حسن دلکش کی بہار صاف سینوں سے جوانی کی اُمنگیں آشکار
جال پھیلائے ہوئے پانی پہ زلف تابدار بال کا باندھا چلا آتا ہے جس میں خود شکار
جھوم کے اُٹھی جہاں گھنگھور متوالی گھٹا
دیکھنا برسائے گی موتی یہی کالی گھٹا

شیعہ کانفرنس کا پہلا اجلاس خسرو باغ الہ آباد میں ہوا تھا۔ چنانچہ شاعر معجز بیان نے اُس کے مختلف مناظر کی بھی جو تصویریں کھینچی ہیں، انھیں دُنیائے ادب کبھی فراموش نہیں کر سکتی ؎

باغ یہ واقع ہے اسٹیشن سے تھوڑی دُور پر دید کے قابل ہیں اُس کے خوشنما دیوار و در
چار دیواری اگر دیکھیں تو آتے ہیں نظر مختلف پتھر کے ٹکڑے وصل یوں باہمدگر
جس طرح دلق گدائے تارک دُنیائے زشت
اپنے گھوپے میں چھپائے ساز و سامان بہشت

سبز بیلوں کے گھنے پتوں سے پھاٹک سبز پوش جس طرح آنچل عروسانِ حسین کے زیب دوش
کیاریاں پھولوں کی کثرت سے دکانِ گلفروش رنگ بنکر پھوٹ نکلا ناصیہ کے دل کا جوش
اہلِ دل کے حوصلہ کی طرح اتنا بڑھ گئیں
دیکھتے ہی دیکھتے پھاٹک پہ بیلیں چڑھ گئیں

گوشے چاروں دیکھئے اس باغ خلد آثار کے سُنئے خاموشی سے قصے ہر در و دیوار کے
مقبرے شاکی ہیں دَورِ چرخ کجرفتار کے مٹ گئے ہیں جابجا سے حرف تک اشعار کے
کون کس کی قبر ہے کوئی پتہ چلتا نہیں
مدتیں گذریں چراغ اُن پر کبھی جلتا نہیں

ہے خزاں کے رنگ میں ڈوبی یہاں کی ہر بہار　　یہ اندھیری قبر اُف یہ پردۂ شبہائے تار
کیا کریں زندانیانِ خاک ہیں بے اختیار　　آ نہیں سکتی، نہ آ، اے شمع بالائے مزار

کچھ نہ کچھ گورِ غریباں پر بھی ساماں ہو گیا
چار تارے چرخ سے ٹوٹے چراغاں ہو گیا

خوب ہم نے اِس تمھارے باغ کی دیکھی بہار　　شاخ در شاخ اسکی راہیں اور سڑکیں پیچدار
ہے کہیں پھولوں کا اک تختہ کہیں پر سبزہ زار　　کھینچتا ہے دامن نظارہ ہر نقش و نگار

ہے کہیں کچھ خم کہیں سیدھا گیا ہے راستہ
ٹہنیاں ترشی ہوئی آراستہ پیراستہ

کسقدر باقاعدہ ہے ہر چمن کا عرض و طول　　دائرہ کوئی نہ کوئی زاویہ جس میں فضول
صورتِ اشکال اقلیدس نہایت با اصول　　آنکھ میں جس طرح پتلی اُس طرح تھالے میں پھول

دیکھ کر مسرور ہوتا ہے دلِ اندوہگیں
قرۃ العین چمن ہے نرگسِ شہلا نہیں

جونپور کے جغرافیائی و تاریخی خصوصیات کا نقشہ کھینچتے ہوئے گومتی کا ذکر آگیا ہے۔ اِس سلسلہ کا ایک بند اپنی شاعرانہ ندرتِ تخیل کے لحاظ سے سُننے کے قابل ہے، فرماتے ہیں ؎

منتخب دو سبزہ زاروں میں رواں اک آبجو　　بادہ کش دو ایک کاسے میں زلالِ آرزو
ایک شفاف آئینہ دو مہوشوں کے روبرو　　دیکھئے نقشہ تو شہر جونپور و لکھنو

ایک دریا پر بسے ہیں شانِ ساحل ایک ہے
دل بظاہر ہیں جدا لیکن رگِ دل ایک ہے

صفیؔ صاحب نے اِن نظموں میں اس کا بھی لحاظ رکھا ہے کہ جس مقام پر یہ نظمیں پڑھی جائیں۔ اُن میں وہاں کی مخصوص مشہور ہستیوں کا تذکرہ بھی آجائے۔ چنانچہ الہ آباد کے دوسرے اجلاس میں جو نظم پڑھی ہے، اُس میں فرماتے ہیں ؎

ہے مثل راجہ کے گھر میں موتیوں کی کیا کمی　　زیب معدن میں جواہر لال موتی لال جی
فرد ہیں فرد یں یہ دونوں، ان سے زینت شہر کی　　ڈاکٹر سپرو کا انصافاً نہیں ہے مثل بھی

بے تعصب، خوش دماغ، آئینہ دل، منصف مزاج
فخر ملت، فخر ملک، اُردو ادب کے سر کا تاج

لاہور کی کانفرنس میں جو نظم پڑھی ہے اُسمیں وہاں کے تمام مقامات کا تذکرہ کرتے ہوئے اقبال مرحوم کے متعلق فرماتے ہیں ؎

کون لاہور انتخاب کشور ہندوستاں ۔۔۔ تربیت گاہِ سر اقبال افتخارِ شاعراں

خضرِ ملت، فلسفیِ عصر، ادیب نکتہ داں ۔۔۔ ہر ترانہ جس کا اک بانگ درائے کارواں

آسماں پیوند شعروں کے مضامین بلند

شوکت الفاظ سے شانِ تخیل چار چند

اجلاسِ کلکتہ میں جو نظم پڑھی ہے اُس میں فرماتے ہیں ؎

کون کلکتہ جہاں ہے شاعر نامی ٹیگور ۔۔۔ جس کے میدان تخیل کا نہیں کچھ اور چھور

طبع موزوں میں بھرا ہے دستِ قدرت نے وہ زور ۔۔۔ حسن معنیٰ اُس پہ صدقے چاند پر جیسے چکور

دیکھئے جو نظم وہ ڈوبی ہوئی تاثیر میں

جادوِ بنگالہ سے بڑھ کر کہیں تسخیر میں

اصل یہ ہے کہ جناب منفیؔ کی جدت پسند طبیعت نے اِن نظموں کی چمن بندی میں شاعرانہ عرق ریزی سے کام کیا ہے جس وہ صحیح معنوں میں ادب و شاعری کے چہرے کے نکھار کا سامان ہوگئی ہیں۔

---

## رباعیاتِ خیام کا ہندی ترجمہ

رباعیات کی روز افزوں شہرت نے خیام کو غیر فانی بنادیا ہے۔ دُنیا کی قریب قریب ہر زبان میں ان کا ترجمہ ہوگیا ہے۔ ہندی میں بھی ان کے بیسوں ترجمے ہو چکے ہیں۔ زیادہ تر فٹزجیرالڈ کے انگریزی ترجمہ ہندی میں کئے گئے ہیں مگر منشی اقبال ورما سحرؔ ہتگامی نے اصل فارسی سے ۴۴۴ رباعیات کا ہندی ترجمہ کیا ہے۔ اور اِس نادر مجموعہ کو انڈین پریس الہ آباد نے خاص اہتمام سے دبیز خوبصورت کاغذ پر تصویر دار حاشیہ کے ساتھ شائع کیا ہے۔ مُصنف کی تصویر کے علاوہ ۲۰ خوبصورت سہ رنگی تصویریں بھی دیگئی ہیں۔ اور ہر تصویر کے مقابل اُس کے متعلق رُباعی کا ہندی ترجمہ درج کردیا گیا ہے۔ سحرؔ صاحب اِس سے پہلے (سعدیؒ کی کریما وغیرہ) کئی اُردو فارسی کی کتابوں کا ترجمہ کر چکے ہیں۔ اِس ترجمہ میں سنسکرت کے مشکل الفاظ اور محاورات کی بھرمار نہیں ہے اور ہر رُباعی میں رنگینی اور روانی کے ساتھ ساتھ اصل مفہوم کا پورا خیال رکھا گیا ہے۔ سحرؔ صاحب نے شروع میں خیام کے سوانحی حالات بھی درج کردئے ہیں جو تحقیق سے فراہم کئے گئے ہیں۔ کتاب کا حجم تقریباً ڈیڑھ سو صفحات ہے۔ کاغذ، چھپائی اور جلد سب نہایت خوبصورت ہے۔ قیمت صرف چار روپیہ۔ ملنے کا پتہ:- بیجر بُک ڈپو، انڈین پریس الہ آباد۔

# رفتار زمانہ

## (ممالک غیر)

سیاسیات یوروپ | یوروپ کا امن ابھی تک خطرے میں ہے کیونکہ اس وقت بین الاقوامی تنازعے صلح وصفائی کے ساتھ طے نہیں ہو سکے۔ اسپین کا قضیہ طے ہو جانے پر فضا بہت کچھ متغیر ہو جائے گی۔ ڈیڑھ ہفتے پہلے جو خبریں آ رہی تھیں۔ اُن سے یہی مترشح ہوتا تھا کہ یہ خانہ جنگی جلد طے ہونے والی نہیں۔ کیونکہ باغیوں کی فتوحات کے بعد ہی یہ خبر بھی آجاتی تھی کہ جمہوری فوجوں نے پھر اپنے قدم جمالئے ہیں۔ مگر مسٹر چیمبرلین کے سفر روم کے بعد اسپین میں باغیوں کی فتوحات کا سلسلہ پھر زور وشور سے شروع ہو گیا۔ دریائے ایبرو تمامتر باغیوں کے قبضہ میں آچکا ہے۔ باغی فوجیں صوبہ بارسیلونا میں داخل ہو کر صدر مقام بارسیلونا میں داخل ہو چکی ہیں۔ جمہوری حکومت پہلے ہی سے بارسیلونا سے منتقل ہو گئی تھی۔ جس تیز رفتاری سے باغی اسپین کی تسخیر میں کامیاب ہو رہے ہیں اُس سے یہی اندازہ ہوتا ہے کہ ہفتہ عشرہ میں جمہوری فوجوں کی مدافعت مجبوراً ختم ہو جائے گی۔ لیکن سرکاری فوجوں کے سکنڈ جنرل نے اعلان کیا ہے کہ جنگ اس وقت تک جاری رکھی جائے گی، جب تک اسپین کا ملک اسپین کے باشندوں کے لئے بالکل محفوظ نہ ہو جائے گا۔ باغی فوج کے سردار اعلیٰ اعلان کر رہے ہیں کہ وہ اسپین میں امن قائم کرانے کی فکر میں ہیں۔ لیکن جنرل موصوف لکھتے ہیں کہ ہم اب ایسے مرحلے پر پہونچ گئے ہیں جب دُنیا کے سامنے ایک خوفناک سانحہ رونما ہونے والا ہے

سائینور نیگرین وزیراعظم نے بھی اہل اسپین کو مخاطب کرتے ہوئے ایک تقریر میں کہا ہے کہ دشمنوں کی یہ اُمید کہ بارسیلونا کے فتح ہوتے ہی جمہوری اسپین بھی فتح ہو جائے گا ایک بار پھر ناکام ہو کر رہے گی۔ کیونکہ اسپین اب بھی اپنے دشمنوں کا موثر طریقے پر مقابلہ کرنے کو تیار ہے۔ بہرحال جب تک ہمیں کوئی اُمید نہ دلا سکتا تھا میں خاموش رہا۔ آج میں یقین دلاتا ہوں کہ ہم لوگ قطعی محفوظ ہیں۔

بہرحال اِن دلیرانہ اعلانات سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ اس نابرابر کی لڑائی اور آئے دن کی مصیبتوں پر بھی اسپین کے شیدائیان جمہوریت کے دم خم میں کوئی کمی نہیں آئی ہے۔ جنرل فرانکو اٹلی وجرمنی کی مدد سے اسپین پر ظاہری فتح حاصل کر لیں۔ لیکن اسپین کی ہمت اور جمہوریت پسندی ابھی تک قائم ہے اور کیا عجب ہے کہ اب بھی ہٹلر اور مسولینی کے منصوبے پورے نہ ہو سکیں۔

مسٹر چیمبرلین کا روم پہونچنا اور جنرل فرانکو کی یکایک پیشقدمی ممکن ہے اِن دونوں واقعات میں کوئی تعلق نہ ہو

اور ان دونوں کا ایک وقت میں ہونا محض اتفاقیہ بات ہو۔ لیکن بعض لوگوں کا خیال ہے کہ عجب نہیں وزیر اعظم برطانیہ نے اٹلی کی رضاجوئی کے لئے اسپین کو اٹلی کی نذر کر دیا ہو۔ بہرحال اُن کے لئے یہ ایک معمۂ لاینحل ثابت ہو رہا ہے کہ کس طرح اٹلی کی تالیف قلب کی جائے۔ یہی ایک صورت تھی کہ برطانیہ فرانس پر دباؤ ڈال کر اس سے طوعاً و کرہاً بندرگاہ جیبوتی، ملک ٹیونس اور جزیرہ کارسیکا کی واپسی کا معاملہ اٹلی کے خاطر خواہ طے کرادے۔ لیکن فرانس پہلے ہی اعلان کر چکا تھا کہ ایک انچ زمین بھی وہ اپنے حریفوں کے حوالہ نہ کرے گا۔ سفر اٹلی کے دوران میں برٹش وزیر اعظم سے فرانس کے وزراء نے یہ بات گوش گذار کر دی تھی کہ وہ اٹلی اور فرانس کے مابین صلح وصفائی کرانے کی خواہ مخواہ زحمت گوارا نہ کریں لہذا اس کے سوائے اور صورت ہی کیا نکل سکتی تھی کہ اسپین کو مسولینی کے حوالے کرکے اُس کی خوشنودی حاصل کیجائے اور بحیرۂ روم میں برطانوی مفاد کے تحفظ کی ضمانت کرلیجائے۔

مسٹر چیمبرلین اور مسولینی کی اس تازہ ملاقات کی بابت شائع شدہ سرکاری بیان سے تو صرف یہی ظاہر ہوتا ہے کہ اٹلی نے وزیر اعظم چیمبرلین اور اُن کے رفیق لارڈ ہیلیفکس وزیر خارجہ برطانیہ کی خاطر مدارات کا بڑی دھوم دھام سے اہتمام کیا۔ لیکن اس سے کہیں زیادہ وسیع پیمانہ پر پچھلے سال ہر ہٹلر کا خیر مقدم کیا گیا تھا۔ کہتے ہیں کہ اُس موقعہ پر پبلک مظاہروں پر پچاس لاکھ پونڈ کی رقم کثیر صرف کی گئی تھی۔

اس میں شبہ نہیں کہ اس وقت سیاسی بساط میں ہٹلر جیسا کوئی دوسرا سیاناشاطر نہیں ہے۔ اب ہٹلر کی کامیابیوں کو دیکھکر مسولینی نے بھی اپنی ہوس کے پر پرزے نکالنا شروع کئے ہیں۔ چنانچہ فرانس سے اپنے سابقہ مقبوضات کی واپسی کا مطالبہ اسی ہوس کا نتیجہ ہے۔ مگر مسولینی ابھی اسی ادھیڑ بن میں ہے اور چیمبرلین سے ربط وضبط بڑھانے کی فکر میں مصروف ہے کہ ہٹلر بھی جو سیاسی سازش کا ماہر کامل اور اپنی ضرورت پر دوسروں سے کام نکالنے میں طاق ہے، روس کے خلاف اعانت حاصل کرنے کے لئے پولینڈ سے سازباز کر رہا ہے۔ چنانچہ پولینڈ اور جرمنی کے درمیان معاہدہ ہوگیا ہے جس کی رُو سے جرمنی پولینڈ کی حفاظت کرے گا اور پولینڈ نوآبادیات کی واپسی کے متعلق جرمن مطالبات کی حمایت کریگا۔ ہنگری بھی عنقریب ہی اشتراکیت کے خلاف معاہدہ پر دستخط کرکے جرمنی، اٹلی اور جاپان کا رفیق بننے والا ہے۔ غرض جرمنی مشرقی یوروپ میں سرعت کے ساتھ اپنا اثر، تسلط واقتدار بڑھاتا چلا جاتا ہے۔ یہ واقعہ ابھی تازہ ہے کہ روس اور رومانیہ میں یہ معاہدہ ہوا تھا کہ اگر روس کو چیکوسلاویکیا کی مدد کے لئے جانا پڑا تو رومانیہ روسی فوجوں کو اپنے ملک سے گذرنے کے لئے پانچ میل چوڑا راستہ دیدیگا۔ لیکن چیکوسلاویکیا کے قضیہ میں فرانس وغیرہ ملکوں نے جو بیست ہمتی دکھائی اُس کے بعد سے رومانیہ کو فرانس کی رفاقت سے جو تقویت حاصل تھی وہ باقی نہ رہی اور اب وہ بھی عجب کشمکش میں پڑ گیا ہے۔ اگر وہ جرمنی کے دائرۂ اتحاد میں داخل ہوتا ہے تو خواہ مخواہ اپنے نزدیک ترین پڑوسی روس کی دشمنی مول لیتا ہے لیکن ہٹلر بتدریج مستقل مزاجی کے ساتھ اپنا رسوخ

بڑھا رہا ہے، اور مشرقی یوروپ میں شاطرانہ چالیں چل رہا ہے۔ سرِدست وہ دو ہزار میل طویل ایک شاہراہ بنانیکی فکر میں ہے جو متعدد سڑکوں کا مرکز ہوگی۔ جن کے ذریعہ ہٹلر جنوبی مشرقی یوروپ میں تجارتی لین دین کے معاہدوں پر عمل درآمد کریگا۔ جرمنی ریاستہائے بلقان سے کچا مال لینا چاہتا ہے اور اُس کے عوض وہ اُنھیں ایسی سڑکیں بنانیوالی مشینیں بہم پہونچانے کا وعدہ کر رہا ہے۔ جن سے حیرت انگیز تیزی کے ساتھ موٹروں کے لائق سڑکیں بن جاتی ہیں۔ یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ دریائے رائن وڈانیوب کی نہر[1] مکمل ہوجانے پر لندن سے راٹرڈم تک تمام تجارتی مال ایسی آسانی سے آجا سکیگا۔ جیسا کہ اِس وقت وآینا سے آتا جاتا ہے۔

پُرانی جرمن نوآبادیات کی واپسی کے مسئلہ کے متعلق جرمن پریس کی یہ رائے ہے کہ اگر برطانیہ اِن نوآبادیات کے عوض دوسری نوآبادیات دے کر معاملہ چکانا چاہے تو جرمنی کو اس کی یہ تجویز قبول کرلینا چاہئے مگر اس کے ساتھ ہی جرمنی کو اِس بات کی پوری آزادی ملنا چاہئے کہ وہ اُن نوآبادیات میں اپنے بحری مستقر قائم کرے۔

برطانیہ اپنے اسلحۂ جنگ کی توسیع میں بڑی عجلت کے ساتھ ترقی کر رہا ہے۔ جرمنی بھی اِس دوڑ میں پیچھے رہنا نہیں چاہتا۔ مگر اُسے مالی مشکلات درپیش ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ہٹلر اس کے لئے جائز و ناجائز طریقہ سے روپیہ اکٹھا کرنے کی تدبیریں رہا ہے۔ اِسی لئے وہ جرمن یہودیوں سے آٹھ کروڑ چالیس لاکھ پونڈ کا خون بہا طلب کرچکا ہے۔ اور رومن کیتھولک گرجاگھروں کی بیش قیمت جائداد بھی ضبط کرنے کی فکر میں ہے۔ چنانچہ پادریوں کو اندیشہ ہورہا ہے کہ کہیں اُنھیں بالکل جائداد ہی سے محروم نہ کردیا جائے۔ جرمنی میں ہر قسم کے ٹیکسوں میں انتہائی اضافہ ہوچکا ہے۔ اب لوگوں سے غالباً ان کے سرمایہ کا ایک معقول جُزو بطور ٹیکس لینے کی پالسی پر عمل ہونے والا ہے۔ چنانچہ جرمنی کے تجارت پیشہ لوگوں کو اِس کا اندیشہ ہورہا ہے۔

امریکہ اور جرمنی میں بھی کشیدگی بڑھ رہی ہے۔ دونوں ممالک نے اپنے اپنے سفیر واپس بُلالئے ہیں۔ گو امریکہ اور جرمنی کے مفاد ایک دوسرے سے متضاد ہیں اور ان کا کسی بات میں کوئی تنازعہ باہمی نہیں ہے تاہم پریسیڈنٹ روزولٹ نے یہودیوں کے ساتھ ہٹلر کے ظالمانہ سلوک پر سخت ناراضگی کا اظہار کیا ہے۔ جس سے اُس کو سخت رنج پہونچا ہے۔ پریسیڈنٹ روزویلٹ کو خوف ہے کہ کہیں آمریت زور پکڑ کے جمہوریت کے نصب العین کو ایسا ضرر نہ پہونچادے کہ امریکہ کو بھی دھکا لگے۔ دوسرے وہ جاپان کے ساتھ جرمنی کی دوستی کو بھی پسندیدگی کی نگاہ سے نہیں دیکھتے۔ جاپان سے امریکہ کو بھی خطرہ ہے۔ چنانچہ اہلِ امریکہ کو جزیرہ فلپائن کی حفاظت کی فکر دامنگیر ہے۔ امریکہ اُن فوائد کو بھی قائم رکھنا چاہتا ہے جو اُسے مشرقِ بعید میں حاصل ہیں۔ چنانچہ مسٹر روزولٹ نے بحرِ اوقیانوس اور بحرالکاہل میں نئے بحری بیڑے قائم کرنا تجویز کئے ہیں۔ چنانچہ ۶۵ کروڑ ڈالر کے صرفہ سے گوآم کی بندرگاہ کی قلعہ بندی کیجائیگی۔

[1] Rhine – Danube Canal.

جس سے جاپان کو بھی امریکہ سے بدظنی ہو رہی ہے۔

**چین وجاپان** ادھر کئی مہینوں سے جاپان کی جنگی کاروائی مدہم رہی مگر اب پھر بڑے زور شور سے کاروائی شروع کردی گئی ہے چنانچہ حال ہی میں جنوبی چین کے دو بڑے شہروں پر ہوائی جہازوں سے بمباری کی گئی۔ جاپان کی حکومت میں جو تبدیلی حال میں ہوئی ہے۔ اُس کی وجہ یہی معلوم ہوتی ہے کہ جنگ چین کے متعلق وزرائے جاپان کی پالسی کامیاب پالسی نہیں سمجھی گئی اور اب جو فوجی وزارت برسر اقتدار ہوئی ہے اُس نے مصمم ارادہ کرلیا ہے کہ جاپان کے تمام ذرائع اس جنگ پر صرف کردئے جائیں اور جس طرح سے ممکن ہو نئی سرگرمی اور مستعدی کے ساتھ لڑائی جاری کرکے نتحیابی حاصل کیجائے۔ اِس میں شُبہ نہیں کہ جاپان کی نئی وزارت کے سامنے بڑی مشکلات حائل ہیں۔ اسوقت گورنمنٹ جاپان پر تقریباً سترہ ارب ین (yen) کے قرض کا بار ہے جو قریب قریب اسی جنگ کے جاری رکھنے کیلئے لیا جاچکا ہے۔ نئے بجٹ میں جاپان کے جنگی اخراجات کا اندازہ تقریباً ۵۹ کروڑ پونڈ لگایا گیا ہے۔ رقم مذکور علاوہ دیگر اخراجات کے جنگ پر صرف کی جائے گی۔ قرض کے علاوہ ٹیکسوں میں بھی جو اضافے ہو رہے ہیں۔ اہلِ جاپان انھیں عرصہ دراز تک برداشت نہ کرسکیں گے۔ اسوقت جاپان کی تجارت بھی روبہ تنزل ہے۔ چنانچہ جاپانی مال کی برآمد بتدریج گھٹ رہی ہے۔ بین الاقوامی سیاسیات میں جاپان کے لئے پیچیدگیاں پیدا ہورہی ہیں۔ امریکہ، جرمنی و جاپان دونوں کے خلاف علانیہ غم وغصہ کا اظہار کر رہا ہے۔ چینیوں نے بھی نئے طرز سے جنگ شروع کی ہے یعنی کسی خاص مقام پر جم کر لڑنے کے بجائے اُنھوں نے کُل ملک کو میدانِ جنگ بنادیا ہے۔ چنانچہ ناممکن نہیں کہ کچھ عرصہ تک معرکہ آرائیوں کے بعد جاپان کے حوصلے پست ہونے لگیں۔ کیونکہ چین میں فتح حاصل کرنے اور مفتوح علاقوں پر تسلط جمانے میں جاپان کو ایسے غیر معمولی اخراجات کا بار اُٹھانا پڑ رہا ہے جنکی وجہ سے جاپان کیلئے مفتوحہ علاقہ جات نفع بخش ثابت ہونیکے بجائے گھاٹے کا سودا ثابت ہو رہے ہیں۔ چینیوں نے یہ بھی اعلان کیا ہے کہ جاپان میں نئی وزارت کتنی ہی انتہا پسند کیوں نہ ہو ہم اُس کی کوئی اہمیت نہیں سمجھتے۔ کیونکہ ہم آخر دم تک لڑنے کے لئے تیار ہیں۔ چنانچہ مسٹر وانگ چنگ وی کو جنھوں نے صلح کی تجویز پیش کی تھی، پارٹی سے نکال دیا گیا ہے۔

بہرحال ۱۹۳۸ء جنگ اور امکاناتِ جنگ میں گذرا۔ اور اسپین۔ چین۔ آسٹریا۔ چیکوسلاویکیا۔ میونخ۔ پولینڈ۔ ہنگری۔ جرمنی اور فلسطین سبھی جگہ لڑائی کا خلفشار رہا۔ اب نئے سال یعنی ۱۹۳۹ء کا بھی ایک مہینہ ختم ہوچکا ہے۔ مگر آثار سے یہی دکھائی پڑتا ہے کہ اِس سال بھی زمانہ کی گردش جنگ اور امکاناتِ جنگ ہی پر مشتمل رہے گی۔ سالِ رواں میں اکثر ملکوں میں اندرونی بدامنی پھیلنے کے امکانات بھی نظر آرہے ہیں۔ کیونکہ اس مجنونانہ اسلحہ بندی میں ٹیکسوں کا بار حد سے زیادہ بڑھ رہا ہے۔ عام طور پر لوگوں کی آمدنی میں کمی ہو رہی ہے بلکہ عوام کو روٹی کے لالے پڑ رہے ہیں۔ یہی حالات بے چینی بلکہ بدامنی کا پیش خیمہ ہوتے ہیں۔

# ہندوستان

**عام خواندگی** ہمارے ملک کی تمام مصیبتوں کا سبب یا تو مفلسی ہے یا عام جہالت و ناخواندگی۔ اس لئے خوشی کی بات ہے کہ صوبہ کی موجودہ حکومت نے ناخواندگی کی بلا دور کرنے کی کوشش شروع کر دی ہے۔ چنانچہ ۱۵ جنوری کو اس مبارک تحریک کی شروعات کی گئی اور تمام صوبہ متحدہ میں یہ دن بڑی دھوم دھام سے منایا گیا۔ علی الصبح تمام شہروں اور قصبوں میں ناخواندگی دور کرنے کی تلقین کے لئے پربھات پھیریاں نکالی گئیں جنمیں مدرسوں کے ہزاروں طالب علم شریک ہوئے۔ ہز ایکسیلنسی گورنر بہادر صوبہ اور وزیر اعظم آنریبل مسٹر پنت اور تمام دیگر وزرائے نامدار نے ناخواندہ اصحاب کو تعلیم کی برکت سے مستفیض کرنے کے حلف نامہ پر دستخط کئے۔ صوبہ کی یونیورسٹیوں، سیاسی، تعلیمی اور مجلسی انجمنوں اور سرکردہ اصحاب نے بھی اس تحریک میں دل کھول کر حصہ لیا۔ اسی طرح اڑتالیس ضلعوں میں ہر طبقہ کے لوگوں کی کمیٹیاں قائم کی گئیں۔ جن کے ممبروں نے حلف نامہ پر دستخط کئے۔ گھر گھر جا کر کنویسنگ کی غرض پانچ لاکھ آدمیوں نے کم از کم ایک آدمی کو پڑھنا لکھنا سکھلانے کے لئے حلف ناموں پر دستخط کئے۔ اس سلسلہ میں صوبہ کی حکومت نے ۱۹۶۰ اسکول اور ساڑھے سات سو سے زائد لائبریریاں بھی کھولی ہیں۔ ہر لائبریری کی پانچ شاخیں ہونگی۔ جنمیں ہر ایک میں اردو ہندی کی تین سو کتابیں دی گئی ہیں۔ تین ہزار چھ سو ریڈنگ روم بھی قائم کئے گئے ہیں۔ اور ہر ریڈنگ روم کو دو ہفتہ وار اخبار اور ایک ماہوار رسالہ دئے گئے ہیں۔

**کانگریس اور مسلم لیگ** کانگریس اور مسلم لیگ کی کشیدگی تمام کوششوں کے باوجود ابھی تک طے ہوتی نظر نہیں آتی ہے۔ کانگریسی لیڈر مصالحت کے لئے ہر طرح سے تیار ہیں مگر مسٹر جناح اور اُن کے رفقا بے بنیاد الزامات اور مبہم اعتراضات کے علاوہ مطلب کی کوئی بات نہیں کرتے۔ ہاں اس بات پر یہ حضرات ضرور اڑے ہیں کہ کانگریس سب سے پہلے مسلم لیگ کو مسلمانوں کی واحد نمائندہ جماعت مان لے۔ حالانکہ کانگریس کے لئے جو ہمیشہ سے بہ حیثیت مجموعی تمام ہندوستان کی خدمتگزاری کا دم بھرتی چلی آئی ہے صریحاً ناممکن ہے کہ وہ اپنے لئے ایک فرقہ وارانہ پوزیشن قبول کرلے اور احرار پارٹی، جمعیۃ العلماء اور دیگر مسلمانوں اور عیسائیوں وغیرہ کو جنھوں نے اولوالعزمی کے ساتھ سرد و گرم دونوں حالتوں میں اُس کا ساتھ دیا ہے یک لخت نظر انداز کر دے۔ پنڈت جواہر لال نہرو نے تو کانگریس کی طرف سے یہاں تک کہدیا ہے کہ وہ اُس کے متعلق کوئی ذکر درمیان میں آئے بغیر مسلم لیگ کے نمائندوں سے مصالحت کی بات چیت کرنے کو تیار ہیں۔ مگر مسٹر جناح کسی طرح نہیں مانتے ہیں۔ اور اسی شرط کو مقدم سمجھتے ہیں اور برابر یہی کہے جاتے ہیں کہ سب سے پہلے مسلم لیگ کو مسلمانوں کی واحد سیاسی جماعت تسلیم کیا جائے اور کانگریس ہندوں کی نمائندہ بن کر گفتگو کرے۔

اس وقت ہمارے ہموطنوں کی طرف سے ہر قسم کے مطالبے بھی پیش ہو رہے ہیں۔ مسٹر جناح نے صوبہ متحدہ کی کانگریسی وزارت پر سخت الفاظ میں بہت سے ناواجب حملے کئے ہیں اور عجلت یا غصے میں اُنھوں نے بہار کے دو مقامات کو بھی صوبہ متحدہ میں شامل کر لیا ہے۔ جب پنڈت جواہر لال نہرو نے اُن سے ان الزامات کی تشریح کی درخواست کی اور

اُن کی آزادانہ تحقیقات کیلئے رضامندی ظاہر کی تو مسٹر جناح نے صاف اور صریح جواب دینے کے بجائے تحقیقات کی مشکلات بیان کرنے پر اکتفا کی، اور معاملہ جس جگہ سے اُٹھایا گیا تھا وہیں رہ گیا۔

سُنا جاتا ہے کہ مہاتما گاندھی نے خود ہی ایک اسکیم مسلم لیگ کے مطالبات کو مدنظر رکھتے ہوئے مرتب کی ہے اور اُن کی کوشش ہے کہ اُس پر کانگریسی وزرا عملدرآمد کر کے مسلمانوں کی تالیف قلوب کریں۔ مگر اس پر بھی یہ اعتراض کیا گیا ہے کہ اس طرح کی یکطرفہ کاروائی مسلم لیگ کو پسند نہ ہوگی۔ غرض اس وقت مصالحت کی کوئی کوشش بارآور نہیں ہورہی ہے بلکہ اس کا اُلٹا اثر یہ ہورہا ہے کہ اب جگہ جگہ یہ مطالبہ ہونے لگا کہ مسجدوں کے سامنے سڑکوں پر کسی وقت کوئی باجہ نہ بجایا جائے۔ بنارس میں نگر کیرتن اور کانپور میں ایک برات کے موقعہ پر مُفت کے جھگڑے ہوچکے ہیں، سمجھ میں نہیں آتا کہ آئے دن کے یہ جھگڑے کس طرح ختم ہوں گے اور ان سے ہندو مسلمانوں کو کیا فائدہ پہونچے گا؟

پچھلے دنوں ہز ہائینس سر آغا خاں کی بابت سُنا گیا تھا کہ وہ ہندو مسلم مصالحت کے متعلق مہاتما گاندھی سے بات چیت کرنے والے ہیں۔ چنانچہ وردھا میں آپ نے جاکر مہاتما جی سے ملاقات بھی کی۔ لیکن یہ تحقیق معلوم نہیں ہو سکا کہ اس مسئلہ پر ان دونوں بزرگانِ مُلک میں کوئی تبادلہ خیال بھی ہوا یا نہیں۔ البتہ ٹانگانیکا میں ہندوستانیوں کی تنظیم کے سلسلے میں ہز ہائینس موصوف نے کانگریس کی امداد چاہی ہے۔ چنانچہ خبر ہے کہ مہاتما جی نے اس درخواست کو قبول کرکے سردار پٹیل کو آیندہ اپریل یا مئی میں ٹانگانیکا بھیجنے اور وہاں کے ہندوستانیوں کو منظم کرنے کا وعدہ کرلیا ہے

ٹانگانیکا مشرقی افریقہ کی ایک جرمن کالونی ہے جس کا رقبہ تین لاکھ ۶۴ ہزار مربع میل ہے اور جو یوگنڈا اور کینیا کے جنوب میں واقع ہے۔ اس کی آبادی پچاس لاکھ تیس ہزار ساڑھے آٹھ سو ہے مگر اُنمیں یوروپین صرف آٹھ سوا آٹھ ہزار ہیں۔ باقی چار ہزار عرب۔ دس ہزار ہندوستانی ہیں اور باقی اس ملک کے اصلی باشندے ہیں۔ مسلمانوں کی کل آبادی ڈھائی لاکھ ہے۔ جنہیں اکثر سر آغا خاں کے مُرید ہیں۔ جنگ کے بعد سے یہ ملک برطانیہ کے زیر انتظام ہے۔ چنانچہ جب سے جرمنوں نے اپنی پُرانی نوآبادیوں کا مطالبہ کرنا شروع کیا ہے۔ وہاں ایک نئی لیگ قائم ہوئی ہے، جس کا مقصد یہ ہے کہ اس نوآبادی کو جرمنی کو واپس نہ کیا جائے۔ سر آغا خاں بھی اس تحریک کے حامی ہیں اور کانگریس کی امداد سے ٹانگانیکا کو جرمنی کے قبضہ سے محفوظ رکھنا چاہتے ہیں۔ اس سلسلے میں سردار پٹیل کا سفر عموماً ہندوستان اور خصوصاً کانگریس کی تاریخ میں ایک اہم واقعہ ہوگا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ پنڈت جواہر لال نہرو کی کوشش سے کانگریس کا بیرونی دُنیا سے تعلق قائم ہوتا جاتا ہے۔ آیندہ کانگریس میں نحاس پاشا بھی تشریف لانے والے ہیں۔ ادھر اسپین اور چین کے ساتھ رہنمایان کانگریس نے اظہار ہمدردی کیا ہے۔ حال میں مہاتما گاندھی نے یہودیوں کے خلاف ہر ہٹلر کے مظالم پر اپنے غم و غصہ کا اظہار کیا ہے۔ جس کا جرمنی میں خاص نوٹس لیا گیا ہے۔

اس مرتبہ آیندہ فروری کانگریس کے پریسیڈنٹ کے انتخاب میں جو اختلاف رائے ہوگیا ہے اس سے کانگریس کے

وقار کو صدمہ پہونچنے کا اندیشہ پیدا ہوگیا ہے۔ پچھلے سال کے صدر مسٹر سبھاش چندر بوس امسال بھی کانگریس کے صدر منتخب ہونے کے خواہشمند تھے لیکن مولانا ابوالکلام آزاد کا نام سُن کر خاموش ہوگئے تھے۔ اکثر لیڈران کانگریس کی خواہش تھی کہ اس سال مولانا موصوف ہی کانگریس کی رہنمائی کی ذمہ داری اپنے سر لیں۔ مولانا ممدوح بھی رضامند ہوگئے تھے۔ لیکن بعد میں اُنھوں نے اپنی تندرستی کو اس قابل نہ سمجھا کہ اِتنا بڑا بار اپنے اوپر لیں۔ چنانچہ وہ صوبہ اندھرا کے فاضل رہنما ڈاکٹر پٹابھی سیتا رامیہ کے انتخاب کی سفارش کر کے صدارت کی اُمیدواری سے دست بردار ہوگئے۔ اب مسٹر بوس کو اپنی دلی آرزو پوری کرنے کا موقع مل گیا۔ ادھر مہاتما جی اور اُن کے تجربہ کار رفقا کی رائے میں مسٹر بوس کے دوبارہ انتخاب کی ضرورت نہ تھی۔ چنانچہ مہاتما جی نے مسٹر بوس کو ایک نجی تار کے ذریعہ ڈاکٹر پٹابھی کے حق میں امیدواری صدارت سے دست بردار ہونے کی درخواست کی۔ سردار پٹیل، بابو راجندر پرشاد وغیرہ لیڈران ملک نے رائے دہندگان سے ڈاکٹر پٹابھی کی طرف ووٹ دینے کی اپیل کی تھی مگر مسٹر بوس نے فیڈریشن کی مخالفت کا جذبہ اُبھارنے کے ساتھ ساتھ آزادیٔ رائے میں مداخلت کا نعرہ بلند کیا۔ چنانچہ سوشلسٹ خیال کے اکثر لوگوں نے اُن کو ووٹ دئے۔ جن لوگوں کو سردار پٹیل کی سخت گیریوں کی شکایت ہے۔ اُنھوں نے بھی اِس موقعہ پر مسٹر بوس کی طرف ووٹ دینا سردار ممدوح کے خلاف ووٹ دینے کے برابر سمجھا۔ اُدھر صوبہ بنگال کے ووٹروں نے مسٹر بوس کا ساتھ دینا اپنا فرض منصبی سمجھا۔ غرض انتخاب میں مسٹر بوس نے ڈیڑھ سو ووٹوں سے ڈاکٹر پٹابھی سیتا رامیہ کو شکست دی۔

مہاتما جی نے اِس انتخاب کو اپنی شکست قرار دیتے ہوئے اپنے ہم خیال لیڈروں کو یہ مشورہ دیا ہے کہ وہ مسٹر بوس اور اُن کی پارٹی کو اپنے اصولوں کے مطابق سیاسی پروگرام بنانے اور اُس پر عمل کرنے کا پورا موقع دیں۔ مسٹر بوس نے نوجوان پارٹی کے خاص خاص اصحاب کو مشورہ کے لئے کلکتہ طلب کیا ہے۔ اور خود بھی ایک اعلان کیا ہے جسمیں اُنھوں نے لکھا ہے کہ وہ اپنے مقدور بھر کانگریس کا متحدہ محاذ قائم رکھنا چاہتے ہیں۔ اور مہاتما گاندھی کو مُلکی خدمت سے خوش و مطمئن رکھنا اپنا مقدم فرض سمجھتے ہیں لیکن سمجھ میں نہیں آتا ہے کہ دونوں صاحبوں کے خیالات میں جو اصولی اختلافات ہیں وہ کس طرح رفع ہوسکتے ہیں۔ ہاں یہ ممکن ہے کہ مُلک کی عام رائے مہاتما جی کے موافق ہو یعنی ورکنگ کمیٹی، آل انڈیا کانگریس کمیٹی اور خود کانگریس کے اجلاس عام میں کثرت رائے مہاتما جی کے اصولوں کے موافق ہو لیکن ایسی حالت میں مسٹر بوس کا نیا صدارتی دور بالکل مفلوج ہوکر رہ جائے گا۔ اِس وقت سردار پٹیل پارلیمنٹری بورڈ کے صدر ہیں مگر چونکہ وہ مسٹر بوس کے ہمخیال نہیں ہیں۔ اِس لئے اُنھوں نے نئے بورڈ کی تقرری تک کسی اہم معاملہ میں دخل دینے سے انکار کر دیا ہے۔ یہ پوزیشن بالکل صحیح ہے مگر اس سے کانگریس کے متحدہ محاذ میں فرق آتا ہے جو ملک کی سیاسی تحریک کے لئے کمزوری کا باعث ہوگا۔ ابھی وقت مسٹر بوس کے دوبارہ انتخاب نے بالکل ایک نئی صورت پیدا کر دی ہے۔ دیکھئے اس کا آخری نتیجہ کیا نکلتا ہے؟ بہرحال آیندہ دو ماہ کانگریس کی تاریخ میں بہت اہم ثابت ہونگے۔

# مباحثہ

## اُردو۔ ہندی۔ ہندستانی

### جواب۔ از منشی شیام موہن لال جگر بریلوی۔ بی۔ اے

میرے مضمون "اُردو، ہندی، ہندستانی" مطبوعہ رسالہ زمانہ اپریل کے جواب میں "حق پرست" صاحب نے ایک مقالہ زمانہ بابت ماہ ستمبر میں سپرد قلم فرمایا ہے۔ جسمیں فاضل مضمون نگار نے میرے مضمون کا خلاصہ پیش کر کے اُس سے کئی باتوں سے اختلاف رائے ظاہر کیا ہے۔

پہلا نتیجہ جو فاضل مضمون نگار نے میرے مضمون سے اخذ کیا ہے، مجھے ایک سنگین جرم کا مرتکب ٹھہرا سکتا ہے۔ اس لئے سب سے پہلے اُسی کی تردید ضروری ہے۔ "حق پرست" صاحب فرماتے ہیں:-

"...... اسی کا یہ نتیجہ ہے کہ ہندو بھی اب اس (اُردو) سے مُنھ موڑنے لگے ہیں اور ہندی کی جانب توجہ کرنے لگے ہیں جو اُن کی غلطی ہے ......... اب واجب ہے کہ مسلمان اپنی فارسی کی بھرمار کو چھوڑ دیں اور ہندو اپنی اس ہندی کی کوشش سے باز آئیں۔"

میں "حق پرست" صاحب سے عرض کروں گا کہ براہ کرم میرا مضمون ایک مرتبہ پھر ملاحظہ فرمائیں۔ میرے کسی لفظ سے ہندی کی مخالفت کا اظہار نہیں ہوتا۔ میں ہندی کی اہمیت و فضیلت سے بخوبی واقف ہوں اور اُردو کو ہندی کے مقابلہ میں ہرگز پیش نہیں کر سکتا۔ میں تو خود کہتا ہوں کہ اُردو جو مسلمانی زبان کہلائی جانے لگی ہے۔ یہ بالوجہ ہے اور بڑی حد تک صحیح ہے اور آخر میں ہندستانی کو بھی ایسی ہی اُردو کے رنگ میں رنگے جانے سے آگاہ کرتا ہوں۔ میرے مضمون سے جس اُردو کی وکالت کا نتیجہ نکالا جا سکتا ہے وہ ایسی ہی اُردو ہو سکتی ہے جو ہندوں کے تمدن، معاشرت و مذہب کی بھی پوری حد تک امین و محافظ ہو۔ ایسی زبان جس میں نہ عربی فارسی کی بھرمار ہو نہ سنسکرت کی بہتات۔

میرے ذہن میں ہندوستانی ایسی ہی زبان سے عبارت ہے اور میں ایسی ہی اُردو کو ہندستانی کا نام دے سکتا ہوں رہا یہ کہ ایسی زبان کے بہت سے صیغوں میں خصوصاً مذہبی امور میں ہندوں کو سنسکرت اور مسلمانوں کو عربی زبان ہی کو ماخذ قایم رکھنا ہوگا۔ یہ بالکل صحیح اور لازمی ہے مگر اس سے ایک دوسرے کو خالف و متوحش ہونے کی کوئی وجہ نہیں بلکہ حقیقت یہ ہے کہ ان دونوں زبانوں سے زیادہ جدید علوم و فنون کے رواج و ترقی کے لئے انگریزی سے استفادہ کرنا ہوگا جس کے ساتھ بےشمار الفاظ اور اصطلاحیں اس زبان کی لینا ہونگی جیسا کہ اب بھی ہو رہا ہے۔ ان کو نہ عربی کا جامہ پہنانے کی ضرورت ہے نہ سنسکرت کا۔ ایسی ہندستانی کے ساتھ ساتھ جس کا مفہوم اوپر واضح کیا گیا ہے مسلمانی اُردو اور ہندوی ہندی

بھی جدا جدا ملک میں ترقی کر سکتی ہیں۔ میں کسی ایک کو دوسری پر قربان کر دینے کی ترغیب کا گنہگار نہیں ہو سکتا۔ اور "حق پرست" صاحب مطمئن رہیں کہ اگر مسلم برادران وطن نے زبان کے متعلق ہندوؤں کے حقوق کو تسلیم نہ کیا اور ان کیساتھ ایسا ہی سلوک روا رکھا جیسا کہ اب تک رہا ہے اور اسمیں کوئی بیّن تبدیلی مصلحت وقت کے لحاظ سے نہیں بلکہ قومی یگانگت کے تقاضے سے خلوص کے ساتھ نہ ہوئی تو وہ دن دور نہیں جب یعنی اردو کے چند ہندو نام لیواؤں کے بعد جو ناقدری کے باوجود اس زبان کے گلے کا ہار بنے چلے جاتے ہیں ملک کے کونے کونے سے یہی آواز آئے گی کہ "ہندی ہندوؤں کی اور اردو مسلمانوں کی"۔ اس سے ملک کو بحیثیت مجموعی فائدہ ہوگا یا نقصان یہ بہت بڑی بحث ہے۔ بظاہر دونوں قوموں کے درمیان ایک خلیج اور پیدا ہو جائے گی۔ اور اگر دونوں قوموں کا اندرونی اور آخری مقصد یہی ہے کہ ہندستان مسلم انڈیا اور ہندو انڈیا میں ہو جائے تو یہ زبان کی تقسیم بھی ناگزیر ہے۔ لیکن باہمی بات چیت، خط و کتابت، باہمی بیوپار، کاروباری معلامات وغیرہ وغیرہ کے لئے پھر بھی ایک مشترکہ زبان کی ضرورت باقی رہے گی۔ جو نہ مسلمانی اردو ہوگی اور نہ ہندوی ہندی۔ بلکہ وہی عوام کی زبان ہوگی اور اخبارات کے ذریعہ عوام میں ترقی کرے گی۔ پھر کیوں نہ ہم اسکو ہندستانی کہہ کر ابھی سے مکمل کرنے کی کوشش کریں۔

اِس بات کو ثابت کرتے ہوئے بھی کہ اردو اب ہندوؤں کی زبان نہیں کہی جا سکتی میں ہرگز یہ ماننے کو تیار نہیں ہوں جیسا کہ "حق پرست" صاحب فرماتے ہیں کہ اردو کی بنیاد مسلمانوں نے ڈالی یا یہ کہ ہندو محض ایک نقال کی حیثیت رکھتے ہیں۔ "حق پرست" صاحب تحقیق کی زحمت گوارا فرمائیں گے تو اُن کو معلوم ہوگا کہ اردو کی داغ بیل ڈالنے والے ہندو اور مسلمان دونوں ہی تھے۔ بلکہ یہ کہنا حقیقت سے زیادہ قریب ہے کہ اردو کی تخلیق میں کسی کا بھی ارادہ شامل نہیں تھا۔ دونوں قوموں کی کاروباری اور بازاری ضرورتوں کی بدولت یہ وجود میں آئی۔ اور ایک عرصے تک باہمی میل جول سے یہ ترقی کرتی رہی لیکن اس کے بعد ترقی کے وہ دور شروع ہوئے جنہیں ہندو عناصر اُس سے بالکل خارج ہوتے گئے اُن بے شمار ضخیم مذہبی کتابوں کے اردو ترجموں کے علاوہ جو ہندوؤں کی قلم کے رہین منت ہیں اور جو ہندوؤں میں اردو کی تمامتر ترقی اور ہر دلعزیزی کے باعث ہوئے ہیں ہندوؤں کی طبع زاد تصنیفات اِس امر کی زبردست شہادت ہیں کہ ہندو محض نقال ہی نہیں بلکہ صاحب طرز ہوئے ہیں۔ بعض بعض اصناف ادب کے موجد بھی وہی ہیں مثلاً علم معنی و بیان[۱] صنائع و بدائع میں سب سے پہلی کتاب منشی دیبی پرشاد ساحر بدایونی نے تصنیف کی۔ منشی تھن لال بہجت نے ایک کتاب قواعد اردو پر "قواعد انشار" لکھی۔ یہ اپنے طرز کی پہلی کتاب تھی جسمیں علم معنی و بیان اور شعر و شاعری سے بحث کی گئی ہے اس بنا پر ہندو بھی بجا طور پر کہہ سکتے ہیں ؎

نسیم دہلوی ہم موجد باب فصاحت ہیں　　کوئی اردو کو کیا سمجھے کہ جیسا ہم سمجھتے ہیں

---

[۱] ملاحظہ ہو "اردو ایسوسی ایشن میگزین" لکھنؤ یونیورسٹی بابت ۱۹۲۸-۲۹ء مرتبہ سید زوار عباس صفحہ ۳۹

پنڈت رتن ناتھ در سرشار نے فسانہ کی بُنیاد ہی نہیں ڈالی بلکہ وہ کارنامہ پیش کیا جسکی نظیر نہیں اور جو قیامت تک اُردو کے لئے سرمایۂ افتخار بنا رہیگا۔ علامہ کیفی دتاتریہ سالنامہ ادبی دُنیا کے صفحہ ۲۵ پر لکھتے ہیں کہ:-

"جو ہندو مسلمان اُردو و ہندی کے قضیے کو ملی رنگ میں ڈوب دینا چاہتے ہیں اُن کیلئے یہ انکشاف سبق آموز ہے کہ پنجاب میں اوّلیں اخبار اور رسالہ نکالنے والا بھی ایک ہندو تھا۔ اس وقت کے بوڑھے اُن بزرگوں کی نبیرگی کی حیثیت سے آگے نہیں گئے ہیں، اور یہ ملک کا قانون ہے کہ ایک مکسوبہ جائداد تیسری پُشت میں جاکر جدی جائداد کی حیثیت اختیار کرلیتی ہے۔ اقلیت واکثریت کے حساب سے بھی یہ امر ثابت ہے کہ اُردو کی صحافت کے بارے میں ہندوں کی حیثیت ویسی ہی ہے جیسی ایک موروثی جائداد سے متعلق مشترکہ خاندان کے ایک فرد کی"

کیفی صاحب کے آخری جملے بلاکم و کاست کل اُردو ادب پر صادق آتے ہیں۔ لیکن اب یہ سب حقوق اور حقائق عجیب اور اجنبی معلوم ہوتے ہیں اور اُردو کے اجارہ داروں کی زیادتیوں اور تعصبات کے باعث عام طور پر یہی سمجھا جاتا ہے کہ اُردو سے ہندوں کا کوئی تعلق نہیں اور اگر ہے تو وہ نقالی تک محدود ہے۔ تعصب نے ہندوں کو اُردو سے مٹادیا اور اب اُن کی نقالی کا خیال اسقدر وسعت اور پختگی کے ساتھ پھیل گیا ہے کہ اُس کے خلاف واقعات پیش کرنے پر بھی لوگوں کے دلوں سے یہ خیال نہیں نکلتا۔ اسی خیال نے "حق پرست" صاحب کو یہ فتویٰ صادر فرمادینے پر اُبھارا ہے کہ:-

"ہندوں کی زبان غیر متوازن اور بھدی ہوجاتی ہے۔ اور اگر نیاز فتحپوری یہ کہتے ہیں کہ ہندوں کو اُردو لکھنا نہیں آتا تو غلط نہیں۔"

اِس کے جواب میں حقیقت یہ ہے کہ بیشمار ہندوں کا نام اور کلام مٹ جانے کے بعد بھی اب تک جو چند بزرگ مخالف کوششوں کے باوجود زندہ چلے جاتے ہیں۔ اُن میں سرشار اور نسیم کے نام سب سے پہلے زبان پر آتے ہیں۔ ان میں سے نسیم کو تو فنا کردینے کی کوشش ایک مدت سے ملک میں جاری ہے اور ہر نقاد جو اُردو میں پیدا ہوتا ہے سب سے پہلے نسیم ہی کو تختۂ مشق بناکر نام پیدا کرنے کی سعی کرتا ہے۔ ان دونوں بزرگوں کے پیش رووں میں سے تو کوئی بھی اب زندہ اور باقی نہیں۔ نہ کسی کا کوئی نام لیتا ہے نہ کلام کا آسانی سے پتہ چلتا ہے۔ ان حضرات میں ایک سرب سکھ دیوانہ تھے۔ جن کے متعلق حکیم قدرت اللہ مجموعۂ نغز[1] میں لکھتے ہیں:-

"وے از شعرائے دیار مشرق است در بلدہ لکھنؤ بچند علم اُستادی برافراشت و کثیرے بود کہ نسبت تلمذ بوے نداشتہ جعفر علی حسرت کہ اُستاد قلندر بخش جرأت است نسبت تلمذ بوے دارد۔ کمتر کسے از سکنۂ آں دیار وے را اُستاد نہ پندارد"

دورِ جدید کے معماروں میں منشی جوالا پرشاد برق، منشی درگا سہائے سرور جہاں آبادی، پنڈت برج نراین چکبست، منشی جگت موہن لال رواں ایسے مشاہیر ہیں۔ جن کی تصنیفات ممتاز خصوصیات اور مخصوص کمالات سے مالامال ہیں اور ہر ایک انمیں

[1] ملاحظہ ہو مجموعہ نغز، مرتبہ محمود شیرانی لکچرار پنجاب یونیورسٹی۔ مرتب نے دیباچہ میں لکھا ہے کہ یہ تذکرہ آزاد کی آبحیات کا ماخذ ہے اور پھر بھی آزاد نے دیوانہ کو ترک کردیا۔ جگر

ہے ادبی حیثیت سے ایک امتیازی شان رکھتا ہے۔ اور منشی درگا سہائے سرور اور منشی پریم چند کی مثال تو نہ پیدا ہوئی اور نہ ہو گی۔ متفرق طور پر بعض مبصران فن اور نقادان ادب نے ان حضرات کے متعلق جو رائیں وقتاً فوقتاً ظاہر کی ہیں اگر اُن میں سے ایک ایک بھی پیش کی جائے تو یہ مضمون ایک دفتر ہو جائے۔[1]

حق پرستی کا مقتضیٰ یہ ہے کہ حق پرست صاحب اور اُن کے ہم خیال جو مسلمانوں کو اُردو کا واحد موجد، مجتہد، اور بلا شرکت غیرے مالک سمجھتے ہیں وہ کم سے کم متذکرہ بالا حضرات کی تصانیف نیک نیتی کی نظر سے شروع سے آخر تک بغور مطالعہ فرمائیں۔ اُس وقت اُن کو معلوم ہو گا کہ ان بزرگوں کے ادبی کمالات پر اُتنے ہی دفتر لکھے جا سکتے ہیں جتنے کسی بڑے سے بڑے نثار یا شاعر پر اب تک لکھے گئے ہیں۔ لیکن دفتر لکھنا درکنار آجکل اُن کا مطالعہ بھی شاید گناہ میں داخل سمجھا جاتا ہے۔ ہندوؤں کو اتنی توفیق نہیں کہ اپنے اہل کمال کو زندہ رکھنے کی تدابیر اختیار کریں۔ نہ ان میں اپنے دعوے پیش کرنے کا مادہ اور اُن کو منوانے کی ہمت ہے۔ جو ادبی ذوق سے بے بہرہ ہیں وہ تو معافی کے قابل ہیں ہی لیکن جو شاعر و ادیب ہیں اُن کے تمام تر حوصلوں اور ارادوں کی معراج یہ ہے کہ مشاعروں میں یاد کرئے جائیں، وہاں تھوڑی سی واہ وا ہو جائے یا دو چار اخباروں اور رسالوں میں اشاعت مضامین کا شرف حاصل ہو جائے۔ بس یہی اُن کی دانست میں ادبی زندگی کا معیار و منتہا ہے۔ وہ اِس حقیقت سے بے خبر ہیں کہ اُن کے لئے اُردو ادب میں کوئی مستقل جگہ نہیں، اور اگر بے خبر نہیں ہیں تو اپنے ضمیر کو دھوکا دیتے ہیں۔ حاصل کلام یہ کہ ہندو خود زندہ رہنا نہیں جانتے۔ پھر غیر ہندوؤں کو اُن سے ہمدردی ہو تو کیوں۔ ستم بالائے ستم یہ کہ حقیقت سے ناواقف بعض بعض ہندو حضرات بزعم دیانتداری یہ فرما دیتے ہیں کہ جس میں "نت" ہوتا ہے وہ خود چمک جاتا ہے اُسے چمکانے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ یہ صحیح بھی ہے اور نہیں بھی۔ صحیح یوں ہے کہ ہندو شاعر و ادیب بھی مخالف اثرات کے باوجود اپنی زندگی میں خوب چمکتے ہیں۔ لیکن چراغ حیات گل ہو جانے کے بعد ہی چراغ لے کر ڈھونڈھنے پر بھی اُن کا پتہ نہیں ملتا۔ اور یہ قول غلط یوں ہے کہ سونا جب تک کان میں پڑا رہتا ہے اُسے کوئی نہیں جانتا۔ جب وہ مٹی میں سے نکال کر نکھار کر بازار میں لایا جاتا ہے تو اسکی قدر و قیمت ہوتی ہے اور جب زیورات کی شکل میں پیش کیا جاتا ہے تو حسن و جمال کی زینت بن کر اپنے پیدا ہونے کا مقصد پورا کر دیتا ہے۔ آج غالبؔ کی جو پرستش کیجاتی ہے اُس کا سہرا مولانا حالیؔ کے سر ہے۔ دراصل اپنوں کی قدر دانی ہمارے برادرانِ وطن کا حصہ ہے۔ یہی نہیں کہ وہ اہل کمال کے جوہروں کو ڈھونڈ ڈھونڈھ کے چمکاتے ہیں بلکہ گرم بازاری و بزم افروزی کی خاطر بُرائیوں کو بھی خوبیاں ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ مثلاً سر سید احمد کے مضامین میں زبان و بیان اور محاورے کی جو غلطیاں ہیں اُنھیں مولانا حالیؔ اوصاف میں شمار کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ وہ (سر سید) تحریر یا تقریر کی رَو میں قواعد اُردو کی کچھ پروا نہ کرتے تھے اور ان قاعدوں سے جو شاعروں اور انشا پردازوں نے مقرر کئے ہیں

[1] فاضل مضمون نگار نے بیان پر محسنین اُردو کے متعلق چند رائیں پیش کی ہیں جو بخوف طوالت نظر انداز کی جاتی ہیں۔ (ایڈیٹر)

بالکل آزاد تھے۔ وہ ان غلط لفظوں کو جو عام فہم اور خاص و عام کی زبان پر جاری ہوں صحیح الفاظ پر ترجیح دیتے تھے اس کو قوم پرستی کہتے ہیں۔ اس کے برخلاف ہندو تصانیف پر اگر کسی کی نگاہ پڑتی بھی ہے تو سب سے پہلے عیوب ڈھونڈے جاتے ہیں ؎

ببین تفاوت رہ از کجاست تابکجا

اب رہی "حق پرست" صاحب کی خاموش غنچی' یا 'پوشیدہ غنچی' کی مثال یا اسی قسم کے بعض فقرے یا عبارتیں تو مجھے بڑی حیرت ہے کہ "حق پرست" صاحب نے ان کو ایک ادبی یا علمی کوشش کا نتیجہ کیونکر سمجھ لیا۔ ایسی عبارتیں' اور جملے جن سے غلط فہمی میں پڑ کر "حق پرست" صاحب کائستھوں پر برس پڑے ہیں۔ اس بات کی بین شہادتیں ہیں کہ کائستھوں نے فارسی زبان میں کتابی کمال ہی نہیں حاصل کیا تھا بلکہ اس کو اپنی گھریلو زندگی کا جزو بنا لیا تھا اور اسی جزو میں یہ تمسخر کا انداز بھی شامل تھا۔ ایسی فارسی کی یہی علت غائی تھی، جو کائستھوں کی اختراعی قوت کی دلیل ہے ورنہ کون سلیم العقل اور صحیح المذاق شخص ان مثال کو کسی سنجیدہ ادبی کوششوں پر محمول کر سکتا ہے۔ لیکن اس نفسیاتی حقیقت سے جو بے خبر ہیں وہ ان مثالوں کو ہندوؤں کے استہزاء کا آلہ بنا کر ان سے وہ انداز مخصوص کرتے ہیں جواب سے بیشتر "بوے کچوری می آید" سے تعبیر کیا جاتا تھا حالانکہ یہ انداز بعض بڑے بڑے مشاہیر کے یہاں ہے اور بہت کھلا ہوا ہے۔ چنانچہ چراغ سخن میں مرزا یاس "یگانہ" عظیم آبادی نے غالب کے متعلق بھی اس قسم کے بہت اعتراضات کئے ہیں۔

یاس صاحب نے غالب کے بخیئے اُدھیڑنے کے ساتھ ساتھ ہندوؤں کا مضحکہ اُڑا کر بھی ثواب لوٹا ہے، فرماتے ہیں۔ "یہ معلوم ہوتا ہے لالہ بھیروں پرشاد کا شعر ہے۔ اس فقرے کے وہی معنی ہیں جو "بوے کچوری می آید" کے ہیں۔ مرزا یاس بوے کچوری کی طرف اشارہ کریں یا لالہ بھیروں پرشاد "بوے قورمہ می آید" کہیں۔ بات ایک ہی ہے۔ لیکن اس سے مرزا غالب کے مرتبہ پر اب کوئی اثر نہیں پڑتا۔ ساتھ ہی ساتھ یہ بھی صحیح ہے کہ اگر غالب ہندو ہوتا تو کبھی کا فنا ہو چکا ہوتا، اور اگر کہیں اُس کا نام رہ جاتا تو صرف "لالہ شاہی" اشعار پیش کرنے کے لئے۔

اگر ہمارے "حق پرست" ان عذرات کو بیجا سمجھتے ہیں۔ تو مشاہیر سلف تو ایک طرف رہے۔ موجودہ زمانہ کے اُن ادبا و شعراء کے یہاں سے میں متعدد قسم کی لغزشوں کی بہت مثالیں پیش کر سکتا ہوں جو فارسی و عربی میں منتہی سمجھے جاتے ہیں، لیکن مجھے کسی کی دل آزاری منظور نہیں۔ درحقیقت غلطیاں بڑے بڑوں سے ہوتی آئی ہیں اور ہوتی رہینگی۔

آخر میں "حق پرست" صاحب سے ادب سے گذارش ہے کہ براہ کرم تھوڑی سی ابتدائی اُردو کی تاریخ اور کم سے کم اُن ہندو مشاہیر کی تصنیفات ضرور مطالعہ فرمالیں جن کے نام میں نے سطور بالا میں گنائے ہیں اور اگر میرے حقیر مشورے کو وہ شرف قبول بخشیں گے تو مجھے یقین ہے کہ میرے معروضات سے اتفاق رائے فرمائیں گے۔

چو بشنوی سخن اہل دل مگو کہ خطاست ٭ سخن شناس نہ دلبرا خطا اینجاست

# زمانہ

جلد ۷۲ — مارچ سنہ ۱۹۳۹ء — نمبر ۳


## مرزا دبیر


(از حضرت وصل بلگرامی)


اُردو شاعری کی طرح اُردو مرثیہ گوئی کی بنیاد بھی دکن میں پڑی۔ سنہ ۱۰۲۲ھ ہجری سے اُس نے ترقی کے میدان میں قدم بڑھائے، اور سرزمینِ دکن نے اچھے اچھے مرثیہ گو پیدا کئے۔ سنہ ۱۱۴۱ھ ہجری میں خود وَلی نے واقعاتِ کربلا میں ایک مثنوی لکھی، اُس وقت تک مرثیے چَو مصرعے ہوا کرتے تھے۔ اُس زمانے میں میاں مسکین نے مرثیہ گوئی میں بہت نام پیدا کیا۔ میر و سَودا نے بھی طبع آزمائی کی، لیکن اُن کے مرثیے مقبولِ عام نہ ہوئے۔ بعض کا خیال ہے کہ سب سے پہلے سَودا نے مرثیے کو مسدس کی شکل میں پیش کیا۔ بعض لوگ احمد شاہ نامی ایک دوسرے شاعر کا نام لیتے ہیں لیکن محققین اِس نتیجے پہونچے ہیں کہ سب سے پہلے جس نے مسدس میں مرثیہ کہا وہ میاں سکندر سَودا کے ہمعصر تھے' انھوں نے اپنے وطن پنجاب سے آکر لکھنؤ کو اپنا مسکن بنایا تھا۔ اُن کا وہ مرثیہ جو سب سے پہلے مسدس میں سُنا گیا آج بھی زبان زدِ خلائق ہے۔ اس کا آغاز اس مصرعے سے ہوتا ہے ؏

ہے روایت شُترا سوار کسی کا تھا رسول

اور مَیں نے اپنی صِغر سنی میں کئی بار اپنے وطن بلگرام میں اس مرثیئے کو سُنا ہے۔

اِس دَور کے بعد میر انیس کے پردادا میر ضاحک نے مرثیہ گوئی کو نئے لباس میں پیش کیا' اُن کے بعد اُن کے صاحبزادے میر حسن نے بھی مرثیہ لکھا لیکن وہ کاغذ ہی پر آکر رہ گیا۔

اسی طرح مرثیہ گوئی تیزی کے ساتھ روز افزوں ترقی کرتی رہی، لیکن درحقیقت صحیح معنی میں جس نے اس کی ترقی کا بنیادی پتھر رکھا وہ میر مظفر حسین ضمیر کی باکمال ہستی تھی۔

میر ضمیر مرزا دبیر کے اُستاد، اقلیم مرثیہ گوئی کے بادشاہ سمجھے جاتے تھے ۱۲۴۹ھ ہجری کا زمانہ تھا کہ میر ضمیر نے فنِ مرثیہ گوئی میں چار چاند لگائے، ایک نئی روح پھونکی، اور ایک جدید شاہراہ نکالی جو انھیں کی ایجاد تھی، کیونکہ سب سے پہلے ضمیر ہی نے مسدس میں اپنا مرثیہ منبر پر بیٹھکر تحت لفظ پڑھا۔

اس رنگ، اس جوش اور اس مقبولیت سے متاثر ہوکر میر انیس کے والد میر خلیق نے بھی وہ وہ کمال دکھائے کہ اُن کی مرثیہ گوئی کا لوہا زمانے کو ماننا پڑا، انھیں کے برابر میاں دلگیر اور مرزا فصیح کے مراثی بھی شہرت پانے لگے۔

قدرت نے دبیر کو مرثیہ گوئی اور صرف مرثیہ گوئی کے لئے پیدا کیا تھا اُنھوں نے اپنی تمام عمر مداحیِ اہل بیت میں صرف کردی، اور دیگر اصنافِ سخن پر قادر ہونے اور اُس میں طبع آزمائی کرنے کے باوجود مرزا دبیر کوئی خاص درجہ حاصل نہ کرسکے۔ نہ معلوم کتنی غزلیں اُنھوں نے کہیں، کیسی کیسی سخت زمینوں کو پامال کیا، مگر آج اُن کی ایک غزل بھی مشکل سے کسی کے پاس مل سکے گی۔ دبیر کا رنگِ تغزّل اُن کے اس مطلع سے ظاہر ہے ؎

دفن کرنا مجھکو کوئے یار میں　　قبرِ بُلبُل کی بنے گلزار میں

ان کا نام سلامت علی اور تخلص دبیر تھا، اُن کے جدِ اعلیٰ ملا ہاشم شیرازی ملا اہلی کے حقیقی بھائی اور ایک زبردست ادیب و نثار تھے۔ مرزا صاحب کا خاندان شیراز میں ہمیشہ بڑے بڑے عہدوں پر ممتاز رہا۔ جب زمانے نے ساتھ نہ دیا تو یہ خاندان شاہ عالم بادشاہ کے عہد میں غالباً ۱۱۷۴ھ یا ۱۱۸۰ھ ہجری میں دہلی و اکبرآباد میں آکر آباد ہوا۔

مرزا صاحب کے نانا مرزا عنایت اللہ ناظم صوبۂ کشمیر اور ماموں مرزا شہامت علی خاں شاہزادگانِ دہلی کی تعلیم و تربیت کے لئے مقرر کئے گئے۔ اُن کے جدِ امجد مرزا محمد رفیع شہنشاہِ دہلی کے میر منشی ہوئے ان کے والد مرزا غلام حسین نے اپنی تمام عمر نہایت عزت و وقار اور صبر و شکر کے ساتھ دہلی سے آکر لکھنؤ میں بسر کی۔

مرزا دبیر کی شادی انشا کی حقیقی نواسی میر معصوم علی کی صاحبزادی سے ہوئی تھی۔ مرزا دبیر دلّی محلہ بلّی ماراں متصل لال ڈگّی میں دوشنبہ کے دن ۱۱ جمادی الاول ۱۲۱۸ھ ہجری یعنی ۲۹ اگست ۱۸۰۳ء کو عالمِ وجود میں آئے، پانچ سات برس کی عمر کے بعد آپ کے والد آپ کو اپنے ہمراہ دہلی سے لکھنؤ لے آئے

گیارہ بارہ برس کے سن میں جب آپ فارسی و عربی میں کافی دستگاہ حاصل کر چکے تو ۱۲۲۳ھ ہجری میں آپ کے والد نے یہ دیکھکر کہ صاحبزادے کا فطری ذوق مداحیِ اہل بیت کی طرف مائل ہے میر ضمیر کے سپرد کر دیا میر ضمیر نے اِن کا تخلص دبیر رکھا، اور بڑی خوشی سے اپنے حلقۂ تلامذہ میں شامل کر لیا۔

مرزا دبیر کی پہلی تصنیف یہ رُباعی ہے جو سب سے پہلے آپ نے جناب ضمیر کو سنائی

کسی کا کندہ نگینے پہ نام ہوتا ہے　　کسی کی عمر کا لبریز جام ہوتا ہے
عجب سرا ہے یہ دنیا کہ جس میں شام و سحر　　کسی کا کوچ، کسی کا مقام ہوتا ہے

رفتہ رفتہ مرزا صاحب کے کلام کا شہرہ عام ہونے لگا، اور بڑی بڑی مجلسوں سے یہ خراج تحسین لے کر اُٹھے۔ اِس مقبولیت نے اُن کے حاسد پیدا کر دیئے، جنھوں نے غیر تو غیر اُستاد و شاگرد میں کشیدگی پیدا کرادی، لیکن بہت جلد صفائی ہوگئی۔

جناب ضمیر نے ایک رُباعی میں جو ایک خاص مجلس میں اپنی آخری عمر میں پڑھی تھی دبیر کی شاگردی پر اظہارِ فخر کیا ہے جس کا پہلا شعر یہ ہے:-

پہلے تو یہ شہرہ تھا ضمیر آیا ہے　　اب کہتے ہیں اُستادِ دبیر آیا ہے

مرزا صاحب نے سب سے پہلی مجلس شاہ غازی الدین حیدر کے عزاخانۂ خاص میں پڑھی۔ بادشاہ نے بڑے اشتیاق میں بُلایا تھا۔ یہ وہی اپنے سادہ لباس میں یعنی سر پر پیچ گوشیہ ٹوپی، وہی گھٹنوں سے نیچا ڈھیلا کُرتا، بڑے پائنچوں کا غرارے دار پاجامہ، پاؤں میں گھیتلا جوتہ پہنے فینس پر سوار ہوکر تشریف لے گئے۔ بادشاہ پہلے سے منتظر تھے۔ سلام ہوا اور مرثیہ سُنانے کے لئے اشارہ فرمایا گیا۔ مرزا صاحب نے مرثیہ سُنانے سے پہلے ایک تازہ بند جو راستے میں کہہ لیا تھا سُنایا ؎

واجب ہے حمد و شکر جناب اِلٰہ میں　　فضلِ خدا سے آیا ہوں کس بارگاہ میں
مجھ سا گدا اور انجمنِ بادشاہ میں　　چرچا یہ لوگ کرتے ہیں اس وقت راہ میں
ذرّے پہ چشمِ مہر ہے، مہرِ منیر کو
حضرت نے آج یاد کیا ہے دبیر کو

اُس کے بعد یہ مرثیہ سُنایا ع

داغِ غمِ حسین میں کیا آب و تاب ہے

جب یہ موقع آیا کہ جناب سکینہ یزید سے اُس کے لشکر والوں کے ظلم کی فریاد کر رہی ہیں اور اُن کے جور و ستم کی داد خواہ ہیں تو بادشاہ بیتاب ہو کر رونے لگے، وہ بند یہ ہے:-

جب روز کبریا کی عدالت کا آئے گا جبّار بادشاہوں کو پہلے بُلائے گا
انصاف و عدل اُن سے بہت پوچھا جائیگا تو آج داد دینے کی کل داد پائے گا
گُل کر دیا ہے دونوں جہاں کے چراغ کو
لوٹا ہے تیرے عہد میں زہرا کے باغ کو

ایک بار مرزا صاحب آخری تاجدار اودھ واجد علی شاہ کی مجلس خاص میں پڑھ رہے تھے کہ منبر پر جو شامیانہ سایہ کئے ہوئے تھا ہوا کے تیز جھونکوں سے ایک طرف ہٹ گیا۔ اور مرزا صاحب کے منہ پر دھوپ آگئی۔ بادشاہ نے چتر منگوایا اور جب تک مرثیہ ختم نہ ہوا خود چتر لگائے کھڑے رہے ۱۲۹۱ ہجری میں جب مرزا صاحب اپنی آنکھوں کے علاج کے سلسلے میں مٹیابرج کلکتہ میں بادشاہ کے مہمان ہوئے، بادشاہ نے ایک مرثیہ پڑھا تھا جس میں کئی بند مرزا صاحب کی تعریف میں تھے۔ ایک بند کی مشہور بیت یہ ہے۔ ؎

بچپن سے ان کے دامِ سخن میں اسیر ہوں میں کم سِنی سے عاشقِ نظمِ دبیر ہوں

مرزا دبیر کی شہرت کا آفتاب جب نصف النہار تک پہونچا تو قدرت نے اِن کا ایک حریف مقابل پیدا کر دیا، یہ میر انیس کی ذات ستودہ صفات تھی۔ یہاں تک کہ دونوں کے طرفداروں کے علٰحدہ علٰحدہ دو گروہ پیدا ہوگئے جس سے دونوں حضرات کو اپنے کمالات کے نمایاں کرنے کا بہترین موقع مل گیا۔ یہ زمانہ وہ زمانہ تھا جب ناسخ و آتش کی اُستادی کا سکّہ جما ہوا تھا۔ ایک دن کسی نے مجمع میں ناسخ کو مرزا صاحب کے ایک مرثیے کا ایک بند سُنایا جو سراپا میں تھا۔ ناسخ نے جوش مسرت میں فرمایا کہ ظہیر فارابی نے بھی پُتلی کو عیسٰی سے تشبیہ دی ہے مگر وہ کامیاب نہ ہو سکا، مرزا کی تشبیہ کا جواب ہی نہیں پلک کے پنجے کو مریم لکھکر جس طرح اپنے دعوے کو ثابت کیا ہے یہ مرزا کا کمال ہے۔ وہ بند یہ ہے ؎

کیوں مدِّ نظر چشم کو گردش ہے ہر اک بار پہلو جو بدلتے ہیں مگر مردمِ بیمار
ابرو کے قرینے سے کھلا چشم کا اسرار ہیں نور کے گہوارے میں عیسیٰ خوش اطوار
یاں پنجۂ مریم کہوں پنجے کو پلک کے
گہوارے میں عیسیٰ کو سلاتی ہے تھپک کے

صاحب "جلوۂ خضر" کا بیان ہے کہ ۱۸۵۴ء میں جب میں مرزا غالب کا مہمان تھا، ایک دن اُن کی صحبت میں مرثیے کا ذکر آگیا۔ مرزا غالب نے فرمایا کہ میں نے بھی ایک مرثیہ شروع کیا تھا تین بند کے بعد جو دیکھا تو واسوخت ہو گیا، پھر یہ بند سُنا کر فرمایا کہ واقعی یہ حق مرزا دبیر کا ہے دوسرا اس راہ میں

قدم نہیں اُٹھا سکتا۔

مرزا صاحب کے پڑھنے کی بڑی بڑی معینہ مجلسیں تھیں، امرا و غربا کے علاوہ شہزادیاں تک مرثیہ کہکر مرزا صاحب کے پاس اصلاح کے لئے بھیجتی تھیں۔ مرزا صاحب کی ایک اصلاح بھی ملاحظہ ہو۔ بنیر شکوہ آبادی کی غزل کا مطلع ہے ؎

موئے خط عارضِ تاباں پہ ہیں آتے جاتے
حبشی ملکِ سلیماں ہیں دباتے جاتے

مرزا صاحب نے دوسرے مصرع کو یوں بنادیا ع

مورچے ملک سلیماں ہیں دباتے جاتے

مورچے کا لفظ سلیمان کی رعایت سے جو لطف دے رہا ہے ظاہر ہے۔

جب تک سلطنتِ اودھ قائم رہی مرزا صاحب لکھنؤ سے باہر نہیں گئے۔ ۱۸۵۷ء میں غدر کے ہنگاموں سے پریشان ہوکر اپنے ایک دوست سید سلامت علی کے پاس سیتاپور جاکر اس وقت تک مقیم رہے جب تک کہ یہ ہنگامہ فرو نہیں ہوا۔ اُسی زمانۂ قیام میں ایک بڑھیا فقیرنی نے مجلس کی مرزا صاحب اُس کے اصرار پر بڑی خوشی سے اُس کے یہاں تشریف لے گئے اور مرثیہ پڑھا۔

۱۸۵۸ء کے عشرۂ محرم میں نواب دولہا کے یہاں مجلس پڑھنے کانپور جانا ہوا، اُس کے بعد امام باندی بیگم رئیسۂ عظیم آباد نے بُلوایا اور اپنی قدردانی و عقیدت کا ثبوت دیا جس کا اثر یہ ہوا کہ مرزا صاحب نے عظیم آباد کے سوا پھر کسی دوسری جگہ کا رخ نہیں کیا۔ مرزا صاحب کے پڑھنے کی آخری مجلس وہ مجلس تھی جب آپ نے ۲۵۔ ذی قعدہ ۱۲۹۱ہجری کو یہ مرثیہ پڑھا ہے ع

انجیلِ مسیح لبِ شبیر ہیں عباس

آخر یہ فضل و کمال کا آفتاب ۷۲ برس کی عمر میں چہارشنبہ کے دن ۳۰۔ محرم ۱۲۹۲ہجری کی شب کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے غروب ہوگیا۔ عیسوی حساب سے ۹۔ مارچ ۱۸۷۵ء تاریخ وفات ہے۔ آپ کی لاش آپ کے مسکونہ مکان میں سپرد خاک کی گئی۔ اب وہ محلہ نخاس جدید کے نام سے مشہور ہے اور جس گلی میں مرزا دبیر کا مکان تھا اب وہ گلی کوچۂ دبیر کہلاتی ہے۔

مرثیہ گوئی کے ساتھ ساتھ کیا باعتبار زبان اور کیا باعتبار نُدرتِ مضامین وجدتِ تخئیل و تشبیہ و استعارات اُردو ادب اور اُردو شاعری دونوں ہمیشہ مرزا صاحب کے زیر بار احسان رہیں گے۔

مرزا صاحب نے مشکل پسند طبیعت پائی تھی، یہی وجہ ہے کہ اُن کے کلام کا بہت حصہ دقیق صنائع بدائع اور مختلف باریک نکات میں جذب ہوگیا ہے۔ فارسی قصیدہ اور تاریخیں بھی اِس کی شاہد ہیں۔

کئی مرثیئے متعدد رباعیاں اور ایک رباعی صنعتِ غیر منقوطہ میں موجود ہیں، اور یہیں تک نہیں ایک رباعی صنعتِ منقوطہ میں بھی کہہ ڈالی۔ ملاحظہ ہو :-

جب بنت بن قیس نے زینت بخشی — زینب نے تشفی تب، یہ شفقت بخشی
تیغیں جز تن، جبیں شق، جی بے چین — جنت بخشی، نبی نے جنت بخشی

ایک غیر منقوطہ رباعی بھی سُن لیجیے ؎

گر مہرِ امام دوسرا حاصل ہو — گو درد ہو لا دوا، دوا حاصل ہو
اُس دم ہو مدد گار اگر احمد کا لال — واللہ کہ دُر مدعا حاصل ہو

غیر منقوط سلام کا مطلع یوں فرماتے ہیں ؎

مسطور اگر کلام ہو سرورِ امام کا — مصرع ہمارا سرو ہو دارالسلام کا

مرزا صاحب کی وہ مجلس اہلِ لکھنؤ کبھی نہیں بھول سکتے جب مرزا صاحب نے یہ اعلان کیا تھا کہ اس مجلس میں پُورا مرثیہ صنعتِ غیر منقوطہ میں پڑھا جائیگا۔ اس مجلس میں جناب ضمیر اور خواجہ آتش بھی شریک تھے۔ جب مرزا صاحب پُورا مرثیہ اسی صنعت میں پڑھ چکے تو خواجہ صاحب نے مرزا صاحب کو مخاطب بنا کے فرمایا کہ یہ صنعت اس بے تکلفی کے ساتھ نظم کرنا آپ ہی کا حصہ ہے۔ فیضی کی تفسیر سُنی تھی یا آج یہ مرثیہ سُنا۔ اُس مرثیے کا آغاز اِس مصرع سے ہوتا ہے ع

مہرِ علَم سرورِ اکرم ہوا طالع

ایک اور مجلس میں جب مرزا صاحب نے جناب علی اکبر کے گھوڑے کی تعریف میں جو حضرت سرورِ کائنات کی سواری کا گھوڑا تھا یہ بند پڑھا ؎

وہ رخش تھا یا ابلقِ ایام کا اقبال — نکھ سکھ سے درست اور جواں بخت و جواں سال
جادو کی نری آنکھ، فقط معجزے کی چال — خورشید کا سُم برق کی دُم، سنبلہ کی یال
قوت کی طبیعت تھی، دلیری کا جگر تھا
سرعت کا بدن، فہم کا دل عقل کا سر تھا

خواجہ آتش بے ساختہ بول اُٹھے "بھئی سلامت علی خدا تم کو سلامت رکھے، کون کہہ سکتا ہے کہ تم فقط مضامین اچھے کہتے ہو، تم سے بہتر کوئی دوسرا شاعر زبان بھی نہیں کہہ سکتا۔

گھوڑے کا ذکر آ گیا، مرزا صاحب کی زبان سے دو شعر اور سُن لیجئے ؎

خوش خو و خوش خرام و خوش اندام و خوش لگام — خوش رو و خوش جمال و ادا فہم و تیز گام

جاندار و شوخ چشم و سعید و خجستہ کام	گل پوش و تیز ہوش و سمن گوش و سرخ فام

۱۲۵۹ہجری میں جب امجد علی شاہ کا عہد سلطنت تھا خواجہ آتش یہ مرثیہ سنکر ع

"کوہ رقیم پر جو علی کا گزر ہوا"

مرزا صاحب سے فرمانے لگے "ارے میاں اگر ایسے مضامین کہوگے تو تم مرجاؤگے یا خون تھوکوگے"۔

آخر میں مرزا صاحب کے چند شعر اور سن لیجئے اور لطف اٹھائیے۔ ایک بند صبح کی تعریف میں ملاحظہ ہو:

ذروں میں نور مہر در آیا قمر قمر	لوٹا سحر نے معدن شبنم گہر گہر
بڑھ کر نقیب نور پکارا سحر سحر	فرماں نجوم و بدر کو پہونچا بدر بدر
برقع جو اٹھ گیا تھا رخ آفتاب کا
پردہ تھا فاش، صبح ملمع نقاب کا

تلوار کی صفت کس خوبی سے بیان کی ہے ؎

چھلبل تھی، چھلاوہ تھی، طلسمات تھی اسرار	چالاک، سبک سار، طرحدار، نمودار
نیزہ کہیں، خنجر کہیں، اور کہیں تلوار	بجلی تھی کسی جا، تو کہیں نور کہیں نار
سیماب تھی، سیلاب تھی، طوفاں تھی، ہوا تھی
شعلہ تھی، شرارہ تھی، قیامت تھی، بلا تھی

فوارے کی تعریف سننے کے قابل ہے:۔

فوارہ بلندی کی طرف چھوڑ دیا تھا	پانی بھی گلستاں کے تماشے کو اٹھا تھا

دوسری جگہ فوارے کی گرمی ملاحظہ کرلیجئے ؎

فوارے کو نہ حوض میں گرمی سے کل پڑی	پانی کی بھی زبان دہن سے نکل پڑی

ایک شعر میں گرمی اور دھوپ کی شدت کو کس طرح بیان کیا ہے ؎

چھالا تھے آفتاب کا گردوں کے پاؤں میں	خود چھپی ہی ہے دھوپ درختوں کی چھاؤں میں

جناب امام حسین کے آخیر وقت کی جگر خراش تصویر کس طرح کھینچی ہے ؎

منھ لال، جبیں لال، بدن لال، زباں لال	لہراتے تھے بل کھائے ہوئے گیسوؤں کے بال
آلودہ بہ خوں ریش امام دوسرا تھی
اس شان سے تیاری دیدار خدا تھی

# بسنت

(از پرنسپل رام پرشاد کھوسلا ناشاد ایم۔ اے)

ہر شجر صحنِ چمن کا مست نوشا نوش ہے ساغرِ شبنم کو پی کر ہر کلی مدہوش ہے
وجد میں آ آ کے ہر غنچہ لبِ خاموش ہے عندلیبِ گلستاں پھولوں سے ہم آغوش ہے
بیخودی کے راگ مرغانِ چمن گاتے ہیں آج
میٹھے نغموں سے عروسِ گل کو بہلاتے ہیں آج

آسماں پر رنگِ ابرِ رحمت باری کو دیکھ صحنِ گلشن میں عروسِ گل کی بیداری کو دیکھ
سبز مخمل پر یدِ قدرت کی گلکاری کو دیکھ نازِ گل کو بلبلوں کی نازبرداری کو دیکھ
دیکھ لے تو اے بشر آ کر تماشائے بہار
ہے بسنت آتے ہی کیا کیا حُسنِ قدرت پر نکھار

جھلملاتا بیخودی کا رنگ جامِ مُل میں ہے بیہُشی کی تان مُضمر خندۂ قلقل میں ہے
اک نیا اندازِ مستی نغمۂ بلبل میں ہے اک نیا طرزِ جنوں ہر شاخ و برگ و گل میں ہے
گلستاں میں ہر شجر ہے مائلِ رقص و سرود
سازِ موسیقی بنا ہے پتے پتے کا وجود

بادۂ عشرت سے پھر لبریز پیمانے ہوئے مے پرستوں سے پھر آباد آج میخانے ہوئے
نوجوانانِ چمن پھر پی کے مستانے ہوئے منتشر پھر زہد کی تسبیح کے دانے ہوئے
جس جگہ دیکھو وہیں ہے محفلِ عیش و نشاط
جا بجا پیشِ نظر ہے رنگِ بزمِ انبساط

ہر رگِ قدرت میں جوشِ رنگ و بو پیدا ہوا گوشۂ دل میں بھی شورِ آرزو پیدا ہوا
سوکھے تنکوں میں تر و تازہ لہو پیدا ہوا شورِ مرغانِ گلستاں چار سو پیدا ہوا
دور دور آغوشِ غفلت سے عروسِ گل ہے آج
نونہالانِ چمن پر نغمہ زن بلبل ہے آج

# سنسکرت ناٹک میں بھاؤ اور رس

از پروفیسر رگھو پتی سہائے فراق ایم۔اے (گورکھپوری)

دُنیا میں جو کچھ ہے اُس میں اور باتوں کے ساتھ ساتھ بھاؤ اور رس بھی ہے۔ آسمان زمین، سورج، چاند، تارے، مٹی اور پانی آگ اور ہوا۔ گرمی۔ سردی۔ برسات۔ بہار اور پت جھڑ، جاندار چیز یا بے جان چیز، بستی یا اُجاڑ، کوئی کام، کوئی خیال، کوئی حالت، جانی ہوئی چیز یا بے جانی ہوئی چیز یہ سب اچھے ہوں یا بُرے ہوں۔ دُکھ دیں یا سُکھ دیں۔ ہنسائیں یا رُلائیں، کام کی ہوں یا بے کام کی ہوں۔ نیک نام ہوں یا بدنام ہوں۔ لیکن ان سب میں بھاؤ اور رس ہوتا ہے۔ یہ بھاؤ اور رس ہر چیز اور ہر حالت میں اسی طرح بسا ہوا ہے۔ جیسے باجا میں راگ اور پھول میں خوشبو اور راگ اور خوشبو دونوں میں اثر، آپ چوبیس گھنٹے کے دن کا کوئی وقت لے لیجئے۔ بھور کا وقت، دن چڑھے کا وقت، دوپہر دن ڈھلے، سہ پہر، شام، رات آدھی رات، پچھلا پہر، دن اور رات کے ایک ایک پل کو دھیان میں لائیے۔ نہ تو یہ وقت اور یہ پل ایسی چیز ہے کہ اس کا بھید بھرم اور رس کا پورا اثر گھڑی کی سوئی بتا سکتی ہے۔ نہ کلنڈر کی تاریخ بتا سکتی ہے۔ نہ اندھیرا اُجالا اور گرمی، سردی یا ٹمپریچر اس کا پورا اثر بتا سکتے ہیں۔ ہمارے دل پر اثر ڈالنے والے اسی بھید بھرم کو جو ہر چیز میں چھپا ہوا ہے۔ اور ہر چیز سے جھلک رہا ہے۔ بھاؤ اور رس کہتے ہیں۔

یہ بھید بھرم اور یہ اثر دنیا کے دُکھ سُکھ غم اور خوشی نقصان اور فائدے سے الگ ہے۔ اور ان سب میں بسا ہوا اور رما ہوا بھی ہے۔ اس بھاؤ اور رس میں بڑی تہیں اور بڑی گہرائیاں بڑی سختی اور بڑی نرمی، بڑی سادگی اور بڑی رنگینی، بڑا بھولا پن اور بڑی چترائی، بڑی تنگی اور بڑا پھیلاؤ، سب میں ملا رہنا اور سب سے الگ رہنا، دوری اور نزدیکی جانکاری اور انجان پن، پاکیزگی اور گناہ سبھی کچھ ہوتا ہے۔ یہ بھاؤ اور رس ہر چیز کا ست اور جوہر ہے، ہر چیز کی جان ہے نہ اس کی جوکھ ممکن ہے، نہ اس کا مول لگایا جا سکتا ہے۔ وہ زندگی اور موت کی طرح ہر جگہ موجود ہے، جیسے سب جانتے ہیں اور کوئی بھی نہیں جانتا، ہمارے دیس کے ایک کوی نے کیا بات

کہی ہے "گونگے کا سپنا بھو سمجھ سمجھ پچھتائے"۔ ناٹک میں سین یا جگہ ہوتی ہے وقت اور زمانہ ہوتا ہے، وہ لوگ ہوتے ہیں جو کچھ کرتے ہیں، یا جن پر کچھ گذرتی ہے۔ ان لوگوں کی بات چیت بھی ہوتی ہے جسے مکالمہ (Dialogue) یا سمواد کہتے ہیں۔ ان سب سے ملکر پلاٹ یا کہانی بنتی ہے۔

اب آپ بتائیں کہ اِن سب باتوں کے سوا ناٹک میں کچھ اور بھی ہوتا ہے، وہ کیا؟ کُل چیزوں سے ملکر اور ہر چیز میں لبی ہوئی ایک تاثیر ہوتی ہے، ایک مہک ہوتی ہے ایک رنگ ہوتا ہے سنسار اور زندگی کا ایک بھید بھرم ہوتا ہے، پُورے ناٹک کا ایک مزاج ہوتا ہے، ایک دل ہوتا ہے، اس کے قہقہوں اور آنسوؤں میں ایک خاص تال اور سم ہوتا ہے۔ ٹھنڈک اور گرمی زندگی اور موت کی ایک خاص تصویر اور ایک خاص مطلب ہوتا ہے۔ اس کے اچنبھا اور جانکاری، چپ اور بولی کا ایک خاص انداز لب و لہجہ ہوتا ہے، اور یہ ہے ناٹک کا بھاؤ اور رس۔

اگر سنسکرت ناٹک کو صرف پلاٹ اور سین اور کہانی کے لحاظ سے یونانی ناٹک (Greek Drama) یا شیکسپیئر کے ڈراما یا دنیا کے اور ملکوں کے ناٹکوں سے ملائیں اور دونوں کے فرق کو دیکھیں تو یہ فرق صرف باہری اُور دکھاوٹی ہوگا، یوں تو ہوگا بہت دلچسپ لیکن دلیس، بھیس اور بھاشا کے نرالے پن سے آگے بڑھکر اور ذرا ڈوب کر سنسکرت کے ناٹکوں کے دل کی دھڑکنوں کا اگر دوسرے ناٹکوں کے دل کی دھڑکنوں سے مقابلہ کریں تو اصلی بھید کھُلے گا، اور دونوں کے بھاؤ اور رس کا پتہ چلے گا۔

سنسکرت ناٹک کس زمین پر، کس آسمان کے نیچے، سورج، چاند اور ستاروں کی کن کرنوں کی گرمی اور ٹھنڈک۔ تازگی اور رنگینی زندگی اور موت کے کس بھیس کس بھید اور بھرم کس چڑھاؤ اور اُتار کس درد اور کس خوشی کی جگمگاہٹوں اور تھرتھراہٹوں کو لیکر پیدا ہوا؟

اس دیس کی پُرانی کہانی ہے کہ دیوتا اور آسُر یعنی شیطان کا دَل یا گروہ جب سنسار کے سمندر کو متھ رہے تھے تو اور قیمتی چیزوں کے ساتھ سمندر سے زہر ہلاہل بھی نکلا جس کی لہریں نیلے یا آسمانی شعلوں کی طرح تھیں، اور جس کے اثر سے برہمانڈ یعنی تمام عالم بھسم ہو جاتا۔ دیوتا اور آسُر دونوں کانپ اُٹھے اور سنسار کو پالنے والے اور بچانے والے خدا وشنو سے استوتی کی یعنی دعا مانگی کہ بھگوان آپ اس زہر ہلاہل کے شعلوں سے دنیا کو بچائیں۔ وشنو نے جواب دیا یہ کام میرے بس کا نہیں۔ تم لوگ دنیا کو مٹانے والے دنیا کی بربادی اور موت پر قہقہہ مار کر ہنسنے والے خدا شیو یا

مہادیو کے پاس جاؤ۔ جب دیوتاؤں اور شیطانوں نے شیو کے سامنے ہلاہل کا پیالہ پیش کیا اور کہا کہ اے سنسار کے مٹانے والے بھگوان سنسار کو زہر ہلاہل سے بچاؤ، اس وقت شیو نے تھرتھراتے ہاتھوں سے وِش (ہلاہل) کا پیالہ اُٹھایا، شیو کی آنکھوں میں موت کے درد اور زندگی کی محبت کے آنسو تھے، اور ہونٹوں میں سیاہ لکیریں کانپ رہی تھیں۔ شیو نے پیالہ پی لیا، اور اس کے درد اور جلن سے حلق میں نیلا داغ پڑ گیا۔

اِس کہانی میں شیو کے قہقہوں اور شیو کے آنسوؤں میں شیو کی بیدردی اور شیو کے درد بھرے دل میں سنسکرت ناٹک، سنسکرت ٹریجڈی اور سنسکرت کومیڈی کے بھاؤ اور رس کا کچھ پتہ چلے گا۔ وہ بھاؤ اور رس جو امرت بھی ہے اور وِش (ہلاہل) بھی ہے۔ سنسکرت ناٹک کا بھاؤ اور رس وہ بھید سے بھری ہوئی چیز ہے جس میں مسکراہٹ اور آنسو خوشی اور غم دونوں کی جھلک ملکر ایک ہو گئی ہے، دوپہر کا اُجالا اور آدھی رات کا اندھیرا، کالی گھٹائیں اور بجلیاں اور رنگین دھنک سب اسی بھاؤ اور رس کی جھلکیاں ہیں۔ نرک اور سُرگ دونوں کی سیر ایک ہی جگہ ہو جاتی ہے۔ آئیے اب سنسکرت کے کچھ ناٹکوں پر نظر ڈالیں۔

سنسکرت ناٹک لکھنے والوں میں سب سے مشہور نام کالیداس کا ہے، شکنتلا۔ وکرم اُروسی اور مالوی کا گنمتر، تین ناٹک زمانے کے ہاتھوں بچ گئے ہیں۔ ان میں کالیداس نے اپنے دل و دماغ اور طبیعت کی اس بھرپور رنگینی اور اس رچی رچائی اونچ کا ثبوت دیا ہے۔ نازک اور نرم بھاؤ یعنی جذبات کے اظہار اور بیان میں وہ کمال دکھایا ہے کہ دنیا بھر کے پڑھے لکھے لوگوں نے تمام ملکوں اور زمانوں کے چوٹی کے ناٹک لکھنے والوں میں کالیداس کو مانا ہے۔ شاعرانہ بھاؤ بیحد جاندار ہوتے ہوئے بھی نرم اور نازک ہیں، گہرے اور سچے ہیں، شانتی اور ٹھہراؤ سے بھری ہوئی اس جیتی جاگتی ہوئی دنیا کو کسی طرح کی زیادتی اور سختی کسی طرح کے طوفان اور آندھی کے جھونکے اور جھٹکے چھو تک نہیں سکے ہیں۔ دُکھ اور غم دل کا خون کرتے ہوئے بھی اتنے نرم بنا دیئے گئے ہیں کہ نشتر امرت کی دھار بن گیا ہے۔

اُنیسویں صدی کے غالبًا سب سے زبردست دماغ یعنی مشہور جرمن فلاسفر اور گوئٹے جس کے دماغ میں آئینہ کی صفائی اور آئینہ کا ٹھہراؤ تھا۔ اس پر شکنتلا کا بہت گہرا اور زبردست اثر پڑا تھا، اور عمر بھر یہ اثر قائم رہا۔ آج اتنا وقت کہاں کہ اس ناٹک کے ایک ایک سین اور ایک ایک ایکٹ ایک ایک جھلک پر ہم نظر ڈالیں۔ صرف اس سین کو لے لیجئے جس میں شکنتلا اپنے

رشی کے آشرم سے رخصت ہو رہی ہے۔

جن پھولوں اور پودوں کو اُس نے اپنے ہاتھوں سے لگایا تھا اور سینچا تھا، جنگل کے جن ہرنے اور ہرنیوں اور دوسرے جانوروں سے جو اس سے ہل مل گئے تھے، جنگل کی زمین اور آسمان سے، وہاں کی صبح شام سے رخصت ہوتے وقت اس کی نگاہیں اس کے دل کی حالت اُس کی بولی اور اُس کی خاموشی، رشی کا آشیرباد اور اُس کی سکھیوں کا اُداسی کو دباکر اور چھپا کر اُس سے چھیڑ چھاڑ کرنا۔ اس سین میں وہ نرمی اور کسک ہے، وہ ٹھہراؤ اور وہ بہاؤ ہے، وہ سجاوٹ اور وہ سادگی ہے، وہ بھاؤ اور وہ رس ہے جس کی مثال دنیا بھر کی شاعری ناولوں اور ناٹکوں میں کہاں ہے؟

وکرم اُروسی بھی کالیداس کا زبردست ناٹک ہے، اس کا پلاٹ اور اس کی ہر بات، اس کا بھاؤ اور رس بھی شکنتلا سے بالکل الگ ہے۔ اس ناٹک میں ہیرو اور ہیروئن یعنی پورورَو اور اُروسی اپنے اندر آدمیوں اور دیوتاؤں کے اِن زبردست اور چمکتے ہوئے گنوں اور خوبیوں کا ثبوت دیتے ہیں، دیولوک اور منشیہ لوک یعنی جنت اور دنیا کے چڑھاؤ اور اُتار ان کا ملن اور ان کا ٹکرانا، ان زمیوں اور اُن طاقتوں، ان آندھیوں اور ان چٹانوں، اس تڑپ اور گرج اس بہادری اس جیت اور اس جیت سے زیادہ شاندار اور چمکتی ہوئی اُس ہار کی ایسی زندہ تصویریں ہیں جن کو دیکھکر دنیا کی زبردست رزمیہ اور بزمیہ شاعری کو ہم کچھ دیر کے لئے بھول جاتے ہیں۔ یوں تو اس ناٹک کو ہم ویر بھاؤ اور ویر رس کی چمکتی ہوئی مثال کہہ سکتے ہیں۔ ویرتا یعنی بہادری زوردار ہوتے ہوئے بھی اِن گہرائیوں اور زندگی کے ان گہرے بھیدوں کا پتہ دیتے ہیں، اس بھرپور کساؤ اور اُبھار کا پتہ دیتے ہیں، حسن عشق زندگی اور دنیا کو اتنی اُونچی اور گہری چیز بنا دیتے ہیں جو صرف اس حالت میں ممکن ہے، جب ہمارے ہندوستان کا ایک زمانہ اپنی پوری جوانی پر تھا، جب ہندوستان کے بیتے ہوئے دنوں کی گھڑی دوپہر تھی۔

آئیے اب سنسکرت ناٹک کے دوسرے مشہور کوی بھوبھوتی کا کمال دیکھیں، اس کا زبردست ناٹک اُتر چرت کچھ لوگوں کی رائے میں شکنتلا سے کم نہیں۔ راون کو جیتنے کے بعد رام نے سیتا کو راج محل سے نکال دیا، کیا رام کو ایسا کرنا چاہیئے تھا؟ اس نازک اور پیچیدہ سوال پر اس ناٹک میں روشنی ڈالی گئی ہے یاد رہے کہ بھوبھوتی نے جس رام کو ہمارے سامنے پیش کیا ہے، وہ تلسی داس کی رامائن کا رام نہیں ہے، بلکہ اِس رام اور اُس رام میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔

یہ بھی نہ بھولنا چاہیئے کہ یہ ناٹک رام کی زندگی کا ناٹک ہے سیتا کی زندگی کا ناٹک نہیں۔ اس میں شک نہیں کہ اس ناٹک میں سیتا کی تصویر اتنی ہی جاندار اور چمکتی ہوئی ہے جیسے بجلی، اور یہ تصویر جادو بھرے

لفظوں میں کھینچی گئی ہے۔

آپ اس ناٹک میں رام کی مصیبتوں کو دیکھیئے، سیتا کی مصیبتیں کم نہیں لیکن نظر رام کی مصیبتوں پر رکھیئے ورنہ اس ناٹک کا مطلب سمجھ میں نہ آئیگا۔ ہم آنے والی طوفان کی دھمک دور سے اِن باتوں میں سُنتے ہیں جو اچانک رام کے منہ سے نکل جاتی ہیں، رام کے ان ارادوں میں جن میں وہ پرجا کے لئے سب کچھ قربان کردینے کے لئے تیار ہیں۔ پھر رام کو ہم قسمت کے شکنجوں میں جکڑا ہوا دیکھتے ہیں، جب رام راون کو مار چکے اور سیتا اور راج سب کچھ پا چکے، جب خوشی کے دن شروع ہوئے، اُس وقت اچانک غم اور مصیبت کا وہ تیر چلا جس کا جواب صرف تیر کھا لینا ہے۔ اس امتحان میں رام ایسے سورما کا دل کانپ اُٹھتا ہے جس پیاری سیتا کے لئے چودہ برس بن باس جھیلا اور جس کی جُدائی میں پاگل ہوگئے تھے۔ اسی سیتا کو پرجا کی ضد پوری کرنے کے لئے پھر ہاتھ سے کھو دینا ہے۔ رام کا کلیجہ پھٹ جاتا ہے، اور وہ بے اختیار کہہ اُٹھتے ہیں، ہمیں صرف دُکھ بھوگنے کے لئے زندگی ملی تھی۔ اس ایک بے اختیار پکار کے بعد سناٹا چھا جاتا ہے۔ ناٹک کے اس سین پر پردہ پڑ جاتا ہے لیکن پردے اور خاموشی کے پیچھے دُکھ کے نشتر ایسی بیدردی سے رام کے دل اور کلیجے کا خون کر رہے ہیں۔ حالانکہ رام کے چہرے پر وہ شانتی آچکی ہے جس کے سامنے مرتے وقت رگوں کا کھنچنا اور سانس کا رُکنا رونا اور سینہ کوبی غم کو منہ چڑھانا اور غم کی بے غرَضی معلوم ہوتی ہے۔ غم کی اس تصویر کے سامنے آواز بند ہوجاتی ہے، سانس رُک جاتی ہے۔ سیتا کی سہیلیوں کے ہونٹوں تک غصہ سے بھرے ہوئے لفظ آجاتے ہیں۔ سیتا کے پتا راجہ جنک کے ہونٹ غصہ سے تھرتھرا جاتے ہیں۔ سیتا کی آنکھوں میں اُلاہنے یعنی الزام کی ایک جھلک نظر آتی ہے، نظر آتی ہے اور پھر غائب ہوجاتی ہے۔ کیونکہ سیتا کی آنکھیں رام کو اس طرح دیکھتی ہیں جیسے رام سچ مچ ہیں۔ ان نگاہوں سے نہیں جنھیں اس اچانک مصیبت میں بے انصافی نظر آرہی ہے

پھر ہم دوسروں کی زبانی رام کے اس گھائل دل کی جھلک دیکھتے ہیں جس کا پتہ عام طور پر رام کو دیکھکر چلانا مشکل ہے۔ وہ زندگی جو سیتا کے ساتھ گذرے، وہ زندگی جو ایسے راج سنگھاسن یعنی تخت پر گذرے جس کی چوڑی اور گہری بنیادیں رعایا کی مرضی پر ہوں، ہاں وہ زندگی بھی جو سیتا کے ساتھ بن باس میں گذرے۔ کیا ایسی زندگی میں کوئی ٹریجڈی نظر آتی ہے؟ نہیں جیسا سنسکرت شاعری کے آدم والمیکی نے بھی تاڑ لیا تھا، وہ زندگی جو سیتا سے دُور کٹے رام کی ٹریجڈی اسی میں تھی وہ زندگی جو رام سے دُور کٹے سیتا کی ٹریجڈی اسی میں تھی۔ اس دکھ اُس ٹریجڈی کا سب سے بھیانک روپ

اِسی دھیرج اس ٹھہراؤ میں نظر آتا ہے۔ اس بے بسی میں نظر آتا ہے، اس صورت حال میں نظر آتا ہے، جہاں دیکھنے میں تو رام کو سب کچھ اختیار ہو لیکن اصل میں کوئی اختیار نہ ہو۔ بے قصوری اور معصومی کے اس اٹل وشواش میں دکھائی دیتا ہے۔ جب وہ وشواش ایک ہی وقت میں دل کو ڈھارس بھی دے، اور دل کا خون بھی کرتا جائے لیکن آسمانوں کی چکیاں انسان کی طاقتوں کو پیسکر بھی پیس نہیں سکتیں۔

سیتا نے اپنی خاموش قربانی سے، اپنی بے قصوری سے تقدیر پر وہ فتح حاصل کی جس کی کوئی اُمید رام نہیں کر سکتے، وہ فتح جو صرف سیتا کی فتح نہیں ہے بلکہ سچائی اور انصاف کی فتح ہے، وہ جیت جس پر سیتا ہی کا حق نہیں ہے۔ بلکہ جو رام کی بھی جیت ہے، جو دنیا کے تمام مردوں اور عورتوں کی جیت ہے۔ میرے اور تیرے میں کیا رکھا ہے؟ لیکن اس ناٹک کی ٹریجڈی اس ذرا سی بات میں ہے کہ یہ جیت رام کے لئے رام کے ہاتھوں سے ہونا ناممکن ہے۔ رام کو خاموش اور دکھائی نہ دینے والے آنسوؤں کے ساتھ زندگی کاٹنا ہے اُس دن تک جب تقدیر کا پہیہ اپنا پُورا چکر لگالے، اور بھوبھوتی کی ٹریجڈی اس بھیانک نرمی اور محبت کی چمکتی ہوئی مثال ہے، جو اس دنیا میں ہمیں مٹا کر رہتی ہے۔ اور جس کے دھیان سے بھی دل کانپ جاتا ہے۔

یہ ہے بھوبھوتی کا ناٹک، اور یہ ہے سنسکرت ٹریجڈی، لیکن سنسکرت ٹریجڈی میں جو کچھ ہوتا ہے وہ اس حالت کو کبھی نہیں پہونچ سکتا جہاں رحمت کے پھُول برس نہ سکیں، اور ناٹک کا خاتمہ اس خوشی پر نہ ہو جو غم کے سمندر میں کنول کے پھُول کی طرح نہ کھِلے، بیدرد تقدیر کے مذاق سے بھی ایک گہرا مذاق ہے، ایک گہری ہستی ہے، جس کے پھُول زندگی کے خون سے کھلتے ہیں۔ سنسکرت ناٹک زندگی اور دنیا سے صلح کا پیام ہے۔ وہ پریم اور آشا کا سندیس ہے۔ بھوبھوتی کے برکت اور آشیرباد کے چھندوں میں سنسکرت ٹریجڈی وہاں پہونچ گئی ہے، جہاں وہ زندگی سے گناہ کے داغ دھوتی ہے، جہاں زہر کے ہر قطرے کی تہہ میں امرت ہوتا ہے۔ جو دل کا خون کر کے دل کو طاقت اور خوشی دیتی ہے جہاں پھول اور کانٹے اپنا بھیس بدل کر رنگ و بو کے بھاؤ اور رس کی وہ نئی دنیا بناتے ہیں جو اس پرانی دنیا کا اصلی روپ ہے۔ دنیا کے دُکھ اور سُکھ کی اصلی شکل کو جنت کہتے ہیں۔

یہ مختصر بیان ہے سنسکرت ناٹک کے اس بھاؤ اور رس کا جس کے لئے زندگی ترستی ہے۔ اس بھاؤ اور رس کو پانا امرت کو پانا ہے، جنت کو پانا ہے، زندگی کو پانا ہے۔

---

(نوٹ) اس مضمون کی اشاعت کیلئے صاحبِ مضمون کے علاوہ ہم ڈائرکٹر صاحب آل انڈیا ریڈیو اسٹیشن لکھنؤ کے مرہون منت ہیں۔ (ا۔ ز۔)

# بسنت

از حضرت جگر بریلوی

آگیا پھر موسموں کا تاجدار
دیدنی ہے کوہ و صحرا کی بہار

پھٹ پڑا ہے حسن باغ و راغ میں
کچھ نہیں ہے فرق بن اور باغ میں

صاف ستھری جانِ نظارہ فضا
آسمانِ نیلگوں نکھرا ہوا

ہر شجر پہنے ہے پیراہن نیا
سبز اور شاداب جنگل ہو گیا

فیضِ شبنم سے نکھر آئی ہے گھاس
دُھل گیا ہے بوٹے بوٹے کا لباس

سبزہ و گل سے ٹپکتی ہے شراب
ہے نمو کا جوش یا جوشِ شباب

ہر کلی پیالی ہے، گل پیمانہ ہے
گلستاں ہے یا کوئی میخانہ ہے

جوش پر نشو و نمائے رنگ ہے
عرصۂ ارض و سما بھی تنگ ہے

آتشِ گل سے چمن دہکا ہوا
بُو سے پھولوں کی ہے بن مہکا ہوا

ہر طرف ہے غنچہ و گل کا ہجوم
مچ رہی ہے طائروں کے غل سے دھوم

پھرتے ہیں ہر سمت اتراتے ہوئے
ڈالی ڈالی کی ہوا کھاتے ہوئے

اپنے دامن میں لیئے موجِ شمیم
پھرتی ہے اٹھکھیلیاں کرتی نسیم

آتی ہے سبزہ کو لہکاتی ہوئی
جاتی ہے کلیوں کو چٹکاتی ہوئی

ہے ہوا میں کیف صہبائے کہن
پھر رہے ہیں مست طاؤس اور ہرن

کوک وہ کوئل کی، موروں کی جھنگار
جان لیوا وہ پپیہے کی پکار

آم کے اشجار میں بور آگیا
آم کی یاد آئی جی للچا گیا

کھل گئے شفاف جھیلوں میں کنول
بھونرے بو پاتے ہی آئے ہیں نکل

پھرتے ہیں خوش مے پرستوں کی طرح
گرتے ہیں پھولوں پہ مستوں کی طرح

بن میں یہ ہر سمت ٹیسو کھل گیا
یا بھڑک اٹھا ہے شعلہ حسن کا

ڈھاک میں اتنا نمو کا جوش ہے
سر سے پا تک سرخ ہے گلپوش ہے

سرسوں پھولی ہے بسنتی ہے زمیں
منظرِ رنگیں ہے کتنا دل نشیں

سادگی بھی اس میں ہے خوبی بھی ہے
حسنِ تمکیں شانِ محبوبی بھی ہے

سبزہ و گل میں ہے جس سے جوشِ رنگ
ہے وہی انسان کے دل میں اُمنگ

ہے عجب یہ موسمِ حسن آفریں
خار بھی ہوتے ہیں اس رُت میں حسیں

حسن کی بجلی کو چمکاتا ہے یہ
عشق کے شعلوں کو بھڑکاتا ہے یہ

بادِ صحرا میں ہے تاثیرِ شراب
بڑھ رہا ہے دل میں شوق و اضطراب

ولولوں میں جوش پیدا ہو چلا
بادیہ گردی کا سودا ہو چلا

# بادۂ عرفاں

(دلیس راج سروش)

اے نرگسِ ساقی مجھے مستانہ بنا دے
قیدِ غمِ کونین سے بیگانہ بنا دے

دنیا کی حقیقت کا مجھے راز بنا کر
دنیا کی حقیقت کو اک افسانہ بنا دے

گر تو نے مجھے ذوقِ مئے ناب دیا ہے
عالم کو مرے واسطے میخانہ بنا دے

شمع کو کبھی چہرۂ پرنور دکھا کر
غمخوارِ جگر سوزیِ پروانہ بنا دے

صہبائے بہاراں کے پیاسے ہیں عنادل
ہر گل کو چھلکتا ہوا پیمانہ بنا دے

دیوانگیٔ عشق میں برباد بنا کر
تو اپنے کرم سے مجھے فرزانہ بنا دے

یہ قادرِ قدرت کی رضا ہے جبھی چاہے
صحرا کو چمن، باغ کو ویرانہ بنا دے

سنتا ہوں کہ بگڑی ہوئی قسمت نہیں بنتی
قسمت مری اے ہمتِ مردانہ بنا دے

یہ ترک و فنا کا ہے سروش ایک کرشمہ
جو قطرے سی ہستی کو دُرِ یکدانہ بنا دے

# فردوسی اور سلطان محمود

از محمد یحییٰ تنہا بی۔آے۔ ایل ایل بی

بعض غلط روایات اسقدر مشہور ہوگئی ہیں کہ آج اُن کی تردید آسان کام نہیں ہے۔ جو بات ایک مدت سے مسلمہ طور پر چلی آتی ہے۔ اُس سے انحراف سخت مشکل ہے۔ لیکن زمانہ ستمبر ۱۹۳۸ء میں فردوسی پر مضمون پڑھکر بعد افسوس ہوا کہ ہمارے لکھنے والے فردوسی کی شاعری کی تعریف اور سلطان محمود کی مذمت لازم و ملزوم قرار دے چکے ہیں۔ اور یہ کس لئے؟ صرف اس وجہ سے کہ سلطان محمود کے دشمنوں نے اُس کی نیک نامی کو جو اُسکی سخاوت و فیاضی اور علم دوستی کے باعث اُسے حاصل تھی مٹانا چاہا اور کہیں اُس کو شیعوں کا دشمن اور کہیں خلاف وعدہ اور کہیں طامع ظاہر کیا۔ حالانکہ ان عیوب میں سے ایک بھی اُسمیں موجود نہ تھا۔ سلطان کی رواداری بروئے تاریخ مسلّم ہے۔ سلطان نے ہندوستان میں ہندؤں کو ملک بخشا۔ اور جلیل القدر عہدے دئے۔ "نہتہ راجہ" ایک ہندو کا تصنیف شدہ ناول ہے۔ اُس کے مطالعہ سے ظاہر ہوگا کہ سلطان محمود اپنی بات کا کسقدر پکا تھا اور ہندو راجاؤں کے ساتھ اُس کا کیسا اچھا سلوک تھا۔ شیعہ فاضل البیرونی سلطان کا مصاحب تھا۔ شیعہ شاعر عضائری رازی کو کثیر انعام دیا۔ سلطان کی دو لڑکیاں دو شیعہ شہزادوں منوچہر بن قابوس و عنصر المعالی کیکاؤس کو بیاہی گئیں۔ وزیر میمندی خارجی المذہب تھا۔ الغرض سلطان کے دربار میں مختلف عقائد و مذاہب کے آدمی جمع تھے۔ اور وہ سب سے بہ تلطف پیش آتا تھا۔ یہ کہنا کہ فردوسی کو رافضی سمجھ کر انعام نہیں دیا۔ ایک بے سروپا بات ہے۔

اگر "بعض اوقات انصاف پر طمع غالب ہوجاتی تھی" تو سمجھ میں نہیں آتا کہ جب سلطان کو لاکھوں روپیہ کے جواہرات سومنات کے بت کو بدستور قائم رہنے پر پیش کئے جارہے تھے تو اُس نے کیوں جواہرات کی پروا نہیں کی؟ اور صاف کہدیا کہ "میں بت شکن کی بجائے بت فروش مشہور نہیں ہونا چاہتا"۔ لالچ اور طمع کا اقتضار تو یہی تھا کہ وہ بت توڑنے سے درگزر کرتا لیکن اُس نے ایسا نہیں کیا۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ طامع اور لالچی نہیں تھا۔ وعدہ خلافی جسکو معمولی آدمی بھی بُرا سمجھتا ہے۔ سلطان محمود جیسا مذہب کا پابند اور جلیل القدر بادشاہ کیسے وعدہ خلافی کا مرتکب ہو سکتا تھا۔

اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ یہ کہانی کیونکر مشہور ہوئی اور اسکی حقیقت کیا ہے؟

مورخین عرب نے سلطان محمود کے زمانہ کے حالات شرح وبسط کے ساتھ لکھے ہیں لیکن انہیں اس کہانی کا کہیں پتہ نہیں۔ عینی ایرانی مورخ سلطان کے عہد میں تھا۔ وہ بھی اس قصہ کا کچھ ذکر نہیں کرتا۔ (الہند و ماالہم من مقالہ مقبول کا مصنف سلطان کا معاصر اور مخالف ہے۔ نہایت سختی سے سلطان پر نکتہ چینی کرتا ہے اور جابجا سلطان کو برا بھلا کہتا ہے لیکن یہ کہانی اُس کو بھی نہیں ملی۔ اگر یہ امر واقعہ ہوتا تو اس مصنف کے لئے عیب چینی کا اچھا مشغلہ ہاتھ آجاتا۔ محمود چوتھی صدی ہجری میں تھا۔ اِس زمانہ کے مورخ اس واقعہ سے بے خبر ہیں۔

اول یہ روایت چہار مقالہ میں نظر آتی ہے جو کسی ماخذ کے بغیر درج ہے۔ چہار مقالہ ڈیڑھ صدی بعد کی تصنیف ہے۔ مورخین عصر اور زمانۂ قریب کا اس واقعہ کو نہ لکھنا اور ڈیڑھ صدی بعد لکھا جانا خود ظاہر کرتا ہے کہ یہ من گھڑت قصہ ہے۔ ممکن ہے کہ یہ روایت غوریوں کے خوش کرنے کیلئے لکھی گئی ہو، کیونکہ صاحب چہار مقالہ غوریوں کا درباری شاعر تھا۔ اور غور وغزنین کی عداوت مشہور ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ چہار مقالہ میں یہ روایت اِس کے مصنف نے نہ لکھی ہو بلکہ بعد میں اضافہ کی گئی ہو۔ اُس زمانہ کی بہت سی کتابیں بلکہ اُس کے بعد کی بھی کتابیں دست برد زمانہ یا روایت سازوں کی تحریف سے محفوظ نہیں ہیں۔ مثلاً دیوانِ حافظ، کلیات شمس تبریز، گلستان وغیرہ وغیرہ۔

اصل یہ ہے کہ فردوسی ایک شاعر تھا سُنی المذہب۔ سلطان محمود کے درباری شعرا میں سے تھا۔ شاہنامہ اُس کی تصنیف ہے جسمیں بہت کچھ تحریف ہوئی ہے۔ سلطان کے عہد میں قرامطہ کا زور تھا۔ قرامطہ سلطان کے سخت مخالف تھے۔ اور سلطان قرامطہ کا دشمن تھا۔ امرا اور درباریوں میں باہم فریق بندی تھی فردوسی بھی ایک فریق کا رکن تھا۔ فردوسی پر مخالف فریق نے قرمطی ہونے کا الزام عائد کیا اور وہ اِس وجہ سے سلطان کی نظر سے گر گیا۔ تذکرۂ دولت شاہ میں ہے کہ ایاز نے بادشاہ سے کہا کہ فردوسی قرمطی ہے، اُس پر بادشاہ نے فردوسی سے کہا کہ "تو قرمطی بودہ"۔ صاحب آتش کدۂ آذر نے بھی لکھا ہے کہ فردوسی کو قرمطی کہا گیا اور یہ الزام اُس پر اِسلئے بھی لگا کہ دیلمیوں سے سلطان کی سخت مخالفت تھی اور اکثر قرامطہ دیلمیوں کے زیرحمایت رہتے تھے۔ فردوسی کو فخر الدولہ دیلمی نے ایک ہزار اشرفیاں بھیجی تھیں اور فردوسی نے اُس سے خط وکتابت کی تھی علاوہ اِس کے قرامطہ کے اکثر بڑے بڑے رہنما طوس کے رہنے والے تھے۔ ان واقعات سے فردوسی کا قرمطی ثابت کرنا اور اُس کا معتوب کرانا کیا مشکل تھا۔ اُس زمانہ میں اکثر مقربین اس شبہ میں معتوب ہو جاتے تھے۔

حسنک میکال سلطان محمود کا خاص وزیر تھا۔ اس پر بھی یہ الزام لگایا گیا کہ خلیفۂ بغداد نے سلطان کو لکھا کہ حسنک کا سر کاٹ کر بھیج دو۔ سلطان نے جواب میں لکھا کہ میں نے اس کو بچپن سے پرورش کیا ہے۔ میں اسکے

عقائد و اعمال سے بخوبی واقف ہوں۔ یہ اُس پر سراسر اتہام ہے۔ اُس وقت اُس بیچارے کی جان بچی۔ لیکن سلطان کے بعد یہ اسی شبہ میں قتل کیا گیا۔ امام فخرالدین رازی رحمۃ اللہ علیہ کو سلطان شہاب الدین غوری از راہِ عقیدت اپنے ساتھ رکھتا تھا۔ جب سلطان کو قرامطہ نے شہید کیا تو امام صاحب بھی اس شبہ میں ماخوذ ہوئے۔

صرف یہی الزام تھا کہ جس پر فردوسی معتوب ہوا اور شعرائے دربار کی سفارش پر رہا ہو کر سلطان کے بھائی کے پاس سفارش کے لئے گیا اور اس طرح بیان کیا ؎

چنیں شہریارے و بخشندہ　　　بہ گیتی ز شاہاں درخشندہ

نکرد اندریں داستاہا نگاہ　　　ز بدگوئے بدبخت آمد گناہ

حسد برد بدگوئے در کارمن　　　تبہ شد بر شاہ بازار من

اگر غلط روایت والا معاملہ ہوتا تو فردوسی سلطان کے بھائی کے پاس سفارش کے لئے ہرگز نہ جاتا اور اگر وہاں جاتا تو ہجو لکھنے کے بعد وہاں سے کیسے واپس آسکتا تھا؟ دوسرے شعر کے پہلے مصرع سے ثابت ہوتا ہے کہ سلطان شاہنامہ دیکھنے بھی نہ پایا تھا کہ مخالفین کی دراندازی سے سلطان فردوسی سے مشکوک ہو گیا۔ اور اسکو بھاگنا پڑا۔ ہجو میں ایک شعر ہے ؎

بداندیش را روئے نیکی مباد　　　سخنہائے نیکم بہ بدکرد یاد

اس شعر سے صاف اس امر کی توضیح ہوتی ہے کہ انعام کا قصہ نہ تھا بلکہ کسی مخالف نے کچھ بدگوئی کی تھی اور وہ یہی بات معلوم ہوتی ہے کہ فردوسی کو قرمطی کہا گیا۔

انگلستان کے نامور مستشرق پروفیسر براؤن نے اپنی کتاب ادبیاتِ عجم میں یہ تحقیق لکھی ہے کہ محمود کے دربار میں شاہنامہ کا سیکنڈ ایڈیشن پیش ہوا تھا۔ اس تحقیقات کی بموجب سلطان کے فرمایش کرنے اور انعام و وعدۂ انعام سب کی تردید ہوگئی۔

---

شاہنامہ میں بیحد تحریف ہوئی ہے۔ اگرچہ مشہور یہ ہے کہ ساٹھ ہزار اشعار اس میں موجود ہیں۔ لیکن یہ تعداد کسی ایک نسخہ میں بھی نہیں پائی جاتی۔ ایک نسخہ محمد خاں قزوینی کا لکھا ہوا صرف بائیس ہزار بیس اشعار پر مشتمل ہے اور نسخوں میں اس سے زیادہ اشعار ہیں۔ یہاں تک کہ ایک نسخہ میں جو ۸۰۰ھ کا لکھا ہوا ہے اور سب سے قدیم نسخہ ہے، جو اب تک دستیاب ہوتے ہیں اور شاہنامہ کے اختتام سے چار سو دس برس بعد لکھا گیا ہے (۱۱۹۷۰۸) اشعار ہیں۔ جسمیں سات ہزار اشعار صرف بغداد کی تعریف میں ہیں۔ لطف یہ ہے کہ ہر نسخہ میں تعداد اشعار مختلف ہے اور دو نسخے بھی ایسے نہیں ہیں جنکی تعداد اشعار یکساں ہو۔

علامہ لطف علی خاں آذر لکھتے ہیں:۔

"امروز شاہنامہ کہ صحت داشتہ باشد وجود ندارد بعلت عدم ربط کتاب و نساخ چنداں تغیر یافتہ کہ نمی تواں گفت کہ دریں کتاب شعرے از فردوسی ماندہ۔ باز انچہ باقی ماندہ بمقابل اشعار فصیح بلغا و افکار بلیغ فصحاء رہ ارباب شعر خوب و سخن مرغوب دارد۔" (آتش کدۂ آذر)

موجودہ شاہنامہ میں تاریخی غلطیاں ایسی ہیں جن کو فردوسی جیسا ماہر تاریخ ایران و مورخ قدیم نہیں کرسکتا تھا مثلاً ؎

چو پرویز ہرمز چو پورش قباد　　　　چو خسرو کہ پرویز نامش نہاد

اِس شعر سے پرویز کا بیٹا ہرمز ثابت ہوتا ہے حالانکہ ہرمز کا بیٹا پرویز تھا۔ شاہنامہ میں پرچہرہ کو ایرج کی نواسی بتلایا ہے۔ حالانکہ پرچہرہ ایرج کی بیٹی تھی۔ شاہنامہ میں دارا کے قاتل ناسار و حانوسار نامی دو وزیر بتلائے ہیں حالانکہ دارا کے قاتل دو ہمدانی سپاہی تھے۔ (زینت التواریخ و تواریخ ایران سرجان ملکم)

شاعری کی ایسی غلطیاں پائی جاتی ہیں کہ معمولی شاعر بھی نہیں کرسکتا۔ مثلاً

چو سال اندر آمد بہفتاد یک　　　　ہمیں زیر شعر اندر آمد فلک

شاعر کا مطلب یہ ہے کہ ۳۷۱ ہجری میں تمام اشعار مکمل ہوئے۔ کتاب (شاہنامہ) تیار ہوگئی۔ اِس شعر سے یہ مطلب کہاں پورا ہوتا ہے اور مصرع ثانی تو بالکل مہمل ہے۔

"شاہنامہ تصنیف فردوسی بصنعتِ لزوم زبانِ فارسی" (خیاباں)۔ لیکن موجودہ شاہنامہ صنعتِ لزوم کی قید سے آزاد ہے۔ اِس میں بہت سے الفاظ عربی کے موجود ہیں۔ حالانکہ وہ ایسا قادر الکلام تھا کہ اہم مضامین کو بغیر عربی الفاظ کے نہایت زوردار الفاظ میں بیان کرتا ہے۔ آفرینشِ عالم کے متعلق لکھتا ہے لیکن مادہ، وجود، عنصر وغیرہ وغیرہ الفاظ استعمال نہیں کرتا اور مطلب کو نہایت سلیس خالص فارسی میں کس زور سے بیان کرتا ہے ؎

از آغاز باید کہ دانی درست　　　　سرمایۂ گوہراں از نخست

کہ یزداں ز ناچیز چیز آفرید　　　　بداں تا توانائی آمد پدید

وزو مایۂ گوہر آمد چہار　　　　برآوردہ بے رنج و بے روزگار

(سرمایہ بمعنی مادہ۔ توانائی بمعنی طاقت۔ گوہر بمعنی عنصر)

شاہنامہ فردوسی کی تصنیف مشہور ہے لیکن بروئے تحقیق اس کے تین مصنف ہوتے ہیں۔ اِسمیں ایکہزار اشعار دقیقی کے شامل ہیں (تذکرہ ہفت اقلیم و مجمع الفصحاء) فردوسی کو خود بھی اس کا اقرار ہے ؎

ز گشتاسپ و ارجاسپ بیتے ہزار　　　　بگفت و سر آمد ورا روزگار

پذیرفتم و داشتم زو سپاس　　　　مرا در دل آمد ز ہر سو ہراس

یعنی گشتاسپ وارجاسپ کے بیان میں ایک ہزار اشعار اُس نے لکھے تھے کہ وہ مرگیا۔ میں نے اُن اشعار کو شکریہ کے ساتھ شامل کرلیا۔ تاریخ فرشتہ میں لکھا ہے:۔

"استاد اسدی طوسی در روزگار سلطان محمود استاد فرقۂ شعرائے خراسان بود اُو را بکرات تکلیف نظم شاہنامہ کردند او پیری وضعیفی را بہانہ کردہ استغفار کرد...... فردوسی را کہ شاگرد او ست ہمیشہ اشارت بنظم شاہنامہ میکرد تا آخر چناں شد وچوں فردوسی از غزنین گریختہ بطوس رفت و از انجا بہ رشمدار (قہستان) وطالقان رفتہ باز بطوس مراجعت کرد۔ درحین قرب وفات اسدی را بخواند وگفت وقت رحلت ست واز شاہنامہ قلیلے ماندہ وکسے را قوت نباشد کہ باقی را بقید نظم درآرد۔ اسدی گفت اے فرزند غمگیں مباش اگر حیات باشد من باتمام رسانم، فردوسی گفت اے استاد تو پیری شکل کہ ایں کار از تو کفایت شود اسدی گفت انشاء اللہ تعالیٰ بشود ودرہماں چند روز شروع کردہ از اول استیلائے عرب برعجم تا آخر کہ چہار ہزار بیت می شود بقید نظم درآورد و فردوسی ہنوز زندہ بود کہ بنظرش گزوانید واو خوشحال شدہ بر ذہن مستقیم اوستاد آفریں خواند"

اسی طرح یہ روایت آتشکدۂ آذر میں بھی ہے۔ خیاباں میں اِس طرح مذکور ہے:۔

"شاہنامہ تصنیف فردوسی بصنعت لزوم زبان فارسی، تکملہ آں حکیم اسدی استاد فردوسی کردہ بود"

ان تینوں روایتوں سے صاف ظاہر ہے کہ شاہنامہ تمام فردوسی کی تصنیف نہیں۔ نہ اُس کی حیات میں مکمل ہوا۔ پھر اِس کا دربارِ سلطانی میں مکمل پیش ہونا کیونکر صحیح مانا جاسکتا ہے۔

---

چہار مقالہ میں ہے کہ شاہنامہ ۴۰۰ھ ہجری میں مکمل ہوا اور مدت تکمیل ۳۰ یا ۳۵ سال ہے اس لحاظ سے (۴۰۰-۳۵) ۳۶۵ھ ہجری یا (۴۰۰-۳۰) ۳۷۰ھ ہجری سال آغازِ شاہنامہ قرار پاتا ہے اور محمود کی تخت نشینی ۳۸۷ھ ہجری میں ہوئی۔ اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ فردوسی نے شاہنامہ خود شروع کیا اور سلطان نے شاہنامہ مرتب کرنے کی فرمایش نہیں کی چنانچہ ایک روایت ہے کہ فردوسی نے شاہنامہ اپنے شوق سے طوس میں شروع کیا اور تاریخی سرمایہ اُس کو ایک دوست نے دیا۔ اسی واقعہ کو شاہنامہ میں اِس طرح بیان کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| بہ شہرم یکے مہرباں دوست بود | تو گفتی کہ بامن بہ یک پوست بود |
| مرا گفت خوب آمد ایں رائے تو | بہ نیکی خرامد مگر پائے تو |
| نوشتہ من ایں نامۂ پہلوی | بہ پیش تو آرم مگر معنوی |
| تو ایں نامہ خسرواں باز گو | بدیں جوئے زد میہماں آبرو |

چو آورد ایں نامہ نزدیکِ من　　برافروخت ایں جانِ تاریکِ من

---

شاہنامہ کا انتساب بھی محمود غزنوی کے نام پر نہیں ہوا۔ برٹش میوزیم کے شاہنامہ میں اشعار ذیل درج ہیں، جنمیں فردوسی شاہنامہ کو ۳۸۹ھ میں ختم کر کے خان النجان (ایک ناحیہ ہے اصفہان کے قریب) کے رئیس احمد بن محمد بن ابی بکر الاصفہانی کے نام سے معنون کرتا ہے۔

اگر سال ........ آمدست　　نہم سال و ہشتاد باسی صدست
گرانمایہ احمد کہ ہم سال او　　بجوید بہر جا از و آل او
زبا باش جوئی تو نام درست　　ابوبکر آخر محمد نخست
خداوند ایں دفترِ بندہ کرد　　لبِ ہر مرادم پُراز خندہ کرد

قیاس چاہتا ہے کہ یہ مضمون صحیح ہے کیونکہ فردوسی دوسری جگہ کہتا ہے کہ میں نے اِس کتاب کو مکمل کر کے بیس برس تک محفوظ رکھا اور تلاش میں رہا کہ کس کے نام سے معنون کروں ؎

سخن را نگہ داشتم سال بیست　　کہ بینم سزاوار این گنج کیست

ایک اور جگہ فردوسی کہتا ہے ؎

جہاں تا بود شہریاراں بود　　پیامم بر تاجداراں بود
کہ فردوسیِ طوسیِ پاک جفت　　نہ ایں نامہ بر نام محمود گفت

اِن امور کو پیشِ نظر رکھکر کیا ممکن ہو سکتا ہے کہ شاہنامہ سلطان محمود کی فرمائش پر لکھا گیا ہو اور اُس کے نام سے معنون بھی نہ ہو؟

---

مشہور یہ ہے کہ ہجو فردوسی نے لکھی لیکن از روئے تحقیق یہ ثابت ہوتا ہے کہ ہجو ہرگز فردوسی کی لکھی ہوئی نہیں الحاقی ہے۔ ہجو کے اشعار لچر اور غلط واقعات پر مبنی ہیں۔ ایک جگہ کچھ کہا ہے دوسری جگہ اُس کی تردید کر دی ہے فردوسی سے یہ اُمید نہیں کی جاسکتی کہ وہ غلط واقعات پر اپنے اشعار کی بنیاد رکھے۔ مثلاً

اگر شاہ را شاہ بودے پدر　　بسر بر نہادے مرا تاج زر
وگر مادرِ شاہ بانو بدے　　مرا سیم و زر تا بہ زانو بدے

سلطان محمود غزنوی سلطان سبکتگین کا بیٹا تھا۔ اور سلطان محمود کی والدہ امیر زابلستان کی بیٹی تھیں۔ اِس شعر میں بانو سے مُراد امیر باپ کی بیٹی ہے حالانکہ بانو صرف بیوی کو کہتے ہیں۔ الغرض محمود لونڈی کے بطن

سے پیدا نہیں ہوا تھا۔ اس لئے اُس کو پرستارزادہ کیسے کہا جاسکتا ہے جیسا کہ اِس شعر میں کہا گیا ہے ؎

اگرچہ بود زادۂ شہریار — پرستارزادہ نہ آید بکار

اور اس شعر میں سلطان کو بادشاہ کا بیٹا تسلیم کر لیا حالانکہ سب سے پہلے شعر میں اِس سے انکار کیا ہے کہ سلطان بادشاہ کا بیٹا تھا۔

اِس مضمون پر بہت کچھ لکھا جاسکتا ہے لیکن بخوفِ طوالت اِس کو یہاں ختم کرتا ہوں۔ جن اصحاب کو مزید شوقِ تحقیق ہو، وہ رسالہ "محمود اور فردوسی" مصنفہ قاضی ظہور الحسن صاحب ناظم مطبوعہ معین دکن پریس، حضرت مصنف سے حیدرآباد دکن محلہ عابد شاپ مکان مولوی فیض الدین صاحب وکیل کے پتہ سے طلب کریں، اُس سے اندازہ ہو جائے گا کہ یہ کہانی بالکل بے اصل ہے۔ اور ہجو ہرگز فردوسی کی تصنیف نہیں ہے۔ سلطان محمود کو ناحق بدنام کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

---

# جذباتِ شوق

از پنڈت جگموہن ناتھ رینہ شوقؔ

جھلک تھی جلوہ کی لیکن وہ بے حجاب نہ تھا — نگاہِ شوق کا در پردہ کچھ جواب نہ تھا
خودی کے نشہ میں دِل مائلِ شراب نہ تھا — وہ ایک پردۂ غفلت تھا، مستِ خواب نہ تھا
بہار آئی، کھِلے پھول، ہر فضا بدلی — مگر یہ دِل ہی تھا جس میں کہ انقلاب نہ تھا
نسیمِ صبح نے غنچوں سے چھیڑ چھاڑ جو کی — چمن میں عارضِ گل کوئی بانقاب نہ تھا
ہوا نہ ہم کو کچھ احساسِ جوششِ بیتابی — فریبِ شورشِ دِل تھا یہ اضطراب نہ تھا
کیا نہ اُس نگہِ شرمگیں نے خوں میں غرق — جفا کے نام سے واقف ترا حجاب نہ تھا
سوال کو مرے گو تیری تمکنت سمجھی — مگر وہ چُپ ترا رہنا کوئی جواب نہ تھا
ہجوم موجِ فنا سے محال تھا بچنا — کسی کے ہاتھ میں وہ ساغرِ حباب نہ تھا
ہزار آفتیں گو دِل کے ساتھ تھیں۔ لیکن — غریقِ موجۂ بدمستیٔ شباب نہ تھا
کبھی وہ کعبہ بنا اور کبھی وہ بُت خانہ — یہ اور کیا تھا، اگر دِل کا انقلاب نہ تھا

صلائے عام تو ساقی کی تھی، مگر اے شوقؔ
ہمارے میکدہ میں شیشۂ شراب نہ تھا

# یادِ ایّام

(از حضرت نسیم لنگوی خوجیانوالی)

کہاں وہ دن کہ میری آرزوؤں کے حسیں طائر ہوا کرتے تھے پر افشاں محبت کے گلستاں میں
دلِ مضطر میں اُمیدوں کے شعلہ آفریں زائر تجلی جس طرح پرّاں دیارِ انجمستاں میں

---

شفق کے خمکدہ میں وہ شباب و شعر کا پلنا برسنا وہ شرابِ نور کا زرّیں سحابوں سے
شفق افروز پیشانی میں شمعِ طور کا جلنا خراجِ سجدہ لینا وہ کسی کا آفتابوں سے

---

وہ پڑھنا گیسوؤں کے سائے میں سرشار راتوں کا وہ آپس میں اشارے قدس کے بالانشینوں کے
وہ رس اور پریم ننھی ننھی پیاری پیاری باتوں کا وہ بحرِ نیلگوں میں ننھے ہلکورے سفینوں کے

---

بلائیں بڑھ کے لے لینا وہ شوخ و شنگ کرنوں کی وہ شرما کر کسی کا ڈھانپ لینا مہر انور کو
فضا میں نور و نغمہ کے وہ طوفاں کا اُمنڈ آنا سحر کی دیوی کا وہ چھیڑنا زلفِ معطر کو

---

تھا تخلیقِ جنوں میں خون ساری روحِ مانی کا ہر اک نقشِ حسیں رعنائی شاہکارِ فطرت تھا
تھا رتبہ یہ نگاہِ عشق پیشہ کی جوانی کا چراغ لالۂ صحرا بھی شعلہ زارِ فطرت تھا

---

کہاں ڈھونڈوں میں اب اُن زرّیں لمحاتِ مسرت کو بھٹکتا پھرتا ہوں قدرت کی عشرت زا بہاروں میں
شکایت ہے یہ فطرت سے مری روحِ محبت کو مری ناکامیوں کے چرچے پھولوں اور ستاروں میں

---

## رُباعی

ہر آن جفا سے قلب ڈر جاتا ہے ہر بات پہ آسماں بپھر جاتا ہے
کرتا ہے اسے مالِ غنیمت میں شمار جو لمحہ فراغت سے گذر جاتا ہے

(کلیم) جوش

# نوبل پرائز کی کہانی

از مسٹر ضیاء الدین احمد برنی بی۔ اے

---

ایلفریڈ نوبل سویڈن کی راجدھانی اسٹاک ہالم میں ۲۱ اکتوبر ۱۸۳۳ء کو پیدا ہوا تھا۔ اسکا باپ امے نوایل نوبل اپنے زمانہ کا مشہور آدمی تھا۔ یہ شخص بلا کا محنتی تھا اور بعض خاص قابلیتوں کا مالک۔ معمار کی حیثیت سے تعلیم پانے کے بعد وہ محض چھبیس ۲۶ سال کی عمر میں جیومیٹری کا پروفیسر مقرر ہوگیا۔ اور چونکہ یہ کام اُس کی خداداد قابلیتوں کے لئے کافی میدان بہم نہیں پہونچاتا تھا اس لئے اُس نے روس کے دارالسلطنت سینٹ پیٹرزبرگ میں انجنیری اور جہازسازی کے کارخانے کھولے اور ساتھ ہی تارپیڈو بنانے کا کام بھی شروع کردیا۔ تقریباً بیس برس تک یعنی جنگ کریمیا کے ختم ہونے کے کچھ دنوں بعد تک اُس نے ان کارخانوں کو نہایت کامیابی کے ساتھ چلایا۔ لیکن چونکہ اس لڑائی سے روسی حکومت کی مالی حالت بہت کچھ خراب ہوچکی تھی۔ جسکی وجہ سے وہ ان کارخانوں کے لئے کافی کام نہ دے سکتی تھی اس لئے اُس نے انھیں اپنے ایک بیٹے لوئی کے سپرد کردیا اور خود اسٹاک ہالم واپس آگیا۔ جہاں وہ اپنے دوسرے بیٹوں کی مدد سے پھٹنے والے گولے بنانے کی ترکیب معلوم کرنے میں مشغول ہوگیا۔

اُس وقت تک بھک سے اُڑنے والی جو چیز بنی یا صنعتی کارخانوں میں استعمال کیجاتی تھی، وہ ایک قسم کا کالے رنگ کا پاوڈر تھا جو زور سے دھماکا پیدا کیا کرتا تھا۔ نائٹرو گلسرین اگرچہ چند سال پہلے فرانس میں دریافت ہوچکا تھا مگر وہ اتنا خطرناک مسالہ تھا کہ اُس کا استعمال نہیں کیا جاسکتا تھا۔ لیکن اکتوبر ۱۸۶۳ء میں ایلفرڈ نوبل نے ایک ایسے پھٹنے والے مادہ کا پیٹنٹ کرایا جو نائٹرو گلسرین اور معمولی بارود کا مرکب تھا۔ لیکن نائٹرو گلسرین کے استعمال سے کئی سال تک خوفناک حادثے پیش آتے رہے۔ جنمیں سب سے بڑا حادثہ شہر برسیلز میں ۱۸۶۸ء میں واقع ہوا جسمیں ایک درجن آدمی مرگئے تھے اور بیسیوں زخمی ہوئے تھے۔ اس واقعہ سے چار سال پہلے بھی ایک حادثہ ہوا تھا جسمیں ایلفرڈ کے چھوٹے بھائی آسکر ایمل کی صرف اکیس ۲۱ سال کی عمر میں جان ضائع ہوئی تھی اور ہیلین برگ کا کارخانہ بھی تباہ و برباد ہوگیا تھا۔ انہی حادثوں کی وجہ سے انگلستان میں پھٹنے والے مادّے کے خلاف سخت نفرت کا جذبہ پیدا ہوگیا اور بعض دوسرے ملکوں نے بھی اسکے استعمال کے خلاف تجویزیں منظور کیں۔

ایلفرڈ نوبل نے ۱۸۶۷ء میں ڈائنامیٹ ایجاد کیا۔ جسکی خصوصیت یہ تھی کہ وہ اپنے وزن سے تین گنا

نائٹروگلسرین جذب کرلیتا تھا۔ اِسی آمیزش کا نتیجہ تھا کہ نائٹروگلسرین جیسی خوفناک چیز معمولی بارود سے بھی کم خطرناک ہوگئی اور سردی، گرمی یا پانی کا بھی اس پر کوئی اثر نہیں ہوسکتا تھا یہ چیز آج بھی پہاڑوں میں راستے بنانے اور چٹانوں کے اُڑانے میں کام آتی ہے۔ اِس ایجاد کے بارہؔ سال بعد ایلفرڈ نے بیلسٹائٹ کا پٹینٹ کرایا جو ایک قسم کا آتشگیر سفوف ہے جسمیں آگ لگنے پر بھی دھواں نہیں نکلتا۔ اِس ایجاد سے لڑائی کے طریقوں میں زبردست انقلاب ہوگیا۔

اِس صنعت کو جوں جوں ترقی ہوئی، نوبلؔ کا نام دُنیا میں مشہور ہوتا گیا۔ سانؔ ریمو میں اُس نے ایک بہت بڑی لیبوریٹری بنائی اور اپنے رہنے کے لئے ایک مکان بھی بنایا۔ جس کا نام اگرچہ مائی نیسٹ (My Nest) یعنی "میرا گھونسلا" تھا۔ لیکن لوگ ہمیشہ اُسے "نوبل وِلا" یعنی "نوبل کا محل" کہہ کر پکارا کرتے تھے۔

ایلفرڈ نوبل نے ایک اور چیز ایجاد کی، جس کا نام مصنوعی گٹا پارچہ ہے۔ آجکل موٹر اور بجلی کا زمانہ ہے، مگر اسے ڈائنامیٹ کی دریافت سے کسی طرح کم نہ سمجھنا چاہیئے۔ اِسی کے سلسلے میں نوبلؔ بھاری بھاری گولے پھینکنے والی توپیں بھی ڈھالا کرتا تھا۔

نوبلؔ نے ساری عمر شادی نہیں کی۔ اس کا سارا وقت یا تو لیبوریٹری میں گزرتا تھا یا سویڈنؔ سے اٹلیؔ اور اٹلیؔ سے سویڈنؔ اور دوسرے مُلکوں میں آنے جانے میں صرف ہوتا تھا۔ بات یہ ہے کہ گھرستی کا سُکھ اُٹھانے کے لئے اُس کے پاس وقت ہی نہ تھا۔ پروفیسر لوئی ہنریؔ کا جس نے سب سے پہلے ایلفرڈ نوبل کے حالات ایک فرانسیسی میگزین میں لکھے، بیان ہے کہ اُسکی ماں ہی اُس کے لئے محبت و پریم کی دیوی تھی۔ اور اُس کے سب بچے بھی اپنی ماں سے بڑی محبت اور عزت کے ساتھ پیش آیا کرتے تھے۔ ماں کا انتقال ۱۸۸۹ء میں چھیاسی (۸۶) سال کی عمر میں ہوا۔ اِس واقعہ کے سات (۷) سال بعد ایلفریڈ نوبل کا بھی سانؔ ریمو میں ۱۸۹۶ء میں انتقال ہوگیا۔

ایلفریڈؔ کی صحت کبھی اچھی نہیں رہی۔ وہ طبعاً گوشہ نشین واقع ہوا تھا۔ اُس کی زندگی بیحد سادہ تھی، اور دولتمند ہونے کے باوجود اُس میں گھمنڈ نام کو نہ تھا۔ اپنی ایجادوں کی عظیم الشان کامیابی کی وجہ سے اُس نے اِتنی دولت پیدا کرلی تھی کہ لوگ اُس کا اندازہ ساڑھے چار کروڑ فرانک کرتے تھے۔ مرنے سے کئی سال پہلے سے اُس نے سوچنا شروع کردیا تھا۔ کہ اتنی بڑی دولت کس کام میں صرف کرے۔ ساٹھ برس کی عمر میں اُس کے پاس تقریباً تین کروڑ روپے تھے جن کا وہ بلا شرکت غیرے تنہا مالک تھا۔ نوبل ہروقت اسی سوچ بچار میں رہتا تھا کہ یہ تین کروڑ روپیہ کس کام میں صرف کیا جائے۔

نوبلؔ ٹرسٹ کے ایک ٹرسٹی مسٹر سوہلمین انجنیئر کا بیان ہے کہ نوبلؔ کا ہمیشہ سے یہی خیال تھا کہ "دولت کسی واحد شخص کو نہ ملنا چاہیئے، جس نے اُس کے لئے کبھی محنت نہ کی ہو اور نہ ایسے شخص کو ملنی چاہیئے جو صرف اِس وجہ سے اُسے حاصل کرنا چاہے کہ وہ فلاں کا بیٹا ہے یا بھتیجا ہے"۔ نوبلؔ کا یہ بھی خیال تھا کہ "رشتہ داروں کے لئے

کروڑوں روپیہ چھوڑ مرنا سخت بیوقوفی ہے"۔ وہ کہا کرتا تھا کہ "ذاتی محنت کے بغیر کسی کو کوئی بڑا ورثہ چھوڑنا اُسے ہمیشہ کے لئے سُست، ناکارہ اور اپاہج بنا دینے کے برابر ہے"۔ وہ اپنے رشتہ داروں سے صاف صاف کہہ دیا کرتا تھا کہ میرے روپے کا آسرا نہ کرو۔ میرے بعد میری دولت تمھیں نہ ملے گی"۔ موت سے چند دن پہلے نوبل نے اپنے دو دوستوں سے کہا کہ "ذاتی عقیدہ سے میں سوشل ڈیماکراٹ ہوں، لیکن عملی حیثیت سے میں حد سے آگے بڑھنے کے خلاف ہوں۔ اور میرا تجربہ ہے کہ بڑا ورثہ انسان کو بیکار بنا دیتا ہے۔ اِس لئے ہر مالدار شخص کو اپنی دولت کا صرف تھوڑا سا حصہ اپنے بچوں اور دوسرے وارثوں کے لئے چھوڑنا چاہئے تاکہ وہ اُسکی مدد سے دُنیا میں اپنے لئے راستہ پیدا کر سکیں۔ وہ کہتا تھا کہ کسقدر ظلم کی بات ہے۔ کہ جائدادیں ایسے لوگوں کے لئے چھوڑی جائیں جنھوں نے اُن کے حاصل کرنے میں ذرا سی محنت بھی نہیں کی ہے۔ بڑی میراث ملنے سے دماغی طاقت پوری پوری ترقی نہیں کر سکتی اور ذاتی جد وجہد کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ حالانکہ محنت ہی سے انسان اپنے آپ کو پوری طرح اُبھار سکتا ہے"۔ اِسی خیال سے نوبل نے اپنے رشتہ داروں کو صرف تین لاکھ روپے چھوڑے۔

موت سے چند مہینے پہلے نوبل نے اپنے ایک دوست سے کہا کہ "میں با کار آدمی کے لئے ایک پیسہ بھی چھوڑنا پسند نہیں کرتا۔ کیونکہ اس کا مطلب یہی ہوگا کہ میں اُسے اپنا کام بند کرنے کی رغبت دِلاتا ہوں۔ میں ایسے خیالی آدمی کی امداد کرنا پسند کرتا ہوں جو طرح طرح کی مشکلوں سے گھرا ہو"۔

اِنہی خیالات کو عمل میں لانے کے لئے اُس نے وصیت کی کہ تمام سرمایہ سے ایک انعامی فنڈ قائم کیا جائے۔ اس وصیت کے، جو ۲۷ نومبر ۱۸۹۵ء کو لکھی گئی تھی، بعض حصے یہ ہیں:۔

"کل رقم کے پانچ برابر حصے کئے جائیں اور ایک حصہ اُس شخص کو دیا جائے جس نے فزیکل سائنس میں کوئی اہم دریافت کی ہو، دوسرا حصہ اُس شخص کو دیا جائے جس نے کیمسٹری میں کوئی کام کی بات دریافت کی ہو، تیسرا حصہ فزیالوجی کی اہم دریافت کرنے والے کو دیا جائے، چوتھا حصہ اُس شخص کو دیا جائے جو ذہنی حیثیت سے کوئی زبردست ادبی تصنیف پیش کرے اور پانچواں حصہ ایسے شخص کو دیا جائے جس نے مختلف قوموں میں بھائی چارہ کے خیالات پھیلانے، فوجیں کم کرنے اور امن پھیلانے کے سلسلہ میں سب سے اچھا کام کیا ہو۔

میری دِلی خواہش ہے کہ اِن انعامات کی تقسیم کے وقت نسل، قومیت، ذات پات، رنگ اور مذہب کا ہرگز کوئی لحاظ نہ کیا جائے کیونکہ میرا اصلی مدعا یہ ہے کہ یہ انعامات صرف ایسے ہی آدمیوں کو دئے جائیں، جو واقعی اُن کے مستحق ہوں خواہ وہ میرے ہموطن ہوں یا کسی غیر ملک کے باشندے ہوں"۔

اپنی دولت کو اِس طرح تقسیم کرنے سے نوبل کا مقصد یہ تھا کہ سائنس کی تحقیقات کرنے والوں کے لئے جو

دن رات علمی تجربوں میں لگے رہتے ہیں اور بڑی سے بڑی دریافت کرنے کے باوجود غربت و افلاس میں زندگی بسر کرتے اور اسی حالت میں مرجاتے ہیں، آسانیاں پیدا کی جائیں۔ وہ ایسے لوگوں کو نہ صرف اُن کی محنت کا صلہ دینا چاہتا تھا۔ بلکہ ہونہار آدمیوں کے لئے ترقی کے موقعے بھی مہیا کرنا چاہتا تھا۔ وہ خود کیمسٹ تھا۔ اِس لئے اُس نے سب سے پہلی جگہ سائنس کی تحقیقات کو دی۔ وہ ڈاکٹر لوئی پاسچر کا بھی بیحد مداح تھا اور چونکہ اُس کی صحت خراب رہا کرتی تھی۔ اِس لئے تیسرا انعام ڈاکٹری اور فزیالوجی کے لئے رکھا گیا۔ چوتھا انعام لٹریچر کے لئے رکھا۔ پروفیسر سنری کا بیان ہے کہ آخری عمر میں نوبل کو شاعری سے (خصوصاً بائیرن کی شاعری سے) گہری دلچسپی ہوگئی تھی۔ اِس لئے لٹریچر کو بھی اُس نے انعامات میں شامل کرلیا۔ پانچواں انعام اُس نیک مقصد کے لئے ہے جس نے آج بھی دُنیا کی توجہ کو سب سے زیادہ اپنی طرف کھینچ رکھا ہے۔

نوبل کو بین الاقوامی امن کی جدوجہد سے بیحد دلچسپی تھی۔ اُس کی وصیت میں اگرچہ اِس انعام کو آخری جگہ دی گئی ہے، لیکن نوبل نے خود اُس کے بارے میں یہ لکھا ہے کہ:۔

"میں چاہتا ہوں کہ اپنی دولت کا بڑا حصہ ایسے انعام کی بُنیاد ڈالنے میں صرف کروں۔ جو اُس شخص کو دیا جائے جو یورپ کو عالمگیر امن کی جانب ترقی کرنے پر مائل کردے۔"

نوبل سویڈن میں پیدا ہوا تھا۔ لیکن فرانس، اٹلی اور دوسرے ملکوں میں بھی برسوں رہا۔ ان سب ممالک کے حالات دیکھکر اُس کو یہ خیال ہوگیا تھا کہ پُرانی دُنیا کا نظامِ حکومت بالکل بگڑا ہوا ہے۔ اِسلئے اسکی خواہش تھی، کہ یورپ کا نظامِ تمدن بھی ممالک متحدہ امریکہ کی طرز پر قائم ہوتا کہ اِن مُلکوں میں جنگی تیاریوں کا خاتمہ ہوجائے۔ اور اُس کے بجائے عقل و قانون کا راج قائم ہو۔ اِسی لئے اُس نے ہمیشہ کے لئے ایک لاکھ دس ہزار روپے کی سالانہ رقم اُس شخص یا اُس انسٹی ٹیوشن کو دینی منظور کی جو دُنیا کی قوموں کے درمیان برادرانہ امن و صلح کو سب سے زیادہ ترقی دے اور فوجوں اور ہتھیاروں میں کمی کراکر دُنیا کا امن و امان قائم رکھے اور باہمی صلح کو ترقی دینے کی کوشش کی ہو۔

یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ نوبل کے مرنے کے بعد اس کے کسی رشتہ دار نے اپنا حصہ لینے کے لئے عدالت کا دروازہ نہیں کھٹکھٹایا۔ وصیت پر ۲۹ رجون ۱۹۰۰ء کو شاہی منظوری ہوئی اور انعامات پہلی مرتبہ ۱۹۰۱ء میں دئے گئے یہ انعامات ہر سال ۱۰ ردسمبر کو دئے جاتے ہیں جو مسٹر ایلفرڈ نوبل کی وفات کا دن ہے

ہر انعام کی رقم دس ہزار پونڈ ہوتی ہے۔ لیکن دفتر کا خرچ نکالنے کے بعد ہر انعام میں صرف آٹھ ہزار پونڈ کی رقم بچتی ہے۔ اسکے ساتھ ہی ڈپلوما اور سونے کا تمغہ بھی دیا جاتا ہے جس پر نوبل کی تصویر نقش ہوتی ہے۔ مگر کامیاب اُمیدوار کو اُس کے لینے کے لئے سویڈن جانا پڑتا ہے۔

پچھلے اٹھتیس سال میں ہندوستان کے دو نامور شخص ڈاکٹر رابندرناتھ ٹیگور اور سرسی وی رامن کو بھی یہ انعام ملا ہے

# سادہ لوح پروانے

(از حضرت سرشار کسمنڈوی)

ہائے وہ دردناک افسانے — جن کے ہیرو ہیں تیرے دیوانے
تم نہیں ہو تو دیکھتا ہوں مَیں — ہر طرف ہولناک ویرانے
شمع سے دل نوازیوں کی اُمید — ہائے اے سادہ لوح پروانے
چُپ کھڑا ہوں ہجومِ محشر میں — منتظر ہوں کہ کوئی پہچانے
پا گئے جوشِ شباب میں ترکیب — ہیں وہی بے پناہ افسانے
مُنہ لگوں کی خرابیاں، توبہ! — ٹھوکروں میں پڑے ہیں پیمانے
اَب کہاں پرسشِ پرستاراں — چند روزہ ہیں یہ صنم خانے
سِسکیاں بھر رہی ہیں قندیلیں — کروٹیں لے رہے ہیں پروانے
یاس و اُمید کے دوراہے پر — سر جھکائے کھڑے ہیں دیوانے
شورشِ انقلاب زندہ باد — دم بخود ہیں بُلند کاشانے
کیا عجب دل جلوں کی تربت پر — شمع لا کر جلائیں پروانے
تھک کے بیٹھے ہیں کوئے جاناں میں — تازہ دم ہو رہے ہیں دیوانے

مل گیا عِشق کا صِلہ سرشار
ہو گئے بیکسی سے یارانے



# جذباتِ نجم

(از حضرت نجمؔ آفندی)

دے کے دل میں بیقرار دیکھتا چلا گیا — دُور تک نگاہِ یار دیکھتا چلا گیا

اُس کو راہِ عشق پر لے کے آئے بھی تو کیا — اپنے حُسن کی بہار دیکھتا چلا گیا

چھیننے کی چیز تھا میرا عزمِ مستقل — انقلابِ روزگار دیکھتا چلا گیا

موت نے اُتار لی جب نقابِ زندگی — زندگی کا پردہ دار دیکھتا چلا گیا

کیا ضرور تھا کہ وہ غم کی بات پوچھ لے — دو جہاں کا غم نثار دیکھتا چلا گیا

کائناتِ حُسن تھی آئینہ در آئینہ — میں بہار در بہار دیکھتا چلا گیا

آئیں گے ضرور وہ اُن سے یوں کہے کوئی — اُن کی راہ جاں نثار دیکھتا چلا گیا

زندگی بھی خواب تھا اے خراب زندگی — خوشگوار و ناگوار دیکھتا چلا گیا

آہ کر رہا تھا جو سانس بھی نہ لے سکا — فیض جبر و اختیار دیکھتا چلا گیا

پھر خمارِ غم ہوا غم کو پھر نظر لگی — پھر مجھے ستم شعار دیکھتا چلا گیا

عید ہی سہی مگر میکدہ میں ہم نہ تھے
نجمؔ ابرِ نو بہار دیکھتا چلا گیا۔

# ادھیڑ عمر کی آفتیں

از مسٹر جے۔ آر۔ رائے

---

**ادھیڑ عمر میں بڑھاپے کا انسداد** مغربی اصول کے رُو سے ادھیڑ عمر چالیسویں برس سے شروع ہوتی اور ساٹھویں سال میں ختم ہوجاتی ہے۔ اس زمانۂ عمر کی اہمیت پر خاطر خواہ زور دینا اور اس کی ضرورت جتانا دشوار ہے۔ ادھیڑ عمر کی بے احتیاطی یا پیش بندی کا بقیّہ ماندہ عمر پر نہایت گہرا اور دیرپا اثر پڑتا ہے۔ آپ چاہیں تو اس عمر میں بڑھاپے کے اثرات کی بہت کچھ روک تھام کرکے عرصے تک زندگی سے لطف اُٹھا سکتے ہیں۔

**زمانۂ زوال کا آغاز جسمانی نمو کے بعد** ادھیڑ عمر جسمانی زوال کا زمانہ ہے۔ آپ کی جسمانی نشو و نما پچیسویں سال میں تمام ہوجاتی ہے۔ مگر دماغ پینتیس سال کی عمر تک بڑھتا رہتا ہے اور چالیس برس سے پہلے پہلے یہ اپنی اصلی پختگی سے روشناس ہوچکتا ہے۔ اسی وجہ سے انگریزی میں یہ کہاوت مشہور ہے "چالیسویں برس یا تو انسان دانا ہوجاتا ہے یا نادان"۔ چالیس برس کے بعد معمولی آدمیوں کی جسمانی اور عقلی طاقت زوال پذیر ہوجاتی ہے اور جو لوگ جوانی کو اپنی نادانیوں سے برباد کردیتے ہیں۔ اُن کا تو چالیس سال کے بعد بڑھاپا شروع ہوجاتا ہے۔ پچاس برس کے لگ بھگ جم راج کے دُوت آپ کے درِ دولت پر اسی طرح آن موجود ہوتے ہیں جیسے کچہری کے پیادے ڈگریدار کا پروانہ لے کر روپیہ طلب کرنے آجاتے ہیں۔

ادھیڑ عمر کی بیماریاں بھی نرالی ہوتی ہیں۔ جن کا آپ کو جوانی میں تجربہ ہی نہیں ہوسکتا۔ کیونکہ یہ اُسی دَور میں آدمی کو پریشان کرتی ہیں۔ ادھیڑ عمر میں صرف جسمانی تغیر ہی نہیں، بلکہ روحانی اور نفسیاتی انقلاب بھی واقع ہوتا ہے اور اسی لئے اُس زمانہ میں انقلابِ عظیم ہوتا ہے۔ کون کون سی تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں۔ یہاں پر اُن کا اجمالی ذکر کیا جاتا ہے

سب سے پہلے اس بات کو خوب سمجھ لینا چاہئے کہ ادھیڑ عمر سے جسمانی اور عقلی نشو و نما تمام ہوجاتا ہے۔ عقل اور جسمانی طاقتوں کی پختگی سے زندگی کا لُطف پہلے سے کئی گنا زیادہ ہوجاتا ہے۔ اگر جوانی میں اپنی طاقتیں ضائع نہ کردی گئی ہوں تو ادھیڑ عمر میں زندگی کا لُطف بہت زیادہ ہوتا ہے۔ ادھیڑ عمر میں جو طبعی تبدیلیاں ہوتی ہیں، اُن میں حسب ذیل قابلِ ذکر ہیں:-

(۱)۔ جسم کے اندر چربی جمع ہوجاتی ہے، جس سے مرد اور عورتیں دونوں بھاری بھرکم ہوجاتے ہیں۔ چالیس برس

سے پہلے بمشکل پچیس فیصدی آدمی موٹے ہوتے ہیں۔ مگر ادھیڑ عمر میں نرم معدہ کی دیواروں کے اندر چربی جمع ہونے سے بدن موٹا ہو جاتا ہے۔ عورتوں کی کمر اور کولہے موٹے ہو جاتے ہیں اور سینہ اُبھر آتا ہے۔ اکثر مردوں کے پیٹ بڑھ جاتے ہیں۔ دُبلے آدمیوں کا پیٹ بھی کچھ بڑھا ہوا معلوم ہوتا ہے۔

(۲) جلد کی لچک جاتی رہتی ہے۔ اس وجہ سے چہرے کی صورت متین ہو جاتی ہے۔ حالانکہ جوانی میں یہ بدلتی رہتی ہے۔ چہرے پر جھُریاں پڑ جاتی ہیں۔

(۳) بالوں اور ناخنوں کی رنگت بدل جاتی ہے۔ آجکل خالص غذا میسر نہ آنے اور نظام اعصاب کی کمزوری سے بال جلد سفید ہو جاتے ہیں۔ چہرے کی رونق جوانی ہی میں رخصت ہو جاتی ہے، لیکن چالیس برس کے بعد بالوں اور ناخنوں کی رنگت پہلے سے بھی زیادہ بگڑ جاتی ہے۔ بال پتلے، ناخن لمبے اور موٹے ہو جاتے ہیں۔

(۴) عضلات کی فطری طاقت میں فرق آجاتا ہے۔ اس کا بڑا سبب یہ ہوتا ہے کہ ریشوں کے شمار میں کمی واقع ہو جاتی ہے، اور اُن کے اندر چربی بھرنے لگتی ہے۔

(۵) جوڑوں میں چکنائی دار مادہ کی مقدار گھٹ جانے سے تبدیلی ہو جاتی ہے۔ جوڑوں کی ٹوپیوں میں چاک ایسی چیز جمع ہونے لگتی ہے۔ جوڑوں کے مفصل میں جو بافتیں ہوتی ہیں، اُن میں بھی چاک ایسی چیز پیدا ہو جاتی ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ جوڑ اپنی لچک کھو بیٹھتے ہیں۔ اینٹھن ہونے لگتی ہے۔ جس کے سبب سے بعض آدمیوں کو گٹھیا وغیرہ امراض لاحق ہو جاتے ہیں۔ کئی اور قسم کے درد بھی ادھیڑ عمر ہی میں رونما ہوتے ہیں جن سے شباب نا آشنا ہوتا ہے۔

**دل میں انقلاب** مذکورۂ بالا تبدیلیوں کا فطری سبب یہ ہوتا ہے کہ جسم سے زہر بخوبی خارج نہیں ہوتا۔ باہر سے بھی زہر داخل ہوتا رہتا ہے، جس کا سب سے بڑا منبع غذا ہے۔ اس دور میں آپ کی رغبت ایسی چیزوں کی طرف رہتی ہے۔ جس سے زہر کی مقدار بڑھ جاتی ہے۔

مگر سب سے بڑا انقلاب دِل کی فطری ساخت میں واقع ہوتا ہے۔ جس کی وجہ سے شرائین بھی اثر پذیر ہو جاتی ہیں۔ اُن کی لچک مفقود ہو جاتی ہے۔ اور ریشہ دار بافتیں ظہور میں آتی ہیں۔ عمر کے ساتھ دِل کی طاقت بھی گھٹ جاتی ہے۔ اگر دل پر خلاف معمول بار گراں پڑے تو وہ اُسے برداشت نہیں کرتا۔ اس سے اختلاجِ قلب (دھڑکن) پیدا ہوتا ہے۔ اِس وجہ سے وہ تمام ورزشیں جو آپ جوانی میں کرتے ہیں مثلاً دوڑنا، فٹ بال، ڈنڈ نکالنا، دوڑ کر چڑھائی اُترائی طے کرنا، یا تو بالکل ترک یا کم کرنا پڑتا ہے۔ اگر آپ لاپرواہی کرتے ہیں تو دِل کی فطری ساخت کو سخت نقصان پہونچتا ہے۔

اِس بات کو یاد رکھنا چاہیئے کہ جس رگ کے ذریعہ سے دِل میں خون آتا ہے وہ سخت ہو جاتی ہے۔ جس سے کئی قباحتیں لاحق ہو جاتی ہیں۔ دماغ کے اندر کی شرائین میں فرق پیدا ہو جاتا ہے جس سے خون کی بہم رسانی کم ہو جاتی ہے

سینے اور گردوں کی رگوں میں بھی تبدیلی ہوجاتی ہے۔ جس سے کئی امراض سینہ اور گردہ ظہور میں آتے ہیں۔ حالانکہ جوانی میں آپ ان سے ناآشنا رہتے ہیں۔ یوں سمجھ لیجئے کہ جب دماغ، سینہ اور گردہ میں تازہ پاک خون معقول مقدار میں نہ جائے تو حافظہ کمزور، پھیپھڑے نربل اور گردے گرسنہ رہتے ہیں وہ اپنے جبلّی افعال بخوبی انجام نہ دے سکیں گے۔ تھوڑی سی مشقت سے سانس اُکھڑنا یا پیشاب کے متعلق شکایات پیدا ہونا شروع ہوجاتی ہیں۔ کنپٹی، کہنی اور بازو کی رسّی جیسی اُبھری ہوئی رگیں اس امر پر دال ہیں کہ دل کی سب سے بڑی رگ سخت ہوگئی ہے اس سے دل کی کمزوری اور خفقان وغیرہ پیدا ہوجاتا ہے۔ بعبارت دیگر اس سے یہ مراد ہے کہ جس آدمی کی رگیں سخت ہوجاتی ہیں وہ امراض قلبی کا شکار ہونے لگتا ہے۔

**پھیپھڑوں کی سختی** | پھیپھڑوں کی طبعی لچک جو لڑکپن اور جوانی میں پائی جاتی ہے، ادھیڑ عمر میں ختم ہوجاتی ہے اور وہ سخت ہوجاتے ہیں۔ ذرا سی محنت کرنے یا تیز چلنے سے سانس پھولنے لگتا ہے پھیپھڑوں کی بافتیں پھیل جاتی ہیں۔ چھاتی کے پھیلنے اور سکڑنے کی جبلّی صلاحیت میں نقص پیدا ہونے اور پسلیوں اور سینہ کی دیواروں کے پٹھے اکڑنے کے سبب سے یہ تکلیف اور بھی زیادہ بڑھ جاتی ہے۔ ہوا کی نالی میں رطوبت پیدا ہونا موقوف ہوجاتی ہے۔ اسی لئے کھانسی کا ٹھسکا شروع ہوجاتا ہے اور کف خارج ہونے میں دقّت ہونے لگتی ہے اس وجہ سے بار بار کھانسنا پڑتا ہے۔ تب بلغم خارج ہوتا ہے اور یہ تکلیف سال بسال بڑھتی ہی جاتی ہے۔

**قبض کی آفت** | ادھیڑ عمر کی تمام آفتوں میں قبض سب سے بڑی آفت ہے، جس سے صحت خراب، تنومندی برباد اور لطف زندگی کرکرا ہوجاتا ہے۔ بڑھاپے کی روک تھام ناممکن ہے۔ مگر قبض کی وجہ سے بڑھاپا بڑی تیزی سے آتا ہے، ادھیڑ عمر کی قبض کے اسباب میں حسب ذیل قابل ذکر ہیں۔

دانت خراب ہونے سے غذا خوب چبا کر کھانا دشوار ہوجاتا ہے۔ اور معدہ کی طاقت پر بُرا اثر پڑتا ہے۔ غذا کی نالی میں تبدیلیاں پیدا ہوجاتی ہیں۔ ایسڈ اور خمیر پیدا کرنے والی گلٹیوں میں رطوبت پیدا کرنے کی فطری طاقت کی کمی وبیشی کے باعث یہ تغیر واقع ہوتا ہے اس سے غذا ہضم نہیں ہوتی۔ قبض ہوجاتا ہے۔ اور معدہ کے اندر دیر تک فضلہ پڑا رہنے کا سب سے مضر اثر نظام اعصاب (ناڑی چکر) پر ہوتا ہے۔ جس سے جسم کی عام کمزوری پیدا ہوجاتی ہے۔ ادھیڑ عمر میں پاخانہ کی حاجت کے وقت سستی کرنے سے انتڑیوں کے نچلے حصے میں بے حسی پیدا ہوجاتی ہے۔ جو چربی کے اجتماع سے بڑھتی رہتی ہے۔

**جگر کے فعل کا واسطہ ہاضمہ سے** | ادھیڑ عمر کی تمام تکلیفوں میں جگر کے فعل کا ڈبل حصہ ہوتا ہے۔ اصل یہ ہے کہ جگر کے اندر پت (صفرا۔ بائل) پیدا ہوکر باریک نالیوں کے راستہ سے معدہ میں پہونچتا ہے جس سے غذا ہضم ہوتی ہے علاوہ ازیں جگر کا ایک بڑا کام زہر خارج کرنا بھی ہے۔ ادھیڑ عمر کے طبعی تغیرات سے جگر کے پت پیدا اور زہر خارج کرنے کے

فطری فعل میں رخنہ واقع ہو جاتا ہے۔ جس سے صحت اور توانائی پر بُرا اثر پڑتا ہے۔ صفرا کی نالی میں سوزش ہوتی ہے اس سے پتّہ کی پتھری (گالی اسٹون) بنتی ہے۔ اسی سے ادھیڑ عمر کی عورتیں دُکھ پاتی ہیں۔ جگر سے پت پیدا اور خارج ہو کر پتّہ میں جمع ہوتی رہتی ہے۔ لیکن جب پت کے اخراج میں رکاوٹ پیدا ہو جائے تو پتّہ میں پتھری بنتی ہے۔ جس سے بہت تکلیف ہوتی ہے۔ جگر کے لازمی خلیات میں ریشہ دار بافتوں کے ظہور سے جگر سخت ہو جاتا ہے، لیکن مردوں کے جگر اتنے سخت نہیں ہوتے۔ جتنے کہ عورتوں کے۔ اسی وجہ سے وہ زیادہ تکلیف اُٹھاتی ہیں۔

گردوں کی اندرونی تبدیلیاں ایسی نامعلوم ہوتی ہیں۔ کہ اگر اُن کا خاص خیال نہ رکھا جائے تو بڑی تکلیف ہوتی ہے۔ مثلاً اگر کئی بار پیشاب آئے یا سر میں درد ہو۔ طبیعت میں کسل اور معمولی چیزوں سے بیزاری پیدا ہو یا جسم تھوڑی سی محنت بھی برداشت نہ کر سکے۔ تو کسی ہوشیار ڈاکٹر کو یا اسپتال میں پیشاب اور خون کے دباؤ وغیرہ کی رفتار کا معائنہ کرانا چاہئے ادھیڑ عمر میں خون کے دباؤ (Blood Pressure) کی رفتار تیز ہو جاتی ہے۔ جس کا ایک بڑا سبب دل کے اندر خون بہم پہونچانے والی رگ کی سختی ہے۔ اس کے ساتھ ہی گردوں میں بھی نقص پیدا ہو جاتا ہے۔ یہ دونوں لازم و ملزوم ہیں، چونکہ کچھ دنوں سے اکثر لوگ اس شکایت کے شکار ہو رہے ہیں۔ اس لئے یہاں پر اُس کا اجمالی ذکر نامناسب نہ ہوگا۔ دل، گوشت، رگوں اور پٹھوں کا بنا ہوا لوتھڑا ہے۔ جس کی عضلاتی دیواریں پے در پے سُکڑتی اور پھیلتی ہیں۔ جب دل سُکڑتا ہے تو خون باہر نکلتا اور شریانوں میں بہتا چلا جاتا ہے۔ اس بہاؤ کا رگوں کے اندر دباؤ ہوتا ہے، جب دل پھیلتا ہے تو وریدوں کا کثیف خون اس کے اندر آتا ہے۔ اُس وقت رگوں کے اندر خون کا دباؤ کم ہو جاتا ہے، خون کی مقدار کے تناسب ہی سے رگوں میں خون کے بہاؤ کا دباؤ ہوتا ہے۔ ایک سکنڈ میں دل ایک بار حرکت کرتا ہے رگوں کے اندر خون ہر وقت بھرا رہتا ہے۔ دل کے سُکڑتے وقت خون باہر نکلتا ہے۔ جس سے رگوں کے اندر کے خون پر ایک ایک لمحہ کے بعد دباؤ پڑتا رہتا ہے۔ دل کے پھیلنے سے یہ دباؤ کم ہوتا ہے۔ گویا نبض کی حرکت کے ساتھ خون کے بہاؤ میں تیزی اور سُستی پیدا ہوتی رہتی ہے۔ دل کے سُکڑنے اور پھیلنے سے رگوں کے خون کے بہاؤ کے چڑھاؤ اُتار کی (۸۰) اور (۱۳۰) حرکات ہوتی ہیں۔ اگر اس سے بڑھ جائے، تو گویا دل پر بار گراں پڑ گیا۔ جس سے اُس کے جلد ناکارہ ہو جانے کا خوف پیدا ہو جاتا ہے۔ اگر خون کے طبعی بہاؤ میں سُستی آجائے تو اطراف جسم کے بافتوں کو خون میسر نہ آئے گا۔ اس سے کئی قباحتیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ خون کے بہاؤ کی تیزی کا سبب یہ ہوتا ہے کہ دل اور گردے اور شریانوں کی طبعی حالت میں خاص نقص پیدا ہو جاتا ہے۔ اگر بہاؤ کی تیزی مستقل صورت اختیار کرے۔ تو شریانوں کے پھٹنے کا اتنا احتمال نہیں ہوتا۔ جتنا کہ خود دل اور گردہ کے ناکارہ ہو جانیکا اندیشہ ہو جاتا ہے اس سے زندگی کا چراغ بھی گُل ہو جاتا ہے۔ خون کے بہاؤ کی تیزی کا پہلا سبب رگوں کے اندر چونہ جمع ہو جانا اور دوسرا نظام اعصاب کی خاص کمزوری ہے۔ بخار کے بغیر نبض کی تیزی خون کے بہاؤ کی تیزی کا نشان ہے۔

**نظام اعصاب میں تغیر** ذہنی اور جذباتی ہے۔ فکر و تردد کا ذہنی طاقت پر بہت بُرا اثر پڑتا ہے۔ اگر شریانوں کے اندر چونہ جمع ہونے لگے اور خون کے بہاؤ میں تیزی پیدا ہو جائے، تو نظام اعصاب کی اثر پذیر ساخت پر بہت بُرا اثر پڑتا ہے اور اگر کچھ بھی نہ ہو۔ تو بھی زہریلے مادہ کے جمع ہونے سے بہت بُرے نتائج پیدا ہوتے ہیں۔ جیسے عصبی ناتوانی، دماغی کمزوری، نیند نہ آنا۔

ادھیڑ عمر کی عورتوں میں عجیب و غریب تغیر پیدا ہوتا ہے۔ عورتوں کی کثیر تعداد میں پینتالیس ۴۵ برس کے بعد اولاد پیدا کرنے کی صلاحیت باقی نہیں رہتی اور بہت سی عورتیں تو چالیسویں سال کے بعد ہی کئی قسم کی شکایات میں مبتلا ہو جاتی ہیں۔ رحم کی کمزوری اور ایام ماہوار کی بے قاعدگی سے اکثر عورتوں کو سخت تکلیف ملتی ہے۔ جسم میں کئی قسم کے درد پیدا ہو جاتے ہیں۔ عورت کے رحم کے ساتھ جو ٹھوس گلٹی پیوست ہوتی ہے۔ اُس کا غدہ درقیہ سے خاص تعلق ہوتا ہے۔ اسی طرح دوسرے ٹھوس غددوں کی مُفید رطوبت کا اثر رحم پر بہت گہرا پڑتا ہے۔ اسکے برعکس مردوں میں اولاد پیدا کرنے کی قوت عرصے تک قائم رہتی ہے۔ مگر عورتیں پینتالیس ۴۵ سال کے بعد اس طاقت سے محروم ہو جاتی ہیں۔ مگر مرد کے آلۂ تولید کی گلٹیاں بھی ادھیڑ عمر میں زوال پذیر ہونے لگتی ہیں۔ جس سے طاقتِ رجوعیت بھی کمزور ہو جاتی ہے۔

**ادھیڑ عمر کی آفتوں کا انسداد** مذکورہ بالا آفتوں کی مختصر فہرست پڑھنے کے بعد ناظرین کے دل میں قدرتاً یہ سوال پیدا ہوگا کہ کیا ان آفتوں سے بچنا ممکن ہے؟ اس کا مختصر جواب یہ ہے کہ ذیل کی ہدایتوں پر عمل کرنے سے آپ ان مصیبتوں سے بہت کچھ محفوظ رہ سکتے ہیں۔ تیس چالیس سال کی عمر والے اصحاب اپنی آئندہ زندگی کی اصلاح کر کے ادھیڑ عمر اور بڑھاپے کی آفتوں کو بہت کچھ ٹال بھی سکتے ہیں۔ یہاں پر یہ بھی گذارش کر دینا ضروری ہے کہ راقم نے مدت العمر کے تجربے سے ان باتوں کو مُفید پایا ہے اور ان مصیبتوں سے خلاصی حاصل کر چکا ہے اور آج بھی پچیس ۲۵ سال کے جوانوں کی طرح دماغی اور جسمانی کام کر سکتا ہے۔ پیدل چلنے میں آج تک کوئی آدمی مجھے مات نہیں دے سکا۔ اور جسمانی محنت میں دیہاتی بھی میری برابری نہیں کر سکتے۔ بہرحال میری حکمت میرے تیس ۳۰ سالہ تجربات اور تحقیقات سے ماخوذ ہے۔

(۱) سب سے مقدم اِس بات کو سمجھ لینا چاہئے کہ جوانی کی زندہ دلی اور ہنسنے کھیلنے، چلنے پھرنے، کھانے پینے کی عادتیں قائم رکھیئے۔ اور ادھیڑ عمر کی کاہلی اور کسل سے بچے رہنے سے ادھیڑ عمر اور بڑھاپے کی مصیبتوں کی بہت کچھ روک تھام ہو سکتی ہے۔

(۲) اپنے معمولات بدل ڈالئے۔ خواہ کھانے پینے کے بارہ میں ہوں یا کام کاج کے متعلق۔ روزانہ معمول کی پابندی سے جسمانی اور دماغی تومندی اور صحت برباد ہو جاتی ہے۔ نت نیا مشغلہ اور نئی چال اور نیا ڈھنگ ہو۔ تاکہ ایک ہی ڈگر پر چلنے کی مضرتوں سے بچے رہیں۔ نئی دلچسپی اور نئے شغل اور دِل بہلاؤ کے نئے سامان سے دل و دماغ کو ترو تازگی اور تحریک ملتی ہے۔ جس راستہ یا بازار سے آپ کا روزانہ گذر ہوتا ہے، اس کی ہر ایک چیز معمولی معلوم ہونے لگتی ہے،

اور سیر و تفریح کا لطف باقی نہیں رہتا ہے۔ ذہن بھی کند اور طبیعت سیر ہوجاتی ہے۔ اس سے نفسیاتی نقصانات بھی ہوتے ہیں۔ حالانکہ ضرورت دماغی اور جسمانی تحریک کی ہے جس سے صحت و تندرستی کو ترقی حاصل ہو۔

(۳) اس بات کو مدنظر رکھنا چاہیے کہ ادھیڑ عمر میں خوراک جسمانی نمو کے لئے نہیں بلکہ بافتوں کی شکست و ہزیمت کے لئے ضروری ہوتی ہے۔ اس لئے صرف اسی قدر کھانا چاہیے جتنا بآسانی ہضم ہوسکے۔ بہت کھانے سے طاقت حاصل نہیں ہوتی۔ بلکہ ہضم کرکے جزو بدن بنانے سے توانائی آتی ہے۔ اس بات کو فراموش نہ کرنا چاہیے۔ اگر آپ اس دور میں چٹ پٹی چیزیں کھانے کی خواہش کو روکنے کی کوشش نہ کریں گے تو آپ اتنی غذا کھائیں گے۔ جسے ہضم کرنا دشوار ہوگا۔ اس لئے یہ مناسب ہے کہ سادہ اور تھوڑی غذا کھائیے جو جلد ہضم ہوجائے اور آپکی توانائی بھی قائم رہے۔ بہر حال خوراک طاقت دینے والی ہو۔ پھل۔ سبزی۔ ساگ اس کا لازمی جزو ہو۔ روٹیاں لال اور سخت گیہوں کے موٹے آٹے کی ہوں۔ باریک آٹے سے معدے میں بہت سی خرابیاں پیدا ہوجاتی ہیں۔ مثلاً نفخ اور قبض وغیرہ۔

(۴) خوب نہانا چاہیے۔ تاکہ جسم کے اندر کا زہریلا مادہ جو ادھیڑ عمر کے جسمانی انقلاب سے بہت زیادہ پیدا ہونے لگتا ہے۔ بآسانی خارج ہوتا رہے۔ جلد کی صحت جسمانی تندرستی کے لئے بیحد ضروری ہوتی ہے۔ ورزش کے بغیر جلد عمدہ حالت میں نہیں رہ سکتی۔ اس لئے دونوں وقت اگر کچھ نہ ہوسکے۔ تو ڈیڑھ تین میل پیدل ہوا خوری کر لینا چاہیے۔ ڈنڈ اور دوڑنا بھی اچھی ورزشیں ہیں۔ مگر اتنا تیز نہ دوڑنا چاہیے کہ سانس اکھڑ جائے۔

(۵) اس بات کو بھی فراموش نہ کرنا چاہیے کہ قبض سے ساٹھ ستر امراض پیدا ہوجاتے ہیں۔ صحت و تندرستی کا سب سے بڑا دشمن قبض ہے۔ ادھیڑ عمر میں یہ بہت ستاتا ہے۔ اس لئے سب سے ضروری بات یہ ہے کہ قبض کبھی نہ رہنے پائے۔ کیونکہ اس سے آپ کی تندرستی برباد ہوجائے گی۔ اس لئے ساگ پات، ترکاریاں اور پھل بکثرت کھانے چاہئیں۔ صبح و شام ہوا خوری کیجئے۔ ہر بات میں قاعدہ اور اعتدال مدنظر رکھئے۔ ورنہ آپ کی صحت کا ستیاناس ہوجائے گا اور آپ طرح طرح کی شکایات میں مبتلا رہیں گے۔ اگر قبض سے زیادہ تکلیف ہو، تو کسی تجربہ کار معالج سے رجوع لانا چاہیے۔ علمی مشاغل والوں کو زیادہ احتیاط کی ضرورت ہے۔ کیونکہ وہ آئے دن اس کا شکار رہتے ہیں۔

(۶) نظام اعصاب | اس بات کو بھی نظر انداز نہ کرنا چاہیے کہ تازہ ڈاکٹری تحقیقات کی رو سے انسان کی زندگی اور تندرستی کا دار و مدار تمام تر نظام اعصاب کی صحت پر موقوف ہے۔ ذہن، خیالات کی اپج۔ غور و فکر اور پرواز تخیل۔ تندرستی اور اخلاقی کیفیات سب کی سب نظام اعصاب کی بدولت ظہور میں آتی ہیں۔ اس لئے یہ بہت ضروری ہے کہ نظام عصبی عمدہ حالت میں رہے۔ قبض اور بدہضمی اور ہر قسم کی بے اعتدالی نظام عصبی کی دشمن ہیں

اگر عرصہ تک لطفِ زندگی حاصل کرنے کی تمنا ہو۔ تو نظامِ عصبی کی صحت کا سب سے زیادہ خیال رکھنا چاہئیے۔ مقوی غذا کے علاوہ عصبی مقویات بھی کھانا بیحد ضروری ہے۔

(۷) معدہ فضلہ سے جہاں تک پاک رہ سکے بہتر ہے۔ جلد غسل سے درست رہتی ہے۔ اور گردوں کے فعل میں بھی کوئی نقص واقع نہ ہونے پائے۔ کبھی پیٹ بھر کھانا نہ چاہئیے۔ بلکہ تھوڑی بھوک باقی رکھ کر کھانے سے ہاتھ کھینچ لینا چاہئیے۔ سونے کیلئے کافی وقت دینا ضروری ہے' اس سے دماغ تر وتازہ رہتا ہے۔ نئی دلبستگیوں سے بھی دماغی طاقت کو تازگی دیتے رہنا اور فضول فکر و تردد سے بچنا چاہئیے۔ ان باتوں کا لحاظ رکھنے سے ہر شخص ادھیڑ عمر کی آفتوں سے بہت کچھ محفوظ رہ سکتا ہے۔

**جوانی کی طاقتوں کی بحالی** آخیر میں اس دلچسپ سوال پر مختصر بحث کرنا بھی نامناسب نہ ہوگا کہ کیا کھوئی ہوئی جوانی دوبارہ حاصل ہوسکتی ہے"؟ پنڈت مدن موہن صاحب مالوی کے "علاج کایا کلپ" کے بعد یہ سوال بڑا دلچسپ بن گیا ہے۔ کایاکلپ کی ماہیت پر روشنی ڈالنا تو میری طاقت سے باہر ہے۔ مگر میرے تجربے میں جو کچھ آیا ہے اُسکے بیان کرنے میں تامل نہیں۔

بیس پچیس برس ہوئے۔ ایک انگریزی کتاب "دوامی زندگی"[ل] پڑھتے وقت میرے دل میں یہ سوال پیدا ہوا تھا۔ کہ کیا انسان اپنی جوانی برقرار رکھ سکتا ہے۔ اُس وقت میں بھی جوانی کے عالم میں تھا۔ چنانچہ سوچ بچار کے بعد تجربے شروع کئے۔ دس بارہ برس ہوئے ادھیڑ عمر کی آفتوں کی جھپیٹ میں آگیا۔ مگر دو چار برس کی کوشش کے بعد اُن سے بچ نکلا اور ابھی تک اُن سے محفوظ ہوں۔ میرے جوانی کے مشاغل میں ابھی تک کوئی فرق نہیں آیا۔ البتہ فطرتِ انسانی کی اخلاقی کمزوریوں کے احساس کا طبیعت پر ضرور ناخوشگوار اثر پڑا ہے۔ میں نے اپنی زندگی میں (۱) غذا (۲) ورزش (۳) باقاعدگی کا لحاظ رکھا ہے اور بعض خاص ادویات استعمال کی ہیں۔ جن کی بدولت جوانی بحال ہوگئی ہے۔

**رشیوں کی جدت طرازی** یہاں پر یہ بیان کر دینا ضروری ہے کہ شروع زمانہ سے آدمی کو سدا بہار جوانی کی ہوس رہی ہے۔ چنانچہ رسائن، امرت، سنجیونی، آبِ حیات اور اکسیر اعظم اسی خواہش کا نتیجہ ہیں۔ ان کے متعلق بیسوں افسانے مشہور ہیں۔ مہابھارت میں چیون رشی کا قصہ ملتا ہے۔ جس نے بڑھاپے میں راجکماریوں سے بیاہ رچایا تھا۔ اور اشونی کمار (سورگ دیس کے وید) نے اپنی حکمت سے ایک رسائن تیار کر کے اُسے کھلائی تھی۔ جس سے وہ جوان ہوگیا۔ اس رسائن کا نام چیون پراش ہے۔ جسمیں تیل۔ گھی۔ شہد سمیت چالیس چیزیں پڑتی ہیں۔ اور ایک ہوشیار وید ہی تیار کر سکتا ہے۔ آٹھ دس برس کا ذکر ہے کہ سورگباشی سر جگدیش چندر بوس دارجیلنگ کے قریب سے کوئی بوٹی لائے تھے۔ جس سے اُنھوں نے ایک مُردہ مینڈک زندہ کیا تھا۔ بعض بعض سنیاسی مہاتماؤں کو بھی عجیب قسم کی بوٹیاں معلوم ہوتی ہیں۔ جن سے لاعلاج امراض جھٹ پٹ اچھے ہوجاتے ہیں

ل How to Live for ever.

بعض انجان آدمیوں کو ایسی چیزیں معلوم ہیں۔ جن سے ایسے ناسور جنھیں ڈاکٹر اور وئید اچھا نہیں کر سکتے، جاتے رہتے ہیں

جنسی گلٹی کی تجدید | پچیس برس ہوئے۔ آسٹریا کے ایک ماہر اسٹارناک نے سفید چوہوں پر تجربے شروع کئے۔ اُس کا خیال تھا کہ بڑھاپے میں جان داروں کی مادہ کی طرف جانے کی خواہش مردہ ہو جاتی ہے اور اُن کی چستی چالاکی بھی جاتی رہتی ہے۔ اس وجہ سے اُس نے یہ قرار دیا کہ اگر جنسی خواہش پھر سے بحال ہو جائے تو تندرستی اور چستی بحال ہو سکتی ہے۔ بڈھے چوہوں کے بعد بڈھے کتوں اور بیلوں پر تجربے کر کے اسٹارناک نے اپنا خیال درست ثابت کرنے کی کوشش کی۔ اور جب اُسے اسمیں کامیابی ہوئی تو اُس نے بڈھے آدمیوں پر بھی تجربے کئے۔ بقول "سائنس آف لائف" "چند مہینوں کے بعد چوہوں کی حالت پہلے بدتر ہو جاتی ہے۔ اس لئے پھر سے انمیں گلٹی کا پیوند چڑھانا پڑتا ہے۔ بہرحال جنسی گلٹی کی تجدید کے باوجود ہمارے جسم کا ایک حصہ بڑھاپے کا شکار ہوتا چلا جاتا ہے اس سے مُراد نظام عصبی ہے۔ دماغ کے خلیات کا شمار نہیں بڑھتا۔ جنم دن سے لے کر مرتے وقت تک وہ یکساں رہتے ہیں۔ بلکہ بڑھاپے میں سکڑ جاتے ہیں"۔ یہ مغربی سائنس کا قول ہے۔ تاہم بندر کی گلٹی کے پیوند سے جوانی بحال کرنا اسٹارناک کی انوکھی اختراع ہے۔ مگر انسان کا علم ہمیشہ بڑھتا رہتا ہے۔ ڈاکٹری سائنس نا تمام اور اُدھوری ہے۔ کیونکہ اسے اب تک انسانی جسم کے تمام اسرار معلوم نہیں ہوئے۔ یہ بھی یاد رکھنا چاہئیے کہ جسم جیو آتما کا آلۂ کار ہے۔ جس نسبت سے آپ کو اپنے جسم پر قابو ہوگا۔ اُسی نسبت سے آپ میں بل بوتہ ہوگا۔

---

## "تیج ویکلی" افسانہ نمبر

تیج ویکلی کا ۱۹۳۹ء کا پہلا پرچہ افسانہ نمبر کے نام سے شائع ہوتا ہے۔ یہ پرچہ خاص طور پر دلچسپ ہوتا ہے چنانچہ اس سال کے افسانہ نمبر میں بھی ملک کے بعض بہترین لکھنے والے ادیبوں کے افسانے درج ہیں اور چند منظوم افسانے بھی ہیں۔ جس سے اس پرچہ کی رونق دو چند ہو گئی ہے۔ درجنوں تصویریں اور ایک دلچسپ کارٹون بھی ہے۔ ان تمام خوبیوں کے باوجود اس نمبر کی قیمت ۲ آنہ ہے۔ شائقین منیجر تیج ویکلی دہلی سے طلب کریں۔

## رتن (تعلیم نمبر)

کئی سال سے کشمیر ریاست کے شاہزادہ ولیعہد کے نام سے "رتن" نامی ایک دلچسپ بچوں کا رسالہ شائع ہو رہا ہے۔ دسمبر ۱۹۳۸ء کا پرچہ خاص اہتمام سے "ایجوکیشن نمبر" کے نام سے نکلا ہے۔ جسمیں مختلف سربرآوردہ حضرات کے پیغامات کے علاوہ بچوں کی دلچسپی کے کئی خاص مضامین نظم و نثر ہیں۔ اس نمبر میں وار دھا اسکیم کی حمایت میں جو ریاست کشمیر کے بعض اسکولوں میں رائج کی گئی ہے کئی قابل قدر مضامین درج ہیں۔

شائقین مینجر رسالہ رتن دربار گڈھ روڈ جموں سے طلب فرمائیں۔

# گنگا اشنان

(از حضرت اختر بریلوی)

اشنان کا تھا قابلِ نظّارہ نظارا
فردوس در آغوش تھا گنگا کا کنارا

گنگا کی اُبھرتی ہوئی موجوں کا تبسّم
پیدا کئے دیتا تھا نظارے سے نظارا

دم بھر کو اُسے چین نہ آتا تھا میسّر
پانی نظر آتا تھا جھلکتا ہوا پارا

اک گھاٹ پہ اشنان میں مشغول تھے سب مرد
اک گھاٹ پہ سب قاف کی پریاں تھیں صف آرا

پانی سے جھجکتی تھی کوئی کمسن و ناداں
شرماتی تھی مجمع سے کوئی انجمن آرا

ہر گام پہ رُک رُک کے وہ پانی میں اُترنا
لے لے کے کسی اپنی سہیلی کا سہارا

ناتجربہ کاروں کا وہ پانی سے لرزنا
چُھٹنا نہ کبھی ہاتھ سے گنگا کا کنارا

طرّار حسینوں کی وہ پانی میں شرارت
کر جانا وہ گنگا کے کنارے سے کنارا

پانی میں اُچھل کود سے ہنگامہ بپا تھا
بپھری ہوئی ہر موج تھی بہتا ہوا دھارا

پانی سے نکلنے کا سماں بھی تھا دل آویز
چُٹکی میں دبائے ہوئے ساری کا کنارا

سردی کے تشدّد سے لرزتا ہوا پیکر
لیتا تھا عجب ناز سے خیمے کا سہارا

ہر سمت پریشاں تھے نظارے ہی نظارے
چلتا بھلا کس کس پہ ان آنکھوں کا اجارا

# غروبِ آفتاب

(از جناب اختر ہوشیار پوری، بی۔ اے۔)

شام ہے گلرنگ جلوے ہیں فلک پر آشکار
آشیانوں کو اُڑے جاتے ہیں طائر بے شمار

آ رہے ہیں ہَل لئے دہقان کچھ گاتے ہوئے
راستوں کے پیچ و خم پر پیچ و خم کھاتے ہوئے

مشعلِ خورشید مدھم ہو رہی ہے دمبدم
ہوتی جاتی ہے فضا میں روشنی ہر لحظہ کم

آسماں پر اک صباحت ہے زمیں خاموش ہے
پتی پتی گلستانِ دہر کی مدہوش ہے

نرم رَو دریا میں ہے موجوں کو نیند آئی ہوئی
ہے عروسِ شب نے اپنی زلف بکھرائی ہوئی

لگ گئی چُپ طائروں کو۔ نور مدھم ہو گیا
اس طرح محسوس ہوتا ہے کہ جنگل سو گیا

دُور کی آبادیاں دھندلی نظر آنے لگیں
ظلمتیں میدان میں آکر جال پھیلانے لگیں

شاخساروں میں اندھیرا بڑھ رہا ہے دمبدم
ڈگمگاتے ہیں رہِ ظلمت میں جلوؤں کے قدم

ذرہ ذرہ تیرگی کے دام میں محبوس ہے
دلنشیں رنگیں مناظر سے نظر مایوس ہے

آسمانوں پر شفق کا رنگ ہے چھایا ہوا
احمریں دریا ہو جیسے جوش پہ آیا ہوا

بدلیوں سے چھن رہی ہیں اس طرح رنگینیاں
دل میں کیفیت ہے لیکن ہو نہیں سکتی بیاں

روحِ شادابی ہو شمعِ ضو ہو جانِ نُور ہو
یہ بتاؤ دیدۂ اختر سے تم کیوں دُور ہو

# ھڑتال

از مسٹر دھیرج پرکاش بھٹناگر شتہ

گنیش مل کی ھڑتال کو آج اکیسواں روز تھا۔ مگر مل مالکوں اور مزدوروں میں سمجھوتہ کی کوئی صورت نظر نہ آتی تھی مل کے مالک اور منیجر اپنی ضد پر تھے اور مزدور اپنی شرائط پر اڑے بیٹھے تھے۔ دونوں میں کوئی بھی اپنی بات سے بال بھر سرکنا نہ چاہتا تھا۔ سرمایہ داروں کو تو سیچنے کی ضرورت ہی کیا تھی۔ اُن کے سر میں دولت کا نشہ تھا۔ اور بدن میں سفید چاندی کے ٹکڑوں کی گرمی۔ اُن کو یقین تھا کہ یہ چند کوڑیوں کے بھکڑ مزدور جن کو پیٹ بھرنے کو روٹی اور پہننے کو کپڑا میسر نہیں، کس طرح اُن کا مقابلہ کر سکیں گے؟ اُن کے قبضہ میں دولت کی زبردست ڈھال موجود ہے۔ جس پر ان کنگال مزدوروں کا کوئی ہتھیار کارگر نہیں ہوسکتا۔ آج نہیں تو کل ضرور وہ اُن کے سامنے ہتھیار ڈال دیں گے۔ پھر انھیں ضرورت ہی کیا ہے جو اُن کی بیہودہ اور بے سر و پا شرائط منظور کریں۔ یا اُن میں کسی قسم کی ترمیم و تنسیخ کے لئے دماغ سوزی کریں۔ مل مالک اور منیجر کا تو یہ روّیہ تھا کہ وہ مزدوروں کے نمایندوں سے سیدھے مُنھ بات ہی نہ کرتے تھے سیدھی بات کا الٹا جواب دیتے اور ترشی سے پیش آتے۔ اُنکو روپیہ کا غرور تھا۔ ایک بڑی زبردست طاقت کا بھروسہ تھا

ہر روز میٹنگ ہوتی۔ شہر کے بڑے بڑے آدمی اسمیں شامل ہوتے اور سمجھوتہ کی کوشش کرتے۔ بڑے بڑے زبردست مقرروں کی زوردار تقریریں ہوتیں مگر نتیجہ کچھ نہ نکلتا۔

معاملہ بڑے پیچیدہ مراحل طے کر رہا تھا۔ سکون دامن اضطراب کے ہنڈولے میں جھول رہے تھے۔ تمام شہر بے چین سا تھا۔ ہر لحہ بلوہ ہوجانے کا اندیشہ لگا رہتا۔ مسلح پولیس گشت لگاتی رہتی۔ حکام بے چین و پریشان پھرتے نظر آتے۔ آنے والی مشکلات کو بھی جلد از جلد حل کر دینا چاہتے تھے مگر یہ گتھی سلجھتی ہی نہ تھی۔

اگر مزدوروں کے لیڈر اور دوسرے چند کارکن حالات کی باگ ڈور کو قابلیت سے نہ سنبھالے رہتے تو اب تک صورت حال دوسری ہی ہوگئی ہوتی۔ دولت کا خوشنما دامن بے گناہوں کے خون سے کبھی کا آلودہ ہوگیا ہوتا۔

دولتمندوں کے ایجنٹوں اور جاسوسوں نے خفیہ طور پر مزدوروں کو بھڑکانے اور فساد برپا کرانے کی بڑی کوشش کی۔ تاکہ سرکشی کا الزام عائد کرکے اُن غریبوں کو پھانس دیا جائے۔ مگر ایسا ہو نہ سکا۔

پانچ روز اور گذر گئے۔ انقلاب نے واقعات کی تصویر کا دوسرا رُخ پیش کیا۔ اگلے روز آفتاب عالمتاب کی

بھولی بھالی چھوٹی چھوٹی سنہری کرنیں ایک انقلاب آمیز پیغام کے ساتھ نمودار ہوئیں۔ تمام شہر نے اُن کا بیتابانہ استقبال کیا۔ جس طرف بھی جو شخص گیا اُس نے وہیں ایک سُرخ پوسٹر چسپاں پایا۔ نئی بات تھی۔ اِس لئے ہر گلی کوچہ میں انھیں پرچوں کا تذکرہ تھا۔

اِن پرچوں میں کارخانوں کے مالکوں اور سرمایہ داروں کے اُس ظالمانہ سلوک اور وحشیانہ برتاؤ کی کُھلے الفاظ میں پُرزور ملامت و مذمت کی گئی تھی۔ جو وہ اب تک غریب مزدوروں کے ساتھ کرتے آرہے تھے اُسکے ساتھ ہی مزدوروں کو اِس بات کی تلقین کی گئی تھی کہ "وہ اپنے واجب حقوق سے دستبردار نہ ہوں اور آخیر دم تک ظلم کے سامنے سرِ تسلیم خم نہ کریں۔ اُن سے یہ بھی اپیل کی گئی تھی کہ جب تک اُن کی شرائط منظور نہ ہو جائیں۔ کوئی شخص مل میں جاکر کام کرنے کا خیال تک اپنے دِل میں نہ لائے، ورنہ مخالف جماعت کو سر چڑھنے کا موقع مِل جائیگا اگر آپ دُنیا کی تاریخ میں ایک کامیاب مثال پیش کرنا چاہتے ہیں تو اپنی ہڑتال کو مکمل بنائیے۔ اصول پر قائم رہئے اصول سے گِر جانا انسانیت سے گِر جانے کے مترادف ہے۔ اِن عارضی تکلیفوں سے گھبرانہ جائیے۔ اِنکا خاتمہ ضرور ہوگا۔ یاد رکھئے۔ وہ دِن نزدیک ہے جب دولت کا مغرور سر افلاس کے قدموں میں دکھائی دے گا۔"

اِن پوسٹروں نے صورِ محشر کا کام دیا۔ سوئے ہوئے فتنے جاگ اُٹھے۔ مردہ جسم میں نئی روح آگئی۔ مزدوروں کے حوصلے بڑھ گئے۔ اور اُنھوں سرمایہ داروں کے خرمنِ اُمید میں آگ لگادی۔ چنگاریاں دُور دُور تک پہنچیں حکام بھی گھبرا اُٹھے۔ غیظ و غضب کے شعلے بلند ہوئے۔ جبر مخالفت برداشت نہیں کرتا۔ آنًا فانًا میں پولس کے سجیلے جوانوں سے بھری ہوئی لاریاں شکار کی تلاش میں میدان میں آڈٹیں۔ چشم زدن میں مزدور پارٹی کے خاص خاص رُکن بڑے گھر کی چہار دیواری میں مہمان بناکر آرام سے بٹھادئے گئے۔

---

حکومت کی اِس دست درازی سے شہر میں کھلبلی مچ گئی۔ آگ پر اور روغن پڑگیا۔ مزدوروں نے اس کے خلاف اپنی ناراضگی کا اظہار کرنے کے لئے ایک زبردست جلوس نکالا۔ ہر قدم قدم پر اِس قسم کے نعرے بلند ہوئے "انقلاب زندہ باد! مزدور پارٹی زندہ باد!! ہندوستان کے غریب بھائی زندہ باد!!! سرمایہ داری کا خاتمہ!!!!"

ہزاروں آدمیوں کا اجتماع تھا۔ جلوس طوفانی طاقت سے سیلاب کی طرح بڑھتا ہی چلا جاتا تھا۔ جو کوئی بھی راستہ میں ملتا خس و خاشاک کی طرح اسی رو میں بہنے لگتا۔ جلوس شاہراہ سے گذرتا ہوا پریڈ کے میدان میں داخل ہوا۔ مسٹر قدوائی کی صدارت میں جلسہ کی کاروائی شروع ہوئی۔ ریزولیوشن پیش اور پاس کیا گیا کہ حکومت کی اِس جارحانہ کاروائی کو پبلک ناپسندیدگی کی نگاہ سے دیکھتی ہے اور اُس سے اِستدعا کرتی ہے کہ وہ اِن بے خطا گرفتار شدہ اشخاص کی رہائی کا جلد از جلد انتظام کرے۔ سرکار سے انصاف کی توقع رکھتے ہوئے یہ بھی درخواست

کی جاتی ہے کہ وہ اِن مِل مالکوں کے آئے دن کے مظالم کی پوری طرح روک تھام کرے۔ نیز یہ بھی التجا کیجاتی ہے کہ اِن غریب اور بے روزگار مزدوروں کو جو اتنے عرصہ سے بیکاری میں دن کاٹ رہے ہیں۔ بطور ہرجانہ ایسی رقم دلائی جائے۔ جس سے سمجھوتہ ہونے تک یہ لوگ اپنے خاندان کا پیٹ پال سکیں۔ اِسی طرح اور بھی کئی تجویزیں پیش ہوئیں۔ جو عام رائے سے پاس کی گئیں۔ آخر میں مسٹر ورما سے تقریر کرنے کی التجا کی گئی۔

مسٹر رام کرشن ورما شہر کے بڑے متمول اشخاص میں تھے لیکن دولت کے غلام نہ تھے بلکہ اس کو رفاہ عام کی شے سمجھتے تھے۔ جہاں ضرورت پڑتی مٹھی کھول دیتے۔ بیرسٹر تھے مگر بیرسٹری نہ کرتے تھے۔ جوانی کو عیش و آرام میں وقف نہ کر کے مُلکی خدمات کے سپرد کر دیا تھا۔ جوان ہوتے ہوئے بھی اُنھوں نے اب تک شادی نہ کی تھی۔ کیوں نہیں کی؟ یہ تو تحقیق معلوم نہیں مگر اس میں کوئی راز ضرور تھا۔ اور یہ راز سربستہ ہی رہا۔ اگر یہ افشا ہو جاتا تو ممکن تھا کہ دُنیا اُنکی خدمات سے محروم ہی رہ جاتی۔ ورما صاحب فطرتاً بڑے خوش مزاج اور ظریف طبع واقع ہوئے تھے۔ مگر یہ خوش طبعی اور مصروفیات زندگی اُن کے غنچۂ دل کو شگفتہ نہ رکھ سکیں۔ کسی کو زندگی کا شریک بنائے بغیر زندگی میں رومانس پیدا نہیں ہوتا۔ محبت کا زخم رس رس کر ارمانوں کی دُنیا کو تباہ کر دیتا ہے۔ چونکہ ایک دُکھیا دل دوسرے کے دُکھ کا جلد احساس کر لیتا ہے۔ اسی لئے مسٹر ورما نے بھی مزدور جماعت کا بیشتر کام اپنے ذمے لیا تھا۔ اور ایک طرح سے وہی اُن کے رہنما تھے۔ وہ ایک بڑے زبردست مقرر تھے۔ اُن کی تقریریں بڑی پُر اثر اور پُر جوش ہوتی تھیں۔ اور لوگوں کو اُنکی تقریر سُننے کا بڑا اشتیاق رہتا تھا۔

تقریر شروع ہوئی۔ "انقلاب زندہ باد" کے نعروں سے فضا گونج اُٹھی۔ اُنھوں نے فرمایا:۔

"عزیز دوستو! اخباروں کے ذریعہ نیز دوسرے ذرائع سے آپ دُنیا کی موجودہ حالت اور اُس کے تغیر و تبدل سے رفتہ رفتہ واقف ہوتے جا رہے ہیں۔ اس اُلٹ پھیر اور انقلاب کے متعلق آپ کو روز ہی کوئی نہ کوئی بات اخباروں میں دیکھنے اور پڑھنے کو مل جاتی ہے۔ دُنیا اب کروٹ بدل رہی ہے۔ ایک زمانہ تھا جب تمام دُنیا میں دولتمندوں کا طوطی بولتا تھا۔ سرمایہ داری کی بُنیاد غریبوں کے خون سے ڈالی جاتی تھی۔ دولت کے قلعہ کی دیواریں مُفلس و نادار کی ہڈیاں توڑ کر مستقیم و مستحکم کی جاتی تھیں۔ مگر اب زمانہ پلٹا کھا رہا ہے۔ مزدور اور کسانوں میں اب وہ پہلی سی جہالت کی باتیں نہیں رہیں۔ اُن کا وہ سیدھا پن ختم ہو چکا۔ زمانہ نے انھیں ٹھوکر مار کر بیدار کر دیا ہے۔ وہ اب زر پرستوں کے ہاتھوں میں کٹھ پتلی بن کر رہنا گوارا نہیں کر سکتے۔ اُنھیں بھی احساس ہونے لگا ہے کہ وہ بھی اسی خمیر اور اسی گوشت پوست سے بنے ہوئے انسان ہیں جس سے یہ ظالم و سفاک زمیندار۔ سرمایہ دار۔ زردار اور کارخانہ دار!! اب بیچارے مزدور اور کسان اپنے بُرے بھلے اور نفع نقصان کو خود ہی اچھی طرح سمجھنے لگے ہیں۔ کسی دوسرے کے

سمجھانے کی ضرورت نہیں۔ سالہا سال کے تلخ تجربہ نے اُن پر یہ روشن کردیا ہے کہ سرمایہ دار ایک لٹیری اور ڈاکو پیشہ جماعت کے ممبر ہیں۔ یہ جماعت غیر قانونی جماعت ہے جو حکومت کا سہارا پاکر جرائم پیشہ ڈاکوؤں کی طرح غریبوں کو لوٹ کر انھیں بے خانماں و برباد اور روٹی کے ٹکڑوں تک کے لئے محتاج کردیتی ہے۔ اِس بیرحم اور ظالم فرقہ کو غریبوں کے بچوں کو بھوک سے تڑپ تڑپ کر مرتے دیکھکر بھی ترس نہیں آتا۔ (شرم۔ شرم)

آپ لوگ روز جو یہ نئے نئے قانون اور نئی نئی اسکیم بنتے اور بگڑتے دیکھتے ہیں، سب اسی جماعت کے گرگوں کی ایجاد ہیں تاکہ یہ غریبوں اور کمزوروں کو جی بھر کر لوٹیں اور ستائیں۔ اُن سے کس کر مشقت لیں اور اُن کی خون و پسینہ کی گاڑھی کمائی کو نگل جائیں اور ڈکار تک نہ لیں۔ ایسے ایسے اُلجھانے والے قانون اختراع کئے گئے ہیں۔ جن سے کمزور اُبھرنے نہ پائیں اور طاقتور اُن بیچاروں کے جان و مال کو اپنے آہنی پنجہ میں دابے رہیں۔ غریبوں کا خون چوسنے کے ایک نہیں سیکڑوں ذریعے اُن کے پاس موجود ہیں۔ قرض اور سُود کی چکی کو یہ لوگ ایسی چستی و چالاکی اور سختی سے گھماتے ہیں کہ بیچارہ غریب کسان یا مزدور عمر بھر اُسکی گردش میں گھومتا رہتا ہے اور چھٹکارا نہیں پاتا اور آخر کار پس کر فنا ہو جاتا ہے۔ یہ تو چاہتے ہی ہیں کہ غریب لوگ صفحۂ عالم سے مٹ جائیں مگر غریبی کا نام نہ مٹنے پائے۔

جو مزدور ان کی مل، ان کے کارخانوں اور خود اُن کی عزت اور شان کو برقرار رکھے ہوئے ہیں۔ اُنھیں کو خاک میں ملا دینا یہ اپنا فرض سمجھتے ہیں۔ سیکڑوں ہزاروں روپیوں کے منافع کا باعث ہوتی ہے مزدور کی محنت اور اُس کی ہنرمندی اور کاریگری۔ مگر اس بیچارہ کو اس منافع کی ایک پھوٹی کوڑی بھی دیکھنے تک کو نصیب نہیں ہوتی۔ تمام یہی مُوذی ہضم کر جاتے ہیں۔ اور مزدور کو۔ آپ کو معلوم ہے اسکی اس جانفشانی کا کیا صلہ ملتا ہے؟ یہی تمام مظالم اور زیادتیاں جنکا آپ لوگ آج شکار ہو رہے ہیں۔

مسٹر ورما نے اپنی لوچدار آواز سے پھر کہا:-

"دوستو! آپ اس ظلم کی فریاد خدا سے بھی نہ کریں۔ شکایت کرنا اور بھیک مانگنا غلام اور بزدل کا کام ہے مرد کا نہیں۔ مرد تو اپنے حقوق کی حفاظت کے لئے اپنی جان کی بازی لگا دیتا ہے۔ ظلم کو مٹانے کیلئے اُس کا مردانہ وار مقابلہ کرتا ہے۔ آپ کو بھی اُسی حوصلے سے کام کرنا ہوگا۔ میں آپ کو تاکید کردینا چاہتا ہوں کہ آپ میں بہتوں کو پھسلایا جارہا ہے اور لالچ دیا جارہا ہے کہ آپ لوگ پھر بغیر کسی شرط کے مل کے کام پر واپس چلے جائیں۔ مگر میں آگاہ کئے دیتا ہوں کہ یہ سب فریب ہے۔ دھوکا ہے۔ آپ کو پھانسنے کا جال ہے وہ لوگ آپ کے ہمدرد نہیں بلکہ دشمن ہیں جو آپکے شیرازہ کو منتشر کرکے آپ کی طاقت کم کرنا چاہتے ہیں۔

یہ سب اُنکی چالیں ہیں۔ آج اگر آپ اُن کے دھوکے میں آگئے تو کل وہ آپ کو پیس کر رکھدیں گے۔ یہ حضرات جو آپ کے خیر خواہ بننے کا دعویٰ کرتے ہیں سب رنگے سیار ہیں۔ سب شیطان ہیں۔ کوئی بھلا نہیں! اسلئے میں آپ سے اپیل کرتا ہوں کہ آپ متحد اور مشترکہ طور سے اِس ظُلم کا مقابلہ کریں۔ آپ کی فتح لازمی ہے۔ مگر مقابلہ تشدد دانہ نہ ہو۔ تشدد غیر دانشمندانہ ہے۔ اصول کے خلاف ہے۔ یہ امر روزِ روشن کی طرح ظاہر ہے کہ مِل کے مالکان آپ کو کُھلا چیلنج دے رہے ہیں۔ آپ اس چیلنج کا ضرور جواب دیں مگر عقلمندی سے اور ذرا سوچ سمجھکر یقین رکھئے کہ پبلک کی ہمدردی آپ ہی لوگوں کے ساتھ ہے۔ سب کو آپ کی تکلیفوں کا احساس ہے۔ ایسے موقع پر کوئی صاحب دِل اور ذی حس اِنسان آپ کی مدد سے مُنہ موڑنا گوارا نہ کریگا۔ میں خود اِس مصیبت میں آپ کا شریک ہوں۔

فی الحال آپ صاحبان کے اہلِ و عیال اور آپکی امداد کے لئے پچاس ہزار روپیہ نذر کرتا ہوں۔ اور بعد میں بھی جسقدر امدادِ ضرورت ہوگی پُوری کردی جائے گی۔"

آخری جُملہ ختم ہوتے ہی "انقلاب زندہ باد! بھارت ماتا کی جے!! مسٹر ورما کی جے" کے فلک شگاف نعروں سے آسمان گونج اُٹھا۔ مسٹر ورما نے پھر کہا کہ:-

"بھائیو! قبل اِس کے کہ آپ لوگ اپنے مکانوں کو جائیں مجھے اِس بات کا یقین دلائیں کہ آپ میں سے کوئی بھی ایک دوسرے سے غداری نہ کریگا اور نہ مِل میں کام کرنے جائیگا۔ اگر آپ ایسا کریں گے تو یہ کلنک تا زندگی آپ کی پیشانی پر رہیگا۔"

ایک ساتھ ہزاروں ہاتھ اُٹھ گئے اور سب نے بیک آواز ہوکر قسم کھائی کہ سمجھوتہ ہونے تک کوئی بھی مِل کے کام پر واپس نہ جائے گا۔ ازاں بعد جلسہ ختم ہوا۔ سب لوگ اپنے اپنے مکانوں کو واپس ہوگئے ... ...

جلسہ کے بعد دو روز خاموشی سے گذر گئے۔ تیسرے روز کی صبح ایک نیا شگوفہ لے کر نمودار ہوئی۔ چلّے کی سردی پڑ رہی تھی۔ کُہرے کی موٹی چادر نے تمام شہر کو کس کر لپیٹ رکھا تھا۔ سُورج کی ہلکی کرنیں اِس چادر کو تار تار کردینے کے لئے پوری طاقت استعمال کرتی جارہی تھیں۔

اچانک گنیش مِل کا بھونپو (سیٹی) سُنائی دیا اور لگاتار پندرہ منٹ تک بجتا رہا۔ لوگوں نے دیکھا کہ بہت سے مزدور مِل کی طرف لپکے چلے جارہے ہیں۔ اصلیت یہ تھی کہ سیکڑوں مزدوروں کو ورغلا کر اور لالچ دیکر مِل میں کام کرنے کے لئے تیار کرلیا گیا تھا۔ جو لوگ بھوک کی تکلیف اور اپنے ننھے ننھے بچوں کا بلبلانا برداشت نہ کرسکے۔ وہ ہی جماعت کا بھی آخر تک ساتھ نہ دے سکے۔ پیٹ کی آگ اِنسان کے قدموں میں لغزش پیدا کردیتی ہے۔ ایسا اِنسان غدار کہلانے کا مستحق نہیں! حقیقی غدار وہ ہیں جو صاحبِ توفیق ہوتے ہوئے بھی اپنی قوم اور اپنے ملک

کو غلام بنانے میں غیروں کے مددگار ثابت ہوتے ہیں۔

اب مزدور دو ٹکڑوں میں منقسم ہو گئے۔ ایک وہ جو مل میں کام کرنے کے لئے رضامند تھے۔ اور جوق درجوق اس طرف دوڑے چلے جارہے تھے۔ دوسرے وہ جو ورما صاحب کے سامنے کئے ہوئے وعدے کو آخر دم تک نبھانا اپنا فرض سمجھتے تھے۔ دشمن کی چالوں نے ذرا سی دیر میں ایک متحد جماعت کو دو فریق میں بانٹ دیا بھائی بھائی آپس ہی بگڑ بیٹھے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ آخرالذکر پارٹی نے پکٹنگ شروع کردیا۔ بات بڑھنے لگی۔ آنیوالے خطرہ اور فساد کو روکنے کے لئے تمام شہر میں دفعہ ۱۴۴ نافذ کردی گئی۔ کہیں بھی چار پانچ آدمی یکجا نہ ہوسکتے تھے۔

مسٹر ورما اور اُن کے ساتھیوں نے حکومت کی اس دست درازی کو بیجا قرار دیا اور ان حکام کی خلاف ورزی کرنے کا تہیہ کرکے اس بات کا اعلان کردیا کہ "اس جابرانہ رویہ کے خلاف آواز بلند کرنے اور حکومت سے انصاف اور روٹی کے لئے اپیل کرنے کے لئے پریڈ کے میدان میں ایک پبلک اجتماع ہوگا۔ قرب وجوار کے لوگ بھی زیادہ سے زیادہ تعداد میں جمع ہوں" یہ خبر اطراف وجوانب میں بجلی کی طرح دوڑ گئی۔ مسٹر ورما سے آس پاس اور دُور دراز سبھی جگہ کے لوگ واقف تھے۔ بے لوث اور بے غرض خدمات انسان کے لئے شہرت کا دروازہ کھول دیتی ہیں۔ دوپہر ہوتے ہوتے پریڈ کا میدان ہزاروں فاقہ کش، غربت زدہ، چیتھڑوں اور پھٹے پُرانے گدڑوں میں ملبوس مزدوروں، کسانوں اور بیروزگاروں سے کھچا کھچ بھر گیا۔ یہ سب لوگ روٹی اور روزی کا مسئلہ اور اُسکا حل معلوم کرنے کے لئے اتنی دُور سے ایسی سردی میں دوڑے چلے آئے تھے۔ مگر حکومت کے ایجنٹوں اور عہدوں کے غلاموں کی نظروں میں یہ تحریک باغیانہ تھی۔

---

سپرنٹنڈنٹ پولیس مسٹر مہیش کی زیر کمان مسلح پولیس نے امن وامان کی حفاظت کے لئے پریڈ گراؤنڈ کا محاصرہ کرلیا۔ مسٹر ورما ابھی یہاں نہیں پہونچے تھے۔ لوگ بڑی بے چینی سے اُنکی آمد کا انتظار کر رہے تھے۔ ادہر مسٹر مہیش یہ فیصلہ کئے ہوئے تھے کہ آج کسی صورت سے مسٹر ورما کی تقریر نہ ہونے دیں گے۔ وقت زیادہ ہوتا جارہا تھا۔ لوگوں کی بے چینی بڑھتی جارہی تھی۔ اچانک بھیڑ میں ہل چل پیدا ہوئی اور ہزاروں آدمیوں کے اجتماع میں سے نہ معلوم کہاں سے آکر ایک حسین دوشیزہ خدائی نور کی طرح پلیٹ فارم پر جلوہ افروز ہوگئی۔

حاضرین سکتہ میں آگئے۔ معلوم ہوتا تھا کہ کسی نے اِن پر جادو کردیا ہے۔ اِس نازنین نے بلا توقف اپنی شیریں مگر پُر استقلال و پُرجوش آواز سے اِس جم غفیر کو مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ:-

"بزرگو اور بھائیو! مجھے یہاں اِس طرح اچانک دیکھکر آپ سب کو تعجب ہو رہا ہے۔ تعجب کی بات ضرور ہے مگر واقعات اکثر انسان کو عجیب وغریب کام کرنے پر مجبور کردیتے ہیں۔ آپ سب اصحاب مسٹر ورما

کی آمد اور اُن کی تقریر سننے کے منتظر ہیں۔ وہ شاید آتے ہی ہوں گے۔ مگر جب تک وہ تشریف لائیں میں کچھ باتیں آپ کی خدمت میں عرض کروں گی۔ مجھے آپ کی تحریک سے دلی ہمدردی ہے جس کا پختہ ثبوت یہ ہے کہ میں آپکے درمیان موجود ہوں۔ آپ میں بہت کم اصحاب مجھ سے واقف ہوں گے۔ زیادہ تعارف کی ضرورت نہیں۔ گنیش مل کے مالک میرے محترم والد ہیں۔ میں شرمندہ ہوں کہ آپ لوگوں نے ہم لوگوں کے باعث اِتنی سختیاں اور اتنے مظالم برداشت کئے۔ ممکن ہے ابھی اور زیادتیاں ہوں۔ اور آج کا دن بھی معلوم نہیں کس طرح گذرے۔ پولیس الگ اپنی کارگذاری دکھانے کے لئے مستعد ہے۔

عدم تشدد غریبوں اور نہتّوں کے لئے سودمند ضرور ہے مگر کب تک؟

یہ جملہ پورا نہ ہونے پایا تھا۔ کہ مسٹر مہیش نے آگے بڑھ کر اپنی بھاری اور زوردار آواز سے گرج کر کہا:-

"کملا۔ تمھیں یہاں آنے کے لئے کس نے اجازت دی؟ اِن شیطانوں کی بھیڑ میں آکر تمھیں اِس طرح اپنے والد کے خلاف زبان کھولتے شرم نہیں آتی۔ اور تم کُھلے الفاظ میں میری بھی توہین کر رہی ہو۔ تمھیں میری شخصیت اور میری پوزیشن کا علم نہیں؟ تم اگر مجھکو اب تک نہیں سمجھ سکیں تو یہ تمھاری غلطی ہے، اور شاید اِس غلطی کا خمیازہ تمھیں بھگتنا پڑے۔ یہ تمام فساد اور تمام شیطانیاں اُسی بدمعاش ورما کی ہیں۔ تم پر بھی یہ اُسی کا رنگ چڑھا ہے۔ اگر تمہارے دل میں ابھی تک اسی آوارہ گرد کا خیال جاگزیں ہے، تو آج تمہاری نظروں کے سامنے ہی میں تمہاری اُمیدوں کا خاتمہ کر دوں گا۔ اِس شہرت کے دیوانے کو ایسی جگہ کی ہوا کھانے بھیجوا دوں گا جہاں کی تمھیں مدتوں خبر نہ ملے"۔

یہ کہتے کہتے اُن کا چہرہ غصّہ سے تمتما اُٹھا۔ اُنھوں نے بڑے تحکمانہ اور پُرغرور انداز سے بھیڑ کو بھی منتشر ہوجانے کا حکم دیا۔

کملا اِس بیجا اور بیہودہ سلوک کو برداشت نہ کر سکی۔ اُسکی فطرتِ خاموش بھڑک اُٹھی۔ اُس کا نازک بدن غصّہ سے کانپ اُٹھا۔ مگر اُس نے اپنی طبیعت پر قابو رکھتے ہوئے مسٹر مہیش سے للکار کر کہا:-

"مسٹر مہیش مجھے آپ کے انسانیت سے اِسقدر گرجانے کا افسوس نہیں۔ افسوس اِس بات کا ہے کہ مجھے آپ کی اوچھی باتوں کا مجبوراً جواب دینا پڑا۔ مجھے یہاں آنے میں کس بات کی شرم تھی؟ شرم تو اُن لوگوں کو اور آپ کو آنی چاہیئے جن کے نیک افعال کے باعث مجھے یہاں آنا پڑا۔ میں آپ سے اور مسٹر ورما سے دونوں ہی سے عرصے سے واقف ہوں۔ اور میں نے آپ دونوں کو بخوبی پرکھ لیا ہے۔ آپ ہم میں سے کسی کو بھی نہیں سمجھ سکے۔ میں آج آپ سے کہتی ہوں کہ میں آپ سے نفرت کرتی ہوں۔ آپ مجھے عورت سمجھکر ڈرانا چاہتے ہیں، یہ آپ کی غلطی ہے۔ مسٹر ورما ابھی نہیں آئے یہ اچھا ہی ہوا۔ اگر وہ آجاتے تو

آپ کے انتقام کی آگ ضرور بھڑکتی اور انجام نہ معلوم کیا ہوتا۔ اس وقت اِن لوگوں کی باگ ڈور میرے ہاتھ میں ہے۔ میں اِن کو آپ کے اور والد صاحب کے ستم برداشت نہ کرنے دونگی۔"

اور یہ کہتے ہی اُس نے لوگوں کو مخاطب کر کے پھر کہا:۔

"بھائیو! میں سمجھوتہ کی ہر ممکن طریقہ پر کوشش کرونگی۔ آپ کی شرائط پوری کی جائیں گی۔ میں اُمید دلاتی ہوں کہ فی الحال اگر آپ کی اُجرتوں میں اضافہ نہ ہوسکا تو تخفیف اور کمی بھی نہ ہوگی۔ آپ کی دیگر باتیں بھی پوری کی جانے کی کوشش کی جائے گی۔ اِتنے عرصہ کے معاوضہ کے لئے میں آپ کو اپنے طلائی زیورات نذر کرتی ہوں۔"

یہ کہتے کہتے اُسنے ایک رومال میں بندھے ہوئے زیورات پلیٹ فارم پر ڈال دیئے۔ لوگ چلّا اُٹھے "کملا ماتا کی جے۔" "بھارت ماتا کی جے۔" شور بند ہو جانے پر کملا نے پھر کہا:۔

"بھائیو۔ اگر میں سمجھوتہ نہ کرا سکی تو میں آپ کو یہ مشورہ دونگی کہ آپ مل پر دھاوا بول دیں اور مل پر اپنا قبضہ کریں۔ اس سے خون خرابہ ضرور ہوگا۔ مگر کیا کیا جائے؟ اور کوئی دوسری صورت ہی نہیں۔"

پھر اُس نے پولیس کی طرف مخاطب ہوتے ہوئے کہا:۔

"میرے بھائیو! آپ کو معلوم ہے کہ کون آپ کو ہمارے خلاف اُبھار رہا ہے۔ کون بھائی کو بھائی کا خون بہانے کی ترغیب دے رہا ہے۔ آپ سب ہمارے ہی بھائی ہیں۔ کیا آپ کا دل گوارا کرتا ہے کہ آپ نہتوں پر ہتھیار اُٹھائیں۔ ہم بالکل نہیں چاہتے کہ ہم میں اور آپ میں رنجش پیدا ہو۔ یا ہم آپ کی مخالفت یا مقابلہ کریں۔ لیکن اگر آپ ہمیں مجبور کریں گے تو انجام اچھا نہ ہوگا۔ اِس لئے میں آپ بھائیوں سے دست بستہ التجا کرتی ہوں کہ آپ ہمارے کاموں میں دخل نہ دیں اور مناسب تو یہ ہے کہ آپ واپس چلے جائیں۔"

مسٹر ہیتش کو اتنی تاب کہاں تھی۔ اُنھوں نے اپنا نادر شاہی حکم صادر کرتے ہوئے پولس سے کہا کہ وہ بھیڑ کو ڈنڈے مار کر بھگا دے اور اگر نہ ہٹے تو فوراً گولی چلا دے۔ پولیس نے حکم پاتے ہی لاٹھی چارج شروع کیا۔ بھیڑ نے اُس کا کھُلا مقابلہ کیا۔ فساد نے بلوہ نے کی صورت اختیار کر لی۔ سپرنٹنڈنٹ پولیس نے بلا پس و پیش گولی چلانے کا حکم دیدیا۔ اِتنے میں ہی مسٹر ورما چند آدمیوں کے ہمراہ کار میں آتے دکھائی دیئے۔ مسٹر ورما کو کملا کے والد نے کملا کی ضد سے مغلوب ہو کر اپنے بنگلہ پر اِس گتھی کو سلجھانے کے لئے راستہ میں ہی سے بلوا لیا تھا۔ اور اُن سے کچھ عرصہ تک صلاح و مشورہ کے بعد مزدوروں کی بعض شرطیں کسی حد تک قبول کرنے کا وعدہ کر لیا تھا۔ اسی گفت و شنید میں مسٹر ورما کو پریڈ کے میدان میں پہونچنے میں دیر ہو گئی۔ وہ کملا کے مکان سے واپس ہو رہی رہے تھے کہ اُن کو خبر ملی کہ کملا بھی پریڈ گراؤنڈ کے جلسہ میں شریک ہے اور وہاں پولیس اور مزدوروں

میں لڑائی شروع ہوگئی ہے۔ یہ خبر پاتے ہی مسٹر ورما اور کملا کے والد جلد از جلد وہاں پہونچنے کے لئے کار میں روانہ ہوئے۔ لیکن وقت پر نہ پہونچ سکے۔ پولیس اور مزدوروں میں کچھ عرصہ پیشتر مڈبھیڑ ہو چکی تھی۔ معاملہ گولیوں تک پہونچ چکا تھا۔ نہتے لوگ جان بچانے کے لئے جس طرف راہ ملتی بھاگنے کی کوشش کر رہے تھے۔ سب کو اپنی اپنی پڑی تھی۔ کون کس کی سدھ لیتا۔ بیسیوں مزدور گولی کا شکار ہو چکے تھے۔ اتنے میں ایک بار پھر پلیٹ فارم سے آواز آئی:۔

"بھائیو! بھاگو مت۔ میں بھی یہاں موجود ہوں۔ ذرا استقلال سے کام لو۔ دشمن کی تعداد ہی کتنی ہے۔ ایک بار پھر حوصلہ جمع کرو۔ ہم ضرور دشمن پر قابو پا جائیں گے۔"

گولیوں کی بوچھاڑ میں اُس نے ایک بار پھر مسٹر مہیش کو للکارا۔ اور اِس ظالمانہ حرکت کو بند کرنے کو کہا مگر گولیاں چلنا بند نہ ہوا۔ کملا شیرنی کی طرح گرج کر مسٹر مہیش کی طرف لپکی۔ گولیاں اب بھی چل رہی تھیں۔ کملا اپنا مقصد پورا نہ کر سکی۔ ایک۔ دو۔ تین۔ گولیاں یکے بعد دیگرے اُس کے نازک جسم کے پار ہو گئیں۔ خوبصورت جسم خاک نشین ہو گیا۔ مسٹر ورما وقت پر اُس کی امداد کو نہ پہونچ سکے۔ جب تک اُنھوں نے اُس پھول کو خاک آلود ہونے سے بچا کر اپنی آغوش میں سنبھالا۔ پھول مرجھا چکا تھا۔ موت کا سناٹا چھا گیا۔ گولیوں کی بارش بھی بند ہوگئی۔ لوگوں کا بھاگنا دوڑنا بھی رُک گیا۔ ایک سکتہ کا عالم طاری تھا۔ مسٹر ورما کملا کے بےحس جسم کو اپنے مضبوط ہاتھوں میں سنبھالے ہوئے آگے بڑھ رہے تھے کہ ایک بار پھر کہیں سے گولی چلی اور ایک عجیب انتقام آمیز قہقہہ کی آواز آئی۔ گولی مسٹر ورما کے سینے کے پار ہوگئی۔ دو جسم یکجا ہو کر خاک میں مل گئے۔ کچھ دیر تک مسٹر مہیش کی خوفناک وخونی ہنسی کی آواز سنائی دی۔ مگر پھر وہ بھی بند ہوگئی۔

پریڈ کا میدان خون سے رنگا جا چکا تھا۔ کملا کے والد مسٹر ہردے ناتھ یہ سب منظر بت کی طرح خاموش کھڑے ہوئے دیکھتے رہے۔ وہ اپنی اکلوتی بیٹی کو جس شخص کا شریکِ حیات بنانا پسند نہ کرتے تھے۔ قدرت کے ہاتھوں نے اسی کو اس کا شریکِ مرگ بنا دیا۔

مسٹر ہردے ناتھ سرکار پسند ہونے کی وجہ سے مسٹر ورما کی قوم پرستی سے متنفر تھے۔ کملا کو مسٹر ورما سے محبت تھی۔ اور یہ محبت آج تک یونہی گھٹتی چلی آتی تھی۔ مسٹر ہردے ناتھ سوسائٹی کے آدمی تھے اور سرکار کی نظروں میں اُن کی کافی عزت تھی۔ وہ کملا کی شادی مسٹر مہیش سے کر دینا چاہتے تھے۔ مگر کملا کو یہ پسند نہ تھا۔ اِسی لئے آج تک معاملہ یونہی رہا۔ محبت کی کارسازی سے دو دل جو زندگی میں ایک نہ ہو سکے آغوشِ مرگ میں یکجا ہو گئے۔ اب مسٹر ہردے ناتھ کی دُنیا تاریک ہو گئی تھی۔ اپنی شریکِ زندگی کو وہ عرصہ ہوا کھو چکے تھے۔ آج نازوں کی پالی بیٹی کو بھی اپنی ہی غلطی سے کھو بیٹھے۔ اب اُن کو دُنیا سے نفرت سی ہوگئی۔ وہ پاگل سے ہو گئے۔ اُن کے بدن میں اچانک رعشہ سا آیا۔ اور وہ چکرا کر گر پڑے۔ بہ مشکل تمام اُن کو ہوش میں لایا گیا۔ اُن کی

آنکھوں سے اشکوں کا دریا رواں تھا۔ اُن کے ساتھ ہزاروں آدمی رو رہے تھے۔

اُنھوں نے روتے روتے کہا:-

"بھائیو! کملا کی وصیت پوری کی جاتی ہے۔ آپ کی تمام شرائط منظور کر لی گئیں۔ اب مجھے مل سے کوئی سروکار نہیں۔ سروکار رکھکر ہی کیا کرنا ہے۔ مل آپ لوگوں کی ہے۔ ہڑتال ختم کیجئے۔"

منظر بڑا دردناک تھا۔ سب لوگوں کی ہچکیاں بندھ گئیں۔ دو ارتھیاں تیار کی گئیں۔ مجمع گنگا کی طرف بڑھا۔ دو فانی جسم غیر فانی شہرت کے ساتھ آگ کی پاک مگر تیز لپٹوں کے سپرد کر دیئے گئے۔ سارا شہر اس جانکاہ حسرتناک ماتم میں شریک تھا۔

تمام شہر میں آج مکمل ہڑتال تھی۔

---

# ریویو

## میرزائی

اِس کتاب میں عام مسلمانوں اور قادیانی جماعت کی باہمی کشمکش کا ایک دلچسپ اور سبق آموز مرقع ہے۔ قصہ شروع سے آخر تک اِس قابلیت سے لکھا گیا ہے کہ ختم کئے بغیر کتاب ہاتھ سے چھوڑنے کو جی نہیں چاہتا ہے۔ باتوں ہی باتوں میں مصنف نے اُن زیادتیوں کو تفصیل سے بیان کر دیا ہے جو سوشل حیثیت سے قادیانی جماعت کے ساتھ برتی جاتی ہیں۔ اس کے مصنف کنور بہر پرتاپ سنگھ صاحب ہیں۔ جنھیں قادیانی جماعت کے مذہبی عقائد سے غیر معمولی واقفیت معلوم ہوتی ہے۔ اکثر اوقات ناظرین کو مصنف کے طرز بیان اور اندرونی معلومات سے یہ دھوکا ہونے لگتا ہے کہ کہیں یہ کتاب پروپیگنڈا کی غرض سے کسی قادیانی لیڈر کی تو نہیں لکھی ہوئی ہے بہرحال اِس کتاب سے ہندوستان کے مختلف فرقوں کے اندرونی تعصبات پر خاطر خواہ اور قابل قدر روشنی پڑتی ہے۔ حجم ۱۸۲ صفحات، قیمت ۱۲؍ ملنے کا پتہ:- منتری پستک مندر دہلی۔

## اربعہ عناصر

خانصاحب حکیم محمود علی خان ماہر اکبرآبادی (حال دہلوی) کی مختلف رباعیوں کا ایک دلپذیر مجموعہ ہے جسمیں حمد و نعت اور عبرت و موعظت کے مضامین کا عنصر زیادہ ہے۔ شروع میں سیماب اکبرآبادی، حکیم آزاد انصاری سہارنپوری، حضرت جوش ملیح آبادی، مولانا رحیم اللہ فدائی گلاوٹھی کے لکھے ہوئے دیباچے ہیں۔ جنمیں حکیم صاحب کے حسن کلام پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ مصنف کا فوٹو بھی شامل ہے۔ لکھائی چھپائی کاغذ عمدہ، ۸۰ صفحے ضخامت۔ قیمت ایکروپیہ۔ ملنے کا پتہ:- خانصاحب حکیم محمود علی ماہر اکبرآبادی، فراشخانہ، دہلی۔

# سانٹ

(از مسٹر شانتی سروپ کیفؔ)

لمحہ لمحہ زندگی کا درد سے ہے بے قرار
آہ تیری یاد بھی وجہِ سکونِ دل نہیں اب دلِ پُرغم نشاطِ عشق کے قابل نہیں
عشرتِ فردا کا مجھ کو کس طرح ہو اعتبار

اب تصوّر میں بھی تو ہوتا نہیں جلوہ طراز!
اب کہاں دل میں امیدوں کی تبسّم زائیاں اب تو بھیگی رات ہے آنسو ہیں اور تنہائیاں
کچھ خبر تجھ کو دلِ مضطر کی ہے او بے نیاز!

آہ میرے دل کی محفل میں اندھیرا ہے ہنوز
تو سراپا روشنی بن کر اِسے پُرنور کر آپ بھی مسرور ہو اور مجھ کو بھی مسرور کر
دیکھ اپنے کیفؔ کو وہ محوِ سجدہ ہے ہنوز
ہو تصوّر سے ترے روشن چراغِ آرزو
ہو ترے دیدار سے سرسبز باغِ آرزو

## رُباعی

اپنی ہی گرفت میں خود انسان ہے آج کل صاحبِ تدبیر تھا حیران ہے آج
جو وقت کے اقتضا سے تھی کل اک رسم وہ وہم کے ارتقا سے ایمان ہے آج

(کلیم) جوشؔ

# تجلیاتِ گوہر

(از منشی دوارکا پرشاد صاحب گوہر لکھنوی)

خوفِ سزا جزا نہ کر فعل کے ارتکاب سے　رکھ نہ غرض ثواب سے دل میں نہ ڈر عذاب سے

خاکِ شرارِ آہِ دل شعلہ کر اضطراب سے　دیر و حرم کو پھونک دے نالۂ برق تاب سے

کایا پلٹ ہو ہند کی جلوۂ بے نقاب سے　ساقیِ انجمن ہو مست ساغرِ آفتاب سے

دل نہ بتوں کو دیجئے کہتے تھے ہم جناب سے　جان چھڑانی ہوگئی ذو بھر اسی عذاب سے

مرکزِ خامشی بنے دونوں ہی پیچ و تاب سے　ہم اِدھر اک سوال سے وہ اُدھر اک جواب سے

اُن کی ادا و حسن میں لگ گئے اور چار چاند　ورنہ بہارِ کم سنی کم نہ تھی کچھ شباب سے

گلشنِ خار زار میں پھولوں کے لالہ زار میں　دامنِ دل بچا کے چل بادِ صبا گلاب سے

چھڑ ہی گئی شبِ وصال جنگ حجاب و شوق میں　دست درازیاں نہ تھیں شوق کی کم حجاب سے

پیری و عیبِ صد ہزار واہ ری حسرتِ شباب　موئے سپید اب سیاہ ہونے لگے خضاب سے

سنتے ہیں صوفیانِ مست میکدۂ حیات میں　تشنہ لبی بجھاتے ہیں جلوہ گہِ سراب سے

خواب و خیال میں نظر آتے ہیں وہ کبھی کبھی　پھرتے ہیں ہم بھی ساتھ ساتھ اُنکے خیال و خواب سے

فلسفۂ حیات کو کہتے ہیں سب خیال و خواب　نقش بر آب قلب ہے حرکتِ اضطراب سے

قطرۂ آب نے کہا بحر سے رو کے ایک دن　مجھ کو جدا سمجھ لیا آپ نے کیوں حباب سے　قطعہ

بحر نے تب حباب کو موج کی نذر کر دیا　مِلنا نصیب ہو گیا قطرہ کو موجِ آب سے

یوں ہی ہے کائنات کا حیلہ وجود ہست و نیست　قطرہ کبھی جدا نہیں بحر میں ہے حباب سے

دیکھ کے حسن و عشق کی ساری کرشمہ بازیاں　شوکت و شانِ تخت و تاج کم ہے نظر میں خواب سے

سمپسن اور ونڈسر ملکۂ حسن و شاہِ عشق　ایک سے اک گلے ملے چھوٹ کے ہر عذاب سے

بزمِ مشاعرہ میں آج سنتے ہیں حضرتِ گوہر
لائے ہیں کر کے انتخاب کوئی غزل کتاب سے

*

# ستی

از مسز عبدالواحد صاحبہ ممبر سنٹرل اسمبلی

پرانی وضع کی ایک کوٹھی ہے۔ باہر دیوان خانہ۔ ایک طرف کو زنانہ مکان کے دروازے پر ٹاٹ کا پردہ پڑا ہوا ہے۔ سامنے دالان میں تخت پر گاؤتکیہ لگا ہے۔ ایک معمر خاتون بیٹھی چھالیہ کتر رہی ہے۔ ایک دس گیارہ سال کی بچی پاس بیٹھی ہوئی کاغذ کاٹ رہی ہے۔ دروازہ پر نوکر نے آواز دی۔ رحیماً! رحیماً! خط لیجاؤ۔ رحیماً نے خط لاکر دیا۔

خاتون۔ (خط دیکھکر لڑکی سے) نسیمہ! ذرا یہ خط تو بھابی جان کو دے آؤ۔

نسیمہ خط لے کر دوڑتی ہوئی کوٹھے پر پہونچی۔ یہاں ایک کمرہ کچھ نئے رنگ میں آراستہ ہے۔ ایک مسہری پر ایک بیس بائیس۲۲ سال کی لڑکی بیٹھی ہوئی کچھ کاڑھ رہی ہے۔

نسیمہ نے خط دکھا کر کہا۔ "دیکھئے بھابی جان میرے پاس کیا ہے؟"

رقیعہ نے خط لینے کو ہاتھ بڑھایا۔

نسیمہ۔ نہیں بھابی جان۔ میں بھائی جان کا خط جب تک نہیں دونگی جب تک آپ میری گڑیا کا سوئٹر بننے کا وعدہ نہ کریں گی۔

رقیعہ۔ (مسکراکر) تمھیں کیسے خبر ہوئی کہ یہ تمھارے بھائی جان کا خط ہے۔ کیا اور کوئی مجھے خط نہیں بھیجتا؟

نسیمہ۔ بھابی جان۔ آپ مجھے دھوکا دینا چاہتی ہیں۔ دیکھئے ٹکٹ۔ اور کیا آپ سمجھتی ہیں کہ مجھکو خبر نہیں کہ آج بھائی جان کے خط کا دن ہے۔

رقیعہ۔ اچھا بھائی۔ لاؤ خط دے دو۔ ہم تمھاری گڑیا کا سوئٹر بن دینگے۔

نسیمہ (خط دیتے ہوئے) دو رنگ کا بننے گا۔ بہت اچھا ہو۔

نسیمہ خط دے کر کودتی ہوئی نیچے چلی گئی۔ رقیعہ نے خط کھولا اور پڑھنا شروع کیا۔ یکایک اُس کے ہاتھ کانپنے لگے۔ چہرے پر مُردنی چھا گئی۔ اور خط ہاتھ سے چھوٹ پڑا۔

دو منٹ تک وہ اسی حالت میں بیٹھی رہی پھر اُٹھی۔ کمرہ کا دروازہ بند کیا اور خط اُٹھا کر پھر پڑھا خط کا مضمون یہ تھا

رقیعہ پیاری!

سمجھ میں نہیں آتا کہ میں تمھیں کیونکر لکھوں کہ میں اپنے عہد پر قائم نہ رہ سکا۔ الزبتھ کی محبت نے مجبور کردیا۔ میں نے سوچا تھا کہ اِس گناہ کی پاداش میں باقی عمر جلاوطنی میں گذار دوں گا۔ لیکن ابا جان کی

اُس کے پاس تھا۔ بلکہ وہ سلیم جو کبھی اُسکا تھا۔ اور جسکی محبت کی لاش کے ساتھ وہ ستی ہو رہی تھی۔

رقعیہ کی تندرستی روز بروز خراب ہونے لگی۔ سلیم نے اُس کو علاج کے لئے آمادہ کرنے میں کوئی خوشامد اُٹھا نہ رکھی۔ سارے گھر نے اصرار کیا۔ لیکن وہ ہمیشہ مذاق میں ٹال دیتی اور کہتی کہ "مجھے وہم کا مرض نہیں ہے۔ میں اتنی بیکار تو ہوں نہیں کہ آپ لوگ میرے لئے شغلہ ڈھونڈھ رہے ہیں"۔

اُس پر سلیم خاموش ہو رہتا اور کر بھی کیا سکتا تھا۔

جاڑے کا موسم تھا۔ گھر گھر انفلوئنزا پھیلا ہوا تھا۔ رقعیہ کو بھی انفلوئنزا ہوا۔ اس میں خیال ہے کہ اُس نے دیدہ و دانستہ بے احتیاطی کی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ انفلوئنزا نے نمونیا کی شکل اختیار کر لی۔ سلیم نے علاج اور خدمت میں کوئی دقیقہ نہ اُٹھا رکھا۔ دن اور رات تیمارداری میں ایک کر دیا۔ ہر مشہور ڈاکٹر کو بلایا لیکن ہوا وہی جو ہونا تھا۔

رقعیہ جانبر نہ ہو سکی۔

چتا سُلگ گئی اور راکھ رہ گئی

---

# تاثیر سحر

از منشی بشیشور پرشاد منور لکھنوی

ہوتی ہے نگاہ دو دل کی سیری اِسوقت　　کرتی ہے صعود روح میری اِسوقت
خود ہی یارب نہ جانے کیسے ہر روز　　آنے لگتی ہے یاد تیری اِسوقت

---

تہ میں اس کی فراغ بالی بھی ہے　　حرکت یہ رگوں کو دینے والی بھی ہے
ہے صبح صبیح کی منور کیا بات　　اک ساتھ جمالی بھی جلالی بھی ہے

---

خورشید نے چھیڑا ہے کوئی ساز عجیب　　اسکے پردے میں ہے اک آواز عجیب
نغمے ہیں گلو سوز یہ گویا پیدا　　کرنوں کے چھٹکنے کا ہے انداز عجیب

---

ہر رنگ عروس تو یہ شرماتی ہیں　　پہلوے سحر کو گو یہ گرماتی ہیں
ہر سمت بکھیر کر تبسم اپنا　　کرنیں سورج کی دل کو برماتی ہیں

# رفتارِ زمانہ

## (ممالکِ غیر)

**جنگ اسپین اور سیاسیاتِ یورپ** بارسلونا اور کیٹلونیا (Catalonia) پر جنرل فرانکو کی حکومت قائم ہونیکے بعد کئی چھوٹے چھوٹے یوروپین ممالک نے اور اُن کے بعد فرانس اور برطانیہ نے اُسے تسلیم کرلیا ہے۔ وزیراعظم مسٹر چیمبرلین نے پارلیمنٹ میں بیان کیاکہ یہ فیصلہ اسپین کے موجودہ حالات پر بڑے غور کے بعد کیا گیا ہے۔ کیونکہ واقعہ یہ ہے کہ اب بارسلونا اور کیٹلونیا کے فتح ہونے کے بعد اسپین کا بیشتر حصہ جنرل فرانکو کے قبضہ اقتدار میں آگیا ہے۔ مسٹر چیمبرلین کے اِس اعلان پر مخالف پارٹی نے "شرم، شرم" کے نعرے بلند کئے اور لیبر پارٹی نے دوسرے ہی دن پارلیمنٹ میں اُس کے متعلق ملامتی ووٹ کی تحریک پیش کردی مگر اس تحریک کے خلاف ۳۴۴ ممبران تھے اور موافقت میں صرف ۱۳۷ ممبران نے رائے دی۔ مسٹر چیمبرلین نے تقریر کے دوران میں نہایت پُرزور طور پر یہ بیان کیاکہ اگر وہ فرانکو کی حکومت تسلیم نہ کرتے تو اس سے جمہوری حکومت کو کچھ مدد نہ ملتی اور سوائے اس کے کہ وہ لڑتی رہتی اور باشندگانِ اسپین مرتے کھپتے رہتے اور کوئی مُفید نتیجہ برآمد نہ ہوتا۔ اب چونکہ اکثر ملکوں نے فرانکو کی فتح تسلیم کرلی ہے۔ امید ہے کہ جمہوری حکومت جنگ کو خواہ مخواہ طول نہ دیگی اور فریقین میں صلح ہوجائے گی۔

اِس سلسلے میں سب سے اہم سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ جنرل فرانکو کی فتحیابی کے بین الاقوامی سیاسیات پر کیا اثرات ہوں گے؟ جنرل فرانکو کو یہ فتح آمران یوروپ سولینی اور ہٹلر کی مدد سے حاصل ہوئی۔ پھر یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ وہ اپنی مطلب برآری کا مناسب بندوبست کئے بغیر جنرل فرانکو کو ملک اسپین میں بلا مداخلت حکمرانی کرنے دیں؟ اور جنرل فرانکو کو بھی کیسے یہ جرأت ہوسکتی ہے کہ وہ اپنے رفیقوں اور مصیبت کے ساتھیوں سے بے نیاز ہوجائیں اس وقت گو جمہوری حکومت کی کمر ٹوٹ گئی ہے اور پریسیڈنٹ آزانہ بھی مستعفی ہوچکے ہیں۔ تاہم جنرل فرانکو کو ملک پر تسلط حاصل کرنے میں قدم قدم پر دشواریاں پیش آئیں گی۔ کیونکہ شکست کے باوجود جمہوریت پسند لوگ اس وقت بھی اسپین میں باقی ہیں اور کم سے کم یہ لوگ تو جنرل فرانکو کی حکومت کو خوشی یا قدر کی نگاہوں سے نہیں دیکھ سکتے نیز اُن کے دلوں سے عام خونریزی کا نقش اور مردوں، عورتوں، بوڑھوں اور بچوں کے سسک سسک کر دم توڑنے اور برفانی پہاڑیوں کو بڑی مصیبت

سے پار کر کے ملک سے فرار ہونیکے جگرخراش مناظر کی یاد اِس قدر جلد محو نہیں ہوسکتی۔ غرض جنرل فرانکو کو ابھی کم سے کم کچھ عرصہ تک اپنا تسلط جمائے رکھنے کے لیئے اندرونی وبیرونی اتحاد واعانت کی ضرورت ہوگی۔

بہرحال برطانیہ اور فرانس نے دیکھ لیا کہ جو ہونا تھا ہو کر رہا۔ اب یہی مناسب ہے کہ جنرل فرانکو کی تالیف قلب کی جائے۔ چنانچہ انھوں نے مصلحت وقت اِسی میں دیکھی کہ عجلت کے ساتھ اِس کی حکومت تسلیم کرنے کا اعلان کر دیا جائے۔ ہاں ان دونوں کو یہ ضرور اُمید ہے کہ شاید اب بھی مدبرانہ چالوں سے جنرل فرانکو کو اٹلی اور جرمنی کے اثر سے اِتنا تو ہٹایا ہی جاسکتا ہے کہ وہ جنگ کی صورت میں غیر جانب دارانہ رویہ اختیار کرے۔ خصوصاً جبکہ جغرافیائی حیثیت سے اٹلی اور جرمنی کے مقابلہ میں فرانس اور برطانیہ کو اُس سے کہیں زیادہ قرب حاصل ہے۔ فرانس کی تو سرحدیں ہی اسپین سے ملی ہوئی ہیں۔ اور برطانیہ کے ساتھ اسپین کے تجارتی تعلقات قائم رکھنا خود فرانکو کے حق میں مفید ہوگا۔ آثار سے یہ بھی پایا جاتا ہے کہ جنرل فرانکو بھی فتحیاب ہو جانے کے بعد اِس بات کا خواہاں ہوگا کہ کسی طرح اٹلی کے زور واثر سے گلو خلاصی حاصل کرلے۔ یوں تو اٹلی نے چیمبرلین سے وعدہ کرلیا ہے کہ جنگِ اسپین کے ختم ہو جانے کے بعد اسپین سے اطالوی فوجیں واپس بُلالی جائیں گی اور لڑائی ختم ہونے کے بعد وہ اسپین کے اندرونی معاملات میں کوئی مداخلت روا نہ رکھے گا۔ مگر ہماری سمجھ میں نہیں آتا ہے کہ اتنی جان و مال کی قربانی کے بعد اٹلی اب خود اپنی خوشی سے اسپین سے کیسے کنارہ کشی کرسکتا ہے؟ ہمارا تو یہی خیال ہے کہ جرمنی اور اٹلی اسپین میں حتی المقدور اپنا اقتدار ضرور قائم رکھیں گے اور اسپین کے ساحل پر اگر ان ممالک غیر کا کوئی عمل دخل ہوگیا تو پھر یہ ممالک برطانیہ کے لئے کسی وقت خطرناک حریف ثابت ہوسکتے ہیں۔ بہرحال اسپین میں اثر واقتدار حاصل کر کے جرمنی اور اٹلی فرانس سے بھی چھینا جھپٹی کریں گے۔ اگر واقعی حالات نے یہی صورت اختیار کی اور صلح وصفائی سے آپس کے تصفیئے طے نہ ہوسکے تو عالمگیر جنگ ہونے کے سوا اور کوئی چارہ کار نہ ہوگا۔

اِدھر اٹلی فرانس سے ٹیونس، جیبوتی اور کارسیکا کی واپسی کا مطالبہ کر رہا ہے۔ اُدھر فرانس نے یہ اعلان کر دیا ہے کہ اِس مسئلہ پر اٹلی کو بحث ومباحثہ اور گفتگو کرنیکا اختیار تو ہے لیکن اگر اُس نے دھمکیوں سے کام لیا تو اُس کا نتیجہ عموماً سب کیلئے اور خصوصاً اٹلی کے لئے بہت ہی خطرناک ہوگا۔ وزیراعظم برطانیہ کو بھی پس وپیش کے بعد فرانس کی حمایت کا اعلان کرنا پڑا۔ ان حالات میں ممکن ہے کہ اٹلی اپنے مطالبات میں کمی کرکے اور ان مقبوضات کی اطالوی آبادی کے لئے خاص مراعات وحقوق حاصل ہو جانے ہی کو کافی سمجھے اور اگر اٹلی یہ رویہ اختیار کرنے پر رضامند ہوگیا تو وزیراعظم برطانیہ بھی فرانس پر دباؤ ڈال کر فرانس کی اطالوی رعایا کو خاص

حقوق و مراعات دلانے میں کامیاب ہوجائیں گے۔ بہرحال دیکھنا چاہیئے کہ آیندہ کیا نتائج برآمد ہوتے ہیں؟

مشرق بعید؛ چین و جاپان کی لڑائی بدستور جاری ہے۔ جاپان فتحیاب ہوتا چلا جارہا ہے مگر چین کے حوصلے ابھی تک پست نہیں ہوئے ہیں اور وہ حیرت انگیز استقلال سے کام لے رہا ہے۔ اس جنگ سے قطع نظر اس وقت دُنیا کیلئے مغرب سے کہیں زیادہ مشرق میں لڑائی چھڑ جانے کا اندیشہ ہے۔ چنانچہ اس وقت برطانیہ، امریکہ، فرانس، روس اور جرمنی سبھی کی توجہ اس طرف مبذول ہے اور ہر ایک کو اپنے اپنے مفاد کیلئے حفاظت کی فکر دامنگیر ہے۔ امریکہ اور برطانیہ تو چین کی حمایت و اعانت کے لئے تیار ہیں۔ امریکہ کو جاپان سے خطرہ ہے۔ اور مشرق بعید میں اپنے اقتصادی فوائد کی حفاظت کے علاوہ اُسے جزایر فلپائن کی حفاظت کی بھی فکر ہے۔ اسی لئے مسٹر روزولٹ صدر امریکہ نے بحر اوقیانوس اور بحرالکاہل میں نئے بحری بیڑے قائم کرنا تجویز کئے ہیں۔ اور گوام کی بندرگاہ کی قلعہ بندی میں ۶۵ کروڑ ڈالر کی کثیر رقم صرف کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔ ان کارروائیوں کی وجہ سے جاپان امریکہ سے بدظن ہورہا ہے مگر خود بھی ایسی ہی کارروائیاں کررہا ہے۔ جس سے برطانیہ، فرانس و امریکہ بھی اُس سے بدظن ہورہے ہیں چنانچہ اب وہ جزیرہ ہائنان (Hai-nan Island.) میں داخل ہوگیا ہے حالانکہ فرانس سے معاہدہ ہوچکا تھا کہ وہ ایسا نہ کریگا بشرطیکہ فرانس چین کو انڈو چائنا (Indo China.) کے ذریعہ جنگی سامان بہم نہ پہونچائے۔ جاپان کہتا ہے کہ فرانس نے شرط پوری نہیں کی اور فرانس کا دعویٰ ہے کہ اُس نے کوئی عہد شکنی نہیں کی اور جاپان کی بدظنی بالکل بے بنیاد ہے۔ بہرصورت سیاسیات میں ایک دوسرے پر بے جا اتہام رکھکر مطلب برآری کا بہانہ نکال لینا معمولی بات ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس وقت جاپان مغربی بحرالکاہل میں سنگاپور کے بحری مستقر کے مقابلے میں اپنا ہوائی و بحری مستقر قائم کرنا چاہتا ہے۔ چنانچہ اسی خیال کی تکمیل کیلئے جاپان کو Hai-nan Island میں اپنا تسلط قائم کرنا لازمی ہوگیا۔ مگر جاپان کی یہ پیشقدمی فرانس و برطانیہ کی ناراضگی کا باعث ہوئی۔

ادھر روس اور جاپان کا معاملہ کچھ ایسا پیچیدہ ہورہا ہے کہ کوئی نہیں کہہ سکتا کہ کس وقت یہ دونوں ملک برسرپیکار ہوجائیں۔ روس نے جاپان کو باوجود پُرانے صلحنامہ کے متنبہ کررکھا ہے کہ اُسے بحر جاپان میں ماہی گیری کا کوئی حق حاصل نہیں۔ جاپان نے اُسکا سخت جوابدیا کہ اگر روس اس معاملہ میں مصالحانہ رویہ اختیار نہ کرے گا تو جنگ چھڑ جانے میں کسر نہ ہوگی۔ لیکن ابھی تک یہ معاملہ رُکا تھارہا۔ اب البتہ چونکہ ماہی گیری کا موسم قریب آگیا ہے حکومت جاپان اس مسئلہ کے فوری تصفیہ کی کوشش کررہی ہے۔ چنانچہ جاپانی سفیر مقیم ماسکو کو ہدایت کی گئی ہے کہ وہ حکومت روس کو اپنے رویہ پر نظرثانی کرنے کے لئے سلسلۂ جنبانی کرے، اور اس بات سے متنبہ کردے کہ اگر تسلی بخش طور پر یہ معاملہ طے نہ ہوا تو اب مزید پس و پیش کی گنجائش نہیں ہے اور جاپان جس طرح مناسب سمجھے گا اِس جمود کو توڑ کر اپنا حق حاصل کرلیگا۔ اگر واقعی یہ معاملہ صلح و صفائی سے حل نہ ہوا۔ اور اِن دونوں میں

لڑائی چھڑ گئی تو ہٹلر اپنے معاہدہ کی رُو سے جاپان کی اعانت کریگا۔ اور اس طرح روسی طاقت کو دو طرف کی لڑائی سنبھالنا پڑے گی مگر معاہدۂ جاپان و جرمنی سے پہلے فرانس اور روس کا معاہدہ ہو چکا ہے جس کی رُو سے فرانس کو روس کی اعانت کرنا چاہئے۔ غرض صورت یہ ہوگی کہ اگر جرمنی نے روس پر حملہ کیا تو فرانس اُس پر عقب سے حملہ کرے گا اور جرمنی کو دوہری مشکلات میں پھنس کر جنگ کرنا پڑے گی۔ اگر نوبت یہاں تک پہونچی۔ تو دوسری مغربی سلطنتیں بھی اس جنگ میں گھسٹ آئیں گی اور یہ لڑائی عالمگیر ہو جائے گی۔

بہرحال اسوقت تو جرمنی و دیگر ممالک مغرب دُور اندیشی سے کام لیں گے اور خواہ مخواہ عالمگیر جنگ کے ورطۂ فنا میں پھنسنے سے بچے رہیں گے مگر جرمنی اس خطرہ سے محفوظ رہتے ہوئے بھی شاطرانہ چال کھیلے بغیر نہیں رہ سکتا۔ اگر روس اور جاپان میں طاقت آزمائی ہوئی۔ تو جرمنی سارے چیکوسلاویکیہ کو ہڑپ کرلینے کی کوشش کریگا۔ ابھی یقینی طور پر تو کچھ نہیں کہا جاسکتا۔ البتہ بظاہر اسباب ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جنگ کے امکانات کا سلسلہ بدستور قائم ہے۔

فلسطین کانفرنس | لندن میں دو تین ہفتوں سے فلسطین کانفرنس ہو رہی ہے لیکن ابھی تک کوئی خاص نتیجہ نہیں نکلا ہے۔ پہلے تو عربوں اور یہودیوں میں اِسقدر کشیدگی تھی کہ دونوں نے ایک میز پر بیٹھکر گفتگو کرنیسے انکار کردیا اِس لئے وزیراعظم برطانیہ کو دونوں پارٹیوں کیلئے علیحدہ علیحدہ جلسے منعقد کرنا پڑے۔ مگر اب یہ بات نہیں رہی اور تازہ ترین خبر ہے کہ بالآخر دونوں میں تبادلہ خیالات ہوا گو ابھی تک کسی معاملہ میں بھی اتفاق رائے نہیں ہوا ہے۔ عربوں کا مطالبہ ہے کہ انھیں مکمل فلسطین میں ایک آزاد و خودمختار سلطنت قائم کرنے کی اجازت دیجائے۔ چنانچہ اُن کا بیان ہے کہ ۱۹۱۵ء میں سر ہنری میکمیہن اور شریف حسین کے درمیان جو خط وکتابت ترکی کے خلاف جنگ کے سلسلے میں ہوئی تھی اسمیں عربوں کی آزادی کا معاہدہ بھی شامل تھا۔ برطانیہ کو اس دعویٰ سے اتفاق نہیں ہے۔ اِس لئے اُس نے مجبوراً اپنی رائے اور خواہش کے خلاف باہمی صفائی کی اُمید پر اس خط وکتابت کو تمام وکمال شائع کردیا ہے۔ یہودی قدرتاً عربوں کے اس مطالبہ کے خلاف بڑے زور وشور کے ساتھ صدائے احتجاج بلند کررہے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ معاہدۂ مذکور کے مطابق عربوں کو عرب دُنیا (Arab World) میں بیشتر مقامات پر آزادی دیجا چکی ہے خصوصاً سعودی عرب، عراق، یمن اور کم وبیش ملک شام اور شرق اردن (Transjordan.) میں۔ مگر فلسطین کو عمداً و قصداً جائز طور پر اس معاہدہ کے عملدرآمد سے مستثنیٰ رکھا گیا ہے اُن کا دعویٰ ہے کہ اعلان بالفور کی رُو سے فلسطین اُن کا قومی وطن قرار پایا ہے اِس لئے فلسطین میں یہودیوں کی مسلسل آمد کے خلاف عربوں کی شکایت بیجا ہے۔ کیونکہ یوروپ خصوصاً جرمنی میں یہودیوں کیساتھ تشدد دیجا ہو رہا ہے اسی وجہ سے فلسطین میں آباد ہونے والے یہودیوں کی تعداد دو چار ہزار افراد سالانہ سے بڑھکر ساٹھ ستر ہزار تک ہوگئی ہے۔ اسی لئے عربوں کا مطالبہ ہے کہ یہودیوں کا مزید داخلہ بند کیا جائے۔ اِس سلسلہ میں لارڈ طیسیول نے

تجویز کیا ہے کہ ایک مدت معینہ کے لئے عربوں اور یہودیوں کی آبادی کی نسبت ۶۰ و ۴۰ مقرر کردی جائے۔

اسوقت عربوں کو مکمل آزادی دیکر یہودیوں کو اُن کے نظرِ ترحم کے حوالہ کر دینا بھی دُرست نہیں۔ کیونکہ یہودیوں کا یہ دعویٰ بالکل صحیح ہے کہ اُنھوں نے اربوں روپیہ خرچ کرکے فلسطین کی اقتصادی تعمیر کی ہے۔ جس سے عربوں کا معیار زندگی بہت بلند ہوگیا ہے۔ یہودیوں کو بھی عربوں کے مطالبات کو نظر انداز نہ کرنا چاہئے اور فلسطین میں یہودیوں کی مزید آمد کی روک تھام قبول کرکے تحفظات کے زیر سایہ ایک قلیل تعداد جماعت کی حیثیت سے رہنا منظور کرلینا چاہیئے۔ آجکل کچھ اسی قسم کی گفتگو بھی ہورہی ہے اسوقت اہم سوال یہ ہے کہ عربوں کو آزادی دیکھے بعد یہودیوں کے تحفظ کے لئے کیا تدابیر ضروری ہونگی۔ فلسطین میں مجلس قانون ساز کے قائم کئے جانے کی تجویز زیر غور ہے مگر عرب نمایندے اِس قدر جان و مال کی قربانی کرنے کے بعد یہ نظام حکومت قابلِ قبول نہیں سمجھتے۔ دیکھئے فریقین مصالحانہ رویہ اختیار کرتے ہیں یا کشت و خون اور غارتگری کا دور ابھی کچھ دنوں تک اور جاری رہتا ہے۔ مگر اس کا نتیجہ کسی کے لئے بھی اچھا نہ ہوگا۔

## :-(ہندوستان):-

کانگریس کی پوزیشن | فیڈریشن کے مقابلہ کے لئے جہاں یہ ضروری ہے کہ ہندو مسلم اتحاد ہوجائے۔ وہاں یہ بھی ضروری ہے کہ دوسری سیاسی پارٹیاں بھی اپنے اختلافات رفع کرنے کی مناسب تدابیر اختیار کریں مگر ملک کی بدنصیبی ہے کہ کچھ دنوں سے خود کانگریس میں اختلافات بڑھ گئے ہیں۔ چاہیئے تو یہ کہ کانگریس کے دائیں بائیں بازو اپنے باہمی اختلافات مٹا کر ایک متفقہ محاذ پیش کریں۔ لیکن حالات بالکل اُس کے برعکس ہیں، کانگریس کے بزرگ تجربہ کار رہنما جو مہاتما گاندھی کے ہمخیال ہیں فیڈریشن اور جنگ آزادی کے معاملہ میں صرف پُرامن طریقوں پر عملدرآمد کرنا چاہتے ہیں۔ اُنھوں نے سابقہ جدوجہد اور موجودہ حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے اِس بات کا بخوبی اندازہ کرلیا ہے کہ ملک کسقدر قربانی کرنے کو تیار ہے نیز ملک میں اندرونی امن و امان قائم رکھنے کے لئے کونسا رویہ بہتر ہوگا۔ مگر یہ نقطۂ نگاہ صدر کانگریس مسٹر بوس کو پسند نہیں آیا۔ چنانچہ اُنھوں نے دُوراندیشی اور مصلحت بینی سے کام لینے کے بجائے خواہ مخواہ مہاتما گاندھی اور اُن کے ہمخیال کانگریسی لیڈروں پر یہ الزام لگادیا کہ وہ فیڈریشن کے متعلق حکومت برطانیہ سے سازباز کر رہے ہیں۔ مسٹر بوس کے اِس الزام بیجا پر ورکنگ کمیٹی کے بارہ ۱۲ ممبران نے جو مہاتما گاندھی کے ہم نوا اور ہمخیال ہیں، استعفا دے دیا تاکہ مسٹر بوس اپنے مجوزہ پروگرام پر عملدرآمد کے لئے اپنے حسب منشار اپنے رفیقانِ کار منتخب کرکے نئی ورکنگ کمیٹی مرتب کرسکیں۔ پنڈت جواہر لال نہرو نے مسٹر بوس سے ان الزامات کو جو اُنھوں نے کانگریسی لیڈروں پر لگائے ہیں، واپس لینے کی اپیل کی۔ مگر مسٹر بوس نے اس کو پسند نہیں کیا۔ بلکہ اُنھوں نے بارہ ۱۲ ممبروں کے استعفے کو

منظور کرنے میں بھی پس و پیش نہیں کیا۔ اس پر پنڈت جواہر لال نہرو نے بھی صدر کانگریس کو لکھدیا کہ موجودہ حالات میں وہ کمیٹی میں رہ کر نہ تو صدر کانگریس کی مدد کر سکتے ہیں اور نہ ملک ہی کو کوئی فائدہ پہونچا سکتے ہیں۔ ممبران ورکنگ کمیٹی نے جو مستعفی ہو چکے ہیں، مسٹر بوس کو اس امر کا یقین دلایا ہے کہ وہ اُن کے پروگرام میں خواہ مخواہ مزاحم نہ ہوں گے۔ اور جن مدات میں اُنھیں اُن کے پروگرام سے اتفاق ہوگا۔ اُن میں وہ ان کا پورا ساتھ دیں گے۔ مگر ہم اسے ملک کی بدنصیبی سمجھتے ہیں کہ کانگریس کی باگ ڈور ایسے نازک وقت پر ایسے رہنمایاں کے ہاتھ میں چلی جائے جو ابھی عمر و تجربہ میں نسبتاً کم اور مزاج اور خیالات کی رُو سے انتہا پسند واقع ہوئے ہیں خصوصاً اِس صورت میں جب یہ طبقہ فوری جوش میں اُن بزرگانِ قوم کو بھی جنھیں ملک کی دوسری سیاسی پارٹیاں انتہا پسند خیال کرتی ہیں رجعت پسند گردانتا ہے۔ بہرحال دیکھئے آیندہ حالات کیا صورت اختیار کرتے ہیں۔ کانگریس کا آیندہ اجلاس ۱۰۔ لغایت ۱۲۔ مارچ ہوگا ہمیں توقع ہے کہ اِس موقع پر اہلِ ملک مہاتما گاندھی اور اُن کے پروگرام ہی پر عمل کرنا پسند کریں گے اور مسٹر بوس بھی ضبط و مصلحت سے کام لے کر اپنے ساتھیوں کو مہاتما گاندھی کے اصولوں کو قبول کرنے کی رائے دیں گے۔

آل انڈیا ریاستی پرجا کانفرنس — فیڈریشن کے علاوہ ہندوستان کا سب سے اہم مسئلہ ریاستوں کی بدنظمیاں مٹانا ہے۔ چنانچہ اس وقت تمام ملک کے لیڈروں کی تمام تر توجہ اُنھیں دو باتوں پر مرکوز ہے۔ دیسی ریاستوں کی رعایا کے حقوق کی حفاظت کے لئے کئی سال سے پرجا منڈل قائم ہے جس کا سالانہ جلسہ "آل انڈیا اسٹیٹس پیپلز کانفرنس" کے نام سے کئی سال سے ہو رہا ہے۔ اِس مرتبہ اس کا چھٹا اجلاس لدھیانہ میں پنڈت جواہر لال نہرو کی زیرِ صدارت ہوا۔ اِس کانفرنس میں ریاستوں کے اُن معاہدوں کے متعلق جو اب سے سَو سال پہلے "ایسٹ انڈیا کمپنی" کی عملداری میں ریاستوں اور برطانیہ کے درمیان ہوئے تھے کئی ریزولیوشن پاس ہوئے اور اِس بات پر خاص طور سے زور دیا گیا کہ ان معاہدوں میں رعایا کا کوئی ذکر ہی نہیں ہے، اور یہ معاہدے خود پولٹیکل ڈیپارٹمنٹ کی طرف سے زیرِ ہدایت وحسبِ منشاء ملک معظم شہنشاہ ہند بارہا منسوخ کئے جا چکے ہیں۔ لہٰذا ریاستوں کی رعایا پر اُن کی رُو سے خواہ مخواہ پابندیاں عائد کر کے اُن کی آئینی ترقی کا دروازہ مسدود نہیں رکھا جا سکتا ہے۔ سول آزادی سے متعلق بھی ایک ریزولیوشن مسٹر شاکر علی خاں ریاست بھوپال کی طرف سے پیش ہو کر پاس ہوا۔

پنڈت جواہر لال نہرو صاحب کی صدارتی تقریر پُر زور تھی۔ اسمیں اُنھوں نے ریاستوں کے متعلق کانگریس کی سابقہ اور موجودہ پالیسی کے رجحان کو درست قرار دیتے ہوئے کہا کہ حالات کی تبدیلی کے ساتھ پالیسی بھی بدلتی رہتی ہے۔ جب تک کانگریس کو یہ خیال رہا کہ ریاستوں کے لوگ سیاسی حقوق کے لئے تیار نہیں ہیں اُسوقت

تک یہی مناسب سمجھا گیا کہ کانگریس اس بارے میں جو کوشش کرے وہ باہر ہی سے کرے۔ کیونکہ اِس طریقہ سے ریاست کے لوگوں پر بہت اچھا اثر پڑنے کی اُمید تھی۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ مگر اب ریاستوں کی رعایا جنگ آزادی کے لئے تیار ہوگئی ہے اور وہ آزادی کی جدوجہد میں برطانوی علاقہ جات کے ہندوستانیوں سے پیچھے نہیں رہنا چاہتی۔ ہری پورہ کانگریس میں ریاستوں کے متعلق جو ریزولیوشن پاس ہوا تھا۔ اُس سے کانگریس پالسی کے ارتقا کی کیفیت پوری طور پر ظاہر ہوتی ہے۔

واقعی آزادی کے لئے ہندوستان کے کسی حصہ میں بھی کوئی جدوجہد ہو، وہ کل ملک کی آزادی سے وابستہ ہوتی ہے۔ کیونکہ یہ امر مسلمہ ہے کہ ریاستوں کے ہندوستانیوں اور برٹش انڈیا کے ہندوستانیوں میں کسی قسم کی کوئی غیریت یا تفریق نہیں ہے۔ اِسی لئے کانگریس نے مکمل ذمہ دارانہ حکومت اور ریاستوں میں شہری آزادی کی گارنٹی کا اعلان کیا اور اِسکو بھی واضح کردیا کہ اُسے ریاستوں میں بھی آزادی کے لئے سرگرم کار ہونے کا پورا حق حاصل ہے۔ بقول صاحب صدر ہندوستان میں تقریباً ۶۰۰ ریاستیں ہیں۔ جن میں سے اکثر میں رجعت پسندی اور مطلق العنانی کا دور دورہ ہے۔ اس کی اصلی ذمہ داری برٹش امپیریلزم پر ہے، اور یہ بھی ظاہر ہے کہ اس طرزِ حکومت سے برطانوی حکمرانی کو تقویت پہونچتی ہے۔ یہ بھی امر مسلمہ ہے کہ ایسی مطلق العنانی اب دُنیا کے کسی دوسرے حصہ میں قائم نہیں رہی اسلئے ہندوستان میں بھی اب یہ حالت باقی نہ رہنا چاہئیے۔

ریاستوں کی آزادی کے معاہدہ کے متعلق نہرو صاحب نے کہا کہ موجودہ بین الاقوامی سیاسیات نے لوگوں کی آنکھیں کھول دی ہیں کہ جب امپیریلزم کے راستے میں کوئی معاہدہ باعثِ زحمت ہوتا ہے تو اُسکی دھجیاں اُڑادی جاتی ہیں۔ بہرحال ان معاہدوں کے سہارے پر ریاستوں میں مطلق العنانی کا قائم رکھنا کل ہندوستان کی آئینی ترقی میں سدِ راہ ہوگا۔ کیونکہ فیڈریشن کا نفاذ ہندوستان کے لئے اُسی وقت مفید ہوسکتا ہے جب تمام بڑی ریاستوں میں بھی ذمہ دار طرزِ حکومت قائم ہوجائے۔

اِسوقت ریاستوں کی رعایا سے جو ٹکر ہورہی ہے وہ بظاہر والیانِ ریاست سے ہے لیکن یہ درحقیقت برٹش امپیریلزم سے ہے۔ جو اپنے ایجنٹوں اور ریزیڈنٹوں کے ذریعے اقتدار قائم کئے ہوئے ہے۔ اور یہ کوشش بھی ہورہی ہے کہ عوام کی تحریک کو کچل دیا جائے۔ پنڈت جواہرلال کی رائے میں اگر یہ رویہ جاری رکھا گیا تو کانگریس پوری طاقت، مگر پُرامن طریقہ سے مداخلت کرے گی۔ آپ نے یہ بھی واضح کیا کہ بعض والیانِ ریاست اپنی رعایا کو شہری آزادی سے محروم رکھنے کے لئے خدا معلوم کیا کیا تدابیر اختیار کرتے ہیں۔ مثلاً راجپوتانہ کی ایک ریاست میں ٹائپ رائٹر رکھنے کی بھی اجازت نہیں ہے۔ ریاست کشمیر میں ایسا قانون ہے جو چند سال پیشتر برما میں بغاوت فرو کرنے کے لئے نافذ کیا گیا تھا۔ ریاست حیدرآباد میں لوگوں کی

شہری آزادی بہت ہی محدود ہے۔ راجکوٹ اور جے پور کے معاملات آل انڈیا حیثیت حاصل کر چکے ہیں۔ بہر نوع اب ریاستوں میں عوام کی تحریک بڑھ رہی ہے اور آیندہ اس میں مزید ترقی ہوگی۔ کشمیر میں تو اکثر ذی فہم ہندوؤں اور سکھوں نے ذمہ دار حکومت کے مطالبہ کی حمایت کی ہے۔ حیدرآباد کے متعلق بھی ذی فہم مسلمانوں کو ایسا ہی کرنا چاہیئے۔

ریاستہائے اڑیسہ | پنڈت صاحب کی رائیں اپنی جگہ پر درست ہیں لیکن اب برٹش گورنمنٹ بھی ریاستوں کے نظامِ حکومت میں تبدیلی کی ضرورت محسوس کر چکی ہے۔ چنانچہ حال ہی میں صاحب وزیر ہند اور وائسرائے ہند نے اس کے متعلق اہم اعلانات کئے ہیں۔ یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ پولیٹیکل ڈیپارٹمنٹ نے اڑیسہ کی بعض ریاستوں سے مندرجہ ذیل امور کی بابت فوری رپورٹ طلب کی ہے۔

(۱) بجٹ کی تفصیلات اور اُس پر عملدرآمد کا کیا طریقہ ہے؟

(۲) ریاستوں کی شرح لگان و مالگذاری اور اُن کے قریبی برٹش صوبجات کی شرح رائج الوقت کیا ہے؟

(۳) معافی مالگذاری، لگان اور چھوٹ کے کیا قاعدے ہیں، اور اُن قواعد میں اور قریبی برٹش صوبجات کے قواعد و ضوابط میں کیا فرق ہے؟

(۴) جملہ ٹیکسوں کی تفصیل۔ نیز اُن زائد ٹیکسوں کی فہرست جو ریاستوں میں نافذ ہیں مگر قرب وجوار کی برٹش عملداری میں نہیں ہیں۔

(۵) جن ریاستوں میں رعایا کی کوئی نمایندہ جماعتیں قائم ہوں، اُن کی ترکیب و تشکیل کی تفصیلات۔

اِس سلسلے میں ریاستوں نے رعایا کے ساتھ جو مراعات کی ہوں۔ اُن کی تفصیلات بھی طلب کی گئی ہیں۔ اور یہ بھی ہدایت ہے کہ اس فہرست میں جن شکایات کی تلافی کا اہتمام کیا گیا ہو اُن کا ذکر بھی آجائے۔

ان سب باتوں سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ قوت بالادست کم از کم اب ریاستوں کی آئینی ترقی کے خلاف نہیں ہے۔

وزارت سندھ | وزیر اعظم سندھ خان بہادر اللہ بخش بڑے دم خم کے آدمی معلوم ہوتے ہیں کیونکہ کسی عنوان سے بھی وہ اپنی وزارت کو فرقہ وارانہ اصول کی بُنیاد پر مسلم لیگ سے وابستہ کرنا نہیں چاہتے۔ ایسی صورت میں کانگریس کو اُن کی پوری اعانت کرنا چاہیئے۔ خصوصاً جبکہ خان بہادر موصوف کو خدمتِ ملک اور آئینی ترقی کے نصب العین کے متعلق کانگریس سے اتفاق ہے۔ ہماری رائے میں کانگریس نے سندھ اسمبلی میں جو غیر جانبدارانہ رویہ اختیار کیا وہ سراسر مصلحتِ وقت کے خلاف ہے۔ اسی طرح کانگریس کو بنگال میں بھی جو موقع ملا تھا۔ اُس کو ہاتھ سے جانے دینا سخت غلطی تھی ورنہ اس وقت بنگال کی پوزیشن بھی ویسی ہی ہوتی، جیسی کہ اب سندھ کی ہوگئی ہے اور بنگالیوں کو دیگر صوبوں کے کانگریسی رہنماؤں سے مخالفت کی ضرورت محسوس نہ ہوتی۔

# شکار

یہ تصویر غالباً چاند بی بی ملکہ بیجاپور کی ہے۔ جو اٹھارہویں صدی کی مصوری (دور عہد مغلیہ) کے آرٹ کا نمونہ ہے



Engraved by Colortype Co.

# زمانہ

جلد ۶۲ — اپریل سنہ ۱۹۲۹ء — نمبر ۴


# ادب کی پیدائش

(از منشی رام سروپ بھٹناگر کامل، ہیڈ مولوی گورنمنٹ ہائی اسکول شاہجہانپور)

علم ادب کی تحقیقات کا سلسلہ ہر زمانہ میں مصنفین کا دلچسپ مشغلہ رہا ہے۔ ہزارہا تصانیف میں علم ادب کے متعلق نئے ڈھنگ سے عاقلانہ بحث کی گئی ہے، اس کے علاوہ اور بھی بہت سا مواد موجود ہے جس سے ہر زمانہ میں علمی ذوق رکھنے والی طبائع جدید معلومات سے متاثر ہوتی رہی ہیں۔ لیکن ان تمام تصانیف میں ارسطو کی مایۂ ناز تصنیف "شعریات" کا پایہ بہت بلند ہے۔ اس گرانمایہ تصنیف کو دیکھکر ارسطو کی علمی تلاش و تجسس، صبر و استقلال، مدتوں کی جانگداز سعی اور سالہا سال کی عرقریزی ناظرین کو متحیر کر دیتی ہے۔

ارسطو نے اس مشہور تصنیف میں ہر تنقیدی پہلو پر نظر ڈالتے ہوئے مختلف نقطۂ خیال سے علم ادب پر روشنی ڈالی ہے، اور تمام اصناف شاعری پر اظہار رائے کیا ہے۔ اس کی ہر ایک بحث بیحد معلومات اور نکات پر مبنی ہے۔ محاسنِ ادب، اُن کے نتائج اور اثرات بتانے کی کافی کوشش کی ہے۔ اس کے دل کو یہ خیال ہمیشہ گدگداتا رہا ہے کہ آخر وہ کیا اسباب تھے جنھوں نے انسان کو ادبی تصنیف، انشا پردازی اور شاعری کی طرف متوجہ کیا وہ اس سوال کا خود ہی ان الفاظ میں جواب دیتا ہے کہ قدرت نے اول ہی روز انسانی طبیعت میں جہاں اور عادتیں ودیعت کیں، وہاں تقلید اور نقالی کی خصلت بھی عطا کی۔

انسان کی طبیعت روز ازل سے اثر پذیر واقع ہوئی ہے، ہر خوشنما چیز دیکھکر اس کے جسم میں مسرت کی لہر دوڑ جاتی ہے۔ ہر دلکش سین اس کے جذبات کو برانگیختہ کرنے میں جادو اثر ثابت ہوتا ہے، اور جہاں

انسان کا دل ان جذبات سے متاثر ہو کر بے قابو ہوا اور اس پر کیف بیخودی طاری ہوا تو فوراً وہ جذبات الفاظ کی صورت میں موزوں طریقہ پر ڈھل کر زبان سے نکلنے لگے۔ اسی کا نام شاعری ہے، اور چونکہ فطرت نے انسان کو اپنا ایک شریک رنج و راحت اور معاون و ہمراز تلاش کرنے پر مجبور کر دیا ہے اس لئے وہ اپنے جذبات سے دوسروں کو محظوظ کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ یا یوں کہیئے کہ ایک شاعر اپنا کلام دوسروں کو سنا کر اپنے جذبات کی داد پانے کی خواہش رکھتا ہے۔ انھیں دو خصلتوں کی بنا پر انسان کے ادبی کارناموں کی مکمل فہرست بنانا محال ہے۔

ارسطو کا خیال سچا خیال ہے کہ علمی ارتقا کی صناعیاں و نیز تصنیفات کا وجود انھیں خصائل انسانی کے علمی نتائج ہیں اور امر واقعہ ہے کہ ان خصائل کے بغیر ان کا وجود ناممکن تھا

ارسطو نے اسی سلسلہ میں یہ بھی بتلایا ہے کہ اس تقلید کو عکاسی (Photography) سے تشبیہ نہیں دی جا سکتی، بلکہ یہ نقاشی اور مصوری ہے مصور (شاعر) ایک سین کا چربہ لیتا ہے، ضروری باتیں دکھاتا ہے معمولی باتوں کو دھندلا کر دیتا ہے، غیر ضروری باتوں کی جگہ خالی چھوڑ دیتا ہے۔ لیکن فوٹوگرافر یہ عمل کامیابی کے ساتھ نہیں کر سکتا۔

ارسطو اور افلاطون کی شاعری کے متعلق تخئیل کی جنگ نے ایک عجیب کیفیت پیدا کر دی ہے۔ ہر خیال کے پیرو ایک خاص تعداد میں موجود ہیں، ارسطو کا خیال تو معلوم ہی ہو چکا

افلاطون کا شاعری کے متعلق خیال ہے کہ "تخئیلی یا تخلیقی ادب ایک شئے مہمل ہے جس کی بنیاد محض دھوکے پر قائم اور یہ صداقت سے بالکل عاری ہے۔" اس کے بعد اس کا جواب افلاطون ہی کے بیان سے ان الفاظ میں ملتا ہے کہ بے شبہ کسی آرٹ اور کسی فن جمیل میں ظاہر طور پر صداقت نہیں ہوتی۔ لیکن جس قدر بھی صداقت ہوتی ہے وہ اس قدر بہتم بالشان ہوتی ہے کہ جس قدر اس کا سمجھنا دشوار ہوتا ہے اُسی قدر اُس کا جاننا ضروری اور خوشگوار ہوتا ہے۔

افلاطون کے نقطۂ خیال سے ڈراما ایک دھوکا، مخرب اخلاق عمل اور گرا ہوا تمدن ہے۔ لیکن ارسطو تمدن کی بنا پر ڈرامہ کو انسانی ضروریات کا ایک ضروری حصہ تصور کرتا ہے۔ ارسطو کا یہ خیال کسی ثبوت کا محتاج نہیں ہے، کیونکہ ہم آئے دن دیکھتے ہیں کہ رنجیدہ انسان کا رنج کسی طریقہ سے اس قدر جلد دُور نہیں ہوتا جتنا کہ ایک پُر لطف ڈرامے یا فلم کے دیکھنے سے۔ کوئی عبرت انگیز واقعہ یا مسرت خیز تذکرہ ہر وقت اور ہر ساعت انسان کے سامنے نہیں ہوتا۔ اب اگر اس کی نقل شعر، تصویر، ڈرامہ یا فلم کے ذریعہ سے دکھائی جائے تو وہ بہت زیادہ موثر، عبرت خیز اور سبق آموز ہو جاتا ہے۔ یہی نکتہ ہے جس نے انسان

کی فطرت پرست طبیعت کو جمالیات سے بہرہ اندوز ہونے کا شائق بنا دیا ہے۔ اسی خیال کو مدنظر رکھتے ہوئے نیومن (New man) نے ارسطو کے خیال کو ان الفاظ میں پیش کیا ہے۔

"ادب خارجی صداقت کو نہیں بلکہ داخلی کو، اشیاء کو نہیں بلکہ خیالات کو پیش کرتا ہے۔"

علم ادب کی تخلیق کے متعلق فرانس کے ایک مشہور نقاد گوسائین کا خیال ارسطو کی رائے سے سبقت لے گیا ہے، وہ لکھتا ہے کہ "وہ کیا خاص شئے ہے جو انسان کو فنون لطیفہ کی تحصیل کی طرف مائل کرتی ہے؟ کیا تقلید کی خواہش کے علاوہ وہ اور بھی کوئی شئے ہوسکتی ہے؟" گوسائین کا خیال ہے کہ جب کوئی نئی وضع کی چیز پہلی مرتبہ نظر کے سامنے آتی ہے تو دماغ میں اس کے متعلق مختلف خیالات پیدا ہوتے ہیں انھیں خیالات کے مناسب وموزوں اظہار کا نام "ادب" ہے۔

اس قول کی نیومن کے آخری فقرے سے بھی تائید ہوتی ہے۔

گوسائین کا خیال یہ بھی ہے کہ جسمانی حسن میں ایک خاص قسم کی کمی رہتی ہے جس کے دور کرنے کے لئے ادب کی ضرورت پڑتی ہے۔ اس کے متعلق وہ کہتا ہے کہ وہ کمی حسن صورت کے ساتھ حسن سیرت کا نہ ہونا ہے۔ جس کی تلافی ادبی تخلیقات ہی کے ذریعہ ممکن ہے۔ نیومن (New man) نے جو کچھ کہا ہے صرف کانوں کے بیرونی پردوں تک محدود ہے۔ چونکہ لوگ اپنے اقوال، نصائح اور خصوصیات آئندہ نسلوں تک پہونچانے پر مجبور ہیں اس لئے انھیں مجبوراً ادبیات سے مدد لینا پڑتی ہے۔ دراصل انسان کے دل میں نمایش پسندی اور دوسروں کو محظوظ کرنے کا قدرتی مادّہ ہے۔ جو اُس کو ادبی تخلیق کی طرف مائل کرتا ہے۔

(۲)

ادب کے دو پہلو ہیں نظم ونثر، ان کی بھی کئی اصناف ہیں جو کسی اصول پر مبنی ہونے کی وجہ سے یکجا ترتیب نہیں دیئے جاسکتے۔ تاہم ذیل میں مختصراً قلمبند کی جاتی ہیں:۔

| قسم ادب | خارجی | داخلی | مشترک |
|---|---|---|---|
| نظم | رزمیہ | عشقیہ | ڈرامہ |
| نثر | تاریخی | فلسفیانہ | ادبی |

بعض مصنفین زبان اُردو نے ادب کی تقسیم کا جداگانہ پہلو اختیار کیا ہے، ان کی رائے میں ادب کی صنف میں یہ بھی ہے جس میں کسی شاعر یا کسی انشاپرداز کے کسی کارنامے پر تبصرہ کیا جائے مثلاً شبلی کی شعرالعجم اور موازنہ انیس ودبیر وغیرہ۔ اس نقطہ خیال سے ادب کی دوسری قسم وہ ہے

اسی قدر نظم میں جوش اور فرحت بخش نشاط ہوتا ہے۔
ایک مشہور ادیب کا قول ہے کہ "شاعری تخئیل کی پُر نور آنکھ ہے اور فلسفہ اونگھنے والی پلکیں
جرمنی کے ایک مشہور ادیب نے ایک کتاب کے دیباچہ میں لکھا ہے کہ " شاعری انسان کی
مادری زبان ہے" یعنی جوش کی حالت میں انسان جو کچھ کہہ اُٹھتا ہے وہی اصلی شاعری ہے۔
مکالے نے شاعری کو ایک دلچسپ پیرائے میں یوں بیان کیا ہے کہ ہمارے جذبات اور خیالات
کی سچی تصویر جس کو دل کی پوشیدہ آنکھوں نے نظر غور سے دیکھا اور دل نے قبول کیا وہی شعر ہے اور
الفاظ وہ لکیریں ہیں جن سے اس تصویر کا خاکہ تیار ہوتا ہے۔ مناسب اور با موقع الفاظ شعر میں وہی
حیثیت رکھتے ہیں جو عمدہ تصویر میں نقاش کے رنگ اور بیل بوٹے۔
بلا شبہ شاعری دل کی ترجمانی کرتی ہے، وہ ایک زندہ جادو ہے جس کا اثر مردہ رگوں اور افسردہ
دلوں پر فوری ہوتا ہے۔ جس طرح ایک ساز افسردہ جذبات انسانی کو از سرنو زندگی بخشتا ہے، اسی طرح
شعر بھی مردہ دلوں میں مسرت کی لہر بجلی کی طرح دوڑا کر انسان کو از خود رفتہ کر دیتا ہے۔ شاعری ہی کی
بدولت انسان میں جذبات اور حسیات زندہ ہیں، ورنہ مصائب دنیوی کے ہاتھوں انسان اب
تک بالکل پامال ہو گیا ہوتا۔
امریکہ کا مشہور انشاپرداز ایمرسن کہتا ہے کہ جس طرح مکھی پھولوں سے رس چوس کر پھر اُگل
دیتی ہے اور وہ رس شہد کہلاتا ہے، اسی طرح شاعر ہر وقت لوگوں سے مختلف باتیں سنا کرتا ہے اور
جب وہ ان کا اعادہ کرتا ہے تو اس کا کلام ان سے بہت بالاتر ہو جاتا ہے۔
غرض شاعر خدا اور انسان کا درمیانی ترجمان ہے اور روح اور مادّہ کے درمیان گفتگو کرتا ہے
وہ غیر معمولی اور اہم باتوں کو بالکل معمولی حیثیت سے پیش کرتا ہے اور اہم مسئلوں کو آسان تر کر دکھاتا
ہے۔ ناممکنات کو ممکنات اور ممکنات کو محالات میں تبدیل کر دینا اس کے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے جب
چاہے حشر برپا کر دے، خدا کو انصاف کرنے پر مجبور کرے۔ اپنے گناہ محض معمولی باتوں سے بخشوالے
غرض شاعر خدا کا خاص بندہ اور شعر اس کا ایک خاص معجزہ ہے جو خداوند کریم نے شاعر کو مخصوص
طور پر عطا کیا ہے۔ عوام کی نظر پہاڑ، کوہ آتش فشاں، دریا کی روانی، سمندر اور اُس کی لہروں، چاند
سورج وغیرہ وغیرہ سے بخوبی آشنا ہو سکتی ہے۔ لیکن شاعر کی نظر وہ دیکھتی ہے جس کے دیکھنے سے
نظریں قاصر رہتی ہیں۔ شاعر ایک اشارہ میں، ذرا سی حرکت میں فطرت کے چہرے سے نقاب اُلٹ دیتا ہے
اور چمنستان کی ہر پتّی زبانِ حال سے کہنے لگتی ہے:۔

صبا ہر گل سے، ہر غنچے سے، ہر پتّی سے ملتی ہے
ہلا کر شاخ کہتی ہے، کہاں ہے تو، کہاں ہے تو؟

انسان توہمات میں، مشکلات میں، پریشانیوں میں گرفتار ہے۔ واقعات کی تصویریں اس کے سامنے متحرک ہیں لیکن اس کی سمجھ میں کچھ نہیں آتا۔ شاعر آتا ہے آنکھوں سے حجاب کو اُٹھا دیتا ہے، ان پر حقیقت جلوہ فگن ہوتی ہے، اور وہ گتھیاں جو فلسفہ اور منطق کا ایک دفتر عمر بھر میں نہ سلجھا سکا تھا، فطرت میں ڈوبا ہوا شاعر اُن کو کھول دیتا ہے اور تمام مشکلیں کافور ہو جاتی ہیں۔

لی ہنٹ کی رائے ہے کہ اگر کوئی شخص دریافت کرے کہ اچھے شاعروں میں کیا فرق ہوتا ہے اور اس کے دریافت کرنے کا کیا طریقہ ہے تو ہم اس سے یہ کہیں گے کہ وہ اچھے شاعروں کا اچھی طرح مطالعہ کرے اور اچھے شعر کو اچھا ہی سمجھے اور ضد کی بنا پر اُن کو بُرا نہ سمجھے۔

شاعر کی دنیا، اس کا آسمان، اس کی زمین، اس کے اصول، اس کا مذہب، اس کا ایمان، اس کے قوانین، اس کا معشوق، اس کا خدا، اُس کا وجود، اس کا طریق سوال وجواب، اس کی نظر کی وسعت، اُس کی فیاضی، غرض کہ اس کی دنیا کی ہر ایک چیز ایک نئے ڈھنگ اور وضع کی ہے، جس کا جواب نہیں۔ مثلاً ملاحظہ ہو:۔

| | |
|---|---|
| بندہ نوازیوں پہ خدائے کریم تھا | کرتا نہ میں گنہ تو گناہِ عظیم تھا |
| کھول تو آنکھ ذرا دیکھ تماشا کیا ہے | وہم ہے یا کہ حقیقت ہے یہ دنیا کیا ہے |
| بیگناہوں میں چلا زاہد جو اُس کو ڈھونڈنے | مغفرت بولی ادھر آ میں گنہگاروں میں ہوں |
| زندگی کیا ہے عناصر میں ظہورِ ترتیب | موت کیا ہے انھیں اجزا کا پریشاں ہونا |
| قیودِ مذہب و ملت خدا سے دُور رکھتی ہیں | حقیقت میں یہ سب پابندیاں دشمن ہیں ایماں کی |

عمدہ شاعر یا سچا ادیب بننے کے واسطے یہ ضروری ہے کہ وہ عمدہ اشعار کو عمدہ خیال کرتے ہوئے یہ فکر کرے کہ انھیں اشعار کی بنا پر دنیا میں شاعر کا نام مشہور ہوتا ہے۔

کالرج کہتا ہے، میں اپنی شاعری اور تصنیفات سے کسی قسم کا کوئی خارجی فائدہ اُٹھانے کا متمنی نہیں، کیونکہ میں اپنی شاعری سے بہت کچھ استفادہ کر چکا ہوں۔ اِن اشعار نے رنج وغم کی حالت میں مجھے تسلی دی ہے۔ تفکرات میں اطمینان بخشا ہے۔ دراصل شاعری نے میری طبیعت کو اس بات کا عادی بنا دیا ہے کہ میں ہمیشہ ہر شئے کو محبت کی نگاہوں سے دیکھوں۔

ورڈسورتھ کا مضمون "شاعر کیا ہے؟" قابل ملاحظہ ہے، شاعر کیا ہے اور کس سے مخاطب ہوتا ہے

۔اس کی نسبت ہم یہ کہیں گے کہ شاعر ایک انسان ہے اور انسان ہی سے مخاطب ہوتا ہے، مگر یہ ایسا انسان ہے جس کی روح دوسرے انسانوں سے مختلف ہوتی ہے۔ اس کے معلومات، جوش طبع، فطرت اخلاق۔ جذبات اور حسیات، دوسرے انسانوں کی بہ نسبت کہیں زیادہ ممتاز ہوتی ہیں۔ سب سنتے ہیں مگر یہ دیکھتا ہے اور اس کو چمنستان عالم کی ہر پتی میں ایک نگار خانہ نظر آتا ہے۔ ریگستان کا ہر ذرہ اُسے آئینۂ حقیقت معلوم ہوتا ہے۔ اس کی خاص صفت یہ ہے کہ وہ جس طرح دنیا کی موجودہ اشیاء سے لطف اندوز ہوتا ہے اسی طرح خیالی چیزوں کا نظارہ کرکے مزے لیتا ہے۔ وہ دنیا کی ہر شئے کو گہری نظر سے دیکھتا ہے اور اس میں وہ نکات پیدا کرتا ہے کہ ایک عام آدمی کی نظر وہاں تک پہونچ ہی نہیں سکتی اور نہ اس قدر حقایق کا ذخیرہ ایک معمولی شخص کے ذہن میں جمع ہو سکتا ہے۔

**نثر:** نثر نظم کے عکس قافیہ یا بحر کی پابندی سے آزاد ہے۔ موضوع کے لحاظ سے بھی نثر کو بہت آزادی حاصل ہے۔ اس وجہ سے نثر لکھنا مشکل نہیں ہے، اور ہر شخص نثار ہو سکتا ہے بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ قدرتی طور پر ہر شخص نثار ہے۔ اعلیٰ درجہ کی نثر کا معیار یہ ہے کہ اُس کو پڑھتے وقت آواز میں ایک خاص قسم کی دلآویزی پیدا ہو جائے۔ نثر کا ہر جملہ اس قدر صاف ہونا چاہئیے کہ اظہار مطلب میں کسی دوسرے لفظ یا فقرہ یا جملہ کا محتاج نہ ہو۔ ایک جملہ کا دوسرے جملہ سے اور ایک پیراگراف کا دوسرے سے ایسا ربط ہو کہ سلسلۂ عبارت میں کہیں رکاوٹ نہ پیدا ہو۔

نثار کی کامیابی یہ ہے کہ وہ جو کچھ کہنا چاہتا ہے اُسے ایسے پیرایہ میں کہے کہ سننے والے کے دل ودماغ پر وہی اثر پیدا ہو جسے وہ پیدا کرنا چاہتا ہے۔

ہر نثار کی انشا پردازی جداگانہ حیثیت رکھتی ہے۔ یہ کہنا محض خام خیالی ہے کہ فلاں نثار کی نثر فلاں کے مشابہ ہے۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ بعض نثار ایسے گذرے ہیں اور موجود ہیں جن کی نثر میں محاسن اور خوبیاں پائی جاتی ہیں اور بعض کا طرز تحریر نقائص سے بری نہیں ہے۔ پس یہ کہا جاسکتا ہے کہ فلاں شخص کی نثر میں محاسن اور خوبیاں پائی جاتی ہیں اس لئے اس کی نثر اعلیٰ اور افضل ہے اور فلاں انشا پرداز کی نثر میں خامیاں ہیں۔

افلاطون کا خیال ہے کہ ادبیات، اخلاقیات اور صداقت امور پر مبنی ہیں۔ اس کے خیال میں وہ ادب جس کی بنیاد صداقت کے بجائے محض تخئیل اور وہم پر ہو ادب کے دائرہ سے خارج ہے لیکن علما افلاطون کے اس خیال سے اتفاق نہیں رکھتے۔ کیونکہ اس نے صداقت کو صرف سچائی کے معنوں میں لیکر اسے محدود کرلیا ہے، اگر اس کے خیال کی اہتمام کے ساتھ پیروی کی جائے تو ادب

بھی فنونِ لطیفہ سے خارج ہوکر خشک فلسفہ کا نمونہ بن جائیگا۔ اِس میں کلام نہیں کہ ادبیات کی بنا صداقت پر ہونا چاہیئے لیکن ادب جس صداقت اور حقیقتِ حال کی ترجمانی کرتا ہے وہ ایسی صداقت نہیں جس کو سرسری نظر سے دیکھا جا سکے یا نظرانداز کیا جا سکے۔

ادب میں صداقت کی ایسی ہی صورت ہے کہ ان دونوں کو ایک دوسرے سے جدا نہیں کیا جا سکتا ورنہ دونوں کے گم ہو جانے کا اندیشہ ہو جائیگا۔ مگر یہ صداقت عام نظروں کو نظر نہیں آسکتی۔ اس کے واسطے باریک بیں نظر درکار ہے۔

اظہارِ صداقت کے دو ذرائع ہو سکتے ہیں۔ ایک خارجی اور دوسرا داخلی۔ خارجی صداقت یہ ہے کہ ہم برسات کی ایک رات کے متعلق کہیں کہ بارش زور کی ہو رہی تھی، بجلی چمک رہی تھی ہر طرف اندھیرا تھا۔ جو شاعر اس کیفیت کو بیان کرتا ہے اِن خیالات اور نکات کو بھی کہہ جاتا ہے جس کو نہ عام نظریں دیکھ سکتی ہیں اور نہ عام طبیعتیں اس کا احساس کر سکتی ہیں۔ اس سلسلے میں ایک بات اور ضروری معلوم ہوتی ہے وہ یہ کہ ادب خارجی صداقت سے بحث نہیں کرتا بلکہ داخلی صداقت سے اور اشیاء سے نہیں بلکہ خیالات سے واسطہ رکھتا ہے۔ اسی وجہ سے ہم کہہ سکتے ہیں کہ شاعری اور فلسفہ میں بہت کم تعلق ہے، ادب میں خیالات سے بحث کی جاتی ہے، اگر اس میں کائنات کی کسی شئے کی نسبت بحث بھی ہوتی ہے تو وہ اس طرح کہ الفاظ کی شستگی، ترکیبوں کی چُستی اور بلند پایہ تشبیہوں کی ندرت اور استعاروں کی نزاکت میں گھُل مل جاتی ہے اور یہی صداقت کی اصلی ترجمانی ہے۔ سائینس میں اشیاء سے بحث کی جاتی ہے اور الفاظ محض مفہوم سمجھانے کی غرض سے لائے جاتے ہیں۔ ان کی فصاحت بلاغت، صفائی اور روانی سے کوئی غرض نہیں ہوتی۔ بلکہ دنیا کے ہر گروہ کی یہی رائے ہے اور ماہرینِ یورپ نے تو صرف اسی خیال پر سدہا کتابیں رنگ ڈالی ہیں۔ صرف اسی خیال پر اس قدر تصانیف ہیں کہ جن سے استدلال کرنا ایک طرف ان کی فہرست تیار کرنا بھی امرِ محال نظر آتا ہے۔

---

"کسی فن میں کمال حاصل کرنا اُسی شخص کا حصّہ ہے جو کسی اونچے قانون کی تلاش میں ہو اور صحیح راستے پر چلنے پر بھی یہ محسوس کرتا ہو کہ ابھی اُسے بہت سی خامیاں اور غلطیاں دُور کرنا ہیں۔ مگر یہ بات جبھی محسوس ہوتی ہے جب آنکھیں صداقت کے پاک قانون دیکھنے کے لئے کھُلی ہوں"

"انسانی زندگی میں بے حد تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں۔ ہر شخص کا فرض ہے کہ وہ اس پر غور کرے کہ اس کی زندگی کی کیا حقیقت ہے، اُس کی طاقتیں کس درجہ کی ہیں اور اس کے کیا فرائض ہیں" "رسکن"

# بسنت

(خانصاحب حکیم محمود علی خاں صاحب ماہر اکبر آبادی)

آیا بسنت، عشرتِ دوراں لئے ہوئے رنگینی و نشاط کا ساماں لئے ہوئے
چتون میں اپنے جذب کئے کیف و رنگ و بو دامن میں اپنے سنبل و ریحاں لئے ہوئے
اپنی ہر اک نظر میں بھرے نزہتِ بہار اپنی ہر اِک ادا میں گلستاں لئے ہوئے
عُریاں کئے ہوئے اثراتِ نمود کو اِک اشتہارِ جذبۂ عُریاں لئے ہوئے
ہر لَے میں اِک مہکتا ہوا شعلۂ صدا ہر لَے میں ایک سازِ غزلخواں لئے ہوئے
کیا جانے آمد اس کی یہ کیا سحر کر گئی
صحرا کی گود زرد شگوفوں سے بھر گئی

کیسی یہ اِک ہوائے چمن خیز چل پڑی ذرّوں کے سینے پھٹتے ہی جنّت اُبل پڑی
گرمیٔ بزمِ گل نے جو انگڑائی لی نئی موسم کی چھیڑ سے رگِ فطرت اُچھل پڑی
دل کو تلاشِ کیف، نظر کو تلاشِ رنگ شوخیٔ فصل سے نظر و دل میں چل پڑی
جوشِ شگفت حشر بداماں نکل پڑا آئی صدائے صور کہ دنیا دہل پڑی
موسیقی اور شعر کے طوفاں لئے ہوئے اِک نظم تھی کہ ذہنِ زمیں سے نکل پڑی
عالم فروز شام بھی ہے اور سحر بھی ہے
ماہرؔ اُٹھو بسنت کی تم کو خبر بھی ہے

# سُورگ اور نرک

(پرنسپل دیوان چند، ایم۔ اے۔)

عمر خیام نے اپنی رُباعیوں میں کئی بار اس بات کا ذکر کیا ہے کہ جو لوگ یہاں سے جاتے ہیں اُن میں سے کوئی واپس نہیں آتا تاکہ ہمیں بتا سکے کہ موت کے بعد کیا ہوتا ہے۔ ایک رُباعی میں وہ کہتا ہے "اگر کوئی شخص تمھیں بہشت و دوزخ کی بابت کہے تو اُسے مت سنو۔ کس نے جاکر دوزخ کو دیکھا ہے؟ اور کون بہشت سے واپس آیا ہے؟" عمر خیام کا اعتراض میرے مضمون کے خلاف نہیں کیونکہ میں اس مضمون میں سورگ اور نرک کی بابت نہیں کہونگا بلکہ ان وچاروں کی بابت کہوں گا جو پراچین زمانہ میں سورگ اور نرک کی بابت لوگوں کے تھے۔

مضمون بہت وسیع ہے لیکن میں کوشش کرونگا کہ اس کے متعلق ذیل کے پہلوؤں پر کچھ روشنی ڈالوں:-

(۱) سورگ اور نرک کا بھید کس بنا پر کیا گیا ہے؟ دوسرے لفظوں میں کن لوگوں کو سورگ کا ادھکاری سمجھا جائیگا اور کن لوگوں کے لئے دوزخ مناسب استھان ہوگا؟

(۲) بہشت اور دوزخ کی زندگی کس قسم کی ہوگی؟

آخر میں مَیں مختصر لفظوں میں یہ بتاؤں گا کہ ان پراچین وچاروں میں کون سے ایسے نقص تھے جنھوں نے انسانی بدھی کو ان پر مزید غور کرنے کے لئے مجبور کرکے نئے وچاروں کے لئے راستہ صاف کیا؟

(۱) سُورگ اور نرک کا بھید کس بنا پر رکھا گیا ہے؟

پراچین کتابوں میں سورگ اور نرک کی کلپنا سے پہلے دو اور استھانوں کا ذکر آتا ہے، ان کا نام Sheol اور Hades ہے۔ پراچین یہودیوں کے وچار کے مطابق سارے انسان موت کے بعد شیئول میں جاتے ہیں۔ وہاں کی زندگی ہمارے موجودہ جیون کی نسبت زیادہ دھندلی ہوتی ہے۔ وہاں نہ صاف گیان ہوتا ہے، نہ جذبات، نہ کرم شکتی۔ Hades یا مرت لوک میں بھی سارے انسان موت کے بعد رہتے ہیں لیکن وہاں کی زندگی شیول کے جیون کی طرح دھندلی نہیں ہے، وہاں ہر قسم کے احساس ہوتے ہیں۔ ایک خیال کے مطابق وہاں یم یا مرتیو کا راج ہے

دوسرے خیال کے مطابق شیطان کا۔ پُرانی روایتوں کے مطابق حضرت مسیح نے اپنی موت کے بعد اور آسمان پر چڑھنے سے پہلے تین دن اور رات مرت لوک میں گذارے۔ وہاں اُنھوں نے شیطان پر غلبہ حاصل کیا نجات کا اُپدیش دیا۔ سنتوں کو جو اُن کی پیدائش سے پہلے مر چکے تھے آزاد کیا۔ اس قسم کی روایت گوتم بدھ کے متعلق بھی بیان کی جاتی ہے، کہ جب وہ مرت لوک میں پہونچے تو آگ کے شعلوں کی جگہ ہوا کے سرد اور نرم جھونکوں نے لے لی۔ اُبلتے پانی کی کڑھائی جس میں روحیں تڑپ رہی تھیں ٹوٹ گئی۔ آگ کا سمندر ایک تالاب بن گیا جس میں کنول کے پھول لگے تھے۔ بدھ وہاں اپنے جلال میں روشنی کا لباس پہنے راج پُتر کی طرح گئے۔ یم راج نے اُن کا آدر ستکار کیا اور اُس وقت کے لئے مرت لوک سُکھ اور شانتی کا استھان بن گیا۔

شیول اور Hades کے تصور میں دھرم ادھرم، نیکی بدی کے بھید کو دخل نہ تھا، لیکن کچھ دنوں کے بعد انسان کے ضمیر میں اس بھید پر زور دیا اور اسی کی بنا پر دو مختلف استھان سورگ اور نرک، مقرر کئے۔ نیک آدمیوں کو سورگ کا اور گنہگاروں کو نرک کا ادھیکاری قرار دیا۔ جب ایک بار یہ خیال انسانوں کے دماغوں میں داخل ہوگیا تو اُس نے باقی سارے وچاروں پر غلبہ حاصل کیا۔

**سورگ اور نرک میں زندگی کس قسم کی ہوگی؟**

سورگ اور نرک کے سلسلے میں یہ سوال سب سے زیادہ دلچسپ ہے۔ کوئی شخص کتنی پھرتی سے کودے وہ اپنے سائے سے پرے نہیں پہونچ سکتا، اُسی طرح ہماری کلپنا یا تخیل کی طاقت ہمارے تجربہ اور احساس سے پرے نہیں جا سکتی بہشت کی زندگی اُن تمام خوشیوں کا مجموعہ ہے جو انسان اپنے خیال میں لا سکتا ہے۔ دوزخ اُن تمام دُکھوں اور خرابیوں کا مجموعہ ہے جن کا انسان دھیان کر سکتا ہے۔ مختلف جماعتوں نے سورگ اور نرک کے جو نقشے تیار کئے ہیں اُن میں جو بھید ہے وہ محض اس لئے ہے کہ سکھ اور دُکھ، راحت اور رنج کے متعلق اُن کے وچار مختلف ہیں، فکر ہر کس بہ قدر ہمتِ اوست۔

عیسائی عقیدے کے مطابق سورگ اور نرک موجودہ جنم کے کرموں اور اعتقاد کا پھل ہوں گے اور وہ ہمیشہ کے لئے قائم رہیں گے۔ بعض فرقوں نے ان کے علاوہ ایک تیسرے استھان Purgatary کو بھی مانا ہے جس میں ان روحوں کو کچھ عرصہ کے لئے رکھا جائیگا جو ایمان تو لائی ہیں مگر پاپ کا جیون بسر کرتی رہی ہیں۔ پروٹسٹنٹ چرچ اس تیسرے استھان کی ہستی کو تسلیم نہیں کرتا، اس کے خیال کے مطابق نیک اور بد روحوں کو موت کے بعد فوراً ہی سورگ اور نرک میں بھیجا جاتا ہے۔ لیکن قیامت کے

دن سارے انسان روح اور جسم دونوں ایک ساتھ اُٹھیں گے ۔ اُن کے اعمال کا امتحان اور آخری وقطعی فیصلہ ہر ایک کے متعلق دیا جائے گا ۔ اِس عقیدے میں بہشتی زندگی کے متعلق خاص زور اپنے عزیزوں اور سادھو سنتوں کی سنگت اور خود خدا کی حضوری پر دیا گیا ہے ۔

نرک کا نقشہ عموماً ویسا ہی ہے جیسا دوسرے متوں میں بیان کیا گیا ہے ۔

قدیم ایران کے وچار پارسیوں کی دھرم پستکوں میں ملتے ہیں، نیکی اور بدی کی جنگ شروع سے چل رہی ہے ۔ ایک طرف آہرمزد اور اس کے ساتھی ہیں دوسری طرف اہرمن اور اُس کی فوج ہے آخر میں جیت تو آہورمزد یعنی دھرم کی فتح ہوگی، مگر اس کے لئے بھی بہت لمبا عرصہ چاہیئے پارسی خیال کے مطابق موت کے بعد تین دن رات روح جسم کے اردگرد چکر لگاتی رہتی ہے، چوتھے دن اس کا نیا جنم ہوتا ہے، ایک پُل پر سے اُسے گذرنا ہوتا ہے ۔ نیک انسانوں کے لئے وہ پُل چوڑا ہو جاتا ہے اور پاپیوں کے لئے استرے کی دھار کی طرح تنگ ۔ پاپی اس پل سے نیچے دوزخ میں گر پڑتے ہیں ۔ نیک لوگ اس سے گذر کر بہشت میں پہونچ جاتے ہیں ۔ بہشت روشنی اور پاکیزگی کا استھان ہے ۔ وہاں دلوں کو لُبھانے والے راگ سُنائی دیتے ہیں اور دوسری پوتر آتماؤں کی سنگت کا موقع ملتا ہے ۔ نرک میں تاریکی اور گندگی کا راج ہے ۔ پاپی انسان کا ضمیر اُسے ملامت کرتا ہے اور وہ اپنی خواہش پر روتا چیختا ہے، یہ حالت کلپ کے انت تک جاری رہتی ہے ۔ جب قیامت کا وقت آئیگا تو زمین آگ کی گرمی سے پگھل جائیگی اور دریا کی شکل میں بہنے لگے گی ۔ سب آتماؤں کو اس بھٹی سے گذرنا ہوگا ۔ نیک روحوں کے لئے یہ مادہ نیم گرم دودھ کی طرح ہوگا ۔ پاپی آتماؤں کے لئے اُبلتی ہوئی دھات کی طرح ۔ اس وقت اہرمن اور اہورمزد میں آخری اور فیصلہ کن جنگ ہوگی اہورمزد کی فتح ہوگی، شیطان اور اس کا لشکر آگ میں نشٹ ہو جائیں گے ۔ سارے پوتر ہو کر پھر اکٹھے ہونگے اور ایک دوسرے کو پہچانیں گے، جو بچپن یا لڑکپن میں مرے تھے وہ پندرہ سال کے بن جائیں گے، جو جوان یا بوڑھے مرے تھے وہ چالیس سال کے ہونگے، سب روحانی لباس پہنیں گے دوزخ بھی پوتر ہو کر بہشت کا ایک حصّہ بن جائیگی ۔ زمین نئی بنے گی اور بہشت تک پہونچکر اس سے مل جائے گی ۔

بدھ دھرم کے مطابق سب سے آخری آدرش تو نروان حاصل کرنا ہے، اس اوستھا میں ہر قسم کے سورگ ہیں، ان میں انسان اپنے اپنے کرموں کے مطابق جاتے ہیں اور کرموں کا پھل ختم ہونے تک رہتے ہیں ۔ سب سے نیچے درجہ کی بہشت میں جس کا نام کام دھاتو ہے ہر قسم کی خوشیاں

ملتی ہیں، لیکن بچوں کی پیدائش کے لئے پرش اور استری کا ایک دوسرے کو چھونا، ہاتھ ملانا یا محض دیکھ لینا کافی ہے۔ اس سے اونچے درجے کا سورگ رُوپ دھاتو ہے۔ اس میں بو اور ذائقہ کا احساس نہیں ہوتا۔ وشئے بھوگ کے لئے بھی یہاں کوئی گنجائش نہیں، اور بعض حالتوں میں تو ہر قسم کا احساس ختم ہو جاتا ہے۔ تیسرا اور سب سے اونچا سورگ اروپ دھاتو یعنی مکمل روحانی بہشت ہے۔ اس میں بھی تکمیل کی چار منزلیں ہیں۔ بودھ خیال کے مطابق سات گرم اور سات سرد نرک ہیں جس میں مختلف قسم کی اور سخت سے سخت تکلیف پاپی انسانوں کو ملتی ہے۔

مہابھارت کے مطابق سورگ ایک وسیع باغ ہے جس کے درخت پھل پھول سے لدے رہتے ہیں، سب پھول خوشبودار ہیں اور سب پھل میٹھے اور لذیذ۔ بعض درخت ایسے ہیں جن سے جو پھل چاہیں مل سکتا ہے۔ یہی نہیں ان سے کپڑے بھی ملتے ہیں اور ان کے پھلوں میں زیور بھی ہوتے ہیں۔ سارے موسم خوشگوار ہیں، تالابوں کا پانی صاف اور دلکش ہے، عورتیں بہت خوبصورت ہیں مرد سب آسمان سے گرتے ہیں، جو بچے پیدا ہوتے ہیں وہ بھائی بہن کے جوڑے ہوتے ہیں، وہ ایک دوسرے کے مشابہ ہوتے ہیں اور ایک ساتھ بڑھتے ہیں۔ دس ہزار اور دس سو سال اُن کی عمر ہوتی ہے۔ سورگ میں بیماری اور شوک غم کا کوئی نشان نہیں۔ لیکن موت کا دخل وہاں ہے۔
بھگوت پوران میں اکیس قسم کے نرکوں کا ذکر ہے۔ مختلف قسم کے پاپوں کے لئے مختلف نرکوں میں پاپی آتماؤں کو جانا پڑتا ہے۔ وہاں کے خاص دُکھ یہ ہیں۔ کھانے پینے کے لئے کچھ نہیں ملتا۔ سانپ کاٹتے ہیں، یم کے دوت بید لگاتے ہیں، آگ میں جلنا پڑتا ہے، گنّے کی طرح انسان پیرا جاتا ہے، نیند نہیں آسکتی، کُتّے دانتوں سے انسانوں کا گوشت چباتے ہیں، اور جسم کو چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں کترا جاتا ہے۔ کسی قسم کا چین نہیں ملتا۔ سب سے بڑھکر مصیبت یہ ہے کہ بیہوشی یا موت اِن مصیبتوں کا خاتمہ نہیں کر دیتی۔

**پراچین آریہ وچار** مذہب کی تاریخ لکھنے والوں نے اس بات کو خاص طور پر بیان کیا ہے کہ پرانوں اور دھرم شاستر سے پُرانی کتابوں میں سورگ کا ذکر تو ہے لیکن نرک کا ذکر نہیں آتا۔ اسی وجہ سے وہ بیان نہیں کرتے۔ لیکن مجھے اس کی وجہ صاف معلوم ہوتی ہے، ہندو فلسفہ کے مطابق ہماری موجودہ زندگی ایک لمبی زنجیر کی کڑی ہے اور وہ زنجیر دونوں طرف پھیلتی ہے۔ ہماری موجودہ زندگی منشیہ جیون (انسانی زندگی) کے اودّیش کو پورا کرنے کے لئے بالکل ناکافی ہے اور کسی انسان کی حالت ایسی بُری نہیں کہ وہ اُسے بہتر نہ بنا سکے۔ اس لئے انسان جب تک اپنے آپ کو

تکمیل نہیں کرلیتا اُسے تکمیل کا موقعہ ملتا ہے۔ اِس فلسفہ میں نرک کے لئے کوئی استھان نہیں ہو سکتا ہاں تکمیل کے بعد سورگ کے لئے استھان ہے۔ اونپشدوں میں نیک روحوں کے لئے پتر لوک دیولوک، اور برہم لوک، تین حالتوں کا ذکر کیا گیا ہے۔ اِن حالتوں میں پہونچنے کے لئے جو سادھن بیان کئے گئے ہیں وہ یہ ہیں :-

(ا) ویدک کرم کانڈ، یعنی اُن فرائض کا پورا کرنا جو انسان کے لئے مقرر کئے گئے ہیں

(ب) رفاہِ عام کا کام مثلاً کنواں تالاب کھدوانا، اسکول کالج اناتھالیہ قائم کرنا۔

(ج) ضبط ریاضت اور آتمک زندگی کی پوترتا۔

(د) برہم گیان۔

سب سے اوتم اوستھا برہم لوگ ہے، اور سب سے اوتم سادھن برہم گیان ہے۔اس سے بڑھکر کوئی آنند نہیں، یہی نجات ہے۔

مَیں کہہ چکا ہوں سورگ اور نرک کے خیال کو انسان کے اخلاقی حس نے جنم دیا ہے وہی حس سورگ اور نرک کے خلاف سب سے زبردست اعتراض کرتی ہے۔ انصاف کا تقاضا یہ ہے کہ پُن اور پاپ کا پھل ملے، اور اعمال جزا و سزا میں ایسا تناسب ہو جسے عقل انسانی قبول کرسکے۔ تمام انسانوں کو نیکوں اور بدوں میں تقسیم کر دینا اور اُن کو سورگ اور نرک کے ادھکاری قرار دینا انسانی فطرت کے ساتھ ظلم کرنا ہے۔ ہم میں سے بہت سے لوگوں کی زندگی اتنی پاک وصاف نہیں کہ اُنھیں سورگ کا ادھکاری (مستحق) بنا سکے، نہ اتنی غلیظ اور ناپاک ہے کہ ہمیشہ کے لئے جہنم میں پھینکا جائے۔ ہم میں سے بہت سے نہ سیاہ ہیں نہ سفید، بلکہ خاکی رنگ کے ہیں۔ انسان محض دو جماعتوں میں تقسیم کئے جا سکتے ہیں۔ اگر یہ کہا جائے کہ نہ فقط ہمارا موجودہ جنم آخری جنم ہے بلکہ یہ پہلا جنم بھی ہے تو بعض لوگوں کے خیال میں شکایت کا زیادہ موقع ہو جاتا۔ اِن لوگوں کا اعتراض ہے کہ ہم نے ان شرائط پر ہستی میں آنے کی کبھی خواہش نہیں کی تھی نہ کبھی اپنی رضامندی دی تھی۔ خدا کو ہمارے انجام کا علم تھا، کیوں اُس نے ہماری قسمت کے ساتھ کھیلنا پسند کیا۔ جہنم کی آگ میں جو لوگ ہمیشہ کے لئے جلیں گے کیا اُن کی تکلیفوں کا علم بہشت میں رہنے والوں کو ہوگا، اس علم کا اثر اُن کے احساس پر کیا ہوگا، اور خود خدا پر کیا اثر ہوگا، کیا ہماری مصیبتیں اُنھیں بیچین نہیں کر دینگی، تو اُن کی زندگی جنت کی زندگی کیسے رہیگی۔ اگر ان پر کوئی اثر نہ ہوگا تو مجھ سے مت پوچھو کہ میری رائے ان کی بابت کیا ہوگی۔ بہشت اور دوزخ کی ہستی کو تسلیم کرنے والوں نے بھی ان دقتوں کو محسوس کیا ہے اور اس کا نتیجہ یہ ہے کہ بہشت اور خاصکر دائمی دوزخ کے متعلق پراچین زمانہ کے وچار بہت کچھ ترک کر دیے گئے ہیں ؀

# کلامِ مدہوش

(پروفیسر سنت پرشاد مدہوش، ایم۔ اے۔)

## شاعر کی حیات و ممات

عمر بھر مرتا رہا جیتا رہا
اِک گریباں پھاڑتا سیتا رہا

عشق کا مجبور تھا، کی آہ آہ
جس پہ اہلِ بزم نے کی واہ واہ

کوئی بھی جانا نہ اُس کے راز کو
سمجھا مہمل عشق کے انداز کو

ہو چلی تھیں بُلبلیں کچھ ہم زباں
بن گئی تھی شمع بھی کچھ رازداں

اور کچھ ٹوٹے ستارے چرخ کے
کہتے ہیں واقف تھے اُس کے رمز سے

خلد میں کرتا وہ نغمہ سنجیاں
کیوں متاعِ بے بہا کی رائیگاں

پر فرشتوں میں نہیں مقسوم عِشق
اُن میں سب کچھ ہے مگر معدوم عشق

خلد میں جاتا وہ کیوں بعدِ ممات
ہم زباں تھا کون کرتا کون بات

ہم نے مانا حور بستی ہیں وہاں
اُن میں لیکن عشق کا لپکا کہاں

اِک نمائش ہے نہیں ذوقِ نہاں
پھول کی رنگت ہے لیکن بُو کہاں

حُسنِ ظاہر پر طبیعت آئے کیوں
سوئے جنت ایک شاعر جائے کیوں

مِل گیا پس حُسنِ لامحدود میں
اُس کو ڈھونڈھو جوہرِ معبود میں

# عشق کی سرمستی

مدہوش کی یاد آئی موجِ مئے مستانہ — وہ مردِ حریفِ مے وہ نازشِ میخانہ

شیشہ شکنی کی ہے ہم بادہ پرستوں نے — پی ڈالے ہیں خُم کے خُم پیمانہ بہ پیمانہ

ہم حُسن کے بندے ہیں ہم عشق کے پروردے — جُز حُسن و محبت کے ہر شئے سے ہیں بیگانہ

جو عقل کے پُتلے ہیں سمجھے ہیں نہ سمجھیں گے — یہ عشق کی سرمستی سرمایۂ میخانہ

ق

وہ حُسن کی رنگینی جو رازِ محبت ہے — جو جانِ تمنا ہے جو سُرخیِ افسانہ

ہیں در کے گدا جس کے وہ خسروِ خوباں ہے — شاہی سے بھی افضل ہے یہ شانِ گدایانہ

رندوں کی فقیری پر قربان کرو آکر — اندازِ امیرانہ صد جلوۂ شاہانہ

ہے مہرِ منور یہ جو اتنا چمکتا ہے — جو روزِ ازل ہم نے پھینکا تھا وہ پیمانہ

قطرات میں اُس مے کے اک نور کا عالم تھا — چھلکے مہ و انجم جب پھیلی مے پیمانہ

اک حشر بپا کردیں وہ جوشِ طبیعت ہے — تمہیدِ قیامت ہے یہ لغزشِ مستانہ

مدہوش محبت کو دیوانہ سمجھتے ہو
دیوانے ہو دیوانے، فرزانہ ہے فرزانہ

# روح کا ساز

نہ وہ دَیر میں نہ حرم میں ہے نہ وہ ہند میں نہ حجاز میں — نہ جرس نہ بانگِ اذاں میں ہے، وہ چھپا ہے روح کے ساز میں

ہو سرودِ عشق سے آشنا تو سُنائی دیگی تمھیں نوا — سنو گوشِ عشق نیوش سے وہ ہے سازِ عشق نواز میں

تجھے شیخ خلد کی چاہ ہے مجھے ذوقِ لطفِ نگاہ ہے — تجھے اُس کا حس نہیں بوالہوس جو مزا ہے سوز و گداز میں

# عاشق کی آرزو

وصل تک ہی نہیں محدود محبت کے مزے — ہم کو مقبول ہیں یہ تلخیِ فرقت کے مزے

آنہ آ ہم کو شکایت نہیں محرومی کی — ہاں مگر داد تو دے دے ہمیں مظلومی کی

آرزو مرنے کی ہے دادِ محبت لے کر — بس یہ غم ہے کہ نہ مر جائیں یہ حسرت لیکر

## مے نوشی

جوشِ بادہ سے ہے عالم نور کا جذبات میں — کیف وجد انگیز ہے ہر لفظ میں ہر بات میں
جامہائے اخترانِ مطلعِ سموات میں — بھر کے مے پیتا ہوں میں ہر روز آدھی رات میں
نورِ بادہ جلوہ زا اِس دل کے پیمانہ میں ہے
اِک شرابِ شعلہ افشاں میرے خمخانہ میں ہے

## اتحاد

مُطربِ اُنس و محبت سرِ محفل آجا — چھیڑ مضرابِ محبت سے ہر اک دل کو ذرا
تار سے تار ہم آہنگ کرا ے نغمہ سرا — ساز سے ساز نہ رہ جائے سرِ بزم جُدا
لَے نہ تفریق کی اب اپنے بیاں میں رہ جائے
کوئی تمیز نہ ناقوس و اذاں میں رہ جائے

## اُمرائی جمہوریت

یہ مانا خاک ہیں لیکن نگیں ہیں کس کی خاتم کے — فرشتوں نے نہیں سجدے کیئے کیا روحِ آدم کے
ہیں انسانِ سعادتمند ہم شاہِ دوعالم کے — مٹا دیں گے جہاں سے سب جھگڑے بیش و کم کے
ہماری ذہنیت شاہانہ ہے دل میں سخاوت ہے
عمل میں ہے مساوات اور دل میں اپنے رفعت ہے
نظام اپنا ہو جمہوری ادا اپنی ہو شاہانہ — ہمارا دل وہ ساقی ہے لٹا دے گا جو میخانہ
اُٹھا دیں گے اُسے خُم ہم سے جو مانگے کا پیمانہ — یہی ہے شانِ رندانہ یہی ہے شانِ رندانہ
بلندی سے عمل ہو اور اثر پستی تلک پہونچے
مثالِ ابرِ باراں فیض ہر بستی تلک پہونچے
بنائیں ہم جہاں میں ایک جمہوریتِ اُمرا — کریں ہم بس وہی شاہِ دوعالم کا جو ہو ایما
ادا ہر ایک ایسی ہو چلن ہر ایک ہو ایسا — جو فرزندانِ حق کے واسطے دنیا میں ہو زیبا
سمجھ لو اے عزیزو خوب ہم محبوب کس کے ہیں
ہمارا کون ہے محبوب ہم محبوب کس کے ہیں

عمل میں گو اخوت ہو نہ ہو تقلید پستی کی
نگاہوں میں مروّت ہو نہ ہو تقلید پستی کی
نظر میں اپنی رفعت ہو نہ ہو تقلید پستی کی
امیرانہ طبیعت ہو نہ ہو تقلید پستی کی

امیرانہ کہا تو دل کی وسعت کا اشارہ ہے
تعیّش سے نہیں مطلب سخاوت کا اشارہ ہے

## تقاضائے عشقِ حقیقی

کچھ داد نہ دی تنگیِ قدرت نے وگرنہ
ہم اہلِ جنوں دامنِ صحرا کو پکڑتے
مجنوں تھے کسی اور ہی جلوے کے وگرنہ
ہم بھی سرِ عالم کسی لیلیٰ کو پکڑتے
عشق اپنا حدودِ ہوس و غم کے پرے ہے
کیوں دستِ جنوں خیز تمنّا کو پکڑتے
خوکردۂ آزارِ محبت تھے بتاؤ
قاتل کو پکڑتے کہ مسیحا کو پکڑتے
جاتی بھی اگر جان تو خوش ہو کے تڑپتے
شہ رگ سے خود اُس تیغِ برہنہ کو پکڑتے
تھا نطق تو لذت کشِ دعوائے شہادت
کس منہ سے ہم اُس دارو وشیشہ کو پکڑتے

## غزل

جہاں میں آ کے تماشا بنا جہاں کے لئے
بشر سے پوچھ چلا مر کے اب کہاں کے لئے
بشر کی ذات نہیں جنسِ لامکاں کی قسم
زمیں زماں کے لئے تیرہ خاکداں کے لئے
مرے شباب پہ پرتو ہے میرے مرشد کا
نہیں ہے قحبۂ دنیا تو اس جواں کے لئے
رہا تو خانہ خراب آیا میں تو خانہ بدوش
چلوں یہاں سے تو کیونکر نہ لامکاں کے لئے

خراب حال ازل سے رہا ہوں میں مدہوش
چلوں گا مر کے خراباتِ جاوداں کے لئے

## رباعیات

بندہ ہوں ادا نماز کرتا ہوں میں
اک فرض سے اپنے ساز کرتا ہوں میں
دے کچھ نہ مجھے وہ دینے والا مدہوش
پر دستِ طلب دراز کرتا ہوں میں

ہے طالبِ رب تو سب ہی کھو جانے دے
دنیا کی طلب کا ہاتھ سو جانے دے
مدہوش ضرور چشمِ دل وا ہو گی
تو چشمِ ہوس تو کور ہو جانے دے

کو پرواز سے کوئی باز نہیں رکھ سکتا۔ تم زمین کی باتیں نہ سوچو، آسمان کو سوچو، تم آدمیوں کی حالت پر غور نہ کرو فرشتوں اور جناتوں کی دنیا میں پھرو لیکن پھر تم یہ بھی یقین رکھو کہ شاید اس طرح تم اور صرف تم اپنی آرزوؤں کی منزل سے قریب تر ہو جاؤ تو ہو جاؤ لیکن ساری دنیا کی نظر میں تمھاری داستان ایک معمہ ہوگی، بہت سے نقاد اُسے مجازات (Symbols) سمجھ کر حل کرنے کی کوشش کریں گے اور کامیاب نہ ہونگے۔ میں کیوں اس بحث میں تمھارا زیادہ وقت لوں، اگر فرصت ہو تو کاڈول (Caudwell) کی مشہور کتاب Illusion and Reality کا آٹھواں نواں اور دسواں باب اپنے دل پر جبر کرکے پڑھ لو۔ وہاں تمھیں شخصیت اور ماحول، داخلی اور خارجی اثرات کی جنگ کا صحیح نقشہ ملے گا۔

تم ادیب کا کام زندگی کی ترجمانی بتاتے ہو اُس کے بعد بھی اپنی خیالی آرزوؤں کے پورے کرنے کے چکر میں ہو۔ فرض کرو تمھاری تنہا آرزوئیں پوری ہو بھی گئیں تو کیا ہوا۔ تمھاری دنیا کتنی مختصر ہوگی اور تمھاری تصویر کا خاکہ کتنا چھوٹا، حالانکہ بحث کرنے کے لئے تم اُسی میں ساری کائنات سمٹی ہوئی دکھاؤگے۔ تم اُن آرزوؤں کے پورے کرنے میں اپنے قلم کا زور صرف کرتے ہوئے کیوں ہچکچاتے ہو، جنھوں نے صرف تمھارے تمھیں نہیں بلکہ ہزارہا سینوں کو گرم کر رکھا ہے۔ میں پوچھتا ہوں کہ آج تمھارے ہاتھ میں ایک بربط ہے، کائنات گوش برآواز ہے، تمھیں ایک نغمہ چھیڑنا ہے، تم نے نظر اُٹھا کر مجمع کو دیکھا۔ کچھ بیمار اپنے دکھ سے کراہ رہے ہیں، کچھ مزدور اپنے حق کے لئے اپنی جانیں ہتھیلیوں پر لئے کھڑے ہیں، تم کون سا گیت گاؤگے؟ کچھ سرمایہ دار غریبوں کا خون پینے میں مصروف ہیں، کچھ بھکاری، اندھے، لنگڑے، کوڑھی، مجبور اپنی نم آنکھوں سے تمھیں کو دیکھ رہے ہیں، تم کیا سوچتے ہو کون سا راگ چھیڑنے کا وقت ہے؟ بڑے بڑے علما اپنے ذاتی نفع کے لئے مذاہب کی پناہ لے کر غریبوں کے مذہبی جذبات سے کھیل رہے ہیں، پنڈت ہر قدم پر جاہلوں سے کچھ لینا چاہتے ہیں، تمھیں کیا کرنا چاہیئے، تمھیں ایک گیت گانا ہے۔ غلامی کی زنجیروں میں جکڑے ہوئے ملک کی آزادی کے لئے بیچین ہیں، اُن کی اندھیری راتیں ختم ہونے کے قریب ہیں، کچھ لوگوں نے صبح کے آثار دیکھ لئے ہیں، کچھ ابھی نہیں دیکھ سکے، سب منزل کی طرف قدم بڑھائے چلے جا رہے ہیں، تم کون سا نغمہ سناؤگے؟ اقتصادی کشمکش میں مبتلا ہو کر شریف عورتیں عصمت فروشی پر مجبور ہیں، دولتمند انسان اُن کے حسن کی قیمت اُن کی بھوک کا اندازہ لگا کے کم لگاتے ہیں اور سودا چُک جاتا ہے، محراب و منبر سے چلانے والے ان عصمت فروش ناپاک روحوں سے بچنے کی تلقین کرتے ہیں لیکن کبھی کبھی اُن کے آستانوں پر سر رکھ کر اپنے تقدس کو بھول جاتے ہیں۔ تمھارا کیا ارادہ ہے؟ کیا کوئی گیت نہ گاؤگے مگر تمھیں گانا ضرور ہے؟ بتاؤ کیا گاؤگے؟ بربط تمھارے ہاتھ میں ہے اور کائنات منتظر۔ اچھا فرض کرو تمھارا جی چاہتا ہے

کہ تم اِس وقت ایک عشقیہ گیت گاؤ، تم ایک سُلا دینے والا نغمہ چھیڑو کیونکہ تمھاری آرزو یہ ہے کہ دنیا میں امن اور پریم کے سوا اور کچھ نہ ہو۔ شوق سے گاؤ لیکن تمھارے اس نغمہ میں مزدوروں اور بھکاریوں کی بھوکی اور ننگی آتما کے لئے کیا ہے؟ جمیل! اِن روحوں کے لئے امن اور آرام کہاں! اِن کے لئے پریم کے دروازے بند ہیں۔ تم اپنی آرزو شوق سے پُوری کرو، لیکن تم خود کہتے ہو کہ وہ پُوری ہوگی تو پھر تمھاری تخلیق کا کیا مقصد ہے۔ تمھیں اپنی ذات کو سکون حاصل نہیں ہوتا۔ تمھارے سامنے کا مجمع تم سے منہ پھیر کر کھڑا ہو جاتا ہے، تمھیں سمجھنا چاہتا تھا مگر نہ سمجھ سکا، کیونکہ اس راگ میں اسے اپنے اضطراب کی دوا بھی ملنی چاہیئے تھی لیکن نہیں ملی، وہ تو تم اپنے لئے گا رہے ہو۔ جمیل! آج کچھ اور گانے کا موقع تھا ابھی امن اور پریم کی دنیا بنی ہی نہیں۔

دیکھو جمیل خفا نہ ہو تو یہ کہوں کہ تمھارا گیت بہت اچھا ہو سکتا ہے، لیکن ہے کسی قدر بے موقع۔ میں یہ ماننے کو تیار ہوں کہ تمھاری آرزوئیں کبھی پُوری نہیں ہو سکتیں۔ لیکن تم اپنی آرزوؤں کو انسانی آرزوؤں کے حدود میں کیوں نہیں رکھتے۔ کیا یہ دائرہ چھوٹا ہے؟ کیا تم اس دائرہ کے محیط کا اچھی طرح جائزہ لے چکے کہ اُس کے باہر جانے کی کوشش کرتے ہو۔ تیتلی دنیا میں اُس وقت جاؤ جب یہاں کا کام پُورا کر چکو۔ جب یہاں تمھارے نام کا پرچم فضا میں لہرا رہا ہو، اس دنیا کو فتح کر لو پھر میں بھی تمھارے ساتھ ہونگا۔

یہ درحقیقت تمھارے خط کا جواب نہیں لکھ رہا ہوں کیونکہ جواب تو اُس حال میں ہوتا جب تمھارا تخاطب براہ راست مجھ سے ہوتا' یا تم نے یہ خط اِس نیت سے لکھا ہوتا کہ کسی علمی بحث کا دروازہ کھول دیا جائے مگر بھائی مجھے اس کا اختیار تو ضرور دوگے کہ مَیں تم سے اختلاف کروں۔ جیسے مجھے رہ رہ کر یہ خیال پیدا ہوتا ہے کہ تم نے ادھر کسی ایسے نقاد کی کوئی کتاب پڑھ کر اثر لیا ہے جو آج بھی "فن برائے فن" کی آواز بلند کر رہا ہے۔

میرے عزیز دوست انفرادیت جس دَور کی چیز تھی وہ ختم ہو چکا صرف تخیل کی دنیا میں انفرادیت زیادہ دلاویز طریقہ پر قائم رہ سکتی ہے۔ جب حقیقتوں کی بحث آتی ہے تو مقاصد اور آرزوؤں میں اتحاد پیدا ہوتا ہے۔ الہام کے دروازے بند ہو چکے ہیں اور فن کاروں میں زندۂ جاوید بن جانے کی خواہش صرف انسانوں کی تاریخی کشمکش کا ترجمان بننے کے بعد پیدا ہو سکتی ہے۔ لینن کی جو تصویر تم نے پیش کی ہے مَیں اُس سے متاثر نہیں ہوا۔ یہ تو شاید تم بھی یقین نہ رکھتے ہوگے کہ لینن نے کوئی خیالی گھروندا بنایا تھا کوئی تخیلی نظام قائم کیا تھا، اُس کا لفظ لفظ زندگی کی اُن بڑی بڑی صداقتوں پر مبنی تھا جن کا پورا ہونا ضروری تھا۔ اُس نے ایک عملی پروگرام بنایا تھا اُس پر آخر وقت تک عمل کرتا رہا۔ اُس نے زندگانی جاوید

کا بھی خواب نہ دیکھا تھا، اُسے آبِ حیات کی مدد سے عمرِ خضر ملنے کی اُمید نہ تھی، وہ جانتا تھا کہ اُس کا مقصد، اُس کی آرزو اب صرف اس کا مقصد اور اُس کی آرزو نہیں بلکہ وہی شعلے نہ جانے کتنے سینوں میں بھڑک رہے ہیں، وہی آگ نہ جانے کتنے خرمنوں میں پہونچ چکی ہے، وہ مر رہا ہے اُس کا مقصد نہیں مُردہ ہو رہا ہے۔ لینن نہ ہوگا تو اسٹالن ہوگا، اسٹالن نہ ہوگا تو کوئی اور ہوگا۔ اُس کی آرزو ضرور پوری ہوگی سجھی ہوئی آرزو پوری کی جا سکتی ہے مبہم آرزو سمجھی بھی نہیں جا سکتی۔ اُس کی آرزو لامحدود نہ تھی، اُس کے ارادے خیالی نہ تھے، اُس کے حدود معین ہیں، جہاں تک وہ جا سکا گیا اور اس کے لئے وہ کبھی رنجیدہ نہ تھا۔ تاریخی حقائق کا تقاضا تھا کہ وہ اتنی ہی دُور جا سکے، لینن کی یہ تصویر بھی تم نے اپنے خیال میں بنالی ہے، اتنا جذباتی ہو جانا بھی کچھ اچھا نہیں معلوم ہوتا۔ "تاروں سے زیادہ بلند" اور "سمندروں کی تہہ سے زیادہ گہرے" آئیڈیل اور خیالات کی دنیا میں بھرنے پر ناز کر کے تم اس حقیقت کو جھٹلا رہے ہو کہ تم نے زندگی کو سمجھنے کی کوشش کی ہے۔ فطرت کا کوئی معجزہ کسی ادیب کے ایسے خیالات کی مصوری نہیں کر سکتا جو سمندر کی تہہ سے بھی زیادہ گہرے ہیں۔ زندگی تو مادہ کے بوجھ سے گرانبار ہے اُس کی ترجمانی میں یہ تصورات شاید ہی کام آسکیں۔ شاید ان باتوں سے تمھارے احساسِ جمال کو ٹھیس لگے گی۔ کیونکہ میں دُنیا کی باتیں کر رہا ہوں میں جذبات کی رَو میں بہہ نہیں رہا ہوں میں سطحِ زمین پر کھڑا ہوں اور اسی میں مجھے قوت معلوم ہوتی ہے

تم نے جوشؔ کے اشعار مثال میں پیش کرتے ہوئے شدتِ احساس کو اپنی تخیلی آرزوؤں سے اس طرح ملا دیا ہے کہ اگر کوئی غور نہ کرے تو ضرور تمھارے فریب میں مبتلا ہو جائے۔ تمھاری یا جوشؔ کی تخیلی قوتوں کا کون قائل نہیں، کسے تم دونوں کے شدّتِ احساس سے انکار ہے، لیکن اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ شدّتِ احساس کی وجہ سے تمھارے تصورات ماورائی ہو جائیں۔ تمھارے خیالات حقیقت کا پرتو نہ رہیں؟ وہ خیال جو نازک ہوتے ہوتے اصلیّت سے دُور ہو گیا، یا بلند ہوتے ہوتے حقیقت کی نگاہ سے اوجھل ہو گیا۔ اِس زمین پر بسنے والے انسانوں کے کام کا نہیں رہتا۔ جمالیات، آرٹ، حُسن اصلیت، حقیقت، زندگی اور کائنات۔ یہ اور ایسے بہت سے لفظ ہمیں ہمیشہ دھوکے میں رکھتے ہیں ہم ان کے دھوکے میں کیوں آئیں، جہاں تک انسانی ذہن پہونچ سکے وہی حقیقت ہے، جہاں تک ادیب لکھ سکے وہی آرٹ ہے، جہاں تک زندگی کی ترجمانی کی جا سکے وہی حاصل زندگانی ہے۔ خط کو میں اس بحث میں طویل نہیں کرنا چاہتا، کسی موقع پر پھر اس پر غور کریں گے۔

جس ڈرامہ کا تم نے ذکر کیا ہے وہ یقیناً ایک ادبی شاہکار ہوگا، اُسے کسی طرح پُورا کرو، اِس میں تو تم سمجھ کی باتیں لکھنے والے ہو۔ وہاں نہ تو تمھیں اس "نوجوان بھکارن" کی تلاش ہے جس کی جوانی

نے اُس کی غریبی اور دُکھ سے زیادہ تم پر اثر کیا ہے، اور نہ اس میں آسکر وائلڈ اور ٹیگور کے جمالیاتی عناصر سے اپنی نظم کو ہلکا اور ناپائدار بنانا ہے۔ نہ تو معصوم بچّوں کی ہنسی اور دوشیزہ کے شباب کی جستجو سے "عالمِ رنگ و بو" کی تکمیل کی کوشش کرنا ہے۔ بلکہ یہاں تم تاریخ کے عُریاں حقائق پر حسن کارانہ نظر ڈالنے کی تمنا رکھتے ہو۔ یہاں تم حیاتِ انسانی کے تصادمات کو اپنے خیال کے صاف آئینہ میں دیکھ رہے ہو۔ یہاں تم زندگی کی بہت سی چھوٹی بڑی چیزوں کو سمجھنے اور سمجھانے کا ارادہ ظاہر کرتے ہو یہاں تمھارے حدود معیّن ہیں اور تمھارا آئیڈیل تمھارے سامنے۔ تم اسے ضرور پورا کر لوگے۔ اگر تم نہ لکھوگے تو کوئی کم سمجھ اور کم درجہ کا فن کار اسے لکھے گا اور وہ بات پیدا نہ ہوگی اس لئے جلد لکھو۔

اچھا ختم! لکھنا کہ حامد نے تمھیں کیا لکھا' اور تم میرے نقطۂ نظر کو کیسا سمجھتے ہو:

تمھارا ساحر

# غزل

چھیڑ واعظ ثواب کی باتیں ہاں شراب و کباب کی باتیں
شوق کے اضطراب کی باتیں آہ! عہدِ شباب کی باتیں
مستیاں بن کے چھا گئیں دل پر ایک مستِ شباب کی باتیں
جس کی آنکھیں ہوں رشکِ میخانہ اس مجسّم شراب کی باتیں
تشنۂ سوز و ساز ہوں مطرب چھیڑ چنگ و رباب کی باتیں
کیا کہوں موجبِ تحیّر ہیں دیدۂ کامیاب کی باتیں
خود فروشی یہ لالہ و گل میں! ہائے! اس بے حجاب کی باتیں
خندۂ گل کہ نالۂ بلبل ہیں غرض اضطراب کی باتیں
سنتا ہوں سن کے بھول جاتا ہوں اس جہانِ خراب کی باتیں
خواب بن بن کے عمر کٹتی ہے یاد رہتی ہیں خواب کی باتیں
فصلِ گل آرہی ہے لے ناصح پھر سنیں گے جناب کی باتیں
تابِ لطف و کرم نہیں ہم کو اس پہ ناز و عتاب کی باتیں
برہمی زلف کی ارے توبہ! چھپتی ہیں پیچ و تاب کی باتیں
چشم و عارض کی شعلہ افشانی اُف وہ اُن کی عتاب کی باتیں
ہیں سراپا صغیر کے نغمے جلوۂ بے حجاب کی باتیں

صغیر احمد جان ۔ ایم ۔ اے

# خطاب بہ ساقی

(از پروفیسر رگھوپتی سہائے صاحب فراق ایم۔ اے گورکھپوری)

حیاتِ نَو سی جو پاتے ہیں لوگ اے ساقی
کہاں کا درد اُٹھاتے ہیں لوگ اے ساقی

جہاں کو بھولتے جاتے ہیں لوگ اے ساقی
یہ کب کا حال سُناتے ہیں لوگ اے ساقی

ترے غلام کی اب شہرتیں ہیں دُنیا میں
قریب دُور سے آتے ہیں لوگ اے ساقی

یہ دَورِ جام، یہ غم خانۂ جہاں، یہ رات
کہاں چراغ جلاتے ہیں لوگ اے ساقی

نثارِ مستِ نگاہی، سنبھال محفل کو
کہ بےخبر ہوئے جاتے ہیں لوگ اے ساقی

سُنا ہے دیر و حرم کی بھی محفلیں ہیں کہیں
وہاں بھی پیتے پلاتے ہیں لوگ اے ساقی

تو کیا، تو محفلِ رنداں میں غیر ہے کوئی
جو تجھ سے حال چھپاتے ہیں لوگ اے ساقی

ہے ایک شعلۂ بےنام اور پردۂ دل
کہاں یہ آنچ دباتے ہیں لوگ اے ساقی

دلوں میں بند کیا ہے وہ بحرِ بےساحل
کہ ڈوبتے چلے جاتے ہیں لوگ اے ساقی

پکارنا ترے مستِ ازل کو ٹھیک نہیں
یہ کس کو ہوش میں لاتے ہیں لوگ اے ساقی

یہ مہر و ماہ بھی تحلیل ہوتے جاتے ہیں
ترا فسانہ سناتے ہیں لوگ اے ساقی

یہ برق دیکھ، یہ باراں، اک آگ سی دل میں
یونہی لگاتے بجھاتے ہیں لوگ اے ساقی

زماں مکاں کو ہے لرزش کہ ساغروں میں یہاں
شراب ڈھالتے جاتے ہیں لوگ اے ساقی

کچھ اور گم ہوئے جاتے ہیں تیرے متوالے
کہ راہ پر انھیں لاتے ہیں لوگ اے ساقی

تو اپنی چشمِ مروت کا عکس جام میں دیکھ
یونہی دلوں میں سماتے ہیں لوگ اے ساقی

جہاں حیات و اجل ایک ہیں اُسی کو یہاں
ترا مقام بتاتے ہیں لوگ اے ساقی

ترا ہی گُن ہے جہانِ خراب میں جس کو
عجیب درد سے گاتے ہیں لوگ اے ساقی

نہیں کہ سختیٔ منزل سے ہار دیں ہمت
تجھے سراہتے جاتے ہیں لوگ اے ساقی

مٹا مٹا کے بناتے ہیں لوگ دنیا کو
بنا بنا کے مٹاتے ہیں لوگ اے ساقی

جو چونک اُٹھتے ہیں آوازِ بازگشت سے آج
نہ جانے کس کو جگاتے ہیں لوگ اے ساقی

بس ایک بار لڑی تھی نگاہ مستوں کی
ابھی تک آنکھ چراتے ہیں لوگ اے ساقی

سُنا تو ہے کہ ترے میکدے کی رسمِ کہن
ابھی نباہتے جاتے ہیں لوگ اے ساقی

دلوں میں آگ ہے اور صبح کا دھندلکا ہے
شراب خانہ سے جاتے ہیں لوگ اے ساقی

نہ وہ سکون کا عالم نہ اضطرابِ فراق
مجھے کہاں لئے جاتے ہیں لوگ اے ساقی

## آ کہ برہم ہے مزاجِ بوستاں تیرے بغیر

آ کہ سکتے میں ہے سازِ میکشاں تیرے بغیر
سرنگوں ہے گروہِ مطرباں تیرے بغیر

آگئی ہے کشتیٔ آبِ طرب گرداب میں
بجھ چکی ہے آتشِ رطلِ گراں تیرے بغیر

وہ یقینِ زندگانی جس پہ کیا کیا ناز تھا
رہ گیا ہے بن کے اک وہم و گماں تیرے بغیر

آ، کہ تیرے ہجر میں بے لالہ و گل ہے زمیں
آ، کہ بے شمس و قمر ہے آسماں تیرے بغیر

زرد ہے رخسارِ گل افسردہ ہے موجِ صبا
آ، کہ برہم ہے مزاجِ بوستاں تیرے بغیر

جوشؔ ملیح آبادی

# ہندستانی زبان کا مسئلہ

(از جناب سہیل ایڈیٹر رسالہ ہندستانی)

فروری میں دہلی براڈکاسٹنگ اسٹیشن سے چند بزرگوں نے ہندستانی زبان کے متعلق اپنے خیالوں کو براڈکاسٹ کیا تھا۔ یہ تقریریں اس لئے اور بھی اہم تھیں کہ ان میں سے چار حضرات بہار گورنمنٹ کی بنائی ہوئی ہندستانی کمیٹی کے ممبر ہیں۔ ان کے سپرد جو کام کیا گیا ہے وہ "ممکن" ہے کہ زبان کے معاملے میں سارے ہندستان کی رہنمائی کرسکے (کیونکہ ہندستانی زبان میں اسکولی کتابوں کے لکھوانے کا کام بھی اسی کمیٹی کے سپرد کیا گیا ہے)

جن لوگوں نے اِن تقریروں کو سُنا ہے اُنھیں اس کا اندازہ ہوگا کہ یہ تقریریں کتنی مایوس کرنے والی تھیں۔ اِن تقریروں سے دراصل جو بات صاف طور سے معلوم ہوئی وہ یہ ہے کہ زبان کے معاملے میں ہمارے بزرگوں کا نظریہ بہت ہی اُلجھا ہوا ہے۔

اِس مختصر سے مضمون میں کسی کی تقریر کو ٹھیک طور سے نقل کرنا غیر ممکن[1] ہے۔ اِس لئے اُن تقریروں سے جو نتیجے مَیں نکال سکا ہوں اُنھیں کو یہاں پر لکھتا ہوں۔

ڈاکٹر عبدالحق صاحب کی تقریر سے یہ بات صاف طور سے معلوم ہوگئی کہ وہ زبان کے معاملے میں کسی قسم کا سمجھوتہ کرنے پر آمادہ نہیں۔ البتہ اگر اُردو کو 'ہندستانی' مان لیا جائے تو وہ طوعاً کرہاً اس نام کو منظور کرلیں گے لیکن زبان کی شکل صورت اور روپ ریکھا میں کسی قسم کی تبدیلی کو گوارا نہ کرینگے "ہندستانی" میں وہ ہندی کا کوئی لفظ بھی' جو اردو ادب میں پہلے سے موجود نہیں ہے داخل کرنا نہیں چاہتے۔ انھوں نے یہ بھی کہا ہے کہ 'ہندستانی' کا نام انگریزوں کا دیا ہوا ہے، اِس سے پہلے اس زبان کا نام اُردو، ریختہ اور ہندی تھا، اب 'ہندستانی' نام اختیار کرنے کا مطلب یہ ہے کہ انگریزوں کا دیا ہوا نام اختیار کیا جارہا ہے۔

لیکن ڈاکٹر صاحب موصوف نے اِس حقیقت کو بُھلا دیا کہ اُردو اور ہندی کی موجودہ صورت کی ابتدا بھی "ہندستانی" نام کے ساتھ ہی فورٹ ولیم کالج میں ہوئی تھی۔ اگر جان گلکرائسٹ رسم خط کی تلوار سے

---

[1] یہ تقریریں مکتبہ جامعہ دہلی نے کتابی صورت میں شائع کردیا ہے شائقین ۱۲ میں جامعہ سے طلب کرسکتے ہیں۔

ایک زبان کے دو ٹکڑے نہ کر دیتے تو آج نہ اُردو ہندی کی یہ شکل ہوتی اور نہ یہ جھگڑا پیدا ہو سکتا لیکن ڈاکٹر صاحب جان گلکرائسٹ کی بنائی ہوئی یا ترقی دی ہوئی زبان کو گلے کا ہار بنائے ہوئے ہیں مگر اس کا دیا ہوا نام انھیں نہیں بھاتا۔ اس کے ساتھ ہی جہاں اُنھوں نے گاندھی جی اور اُن کے ساتھیوں کے خلاف کوششیں کی ہیں وہاں جان گلکرائسٹ کو کبھی کچھ نہیں کہا۔

بہرحال ڈاکٹر عبدالحق صاحب نے جرأت کے ساتھ غیر مصالحانہ رویہ اختیار کیا ہے جس سے ہمیں کوئی شکایت نہیں اور ہم اس پر کوئی بحث بھی نہیں کرنا چاہتے۔

ڈاکٹر راجندر پرشاد اور ڈاکٹر ذاکر حسین صاحبان نے گاندھی جی کے نظریے کی تائید کی ہے۔ اور یہی کہا ہے کہ ہندستانی جب مدراس، بنگال یا بمبئی کے لئے لکھی جائیگی تو اس کا رُجحان سنسکرت کی طرف ہوگا۔ اور جب پنجاب اور سرحد کے لئے لکھی جائیگی تو اس کا رُجحان فارسی عربی کی طرف ہوگا تاکہ وہاں کے رہنے والے اسے آسانی سے سمجھ لیں۔

دوسرے لفظوں میں اس کا مطلب یہ ہے کہ ہندستانی زبان کی دو صورتیں ہونگی۔

(۱) وہ ہندستانی جس پر سنسکرت کا اثر زیادہ ہو

(۲) وہ ہندستانی جس پر فارسی عربی کا اثر زیادہ ہو۔

ہاں اس سلسلہ میں اتنا خیال ضرور رکھنا پڑیگا کہ زبان کو زیادہ سے زیادہ آسان اور عام فہم بنانے کی کوشش کی جائے، لیکن اُردو اور ہندی کا جھگڑا سرحد، پنجاب، بنگال، مدراس اور بمبئی سے زیادہ یو۔پی۔ بہار اور سی پی میں ہے، یعنی اسی "اُتر دیس" میں جہاں کی زبان کو ہندستانی کا معیار قرار دیا گیا ہے، یہاں کیا ہوگا؟ کیا لکھنؤ اور بنارس یا دہلی اور الہ آباد کے ساتھ سرحد اور مدراس والی رعایت برتی جائے گی؟ اس اتر دیس میں یہ جھگڑا کیسے طے ہوگا؟ اور اُتر دیس کی زبان کا معیار کیا رہیگا، اس کا کچھ پتہ نہیں چلتا۔

دوسرے پنجاب اور بنگال اور مدراس اور سرحد کے سلسلہ میں بھی زبان پر عربی فارسی یا سنسکرت کے اثر کی رعایت دی گئی ہے، وہ بھی بے معنی معلوم ہوتی ہے۔ جب دو رسم خط اور لپیاں ہیں اور زبان کا جھکاؤ بھی دو طرف ہے تو پھر ایک زبان کیسے ہو سکتی ہے؟ یہی کام آسان اُردو اور آسان ہندی کہہ کر بھی لیا جا سکتا ہے۔ اتنی زیادہ الجھن پیدا کرنے کا کوئی فائدہ نہیں۔ بلکہ یہ کارروائی بالکل بے نتیجہ اور کسی حد تک خطرناک ثابت ہوگی۔

ہم اچھی طرح جانتے ہیں کہ الگ الگ لکھنے والوں کا ڈھنگ بھی الگ الگ ہوتا ہے۔ مثلاً جب عربی کا کوئی فاضل کچھ لکھتا ہے تو اُس کی زبان پر عربی کا اور جب سنسکرت کا کوئی ودوان کچھ لکھتا ہے تو اس پر سنسکرت

کا اثر زیادہ ہوتا ہے۔ مثلاً منشی پریم چند اور مولانا نیاز فتحپوری دونوں ہی اُردو لکھتے رہے۔ لیکن دونوں کی زبان میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ اسی طرح منشی پریم چند اور جے شنکر پرشاد کی ہندی میں اتنی ہی دوری ہے جتنی منشی جی اور مولانا فتحپوری کی اُردو میں، اور اس فرق کو ہم مٹا بھی نہیں سکتے کیونکہ اس کے مٹانے سے "طرزِ انشا کی ندرت" اور "شیلی کا انوکھاپن" ختم ہوجائے گا۔

جو صاحب اس کو اور دیکھنا چاہیں وہ مولانا شبلی، سرشار، چکبست، آزاد، خیال، نیاز، راشد الخیری، حسن نظامی، پریم چند اور سدرشن کی طرزِ انشا کو دیکھیں۔ ٹھیک اسی طرح کا فرق ہندی میں پریم چند، پنڈت بنارسی داس چترویدی، اختر حسین رائے پوری، منشی ظہور بخش ہندی کوو، مہادیوی ورما، وغیرہ کی "شیلی" میں موجود ہے۔

اس بحث سے نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ گاندھی جی کے خیال کے مطابق ہم آسان اُردو اور آسان ہندی کو "ہندستانی" کا نام دے سکتے ہیں، لیکن اس سے اصل الجھن نہیں مٹتی۔

دوسرا نقطہ جو ہمیں بھولنا نہ چاہیئے وہ یہ ہے کہ "اتری ہندستان" کی زبان کو سارے ہندستان کی قومی زبان قرار دینا دوسرے صوبوں کی روایتی اور نفسیاتی خصوصیتوں سے لڑائی مول لینا ہے۔

اس کا سب سے بڑا ثبوت مدراس میں ہندستانی کے خلاف تحریک ہے۔ یہ واقعہ ہے کہ مدراسیوں کے لئے اتری ہندستان کی زبان اتنی ہی اجنبی ہے جتنی انگریزی۔ دراصل انگریزی سے اجنبیت تو بڑی حد تک مٹ چکی ہے، لیکن اُن پر ہندستانی کے نام سے اُتری ہندستان کی زبان لادنا ایک اخلاقی ظلم ہے۔

لیکن یہ الجھن آخر کیوں ہے؟ اور کوشش کرنے پر بھی کیوں نہیں مٹتی ہے۔

اس سوال کا جواب دینے کے لئے پُرانی تاریخ کے ورق اُلٹنا اور آزاد خیالی کے ساتھ اس پہ سوچ بچار کرنا ضروری ہے

ہماری موجودہ حالت اُس بیل جیسی ہے جس نے کوشش کرکے رسّی کی گرہیں ڈھیلی کرلی ہوں اور آگے بڑھکر ہری ہری گھانس کھانا چاہتا ہے۔ لیکن رسّی کی سب سے پہلی گرہ مضبوط کھونٹے میں بندھی ہے، وہ کوشش کرتا ہے اور تھک کر کھونٹے کے پاس ہی سر جھکا کر کھڑا ہوجاتا ہے۔

ہم ہندستانی سیاسی آزادی حاصل کرنے کی کوشش کررہے ہیں، لیکن ذہنی طور پر اب بھی روائتوں کے غلام ہیں۔ یہ گرہ اب تک ڈھیلی نہیں ہوئی، بلکہ لگاتار جھٹکوں کی وجہ سے اور بھی سخت ہوگئی ہے۔

اول تو ہم کسی مسئلہ پر آزادی کے ساتھ سوچ کر نتیجہ پر پہونچنے کے عادی نہیں ہیں، بلکہ ہمیشہ کچھ مفروضے اور مسلّمے اپنے سامنے رکھ لیتے ہیں، اس کے بعد آزاد خیالی کا دعویٰ کرتے ہیں۔ نتیجہ ظاہر ہے ہمارا سوچنا

اقلیدس کا مسئلہ ثابت کرنے سے زیادہ اہمیت نہیں رکھتا۔ دماغ کا سارا زور ایک مفروضے کو ثابت کرنے میں ختم ہو جاتا ہے۔ اور کسی صحیح نتیجے پر تو پہونچتے نہیں لیکن دل میں ضرور سمجھ لیتے ہیں کہ ہم نے اپنے دعوے کے ثبوت میں ایسی دلیلیں پیش کر دی ہیں، جو ہمالہ سے بھی زیادہ اٹل ہیں۔

زبان کے معاملے میں بھی ایسا ہی ہو رہا ہے۔ ہندی اور اُردو کے حامی رسہ کشی کر رہے ہیں۔ اور ایک کھینچ تان جاری ہے۔ اسی کھینچ تان کو ختم کرنے کے لئے ہماری قومی سبھا انڈین نیشنل کانگریس نے مہاتما گاندھی کی زبان سے ہندستان کی قومی زبان کا نام 'ہندستانی' رکھوایا۔ تو اب یہ کوشش ہے کہ ہندی۔ یا۔ اُردو کو ہی ہندستانی مان لیا جائے۔ اور اس طرح وہ کھینچ تان اب بھی باقی ہے جس کا اندازہ ملک کے بڑے بڑے لوگوں کی تقریروں تحریروں اور اخباروں کے مضمونوں سے ہوتا ہے۔ دہلی والی تقریریں اس کا سب سے بڑا ثبوت ہیں۔

'ہندستانی' کے معاملہ میں گاندھی جی نے کمزوری کا ثبوت دیا ہے۔ جہاں اُنھوں نے صلح کے خیال سے یہ نام رکھا تھا وہاں ہندستانی کی شکل صورت کے متعلق بھی انھیں ایک صاف تخیل پیش کرنا چاہیئے تھا۔ زبان کو آسان بنانے کی ضرورت کا احساس تو عام ہو چکا ہے اور یہ کام غیر محسوس طور پر برابر ہو رہا ہے۔ اس سلسلہ میں منشی پریم چند آنجہانی کی کوششیں سب سے زیادہ کامیاب رہیں۔ اُنھوں نے غیر محسوس طور پر ہندی میں فارسی عربی کے سینکڑوں لفظ بھر دیے۔ اور اردو میں ہندی کے۔ اور اس خوبی کے ساتھ کہ سب نے اُس سے مزا پایا۔ لیکن ہندستانی کی اسکیم کے بعد اس میں کرڈاپن پیدا ہو گیا۔ اور یہ صرف اس لئے کہ اسکیم ناکام، اور احساسات بیدار کا سامنا ہوا۔

لیکن اِس میں گاندھی جی کا بھی کوئی قصور نہیں۔ یہ ہماری تاریخی ہنگامہ آرائیوں کا لازمی نتیجہ اور عکس ہے جیسا کہ اوپر کہا جا چکا ہے۔ گاندھی جی کے پاس شاید خود بھی ہندستانی کا کوئی مستقل اور صحیح تصور نہیں ہے، وہ خود ایک مدت تک ہندی ہندستانی، ہندی اتھوا ہندستانی اور ہندستانی کی بھول بھلیاں میں چکر کاٹتے رہے ہیں۔ اور اب جہاں جا کر رُک گئے ہیں وہ ایک مبہم تخیل ہے، اور بس۔

مگر اس کی حقیقت سمجھنے کے لئے ہمیں گاندھی جی کے سیاسی رُجحانات کا غور سے مطالعہ کرنا ضروری ہے۔ اُن کے پاس قومیت اور وطنیت کا ایک اُلجھا ہوا خیال ہے جس کا ایک سرا تو موجودہ زمانہ کے رُجحانات سے بندھا ہوا ہے، اور دوسرا سرا ہندو کلچر اور اس کے احیاء کے ساتھ۔ اُن کی قومیت اور وطنیت مذہبیت کی بُنیاد پر قائم ہے۔ جیسی کہ چند دوسرے ہندو بزرگوں کی۔ فرق صرف اتنا ہے کہ وہ

دوسرے مذہب اور کلچر کو بھی پوری آزادی کے ساتھ زندہ دیکھنا چاہتے ہیں۔ اور دوسرے نہیں۔ مسلمانوں میں گاندھی جی کی قسم کی قومیت اور وطنیت کے داعی اور پیامی جمعیتہ علماء ہند کے بزرگان کہے جا سکتے ہیں۔

لیکن ہمیں اس کے لئے گاندھی جی پر کسی قسم کا الزام نہیں ڈالنا چاہیئے بلکہ سنجیدگی کے ساتھ اُن تمام حالات پر غور کرنا چاہیئے جن میں مہاتما جی نے زندگی بسر کی ہے۔ تاریخ اُن کی پوری پوری سفارش ہی نہیں بلکہ حمایت کرتی ہے۔ اور ہمیں یہ ماننے پر مجبور کرتی ہے کہ اُنھوں نے جو کچھ کیا ہے وہ مُلک پر اُن کا احسان ہے، اور اُن سے اس سے زیادہ کی اُمید رکھکر مایوس ہونا خود ہماری غلطی ہے۔ اور اگر اُن کی بنائی ہوئی راہ ہمیں منزل تک نہیں پہنچا سکتی تو یہ ہمارا فرض ہے کہ اب دوسری راہ تلاش کریں۔

ہم نے اوپر لکھا ہے کہ اس سوال کے جواب کے لئے ہمیں تاریخ کے ورقوں کو اُلٹنا ہوگا۔ کیونکہ یہ تاریخی اُلجھنوں کا نتیجہ ہے۔

۱۸۵۷ء کے بعد ہندُستان کی تاریخ میں ایک نئی جھلک پیدا ہوئی۔ انگریزوں سے لڑنے جھگڑنے کے بعد ہندستانیوں نے انھیں اپنا سرپرست بنالیا۔ اور انگریزوں نے انگریزی تعلیم کا پرچار کرکے بڑی بڑی نوکریوں کی جھلک دکھاکر اپنی طرف متوجہ کیا۔ ساتھ ہی تعلیم کی مشینریوں کو اس خوبی کے ساتھ چلایا کہ نتیجہ انھیں کے حق میں نکلا۔ ہندوؤں اور مسلمانوں کے دماغوں میں اس انگریزی تعلیم کے ذریعہ زہر بھرنا شروع ہوگیا، اور دونوں ایک دوسرے کو دشمن سمجھنے لگے۔ مگر جب عیسائی مشنریوں نے اپنا مذہب پھیلانا چاہا تو ہندو اور مسلمان دونوں ہی چونکے۔ اور انگریزی زبان کے خلاف ہنگامہ شروع ہوا۔ مسلمان عالموں نے انگریزی پڑھنا ناجائز قرار دیا۔ ہندوؤں میں کیشب چندرسین، سوامی دویکانند اور سوامی دیانند پیدا ہوئے، جنھوں نے مذہب کی حفاظت شروع کی، اور انگریزوں کو اپنے لئے ایک خطرہ سمجھا اس طرح ہندوستان میں قومیت اور وطنیت کی بنیاد مذہب پر رکھی گئی۔

۱۸۸۵ء میں انڈین نیشنل کانگریس قائم ہوئی، اس وقت کانگریس اتنی طاقتور جماعت نہ تھی، پھر بھی اُس نے دبی زبان سے حکومت کی بعض باتوں پر نکتہ چینی کی۔ اس سے انگریزوں کو خطرہ محسوس ہوا، اور وہ اِدھر اُدھر سہارا ڈھونڈنے لگے

اس کے بعد ہی سرسید نے مسلمانوں میں ایک نئی تحریک شروع کی۔ مسلمانوں کو انگریزی پڑھنے کی ترغیب دلائی۔ مذہبی لوگوں نے اس کی سخت مخالفت کی۔ لیکن انھیں کامیابی نہ ہوئی اور سرسید کے مخالفوں کو شکست ہوئی۔ چنانچہ قومی رُجحان کے ساتھ اپنے اپنے مذہب کی حفاظت کے خیال نے

ہندوؤں اور مسلمانوں کو ایک دوسرے کے سامنے لاکر کھڑا کر دیا۔ اس کا اثر ہمیں اس وقت کے ادب میں ملتا ہے۔ جہاں بنکم بابو کے ناولوں میں قومیت کا تخیل موجود ہے، اور مسلمانوں کے خلاف نفرت وحقارت کا جذبہ جھلکتا ہے اور وہ ہندو قوم کو انگریزوں کے زیر سایہ ترقی دینا چاہتے ہیں۔ دوسری طرف سرسید نے "اسباب بغاوت ہند" نامی کتاب لکھکر مسلمانوں کو غدر کے الزاموں سے بری کرنے کی کوشش کی۔ ساتھ ہی اس خیال کی اشاعت کی کہ مسلمانوں کا فائدہ انگریزوں سے مل کر رہنے میں ہے۔ انھوں نے انڈین نیشنل کانگریس کی تحریک کو بھی مسلمانوں کے لئے خطرناک سمجھا اور اس سے علٰحدہ رہنے کی ہدایت کی یہ ساری چیزیں وہ کیوں کرتے رہے یا کن مصلحتوں کی بنا پر کرتے رہے، اس کا اندازہ کرنا، یا اُن کی نیت واقعی کیا تھی آج اس کا کہنا مشکل ہے۔ لیکن خان بہادر ولایت حسین نے سرسید کی جو ڈائری شائع کی ہے اُس سے اس پر بہت زیادہ روشنی پڑتی ہے۔ لیکن سردست یہ چیز ہماری بحث سے باہر ہے۔ اس لئے یوں ہی چھوڑنا مناسب ہے۔

بہرحال اس وقت مذہبی جذبہ جاگ چکا تھا، اور ہندو قومیت اور مسلمان قومیت کی بنا مضبوط ہوچکی تھی۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ لوکمانیہ تلک نے جہاں جیل جاکر گیتا کی شرح لکھی۔ وہاں بنگال کے دہشت انگیزوں نے بابو کالی جی کی مورتی کے سامنے یا قرآن ہاتھ میں لے کر انگریزوں کے خلاف لڑنے کا عہد کیا۔ ۲۲-۱۹۲۱ء تک سیاست میں گاندھی جی اور مولانا آزاد نے لوگوں کو بار بار مذہب کے نام ہی پر اُبھارا۔ بلکہ ۱۹۱۶ء میں کانگریس اور مسلم لیگ کا سمجھوتہ بھی مسلمانوں کے مذہبی جذبہ کا نتیجہ تھا۔

گاندھی جی نے ہندوستان کو قومیت کا ایک اُلجھا ہوا تخیل دیا، ہندو اور مسلمان گلے مل کر ملاپ اور اتحاد کا راگ الاپنے لگے۔ لیکن اس اتحاد اور ملاپ کے بعد بھی کوئی صاف خیال اُن کے سامنے نہ تھا، یہی وجہ تھی کہ اس اتحاد کے بعد ۲۱-۱۹۲۰ء میں جو تحریک ترک موالات اور تحریک خلافت شروع ہوئی وہ محض جذباتی تھی۔ اسکی تہ میں نہ کوئی جنچا تُلا پروگرام اور خیال تھا اور نہ قومیت ہی کا کوئی صاف تصور تھا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ یہ تحریک جتنی تیزی سے شروع ہوئی تھی اُتنی ہی تیزی سے ختم ہوگئی "مندر میں جاکر اذان دینے والے" اور "مسجد میں بیٹھکر پوجا کرنے والے" بھائی بہت جلد آپس میں لڑ پڑے۔ اور مذہب میں اتنی آزاد روی اختیار کرلینے والے لوگ چھوٹے چھوٹے مذہبی جھگڑے پیدا کرکے ایک دوسرے کا خون بہانے لگے۔ اس کے لئے تاویلیں چاہے جو کچھ پیش کی جائیں لیکن واقعہ یہی ہے۔

پنڈت جواہر لال نہرو البتہ پہلے لیڈر ہیں جنھوں نے سیاست کو مذہب سے الگ ہٹانے کی کوشش کی اور قومیت کا تصور وطنیت کی بنا پر صاف اور سلجھے نظریے کے ساتھ پیش کیا۔

اسی لئے پنڈت جواہر لال نہرو اور اُن کے بعد کے لوگوں میں زبان کے مسئلہ میں وہ الجھن نہیں جو اُن سے پہلے کے لیڈروں میں ہے۔ کیونکہ پہلے کے لیڈر مذہب اور کلچر کے قائل ہیں جس کا زبان سے بہت گہرا تعلق ہے۔ اس لئے گاندھی جی کے پاس اگر ہندستانی کا کوئی صحیح تصور نہیں تو کوئی تعجب نہیں، بلکہ یہی ہونا چاہیئے تھا۔

بہرحال اب یہ حالات ہمارے سامنے ہیں جن میں ہمیں اپنے لئے راہ تلاش کرنی ہے۔ سوال یہ ہے کہ "ہندستانی" کا پیوند کس سے جوڑا جائے۔ سنسکرت سے یا عربی اور فارسی سے۔

ہمیں یہ کہتے ہوئے ذرا بھی جھجھک نہیں کہ سنسکرت ایک مردہ زبان ہے، اور اس سے اپنی زبان کا پیوند باندھنے کا مطلب صاف لفظوں میں یہ ہے کہ ہم اپنی زبان کے لئے قبر کھود رہے ہیں۔ دوسری طرف عربی اور فارسی زبانیں بدیسی زبانیں ہیں، اور روز بروز بھولی بسری ہوتی جا رہی ہیں۔ اس لئے زبان کا اِن سے پیوند لگانا بھی ہمارے لئے کسی طرح مفید نہیں ہو سکتا۔

اب ہمارے لئے صرف ایک صورت باقی رہ جاتی ہے کہ ایمانداری کے ساتھ زبان کو زیادہ آسان بناتے چلے جائیں اور بس۔ اس کے بعد جب جتنی تیزی کے ساتھ دوسرے صوبوں کے لوگوں سے ملتے جلتے جائیں گے، ہماری ہندوستانی زبان کی بناوٹ اور سجاوٹ غیر محسوس طور پر بنتی چلی جائیگی۔ ورنہ دوسری کوششیں اس فرقہ پرستی کے دَور میں یقینی طور پر نقصان دہ ثابت ہونگی۔

اِس سلسلہ میں ہم یہ کام کر سکتے ہیں کہ ایک آل انڈیا کمیٹی بنائی جائے جس کی شاخیں ہر صوبے میں ہوں، اور یہ شاخیں سب سے پہلا کام یہ کریں کہ اپنے صوبے کی زبان کے ایسے لفظوں کو اکٹھا کر دیں جو دوسرے صوبے میں بولے اور سمجھے جاتے ہوں۔ ساتھ ہی دوسرے صوبوں کی زبانوں کے لفظوں کو بھی اکٹھا کر دیں جو اُن کے صوبہ کی زبان میں استعمال کئے جاتے ہوں۔ پھر آل انڈیا کمیٹی زیادہ عام لفظوں کو چُن کر ہندستانی مان لے۔

لیکن یہ سب کچھ جبھی ممکن ہے کہ تمدن، کلچر وغیرہ کے مفروضے ہمارے دماغوں سے نکل جائیں اور ہم اپنی سیاسی اور سماجی زندگی میں ایک ہی رجحان پیدا کر لیں۔ اس لئے ہمیں زبان کو ایک کرنے سے پہلے اپنی سیاسی اور سماجی زندگی کو ایک بنانے کی کوشش کرنی چاہیئے۔

# اُردو۔ ہندی۔ ہندوستانی

## جواب از "حق پرست"

### "سخن شناس نۂ دلبرا خطا اینجاست"

ستمبر ۱۹۳۸ء کے زمانہ میں مندرجہ بالا عنوان پر اپنے مضمون کی اشاعت کے بعد اس پر اہل الرائے کے آرار کا نہایت اشتیاق سے انتظار کر رہا تھا۔ اس اثنار میں خود جناب اڈیٹر صاحب زمانہ سے اس مضمون کے متعلق کچھ مراسلت رہی۔ موصوف کو بھی میرے مسلک سے اتفاق نہ تھا مگر انھوں نے اس مضمون کو ایک ایسے مطمح نظر سے دیکھا جو میرے خیالات اور جذبات کے بارے میں غلط فہمی پر مبنی تھا۔ میں نے اپنے جوابی عریضہ میں یہ واضح کر دیا تھا کہ مجھ کو اُردو سے تعصب نہیں، بلکہ میں اُس کی خوبصورتی اور طرحداری کا تہ دل سے قایل ہوں البتہ اس کو ہندوؤں کی زبان نہیں سمجھتا اور یہ یقین رکھتا ہوں کہ اس کو اختیار کر کے ہندو بنیٹ پائیں گے اور رفتہ رفتہ بہ حیثیت قوم اپنی ہستی ہی مٹا بیٹھیں گے۔ میری اس رائے کے بارے میں محترمی اڈیٹر صاحب کا کیا خیال ہے میں نہیں جانتا، غالباً یا چیز موصوف کو قائل نہ کر سکا۔ خیر کچھ بھی ہو شاید مناسب بھی یہی ہے کہ اس نوعیت کے مباحثوں میں اڈیٹر خاموش ہی رہے اور اپنے کام سے کام رکھے۔ حجتیں کرنے والے حجتیں کریں گے اور پڑھنے والے اپنے مقدور کے مطابق نتائج اخذ کریں گے۔ اڈیٹر کی لیاقت یہی ہے کہ ان مختلف اور متضاد رائوں کو قرینہ سے منظر عام پر اس اہتمام کے ساتھ لائے کہ تلخ جذبات پیدا ہونے کے بجائے مفید نتائج برآمد ہوں۔ جیسے "زمانہ" کے قابل اڈیٹر نے ماہ دسمبر ۱۹۳۸ء کی اشاعت میں نہایت خوبصورتی سے کیا ہے۔ کہ مختصر اقتباسات سے اُن حضرات کا خیال بھی نہایت عمدگی سے ظاہر کر دیا جو اس "حق پرست" کے خیالات کو "غلامانہ ذہنیت" کی کاوش کا نتیجہ اور ہندو مسلم اتحاد میں رخنہ اندازی کا باعث سمجھتے ہیں اور اُس طبقہ کے خیال کے اظہار کا اہتمام بھی کیا جو اقلیت میں ہے اور جن کے نمایندے مولانا سہیل عظیم آبادی ہیں۔

مولانا سہیل عظیم آبادی نے جن قدر افزا الفاظ میں اس خاکسار کے مضمون کا تذکرہ فرمایا ہے اُس کے لئے میں تہ دل سے مشکور ہوں۔ لیکن ممدوح کو اس اعتراف کے باوجود کہ اس ناچیز کا تجزیہ قابل داد ہے

اِس بات کی شکایت بھی ہے کہ میں اس پیچیدہ مسئلہ کا کوئی حل پیش نہیں کر سکا۔ اس لحاظ سے میری حیثیت اُس طبیب کی سی ہے جو تشخیص تو ٹھیک کرے لیکن علاج سے گریز۔ غالباً میرے مضمون کا آخری حصہ مولانا ممدوح کی نظر سے نہیں گذرا جو اس مسئلہ کے حل ہی کے لئے وقف ہے۔ بدایونی صاحب نے "غلامانہ ذہنیت" کا جو فتویٰ صادر فرمایا ہے وہ اسی حل سے برانگیختہ ہو کر فرمایا ہے۔ اُن کی اور اکثر بزرگوں کی رائے میں غیر ملکی انگریزی سے کام لینا تو "غلامانہ ذہنیت" پر دال ہے لیکن غیر ملکی عربی اور فارسی کے الفاظ کا استعمال جو اردو کو ہندی سے متمیز کرتا ہے غلامی نہیں ہے۔

ترکی اور فارسی کی بھی ٹھیک اُردو کی سی کیفیت تھی، لیکن حب الوطنی کے جذبہ اور آزادی کی چاہ کا جاں فروشی سے ثبوت دینے والے ترک اور ایرانیوں کا طرزِ عمل اس بارے میں کچھ اور ہی رہا ہے۔ ترک اپنی زبان سے عربی اور فارسی الفاظ کو اور اہلِ ایران اپنی زبان سے عربی الفاظ کو خارج کر کے اپنے آزاد خیالی اور حب الوطنی کا ثبوت دے چکے ہیں، اور جو کام ترکستان اور ایران کے مسلمانوں نے کیا وہی اگر ہندوستان کے مسلمان بھی کریں تو ہندی اُردو کا جھگڑا یوں ہی مٹ جائے۔ پھر مکرمی جگر بریلوی جیسے ہندو بزرگوں کو اُس الجھن میں پڑنے کی ضرورت ہی نہ رہے جس میں وہ اُلجھ رہے ہیں۔ نہ مسلمان حضرات کو ہندوؤں کے یہ ذہن نشین کرانے میں ایڑی چوٹی کا زور لگانے کی ضرورت باقی رہے کہ اُردو ہندو اور مسلمانوں کی مشترکہ زبان ہے۔

دوسرے تفرقے بھی رفتہ رفتہ آسانی سے مٹ سکتے اور ایک متحدہ قومیت کے امکانات پیدا ہو سکتے ہیں۔ لیکن کشمیری پنڈتوں کے ایک ممتاز خاندان نے جو بے نظیر مسلمان سپوت پیدا کیا اُس نے اس وطنیت کے جذبہ کے مقابلہ میں مسلمانوں کے لئے ایک اور ہی چیز رکھی۔ چنانچہ اس کے مشہور الفاظ یہ ہیں:۔ "مسلم ہیں ہم، وطن ہے سارا جہاں ہمارا"

اِس نظریہ میں کیا کیا باتیں مضمر ہیں اُن کی وضاحت کی سر دست نہ ضرورت ہے اور نہ موقع۔ اس کے لئے ایک علحدہ مقالہ کی ضرورت ہے۔ لیکن مجھ جیسے خیال کے لوگوں کے لئے تو اپنے نقطۂ نظر سے حقیقت کا اظہار بڑی مصیبتوں کا سامنا ہے۔ جو فضا پیدا ہو گئی ہے یا پیدا کر دی گئی ہے اُس کا نقشہ اکبر مرحوم کے اس شعر سے واضح ہوگا جو حقیقی معنوں میں وطن پرست ہندوستانیوں پر آج کل خوب صادق آتا ہے۔

جب آنکھ کو کھُلنے میں ہو جھپک جب منہ میں زباں ہلنے سے ڈرے
اِس قید میں کیونکر جینا ہو اللہ ہی اپنا فضل کرے

خیر اب فروری ۱۹۳۹ء کے "زمانہ" میں مکرمی جگر بریلوی نے اُس "غیر سخن شناس" کی یاوہ گوئی

کی جانب توجہ فرمائی ہے اور اس مربیانہ مشورہ پر اپنا مضمون ختم فرمایا ہے کہ میں کچھ "تھوڑی سی ابتدائی اُردو کی تاریخ" اور کم سے کم اُن ہندو مشاہیر کی تصنیفات کا مطالعہ کروں جن کا ممدوح نے اپنے مضمون میں تذکرہ فرمایا ہے تاکہ مجھ پر ثابت ہو سکے کہ ہندو فردوریا نقال نہ تھے بلکہ اُردو کے بانیوں میں تھے۔ مَیں اِس مشورہ کے لئے ممدوح کا مشکور ہوں اور مجھ کو یہ تسلیم کرنے میں عار نہیں کہ ممدوح کے مقابلہ میں میں ایک بہت کم پڑھا لکھا آدمی ہوں۔ لیکن غالباً اتنا کم پڑھا لکھا نہیں کہ ابھی مجھکو اُردو کی ابتدائی تاریخ دیکھنے کی ضرورت باقی ہو۔ میرے سابقہ مضمون پر بعض اہل نظر بزرگوں نے تو یہ رائے ظاہر کی ہے (گو میں اس کو مبالغہ سمجھتا ہوں) کہ اس چھوٹے سے مضمون میں میں نے بھی اُردو زبان کی تاریخ لکھدی ہے اور پیٹی ہوئی لکیر سے ہٹکر اُس پر ایسی صحیح روشنی ڈالی ہے جس سے کئی مسئلے جو مدتوں سے معمہ بنے ہوئے تھے خوبی اور آسانی سے حل ہو جاتے ہیں۔ جہاں تک میرے اُردو مطالعہ کا تعلق ہے مَیں نے زیادہ تر ہندو ادیبوں ہی کی چیزیں دیکھی ہیں جن میں سے بعضوں کا تو مَیں بہت ہی دلدادہ ہوں، لیکن اس کے باوجود میں نے وہ نتیجے اخذ کئے جن کا اظہار میرے سابقہ مضمون میں ہوا ہے۔

مجھکو اس سے انکار نہیں ہے کہ ہندوؤں نے بھی اُردو میں بڑے بڑے صاحب کمال پیدا کئے ضرور پیدا کیئے، لیکن اسی طرح جیسے انگریزی میں پیدا کئے۔ کیا انگریزی شاعری پر مائیکل مدھوسودن دت مس تارو دت، سروجنی نائیڈو، ششنادری، ہمندرناتھ چٹوپادھیائے، اور سب سے بڑھکر ٹیگور کے احسانات نہیں ہیں؟ انگریزی نثر میں تو سیکڑوں نام لئے جا سکتے ہیں جن میں سے کئی ایک کی انگریزی پر خود انگریزوں نے رشک کیا ہے۔ مثلاً مسٹر سکلتوا الامرحوم ممبر پارلیمنٹ، پنڈت بشن نراین در، این این گھوش، رائٹ آنریبل سری نواس شاستری، آنریبل مسٹر سچدانند سنہا، پنڈت جواہر لال نہرو اور مہاتما گاندھی کو لیجئے۔ خالص ادب سے ہٹکر علوم و فنون میں بھی انگریزی زبان کے توسط سے ہندوستانیوں نے ایک دنیا میں نام کمایا ہے۔ لیکن کیا اس بنا پر ہندو یا ہندوستانی قوم کی زبان انگریزی قرار دیجا سکتی ہے؟

یہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ مقابلہ درست نہیں اس لئے کہ جب انگریز یہاں آئے تو انگریزی زبان نہ صرف عالمِ وجود میں آچکی تھی بلکہ اپنے کمال کو پہونچ چکی تھی۔ اس کے برخلاف اُردو ہندوستان میں پیدا ہوئی اور مسلمانوں کے یہاں آنے کے بعد پیدا ہوئی اور اس کی نشو و نما اس وقت تک جاری ہے۔ مگر میرا معروضہ یہ ہے کہ مسلمانوں کے ہندوستان میں آنے کے پیشتر ہندوستان زبانوں سے محروم نہ تھا۔ زبانیں موجود تھیں اور خاصی متمدن و مہذب۔ برج بھاشا کے سحر کو تو مسلمان بھی آج تک بھول نہ سکے۔ اگر وہ چاہتے تو انھیں زبانوں کو اختیار کر سکتے تھے جیسے یہودیوں یا پارسیوں نے اُن مقامات کی زبان

اختیار کی جہاں وہ آباد ہوئے لیکن اسلام کی تاریخ شاہد ہے کہ مسلمانوں نے کبھی غیر مسلموں کے ساتھ متحدہ قومیت اختیار نہیں کی۔ اُنھوں نے ہمیشہ اپنے آپ کو علٰحدہ اور متمیز رکھا اور ان کی سرگرم کوشش یہ رہی کہ غیر مسلموں کو اپنے میں جذب کیا جائے۔ آج بھی متحدہ قومیت کے مسئلہ کے حل میں مسلمانوں کا یہی جذبہ حائل ہے۔ غرض ایک نئی زبان کی اگر کسی کو ضرورت تھی تو مسلمانوں کو تھی نہ کہ ہندوؤں کو۔ ایک ایسی زبان کی جس سے وہ علٰحدہ اور متمیز رہ سکیں، اور جس کے ذریعہ وہ غیر مسلموں کو اپنے اندر جذب کر سکیں۔ ہندو ادیبوں کی نکتہ چینی پر مسلمان حضرات جو مائل رہے ہیں اور ہیں وہ بھی اسی جذبۂ تفخر و امتیاز کو ثابت کرتا ہے۔

رہا یہ استدلال کہ جب دو قومیں آپس میں ملتی ہیں تو ایک نئی زبان پیدا ہو ہی جاتی ہے جو دونوں کی مشترکہ ہوتی ہے، اس کا میں قائل نہیں۔ گو میں مانتا ہوں کہ اس قسم کے ارتباط کا زبان پر تھوڑا بہت اثر ضرور ہوتا ہے لیکن ایسا انقلابی نہیں کہ ہندی کو اُردو بنا ڈالے۔ پارسی بھی تو فارسی زبان لے کر آئے تھے لیکن اس کے باوجود یہاں ان کی وجہ سے کوئی نئی زبان پیدا نہیں ہوئی۔ یہودی ایسی کثیر تعداد میں یورپ کے مختلف ممالک میں صدیوں سے بستے چلے آتے ہیں تاہم اُن کی وجہ سے نہ انگریزوں کی انگریزی بدلی نہ جرمنوں کی جرمنی۔ مسلمانوں کے ہندوستان میں آنے کا ملک کی زبان پر جو قدرتی اثر پڑا اُس سے کھڑی بولی کی تخلیق ہوئی۔ ہندی کی کھڑی بولی ایک ایسی چیز ہے جو ہندو اور مسلمانوں میں مشترکہ سمجھی جا سکتی ہے۔ چنانچہ کھڑی بولی کے پہلے لکھنے والوں میں مسلمان حضرات بھی ہوئے ہیں جیسا کہ میں نے اپنے سابقہ مضمون میں عرض کیا ہے۔ اگر "ہندوستانی" کا نام کسی زبان کو دیا جا سکتا ہے تو اسی کھڑی بولی کو جس کی تخلیق کا باعث مسلم (Gezius) ہوئی ہے۔

ہم مفتوح تھے، محکوم تھے، اپنی دنیوی ضرورتوں اور خواہشوں کی تکمیل کے لئے ہم اُنھیں کے دست نگر تھے۔ اس حالت میں یہ قدرتی تھا کہ ہم خواہ روزگار کے لئے ہو خواہ تفخر و امتیاز کے لئے زبان کے معاملہ میں ان کا اتباع کرتے۔ ہماری فردوروں کی حیثیت اس سے ثابت ہے کہ ہمارے بڑے سے بڑے ادیبوں نے اپنے طبع زاد کلام میں پرمیشور نہیں اللہ یا خدا ہی کہا، جنیو کو زنّار اور سنکھ کو ناقوس کہا اُن کی شاعری میں ہندوستانی تہذیب و تمدن و ادبیت کی کوئی خصوصیت نہیں آئی، ترکیب میں نہ دوہے آئے، نہ چھند، نہ کبت نہ سورٹھے۔ تخیل و تشبیہات میں وہی غیر ملکی چیزیں رہیں، محبت کے لئے لیلیٰ و مجنوں، شیریں و فرہاد، گل و بلبل، سخاوت کے لئے حاتم، دولت کے لئے قارون کا خزانہ، غرض کہیں ہندو ادبیت ہندو تہذیب اور ہندو تمدن کا نام و نشان تک نہیں آنے پاتا۔ ظاہر ہے کہ اگر ہندو بہ حیثیت ہندوؤں کے مساوی حیثیت سے ایک مشترکہ زبان کی بنیاد ڈال رہے تھے تو کم از کم

انھیں کے کلام میں اُن کے قومی تہذیب و تمدن کے خصوصیات جھلکتے ہیں۔ میں مانتا ہوں کہ انفرادی طور پر یہ سب باتیں غیر ارادی طور پر عمل میں لائیں۔ لیکن اسلامی حکومت، سطوت و دبدبہ کے سحر کے زیر اثر اور یہ سحر ہم پر ایسا چلا کہ ہماری نظر ان باتوں کی طرف کبھی نہ گئی۔ اب جو آنکھ کھل رہی ہے تو یہ سب باتیں عجیب و غریب معلوم دیتی ہیں۔

میرا معروضہ ہے کہ یہ حقیقت ہے جس کو بخوبی ذہن نشین کرنے کی ضرورت ہے۔ اس کے بعد ہم آئے دن کے جھگڑوں کو مٹانے کی طرف متوجہ ہوں گے تو زبان کے متعلق بہترین حل یہی ہوگا کہ مسلمان اپنی اُردو کو سنبھالیں اور ہندو اپنی ہندی کو، اور لنگوا فرانکا کے لئے سر دست انگریزی ہی سے کام لیا جائے۔ جیساکہ اس وقت نہایت کامیابی اور بغیر آپس کی تلخیوں کے لیا جا رہا ہے۔ یہ صورت اُس وقت تک قائم رہے گی جبتک کہ ہندی مسلمان یہ محسوس نہ کرلینگے (اور ایک دن آئے گا کہ وہ ضرور محسوس کریں گے) کہ وہ یہیں کے ہیں اور اُن کے آباؤ اجداد بھی یہیں کے تھے اور اُن کا ورثہ بھی یہیں کی تہذیب و تمدن ہے۔ تب وہ خود سمجھیں گے کہ ہندوستان کے لئے سنسکرت اور عربی فارسی کی حیثیت مساوی نہیں ہوسکتی (کیونکہ اول الذکر ملکی ہے اور ثانی الذکر غیر ملکی) اور مسلمان بھائی بھی خود بخود وہی کریں گے جو ترکوں اور ایرانیوں نے کیا اور بہت آسانی سے ہندوستان کے لئے ایک ایسی "لنگوا فرانکا" بن جائے گی جس کو ہندوستان جنت نشان کے طول و عرض میں ہر جگہ سہولت سے سمجھا جا سکے گا۔ اس لئے کہ مختلف صوبوں میں جو زبانیں رائج ہیں اُن میں پچاس سے پچھتر فیصدی تک سنسکرت الفاظ شامل ہیں۔

مجھکو جگر صاحب کے مضمون کا لفظ بہ لفظ جواب دینا مقصود نہیں، اس میں شکر رنجی اور تلخی کا اندیشہ ہے صرف اپنا نقطۂ خیال پیش کرنا مدِ نظر ہے۔ آخر میں میرا فرض ہے کہ ممدوح سے اپنی اُس غلط فہمی کے لئے معافی کا خواستگار رہوں جو ہندی کے بارے میں ان کے متعلق ہوئی۔ حقیقت میں موصوف کے مضمون میں کوئی لفظ اس قسم کا نہ تھا جس سے ایسی غلط فہمی بجا طور پر ہو سکتی۔

"حق پرست"



---

نوٹ:۔ حق پرست صاحب اطمینان رکھیں اس مباحثے کے آخر میں ہم بھی کسی آئندہ نمبر میں اپنی ناچیز رائے عرض کردیں گے۔

ایڈیٹر "زمانہ"

# جذباتِ اثرؔ

(خان بہادر مرزا جعفر علی خان صاحب بی۔اے، او۔بی۔ای)

نگہِ شوق کو یوں آئینہ سامانی دے
عشق کو حسن بنا، حسن کو حیرانی دے

دلنوازی میں بھی ایذا ہے، محبت کی قسم
تجکو فرصت جو کبھی شغلِ ستم رانی دے

کچھ تری چشمِ سخن ساز کا ایسا نہ کھلا
لبِ مے نوش کو تکلیفِ گل افشانی دے

آئینہ سنگِ درِ دوست ہوا بھی تو کیا
سر جو سجدے میں جھکے، تو تری پیشانی دے

شمع درکار ہے قرباں گہِ الفت کے لئے
دل کو اک شعلہ بنا، شعلے کو عریانی دے

کسی منزل میں ہو، بیتاب ہے شبنم کی طرح
پرتوِ مہر جسے ذوقِ پرافشانی دے

اُن کی انگڑائی کا عالم تو کبھی دیکھ اے گل
اور ہی حسن تری چاک گریبانی دے

اُف وہ پرکارہ جو سنتے ہی تغافل کا گلہ
عشوہ و ناز کو تعلیم پشیمانی دے

عشرتِ ذبح تقاضا ترا سر آنکھوں پر
جب تڑپنے کی اجازت بھی گراں جانی دے

تھے وہی پھول میسر جو چڑھے "سنتا تھا
اب کھلا دل کی رہِ عشق میں قربانی دے

ہر جراحت کو ہے اِک تازہ جراحت کی ہوس
اور کچھ غمزۂ خونریز کو جولانی دے

چمن آرائیِ الفت کا اگر سودا ہے
اشکِ گلرنگ سے ہر شام و سحر پانی دے

دلِ بیتاب تماشا کی تسلی معلوم
اپنے ہر جلوے کو اِک پیکرِ انسانی دے

آؤ شیرازۂ ہستی کو پریشاں کر دیں
یوں، کہ اُس زلف کو پیغامِ پریشانی دے

اس توقع پہ ہوں خاموش کہ وہ شوخ نگاہ
پھر ٹہوکا پئے تقریبِ غزلخوانی دے

روحِ اسلام اخوت ہے، وہی ہم میں نہیں
کفر بھی ورنہ اثرؔ جلوۂ ایمانی دے

# ثباتِ عشق

(ایک قصہ)

از حضرت پر پاک (جے پور)

ہرگز نہ میرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق　　ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

نشاط منزل صوبہ مالوہ میں دریا کے کنارے ایک پہاڑی پر واقع ہے۔ تاریخ کے صفحات اِس کی تعمیر کا صاف صاف پتہ نہیں بتاتے۔ البتہ قرب وجوار کے باشندے اِس کی تعمیر کے متعلق دلدوز روایات سُناتے ہیں۔ اور دیہاتی نظموں سے اپنے بیان کی تائید کرتے ہیں جو اُن تک سینہ بہ سینہ پہونچی ہیں اور جن کو وہ دلآویز لہجہ میں یکتارہ پر گا گا کر نہایت جوشش وخروش کے ساتھ خود آبدیدہ ہوتے ہیں اور سُننے والوں کو رُلاتے ہیں۔

جذباتِ لطیف میں پروردگارِ عالم نے عجیب کیفیت پیدا کی ہے۔ بنی نوع انسان کا ہر طبقہ اِن سے حسبِ استعداد لُطف اندوز ہو کر دنیاوی آلودگی اور کثافت سے پناہ گزیں ہوتا ہے۔

تعمیر کنندہ کی سیرچشمی، خوش مذاقی اور وسیع النظری، منظر کی خوبی، عمارت کے نظام، باغ کی وسعت اور ترتیب سے نمایاں ہے۔ باوجودیکہ فی الجملہ باغ کی ترتیب اِن دنوں محض ایک تفریح گاہ کی سی ہے۔ لیکن اسکے سیر کرنیوالوں پر کم از کم تھوڑی دیر کے لئے ایک خاص قسم کی سنجیدگی جو غم زدگی کے قریب تک پہونچتی ہے طاری ہوجاتی ہے۔

اگرچہ یہ باغ قبرستان کے ملحق نہیں معلوم ہوتا ہے۔ لیکن روایات مروجہ نے اس عمارت اور فضا کے اردگرد ایک ماحولِ غم پیدا کر دیا ہے جس سے ہر شخص جسکو وہاں جانے کا اتفاق ہوتا ہے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا معلوم ہوتا ہے کہ کسی منچلے تاجدار نے اپنے عشق ومحبت کی غم زدہ پیکر کو اینٹ پتھر اور چونے کا لباس پہنا کر کم سے کم اپنے خیال میں لافانی بنادیا ہے۔

افسوس حضرتِ انسان اپنی کوتاہ نظری کے ہاتھوں ہمیشہ بقاء دوام کے لاحاصل تجسس میں مبہوت رہے ہیں، اپنی اور اِس دُنیائے گذشتنی کی اصلیت کو فراموش کر کے کہیں اِس قفسِ عنصری کو دواؤں اور مسالوں کی امداد سے ہمیشہ کے لئے محفوظ و برقرار رکھنے کا خیال کیا گیا ہے۔ کہیں عمارت اور کتبہ جات سے بقاء نام کی کوشش ہوئی ہے، اور کہیں اولاد، جائداد، تصانیف وغیرہ سے حیاتِ جاوید کی غیر ممکن الحصول خواہش کو وابستہ کیا ہے۔ درحقیقت یہ بے سُود تدبیریں دُنیا اور موجوداتِ دُنیا کی بے ثباتی اور فانی الاصل ماہیت کو ثابت کرتی ہیں ؎

حرص و ہوس سرائے فانی نہ گئی　　تا زیست اُمید کامرانی نہ گئی
ہے لوحِ مزار پر مرا نقش یہ واں　　مر کر بھی اُمید زندگانی نہ گئی

(۲)

ملکۂ شب کو مملکتِ فضا کا جائزہ لئے ہوئے کئی گھنٹے گذر چکے ہیں۔ اس کے نورانی اہلکار و کارکنان بساطِ فلک پر حسب مراتب متمکن و مصروف کار ہیں۔ تاریکی و ظلمت نقرئی شعاعوں کی چیرہ دستی سے تنگ آکر کونوں کھدروں میں جا چھپی ہے۔ دُنیا ایک کرۂ نور معلوم ہوتی ہے۔ دُنیا والے، سارے دن کی کشمکش، چپقلش و محنت کے بعد میٹھی نیند سو رہے ہیں۔ ملکۂ شب کی چند گھنٹوں کی پُرسکون حکمرانی نے کایا پلٹ کر دی ہے۔ ہر جانب سکون و خاموشی طاری ہے اور معلوم نہیں ہوتا کہ یہ وہی دُنیا ہے جہاں تھوڑی دیر قبل اسقدر کشمکش، قیل و قال، شور و غل اور جنگ و جدال جاری تھا کہ جس سے آسمان والے پناہ مانگتے تھے۔

اس سکون نے فضا کی نورانی خلعت میں خاص کیفیت و دلآویزی پیدا کر دی ہے۔ جس سے اہل دل پر محویت طاری ہو جاتی ہے۔ فرشِ دریا کو نورانی چاندنی نے فرشِ زر بنا دیا ہے۔ جس میں ہلکی ہلکی ہوا کے جھونکوں کے باعث بیشمار جگمگاتی ہوئی شکنیں پڑتی اور خود بخود فنا ہو جاتی ہیں۔

آس پاس کی پہاڑیاں سایہ کو اپنے آغوش میں لئے ہوئے نہایت سنجیدگی سے ایستادہ اور محو نظارہ ہیں۔ چاندنی نے باغ میں ایک متحرک دھوپ چھاؤں کا فرش بچھا رکھا ہے۔ ہلکے ہلکے روح پرور ہوا کے جھونکے نونہالانِ چمن میں وجد کی کیفیت پیدا کئے ہوئے ہیں۔ کبھی کبھی پپیہے کی جگر خراش، پی کہاں۔ پی کہاں۔ عالمگیر سکوت میں رخنہ اندازی کرتی ہے۔ اور چوٹ کھائے ہوئے دل کو بے قابو بنا دیتی ہے۔

(۳)

ہندوستانی تاجداروں کی خود غرضی۔ عیش پرستی۔ تن آسانی اور ہندوستانی علماء اور پنڈتوں کی تنگ خیالی کوتاہ نظری اور رسوم نوازی نے ہندوستان میں ہندوستانی خصوصاً اسلامی تمدن کو خاک میں ملا دیا۔ مسلمانوں میں ملک داری کی قابلیت باقی نہ رہی۔ انگریز جو بلحاظ تمدن زیادہ ترحقیقت بین، حقیقت پرور اور حقیقت پرست تھے، تخت و تاج کے مالک ہوئے۔ اور سارا ملک ان کا زیرنگین ہو گیا۔

تاجدار مالوہ نے بھی سرکار برطانیہ کی باجگذاری میں عافیت ڈھونڈھی اور انگریزوں کی خدمت کو امن و فلاحِ دنیوی کا ذریعہ قرار دیا۔ "نشاط منزل" کو اس حکمت عملی اور اپنے بے نظیر منظر کی بدولت وہ دن نہ دیکھنا پڑا جن سے اس قسم کی مرصع عمارتوں کو زمانے کے ہاتھوں عموماً دوچار ہونا پڑتا ہے۔ وہ مہمان خانہ اور تفریح گاہ میں تبدیل کر دیا گیا۔ جس میں انگریز افسران عموماً آرام و تفریح و شکار کی غرض سے تعطیل کے دن گذارتے تھے۔

جس وقت کا تذکرہ ہے اُس وقت ایک نوعمر انگریز پولٹیکل افسر چارلس آس برن بہ حیثیت مہمان مقیم ہیں
یہ صاحب سرکار انگلشیہ کے سیاسی محکمہ میں ایک مقتدر عہدہ پر مامور ہیں۔

صورت و شکل، چھب و انداز، نشست و برخاست شستہ طور و طریقہ زبانِ حال سے اُن کی اعلیٰ تعلیم و تربیت
تہذیب اور شرافتِ خاندانی کا پتہ دیتی ہے۔ فطرت نے اُنکی طبیعت کو تنہائی پسند بنایا ہے۔

حسین چہرہ کی حُزن آمیز سادگی اور متانت ان کے جسم کی دلآویز رعنائیت ہر ملنے والے کی طبیعت میں
ایک خاص کشش اور دلچسپی پیدا کر دیتی ہے۔

جن اصولوں کی تحت میں قدرت نے اپنی نعمتوں کو بنی نوع انسان پر تقسیم کیا ہے، اب تک نامعلوم ہیں۔
سطحی نظر والے ضرور کہیں گے کہ اِن صاحب کے ساتھ قانونِ قدرت نے جنبہ داری برت کر بہت بڑا حصہ اُن خصائل
کا عطا کر دیا ہے۔ جو اِس دُنیائے فانی میں عزت اور قدر کی نگاہ سے دیکھے جاتے ہیں۔

صاحب بہادر کی سی طبیعت کے آدمی کے لئے اُس رات کا دلکش منظر جو کیفیت پیدا کر رہا تھا اُسکی تفصیل
کا تذکرہ قلم کے امکان سے باہر ہے۔ یہ ایسے محو ہو گئے کہ عرصہ تک باغ میں دریا کے کنارے سیر کرتے اور محظوظ
ہوتے رہے۔ بالآخر رات زیادہ گذرنے پر اپنے کمرہ میں گئے اور بستر پر لیٹ کر باغ کو دیکھتے دیکھتے سُو گئے۔

(۴)

کچھ ہی دیر سوئے ہوں گے کہ کسی نے اِن کا شانہ ہلایا۔ آنکھ کھولتے ہی ایسا منظر پیش نظر ہوا، جس نے انھیں
متحیر کر دیا۔ دیکھا کہ ان کی جگانے والی ایک نازنین اور بیحد خوبصورت لڑکی تھی۔ جو حُسن و چھب کے لحاظ سے
حورِ جنت معلوم ہوتی تھی۔ اِس حور کا لباس و زیور شاہانہ ہندوستانی قسم کا تھا۔ زیورات میں سب سے زیادہ نمایاں
ایک مرصع کڑا تھا۔ جو یہ نازنین بائیں ہاتھ میں پہنے ہوئے تھی۔ روشنی کے باعث بازگشت شعاعیں اس کڑے
کے جواہرات سے نکل کر نظر کو خیرہ اور سارے کمرہ کو منور کئے ہوئے تھیں۔

لیکن داہنی کلائی اس کے جوڑ کے کڑے سے خالی تھی۔

صاحب بہادر کو ساری عمر ایسے مکمل حُسن کے دیکھنے کا موقع نہ ملا تھا۔ اُن کی سمجھ میں نہ آیا کہ وہ عالمِ خواب
میں ہیں یا عالمِ بیداری میں۔ آنکھیں ملکر اُٹھ بیٹھے۔ لیکن حیرت کی تصویر مجسم بن گئے۔ خیالات کو مجتمع کرنیکی کوشش
کرتے تھے۔ لیکن بلا نتیجہ۔ کچھ کہنا چاہتے تھے۔ لیکن زبان اپنا فرض ادا کرنے سے انکار کرتی تھی۔ یہ کیفیت زیادہ
دیر تک قائم نہ رہنے پائی وہ نازنین پلنگ کے پاس سے ہٹ کر دروازہ کی جانب بڑھی۔ اور فرانسیسی زبان
میں نہایت شیرین اور دلدوز آواز میں اِن سے کہا۔ "آیئے مرے ساتھ آیئے"۔

یہ فوراً پلنگ پر سے اُٹھے اور بلا جواب دیئے مدہوشی کی حالت میں مشین کی طرح نازنین کے پیچھے ہوئے

Charles Asborne. ـــه

مکان اور باغ سے نکل کر دریا کی گھاٹی کے نشیب میں دونوں اُتر گئے اور پانی کے کنارے کنارے کچھ دُور تک ناہموار راستہ پر چلنے کے بعد وہ نازنین ایک غار کے دہانے پر پہونچی اور فوراً اُس میں اُتر گئی۔ اپنے ساتھی کو بھی اُس نے بلا لیا۔ یہ بھی بلا سوچے اس زمین کے جوف میں اُتر گئے۔ اندر بالکل اندھیرا تھا۔ آس پاس کی چاندنی اور ایک نورانی شعاع نے جو اُوپر کی پہاڑی شق ہو جانے کی وجہ سے غار کے اندر آ گئی تھی، اتنی روشنی پیدا کر دی تھی کہ جس کی مدد سے بدقت تمام اُس جگہ پہونچ سکے۔ جہاں وہ نازنین ٹھہر گئی تھی۔ یہ وہ مقام تھا جہاں چاند کی شعاع براہ راست پڑتی تھی بصارت کی تاریکی سے مناسبت ہو جانے کی وجہ سے اب وہ غار اتنا تاریک معلوم نہیں ہوتا تھا جتنا کہ داخلہ کے وقت غور کرنے پر اُن کو معلوم ہوا تھا۔ اُس موقع پر ان کو ایک دیوار سی بنی ہوئی دکھائی دی۔ جس کو مرور ایام نے جابجا منہدم کر دیا ہے۔ نازنین نے فرانسیسی زبان میں ان سے کہا۔ "کاغذ کو نکال لیجئے اور پھاڑ ڈالئے"۔

دیوار کے منہدم حصے کو بغور دیکھنے پر ایک کاغذ جو کسی چیز پر مُڑا ہوا تھا۔ اُس کو اُنھوں نے نکال لیا۔ اور حسب الحکم پھاڑ ڈالا۔ لیکن پھاڑنے کے بعد ٹکڑوں کو وہیں پھینک دیا۔ نازنین غار کے دہانے کی جانب رجوع ہوئی اور حسب اشارہ یہ بھی پیچھے ہو لئے۔ غار سے نکل کر دریا کے کنارے کنارے دونوں باغ میں پہونچے۔ نازنین صاحب کے کمرہ کے دروازہ تک ان کے ساتھ آئی اور ہدایت کی "اندر جایئے" یہ اندر چلے گئے۔ اُس نے نہایت حزن انگیں و جگرخراش شیرین آواز میں ان سے کہا۔ "الوداعی سلام"۔

اور اُس کے بعد باغ میں ہو کر دریا کی گھاٹی میں اُتر گئی۔

اب تک صاحب بہادر کٹ پتلی کی طرح نازنین کے حکم کی تعمیل کر رہے تھے۔ اُن کی عقل مختل تھی۔ اور حواس پر قابو نہ تھا۔ نازنین کے رخصت ہو جانے کے ایک لمحہ بعد خیالات کچھ مجتمع ہوئے اور پکارنے کی کوشش کی۔ لیکن متحرک پتوں کی دلآویز سرسراہٹ کے سوائے کوئی جواب نہ ملا۔ فوراً کمرہ سے باہر نکلے اور نازنین کی تلاش میں باغ اور اُس کے بعد دریا کی گھاٹی میں سرگرانی کی۔ لیکن بجز سنسان، دلآویز منظر چاند کی کرنوں کا فرش دریا سے اٹکھیلیوں کا سماں اور پتھروں کے انواع و اقسام کی شکلوں کے سایہ کے کچھ نظر نہ آیا۔ کئی گھنٹے کی بے نتیجہ تلاش کے بعد اپنے کمرہ میں واپس آئے۔ اُن کی پریشانی اور سراسیمگی نے نیند کو پاس نہ پھٹکنے دیا۔ باقی رات نہایت بے چینی کے ساتھ بسر ہوئی اور صبح ہوتے ہی پھر اُس غار کی تلاش میں مصروف ہوئے۔ لیکن بالکل بیکار۔ نہ اس غار کا پتہ چل سکا نہ راستہ کا جس پر رات کو اُس نازنین کے ہمراہ گئے تھے۔

نازنین کی تھوڑی ہی دیر کے ساتھ نے صاحب بہادر کے دل و دماغ پر ایسا شدید اثر پیدا کر دیا، جو کسی طرح جنون سے کم نہ تھا۔ اس جنون نے محض ان کے دماغ اور حواس ہی کو پریشان نہیں کیا۔ بلکہ ان کے وجود کی گہرائی اور روح تک متاثر ہو گئی تھی۔

اتفاقات زمانہ میں بھی عجیب ستم ظریفی ہے۔ صاحب بہادر تفریح۔ آرام۔ سیر و شکار۔ درستی صحتِ جسمانی اور دماغی کے خاطر اس مکان میں آئے تھے۔ جنون۔ اختلال دماغ اور روح کی کلپن لے چلے۔

ایک ہفتہ قیام کرنے کے بعد جس میں واقعات کے حل کرنے کی حتی الوسع ناکامیاب کوشش جاری رہی اپنے مستقر کی جانب روانہ ہو گئے۔ فرائض منصبی کی ضروری مصروفیت نے بھی طبیعت کو درست نہ کیا۔ اور ان کو محسوس ہوا کہ وہ کسی کام کی انجام دہی کے قابل نہیں ہیں۔ مجبوراً رخصت لے کر ولایت روانہ ہو گئے۔

(۵)

وطن پہونچنے پر قریب قریب ہر تفریح گاہ میں فراموشی واقعات اور سکونِ قلب کی غرض سے قیام کیا۔ لیکن طبیعت روبہ اصلاح نہ ہوئی۔ بھولنے کی بیحد کوشش کے باوجود نازنین کا جگانا، اُس کے حُسن اور زیوروں کی جگمگاہٹ۔ ساتھ آنے کا حکم۔ اُس کی آواز۔ اُس کے الفاظ۔ اُس کا آگے آگے چلنا وغیرہ وغیرہ۔ غرض جملہ واقعات ان کے دماغ کے اسٹیج پر ہر وقت مسلط رہتے تھے۔ اور اُن کی پریشانی میں روز بروز اضافہ ہوتا جاتا تھا۔ کبھی کبھی یہ بھی خیال آتا تھا" کیا مجھے بقیہ ایام زندگی پاگل خانے میں بسر کرنا پڑیں گے؟"

ایک روز اتفاقاً باڈلین لائبریری یعنی کتب خانہ کے پاس سے گذر ہوا۔ بلا کسی خاص ارادہ کے اندر چلے گئے۔ اور کتابوں کی الماریوں کو دیکھنے لگے۔ اُنکی نظر ایک کتاب پر پڑی۔ جس پر تاریخ مالوہ تحریر تھا۔ اُس کتاب کو نکلوایا اور ایک میز کے قریب بیٹھکر اُس کی ورق گردانی کرنے لگے۔ روپ متی اور باز بہادر کے عشق کی حکایت، عشق و محبت کا انہماک۔ واقعات زمانہ کی بیرحمی۔ روپ متی کا عشق کی سجدہ گاہ پر جان کو قربانی چڑھانے کا تذکرہ نظر سے گذرا۔ ان کی رگِ جنون پر ان تاریخی واقعات نے مضراب کا کام کیا۔ ایک عجیب قسم کی محویت طاری ہوئی۔ جس سے اُنکی روح کی کلپن میں اضافہ ہو گیا۔ تھوڑی دیر تک اُٹھکر ٹہلے۔ لیکن ایک غیر معمولی کشش نے اُن کو پھر کتاب کی طرف گھسیٹا اور یہ اُس کے قریب پہونچکر پھر ورق گردانی کرنے لگے۔ تھوڑی ہی دیر کے بعد اُنکی نظر ایک دوسرے واقعہ کی تفصیل پر پڑی۔ جس کے مطالعہ میں منہمک ہو گئے۔

انگریزوں کے تسلط کے کچھ دنوں قبل ہندوستان میں طوائف الملوکی کا دور دورہ تھا۔ دہلی کی مرکزی حکومت کی کمزوری نے ہندوستان میں صدہا چھوٹی چھوٹی سلطنتیں قائم کردی تھیں۔ جو آئے دن ایک دوسرے سے دست و گریبان رہتی تھیں۔ اس زمانہ میں یورپ کے قسمت آزماؤں نے ہندوستان کو اپنا راستہ بنا لیا تھا۔ قریب قریب ہر بڑی ریاست میں ان کا درخور تھا۔ اور یوروپین طریقہ پر ہندوستان کی فوجوں کی ترتیب انکا کام تھا۔ مالوہ کی سلطنت میں بھی ایک فرانسیسی افسر سپہ سالاری کے عہدہ پر مامور ہوا۔ تھوڑے دنوں کام کرنے کے بعد اُس نے وطن سے اپنے متعلقین کو بلا لیا۔ جنمیں ایک نوجوان لڑکی، ایک نوعمر پرائیویٹ سکرٹری اور دیگر افراد تھے۔ یہ لڑکی

غیض وغضب جو طریقہ ایجاد کرتا تھا اُس کے مطابق مجرموں کو سزا دی جاتی تھی۔

بادشاہ نے اپنا وحشیانہ فیصلہ سنایا کہ ملکہ دیوار میں زندہ چُن دی جائیں۔ چنانچہ وہ قیدخانہ سے نکالی گئیں اور اپنے باغ کے قریب دیوار میں چُن دی گئیں۔

سپہ سالار صاحب یعنی ملکہ کے والد بدنامی۔ ذلت ورنج کے باعث مستعفی ہوکر اپنے متعلقین کے ساتھ وطن چلے گئے۔ اس جانکاہ واقعہ کی یادگار ملکہ کے ہاتھ کا ایک مرصع طلائی کڑا اب تک اُس کے خاندان میں موجود ہے جس وقت گرفتاری کا غیر متوقع حکم جاری ہوا۔ ملکہ بیچاری کو یکبارگی تیار ہونا پڑا تھا۔ عجلت وگھبراہٹ میں ایک ہاتھ میں کڑا پہننا بھول گئی۔ چنانچہ یہی والدین کے یہاں رہ گیا۔

کڑہ کا نام دیکھتے ہی اُن کو یاد آگیا کہ وہ نازنین جس نے ان حضرت کو جگایا اور غار میں ساتھ لے گئی تھی۔ صرف ایک ہی مرصع کڑا بائیں کلائی پر پہنے ہوئے تھی۔ داہنی کلائی اُس کے جوڑ کے کڑہ سے خالی تھی۔

مندرجہ بالا مضمون کو پڑھکر صاحب بہادر کے خیالات میں ایک انقلاب عظیم پیدا ہوا۔ اور معمہ سلجھانے کی اُمید از سر نو تازہ ہوگئی۔ اُن کو کڑہ دیکھنے اور اس کاغذ کو پڑھنے کا شوق دامنگیر ہوا۔ جس کو اُنھوں نے پھاڑ کر غار میں پھینک دیا تھا۔ ایک یوروپین جس نے علمی دُنیا میں پرورش پائی ہو اس خیال کے پیدا ہونیکے بعد کیسے نچلا بیٹھ سکتا ہے چنانچہ اُنھوں نے فوراً سفر کا عزم کردیا۔ اور انگلستان سے روانہ ہوکر فرانس پہونچے۔

سپہ سالار یعنی سابق جنرل صاحب مالوہ کے مکان پر گئے اور پورے حالات دریافت کئے جو مضمون اُنھوں نے تاریخ مالوہ میں پڑھا تھا۔ اُس کی لفظ بہ لفظ تصدیق ہوگئی۔ اُس کڑہ کا بھی معاینہ کیا۔ جو اس خاندان میں بطور یادگار غم محفوظ ہے۔ دیکھتے ہی فوراً اُن کو دوسرا کڑہ جو اُنھوں نے نازنین کی کلائی پر دیکھا تھا، یاد آگیا۔

دونوں کڑوں میں اتنی مشابہت تھی کہ ایک، دوسرے کا یقیناً جوڑ تھا۔

فرانس سے صاحب بہادر ہندوستان آئے اور پھر مالوہ کی اُسی کوٹھی میں مقیم ہوئے جہاں سے درد سر اور ہیجان روح مول لیا تھا۔

اس معمے کے انکشاف کی اُمید اور امتداد زمانہ اُنکی دماغی حالت کو ایک حد تک روبہ اصلاح کرنے میں کامیاب ہوچکا تھا اب انکی حالت کسی قدر درست تھی اور حواس قابو میں تھے۔ غار کی تجسس اور تلاش ترتیب کے ساتھ کی گئی۔ بالآخر اُس کا پتہ لگ گیا۔

اُس جگہ پر پہونچ کر جہاں پر کاغذ پھاڑ کے پھینکا تھا ٹکڑوں کی تلاش ہوئی اور اُن کو جمع کرلیا گیا۔ کوٹھی میں واپس آکر ایک دوسرے کاغذ پر چپکا کر پڑھنے کی کوشش کی گئی۔ صاف طریقہ پر معلوم ہوگیا۔ کہ وہ فرانسیسی زبان میں ایک دل گرفتہ عاشق کا اپنے معشوق کے نام پیمان وفا ہے۔

راز دنیاز اور بے پایاں محبت کے اظہار کے بعد تحریر تھا کہ اگر کبھی واقعات زمانہ ایسا پلٹا کھائیں کہ محبت کی شوراشوری میں کمی ہوجائے یا قطع محبت کی غیر ممکن اور غیر متوقع صورت رونما ہو تو یہ محبت نامہ محبوب کاتب کو واپس کردے۔ تاکہ وہ اُسے پھاڑ ڈالے۔

اِس مضمون سے واقفیت کے بعد صاحب بہادر نے اپنے خیال میں سارے معمہ کو حل کرلیا۔

اِن کی رائے میں غار وہی جگہ تھی جہاں وہ نازنین جیتے جی دیوار میں چن دی گئی تھی۔ جس ہڈی پر یہ خط رکھا ہوا تھا وہ درحقیقت نازنین کے سینہ کی ہڈی تھی جہاں وہ خط چھپایا گیا تھا۔ صاحب بہادر کی رُوح اس سکرٹری کی رُوح ہے۔ جس نے وہ خط تحریر کیا تھا۔ اور جس سے نازنین کو عشق حقیقی تھا۔ اس روح نے تناسخ کے مدارج طے کرکے اب صاحب بہادر کے جسم کا چولا اختیار کیا ہے۔ نازنین کی رُوح عشق و محبت سے اتنی معمور و مجبور تھی کہ دوسرا لباس اختیار نہ کرسکی اور اپنے وعدہ اور عاشق کے حکم کی تعمیل میں صدیاں بیچینی میں گذاردیں۔ بالآخر عاشق کے ہاتھوں پیمانِ محبت کا ایفا ہوگیا۔ اُس کے بعد اُس نے اپنے عاشق کی تکالیف و بیقراری نہ برداشت کرکے معمہ کے حل کرنے میں مدد دی۔ یعنی محض اُس نازنین کی روح کی توجہ سے یہ لائبریری پہونچے تاریخ مانڈو اور اُس کے اُس جز کا معائنہ کیا جس نے جملہ حالات کے انکشاف میں مدد دی ؎

وعدہ کو وفا کرتے ہیں یوں عشق کے مجنوں  پیمانِ وفا مر کے بھی رسوا نہیں کرتے

---

## تیس ۳۰ سال پہلے

زمانہ اپریل ۱۹۰۹ء میں "رسکن اور فلسفہ زندگی" کے عنوان سے ایک مضمون شائع ہوا تھا۔ جس میں رسکن کے بعض مقولے درج ہیں جو آج بھی ہمارے غور کے مستحق ہیں۔ یہاں پر ہم اتفاق کے بارے میں رسکن کے خیالات درج کرتے ہیں:-

"اگر ہم کوئی مذہبی عقیدہ رکھتے ہوں اور اُن امور کا خصوصاً لحاظ رکھیں جو ہمارے اور دوسرے مذہب والوں کے درمیان تفرقہ کا باعث ہیں تو فوراً سمجھ لیجئے کہ ہم غلط راستے پر اور شیطان کے قبضہ میں ہیں، ہم کو زندگی کے ہر لمحہ میں یہ معلوم کرنے کی کوشش کرتے رہنا چاہئیے کہ ہم دوسروں سے کن کن باتوں میں اتفاق رکھتے ہیں۔ بجائے اس کے کہ ہم اِس فکر میں محو رہیں، کہ کن کن امور میں ہمارا اُن کا تفرقہ ہے اور جس وقت یہ معلوم ہوجائے کہ ہم کسی ایسے امر میں جو عملی زندگی سے متعلق ہے، اتفاق رکھتے ہیں تو فوراً ہی ہم کو وہ کام مِلکر شروع کردینا چاہئیے۔

---

# سکوت

(از حضرت سیّد الحسن مسیح نقوی الجازی)

چاندنی رات ہے فضا خاموش ساری دنیا ہے نیند سے بیہوش
سارے دن کے تپے ہوئے ذرّے نیند سے ہو گئے ہیں ہم آغوش
ہیں کناروں پہ نہر کے جو شجر شب کی ٹھنڈی ہوا سے ہیں مدہوش
پتّے ساکن ہیں، ٹہنیاں بے حس ہو گیا کم ہوا کا جوش و خروش
پھول ہیں گردنیں جھکائے ہوئے زمزمے بلبلوں کے ہیں خاموش
نرگس و نسترن روش بہ روش چاند کو تک رہے ہیں سب خاموش
جھیل ہے سادگی کا آئینہ موجیں ہیں ساحلوں سے ہم آغوش
چاند طے کر چکا ہے راہِ فلک ہیں ستارے بھی ماند دوش بہ دوش
ٹمٹماتی ہیں شمعیں محفل کی گم ہیں انگڑائیوں میں بادہ فروش

# جذباتِ مسیح

حسن جب کامگار ہوتا ہے عشق خود بیقرار ہوتا ہے
دل کہ جس میں نہ ہو کسی کی طلب ایک اُجڑا دیار ہوتا ہے
زندگانی کے دوشِ نازک پر آرزوؤں کا بار ہوتا ہے
مرنے والے کے حال کی تصویر اِک چراغِ مزار ہوتا ہے
آدمی منزلِ محبت میں لاشۂ بے مزار ہوتا ہے
کیا بتاؤں کہ کس قیامت کا عالمِ انتظار ہوتا ہے
دیکھتا ہوں مآلِ مے نوشی صبحدم جب خمار ہوتا ہے
حسن میں سادگی کا عالم بھی اِک ہجومِ بہار ہوتا ہے
جس کا کوئی نہ ہو جہاں میں مسیح اُس کا پروردگار ہوتا ہے

# تنقید کُتب

## ارمغان حجاز

یہ علامہ اقبال کے فارسی و اُردو کلام کا آخری مجموعہ ہے، جو آب وتاب کیساتھ اُن کی وفات کے بعد شائع کیا گیا ہے۔ یہ مجموعۂ کلام شروع سے آخر تک پیغام عمل اور درسِ آزادی سے معمور ہے۔ کلام کا فارسی حصّہ پانچ ابواب پر مشتمل ہے اور اسمیں جو کہا ہے وہ دُو دُو شعروں کے قطعات میں کہا ہے۔ پہلے حصّہ کا عنوان "حضورِ حق" ہے۔ جسے مناجات سمجھنا چاہیئے۔ اس میں اقبال نے اپنے اس پُرانے نظریہ کی تجدید کی ہے کہ ؏

مانگنے والوں کو دُنیا بھی نئی دیتے ہیں

البتہ محنت اور خلوص شرط ہے۔ اِسی خلوص کی تلقین جدید الفاظ میں اِس طرح کی ہے ؎

دلے در سینہ دارم بے سرورے ... نہ سوزے در کفِ خاکم نہ نورے

بگیر از من کہ بر من بار دوش است ... ثوابِ ایں نمازے بے حضورے

اقبال سیاسی غلامی کو ایک نظر نہیں دیکھ سکتے۔ اور اِسلامی شاعر کی حیثیت سے مُسلمانوں کو اِسلامی رنگ میں اِس طرح غیرت دلاتے ہیں ؎

مسلمانے کہ در بندِ فرنگ است ... دِلش در دست او آسان نیاید

ز سیمائے کہ سودم بر درِ غیر ... سجودِ بوذرؓ و سلمانؓ نیاید

مگر اقبال کی ہمدردی و دِلسوزی صرف مسلمانوں تک محدود نہیں ہے۔ وہ اپنے وطن ہندوستان کی زبوں حالی کو دیکھ کر بھی بے چین ہوتے ہیں اور اپنے اسلامی رنگ میں یوں آہیں بھرتے ہیں ؎

دگرگوں کشورِ ہندوستان است ... دگرگوں آں زمین و آسمان است

مجو از ما نمازِ پنجگانہ ... غلاماں را صف آرائی گراں است

دوسرے حصّہ میں بھی جسمیں رسولؐ سے فریاد کی گئی ہے۔ ہندوستان کی حالت پر یوں خون کے آنسو بہائے ہیں ؎

شبِ ہندی غلاماں را سحر نیست ... دریں خاک آفتابے راگذر نیست

بما کن گوشۂ چشمے کہ در شرق ... مسلمانے ز ما بیچارہ تر نیست

---

؎ حجم صفحات قیمت عہ ملنے کا پتہ :۔ شیخ مبارک علی تاجر کتب لوہاری دروازہ لاہور

مسلمانانِ ہند کی مفلسی و ناداری، جہالت و بے علمی کی تصویر یوں کھینچی ہے ؎

نماند آب و تب در خون نابش نروید لالہ از کشتِ خرابش
نیام او تہی چوں کیسۂ او بطاقِ خانۂ ویراں کتابش

اور اس زبوں حالی کی وجہ اقبال کے نزدیک قوم کی نا اتفاقی، خود پسندی اور خود غرضی ہے۔ تعصب اور ناروا داری کی یہ حالت ہے کہ اگر کوئی ان کی مسجد کی طرف انگلی بھی اٹھاتا ہے تو لڑ مرتے ہیں مگر خود اس مسجد میں کبھی چراغ جلانے بھی نہیں جاتے۔ چنانچہ اقبال کہتے ہیں۔

مسلماناں بخویشاں در ستیزند بجز نقش دوی بر دل نہ ریزند
بنالند ار کسے خشتے بگیرد ازاں مسجد کہ خود از وے گریزند

مقتدایانِ دین کی تصویر بھی ذیل کے آئینہ میں ملاحظہ فرمائیے ؎

دلِ مُلا گرفتارِ غمے نیست نگاہے ہست در چشمش نمے نیست
ازاں بگریختم از مکتبِ او کہ در ریگِ حجازش زمزمے نیست

اقبال مسلمانوں کو صوفی و مُلا کی غلامی سے چھڑا کر قرآن کے احکام پر عمل کرنے کی صلاح دیتے ہیں۔ مسلمانوں سے وہ کہتے ہیں ؎

بہ بندِ صوفی و مُلا اسیری حیات از حکمتِ قرآں نہ گیری

چوتھے حصہ میں "عالم انسانی" کو خطاب کرتے ہوئے اقبال یہ درسِ عمل دیتے ہیں ؎

گلہ از سختیِ ایام بگذار کہ سختی ناکشیدہ کم عیار است
نمے دانی کہ آبِ جویباراں اگر بر سنگ غلطد خوشگوار است

یہی فلسفہ اصغر مرحوم نے اس پیرایہ میں بیان کیا ہے ؎

چلا جاتا ہوں ہنستا کھیلتا موجِ حوادث سے اگر آسانیاں ہوں زندگی دشوار ہو جائے

جو لوگ اپنی مدد آپ کرتے ہیں، اُن کی مدد خدا بھی کرتا ہے۔ اقبال نے اسی فلسفہ کو ایک نئے پیرایہ میں بیان کیا ہے ؎

چہ خوش گفت اُشترے با کرّہ خویش خنک آں کس کہ داند کار خود را
بگیر از ما کہن صحرا نورداں بہ پشتِ خویش بردن بارِ خود را

(۲)

اِس مجموعے کے ستّر صفحوں پر اقبال کا اُردو کلام ہے۔ دراصل اقبال کے فارسی اُردو کلام میں کم

زیادہ فرق نہیں۔ اصل چیز اُن کا پیغام ہے۔ جس کے سمجھنے کے بعد اُن کا کلام سمجھنے میں کوئی دقت نہیں رہ جاتی۔ لیکن اُس کے سمجھے بغیر اُن کا کلام مشکل اور دقیق معلوم ہوتا ہے۔ اقبالؔ شرعِ اسلام کو ع

حافظ ناموس زن، مرد آزما، مرد آفریں

سمجھتے ہیں۔ آئینِ اسلام کے بتائے ہوئے آئین کو ہر قسم کی غلامی کے لئے موت کا پیغام سمجھتے ہیں۔ مگر آجکل کے مسلمانوں کو اقبالؔ "محروم یقین" قرار دیکر کہتے ہیں کہ یہ کتاب اللہ کی تاویلات اور فضول مباحثوں میں اُلجھے ہوئے ہیں۔ وہ بار بار اِس بات پر زور دیتے ہیں ؎

افراد کے ہاتھوں میں ہے اقوام کی تقدیر     ہر فرد ہے ملّت کے مقدر کا ستارا

ایک دوزخی کی مناجات میں خود غرض لوگوں کی حالت یوں بیان کی ہے کہ ؎

رنجیدہ بُتوں سے ہوں تو کرتے ہیں خُدا یاد

اِس لئے اُن کی ؎     پُوجا بھی ہے بے سُود، نمازیں بھی ہیں بے سُود

آخر میں دوزخی، دوزخ کے لئے یہ دعویٰ کرتا ہے کہ اور چاہے جو کچھ ہو۔ مگر ؎

اللہ! ترا شکر کہ یہ خطۂ پُرسوز     سوداگرِ یورپ کی غلامی سے ہے آزاد

---

آزاد اور محکوم کا فرق اقبالؔ نے یہ بیان کیا ہے ؎

آزاد کی رگ سخت ہے مانندِ رگِ سنگ     محکوم کی رگ نرم ہے مانندِ رگِ تاک

محکوم کا دل مُردہ و افسردہ و نومید     آزاد کا دل زندہ و پُرسوز و طرب ناک

آزاد کی دولت دلِ روشن، نفسِ گرم     محکوم کا سرمایہ فقط دیدۂ نمناک

محکوم ہے بیگانۂ اخلاص و مروت     ہر چند کہ منطق کی دلیلوں میں ہے چالاک

مغرب و مشرق کا فرق کیا خوب بیان کیا ہے ؎

ضمیرِ مغرب ہے تاجرانہ، ضمیرِ مشرق ہے راہبانہ

وہاں دگرگوں ہے لحظہ لحظہ، یہاں بدلتا نہیں زمانہ

انسانی دل کے لئے اکثر شاعروں نے کہا ہے کہ ع

جو چیرا تو اک قطرۂ خوں نکلا

مگر اقبالؔ کہتے ہیں ؎

سمجھا لہو کی بوند اگر تو اُسے تو خیر     دِل آدمی کا ہے فقط اک جذبۂ بلند

راس مسعود کے نوحہ میں جن بلند جذبات کا اظہار کیا ہے وہ بھی مجھنے کی چیز ہے۔ لیکن شائقین کو اُسے شروع سے آخر تک خود ہی پڑھنا چاہیئے۔ بہرحال "ارمغان حجاز" اقبال کی فلسفانہ شاعری کی آخری یادگار کی حیثیت سے عام قدر دانی کی مستحق ہے۔

## تاریخ و تنقید ادبیات اُردو[1]

ادب اُردو کی تاریخ پر کئی ضخیم کتابیں لکھی جا چکی ہیں۔ لیکن وہ اسقدر طویل ہیں کہ اس زمانۂ عمل و حرکت میں اُن کے مطالعہ کی فرصت بہت ہی کم خوش نصیبوں کو حاصل ہو سکتی ہے۔ اس لئے اس موضوع پر ایک ایسی کتاب کی سخت ضرورت تھی جو جامع و مختصر ہونے کے علاوہ مستند بھی ہو۔ خوشی کی بات ہے کہ مولانا حامد حسن صاحب قادری پروفیسر سینٹ جانس کالج آگرہ نے دماغ سوزی کر کے اس بڑی کمی کو پورا کر دیا۔ فاضل مصنف نے اس کتاب کے محققانہ مقدمہ میں اس قضیہ پر سیر حاصل بحث کی ہے۔ جو حامیان اُردو و ہندی دونوں کے مطالعہ کے قابل ہے۔ لائق مصنف نے اسمیں مختصراً وہ تمام تاریخی حالات درج کر دئے ہیں، جن کی بدولت اُردو زبان وجود میں آئی۔ اسی سلسلہ میں اُنھوں نے نہایت خوبی سے اس نظریہ کی تردید کی ہے کہ اُردو تصانیف کا آغاز دکن میں ہوا اور تاریخی حوالوں سے ثابت کیا ہے کہ اُردو نظم کی ابتدا دہلی اور نثر کی پہلی کتاب سید اشرف جہانگیر کا رسالہ "تصوف" کچھوچھہ ضلع فیض آباد میں تصنیف ہوئی۔ البتہ اُردو کی جو کتاب سب سے پہلے شائع ہوئی، وہ خواجہ گیسو دراز گلبرگہ دکن کی کتاب "معراج العاشقین" تھی۔ اس کتاب میں ایک اور خصوصیت یہ ہے کہ اسمیں قدیم و جدید سب مشہور اُردو شاعروں کا مختصر تذکرہ لکھ کر اُن کے کلام کا مختصر نمونہ بھی درج کر دیا گیا ہے۔ جس سے زبان اُردو کی تدریجی ترقی پر کافی روشنی پڑتی ہے۔ اُردو و ہندی کی بحث میں قادری صاحب کی اکثر رائیوں میں اختلاف کی گنجائش ہے۔ کیونکہ یہ بحث اُنھوں نے اُردو کے وکیل کی حیثیت سے کی ہے۔

اس کتاب میں "ہمارے شاعرہ" کے عنوان سے مولانا عابد حسین صاحب پروفیسر سینٹ جان کالج آگرہ کا مضمون شامل کیا گیا ہے جسمیں تعلیم و تعلم اور فن شاعری کو بہ حیثیت فن سیکھنے کی طرف تمام رجحان کم ہونے کی شکایت کی گئی ہے اور چند نمونے بھی پیش کئے گئے ہیں اور حضرت مدہوش، فراق، سحر ہنگامی، جگر بریلوی کے کلام کی خاص طور پر نکتہ چینی کی گئی ہے۔ ہم کو اس کے متعلق صرف یہی کہنا ہے کہ سہو اور خطا بڑے بڑے اُستادوں سے ہوتی رہتی ہے۔ مقالہ نگار کو خامیوں کے ساتھ ان حضرات کے کلام کی خوبیاں بھی بیان کر دینا تھیں۔ فراق، جگر، اور مدہوش اُردو زبان کی جو خدمت کر رہے ہیں، اُس کو قادری صاحب تسلیم نہ کریں۔ لیکن آیندہ نسلیں اُن کی شاعرانہ کاوشوں کی داد دیں گی۔

---

[1] حجم ۲۷۶ صفحات۔ قیمت ڈیڑھ روپیہ (عہ) ملنے کا پتہ:۔ لکشمی نراین اگروال پبلشر آگرہ۔

ایک مضمون شاعری میں چوری کے متعلق بھی ہے۔ جسمیں توارد اور سرقہ کی خوب تحقیق کی گئی ہے۔ آخر میں اُردو کا ایک مختصر تاریخی نقشہ بھی دیدیا گیا ہے۔ جس پر ایک سرسری نظر ڈالنے سے اُردو زبان کی تاریخ معلوم ہو جاتی ہے۔ اس کتاب کی لکھائی، چھپائی بھی بہت صاف ہے اور ہر حیثیت سے اسکول، لائبریریوں اور دیگر کتب خانوں میں رکھنے کے لائق ہے۔

## متفرق کتابیں

حالی پبلشنگ ہاؤس دہلی نے حال میں چھوٹی چھوٹی کتابوں کے کئی مفید سلسلے شائع کرنا شروع کئے ہیں، مثلاً "مادرِ ہند کے سپوت" کے نام سے چھوٹی سوانحعمریوں کا ایک سلسلہ جاری کیا ہے۔ اُس کی پہلی کتاب مولانا محمد علی کے متعلق اور دوسری کتاب سرسید کے متعلق ہے۔ "محمد علی" میں خواجہ احمد عباس نے مولانا مرحوم کی پیدائش سے لے کر وفات تک کے تمام ضروری حالات پر مختصر روشنی ڈالی ہے۔ اور "سرسید" میں مولانا انصار الحق ہارونی نے اس پیشوائے قوم کے مختصر سوانح حیات لکھے ہیں۔ جو بہت ہی دلچسپ اور سبق آموز ہیں۔ دونوں کتابوں کی لکھائی، چھپائی اور کاغذ سب اچھے ہیں۔ قیمت پانچ پانچ آنے،

---

دوسرا سلسلہ "کتب تعلیم بالغان" کا ہے چنانچہ اسمیں ایک ڈرامہ "تریاہٹ" کے نام سے شمس العلماء آزاد مرحوم کے پوتے آغا محمد اشرف ماسٹر دون اسکول ڈیرہ دون اور دو "کبڑے کا قاتل" اور "ابوالحسن" نامی آغا احمد حسن ایم اے نے لکھے ہیں۔ آخری دو ڈراموں کا پلاٹ "الف لیلہ" سے لیا گیا ہے اور دونوں تفریحی ڈرامے ہیں۔ لیکن "ترياہٹ" اصلاحی ڈرامہ ہے۔ اور گرام سدھار کے سلسلہ میں بہت بڑی خدمت انجام دیسکتا ہے۔ اس ڈرامہ میں فاضل مصنف نے چیچک کا ٹیکہ لگوانے، تعلیم کے فوائد اور بچوں کو زیور پہنانے کی برائیاں بیان کی ہیں۔ یہ ڈرامہ ہولی کے دنوں میں بخوبی کھیلا جاسکتا ہے۔

اس سلسلے کی ایک اور قابل ذکر کتاب سید ابن حسن صاحب جارچوی کی لکھی ہوئی "دیو مالا" ہے۔ اس کی زبان بہت سلیس اور طرزِ بیان نہایت برجستہ ہے۔ کہیں کہیں مزاح کی چاشنی بھی ہے۔ اس میں دیووں کے ملک کا ایک فرضی قصہ بیان کرکے قومی حکومت کی خوبیاں بیان کی گئی ہیں۔ اس میں دو جزیروں کی طرزِ حکومت کا مقابلہ کرکے سوراج اور سامراج کا مقابلہ کیا گیا ہے۔

توسیع معلومات کے متعلق بھی اس پبلشنگ ہاؤس نے "نئی ایجادیں" اور "ڈاکٹر صاحب" نامی کتابیں شائع کی ہیں۔ ان سب کی قیمتیں چار چار آنہ، اور ملنے کا پتہ:- حالی پبلشنگ ہاؤس کتاب گھر دہلی ہے۔

---

مکتبہ جامعہ ملیہ دہلی ایک عرصہ سے اُردو ادب کی بڑی خدمت کر رہا ہے۔ چنانچہ جگر، جوش اور پریم چند کی کتابیں چھاپنے کے بعد وہ اُردو داں لوگوں کے لئے ملکی، تاریخی اور عام معلومات کی چھوٹی بڑی کتابیں شائع کر رہا ہے۔ اُس نے بالغوں کی تعلیم کے لئے بھی کئی چھوٹی چھوٹی مفید کتابیں تیار کی ہیں اور حال میں اُس نے **مولانا محمد علی کے مضامین** کا ایک دلچسپ مجموعہ نکالا ہے۔ جسمیں مولانا مرحوم کے بہت سے مفید و پُرجوش مضامین، جو اُنھوں نے اخبار ہمدرد میں لکھے تھے، جمع کردے گئے ہیں۔ اُسکا حجم ۵۹۰ صفحات اور قیمت ۴ر

"دُنیا کی کہانی" کے نام سے پروفیسر محمد مجیب صاحب نے دُنیا کی ہزاروں برس کی تاریخ بہت ہی اچھے پیرائے میں لکھی ہے جس سے پڑھنے والا بادشاہوں کی لڑائیوں اور تاریخوں کے گورکھ دھندے میں پڑے بغیر تاریخ کے خاص خاص واقعات اور اُن کے اثرات کا حال معلوم کرسکتا ہے۔ قیمت ۴ر

ڈاکٹر رام منوہر لوہیا نے "شہری آزادی" کے نام سے ایک چھوٹی سی کتاب لکھی ہے جسمیں اُنھوں نے فرانس۔ امریکہ۔ انگلستان وغیرہ کے رہنے والوں کو جو جو ملکی حق اور اختیارات حاصل ہیں۔ اُن کا پورا حال درج کرکے شہری آزادی کے اصول اور مطلب سمجھائے ہیں۔ قیمت ۴ر

دیہات سدھار کا سب سے بڑا مسئلہ کسانوں کی مالی زیرباری ہے۔ لیکن اس سوال کی تہ تک پہونچنے کے لئے بڑی چھان بین اور غور و فکر کی ضرورت ہے۔ محمد عاقل صاحب اُستاد جامعہ نے ضلع علیگڈھ کے ایک گاؤں کے کسانوں کی مالی حالت کی تحقیقات کرکے اُس کا نتیجہ ایک چھوٹی سی کتاب میں لکھا ہے۔ جسکا نام "**ہندوستان کا دیہی قرض**" ہے۔ اِس میں کسانوں کی قرضداری کا پورا حال درج ہے۔ جن کے معلوم کئے بغیر اُن کی بہتری کی کوئی تدبیر کارگر نہیں ہوسکتی ہے۔ قیمت ۴ر

---

انجمن ترقی اُردو نے جس کا صدر مقام اب مولانا عبدالحق صاحب سکریٹری انجمن کی ان تھک کوشش دکن سے اُٹھکر ہندوستان کی راجدھانی نئی دِلّی میں آگیا ہے۔ مولانا حالی کی مشہور تصنیف "**حیات جاوید**" سوانح سرسید کی دوبارہ چھپائی کا انتظام کیا ہے۔ یہ کتاب کچھ دِنوں سے ناپید ہوگئی تھی۔ زبان اور مضمون دونوں اعتبار سے یہ اُردو میں اپنا جواب نہیں رکھتی ہے۔ اب پانچ روپیہ میں لوگ اُسے دفتر انجمن ترقی اُردو دہلی سے منگا سکتے ہیں

پچھلے سال انجمن نے ایک "**اسٹینڈرڈ انگلش اُردو ڈکشنری**" حضور نظام کی مدد اور مولانا عبدالحق صاحب کی برسوں کی لگاتار محنت سے تیار کی تھی۔ اب اُسکا ایک مختصر ایڈیشن "**اسٹوڈنٹ انگلش اُردو ڈکشنری**" کے نام سے شائع ہوا ہے۔ جس میں پندرہ سو صفحات پر ڈیڑھ لاکھ کے قریب انگریزی لفظوں اور محاوروں کے معنی اور مطلب لکھے گئے ہیں۔ اُس کی قیمت بڑی ڈکشنری سے تہائی یعنی صرف پانچ روپیہ رکھی گئی

انجمن اُردو نے ایک اور قابل قدر کتاب "اصلاحات کیمیا" کے نام سے چھاپی ہے جسمیں کیمسٹری کی انگریزی تہذیبی اصطلاحوں کا سہل الفاظ میں ترجمہ کرکے کتابی صورت میں پیش کیا گیا ہے۔

انجمن نے اُردو کے بہت سے پُرانے شاعروں کے حالات اور اُن کا کلام بھی ڈھونڈھ ڈھونڈھ کر چھپوایا ہے۔ اسی سلسلے میں مولانا عبدالحق صاحب کے ایک اور دکنی شاعر نصرتی کا کلام ہاتھ لگا ہے۔ جو سلطنت بیجاپور کا درباری شاعر تھا اور جسے لڑائی کے معرکون اور دربار کی سجاوٹوں کو خوبی کیساتھ بیان کرنے میں کمال حاصل تھا۔ ان پُرانے شاعروں کے کلام سے اُردو کی ابتدائی تاریخ پر روشنی پڑتی ہے اور اُس زمانہ کے رسم ورواج اور رہنے سہنے کے طریقوں کا حال معلوم ہوتا ہے۔

---

شبلی اکیڈیمی اعظم گڈھ نے مولانا شبلی کے متفرق مضمونوں کو اکٹھا کرکے کتابی صورت میں چھاپا ہے۔ حال میں اس سلسلے کی ساتویں اور آٹھویں جلدیں نکلی ہیں جنمیں مولانا کے فلسفانہ اور متفرق مضامین جمع کردئے گئے ہیں۔ اس سلسلے کی پہلی جلدوں کا زمانہ میں مفصل ریویو ہوچکا ہے۔ یہ دونوں کتابیں صورت، اور لکھائی چھپائی میں بالکل پہلی جلدوں کے مشابہ ہیں۔ مولانا شبلی اور اُردو ادب کے قدردانوں کو اس سلسلہ مضامین کی قدر کرنا چاہیئے۔

"ہندستان کی کہانی" کے نام سے مولوی عبدالسلام صاحب نے بچّوں کے لئے آسان زبان میں ہندوستان کی تاریخ لکھی ہے۔ جسمیں بچّوں کے لئے بہت ہی سہل زبان میں سیکڑوں برس کے حالات بیان کردئے گئے ہیں، اگر ہندوؤں کے زمانہ کا ذکر ذرا اور تفصیل کے ساتھ ہوتا اور سنہ اور تاریخوں کا اتنا ذکر نہ کیا جاتا تو یہ کتاب اور بھی مفید ہوتی۔

---

فلسفہ کی دو کتابیں خاص طور پر ذکر کے قابل ہیں "مذہب اور انسانیت" کے نام سے مشہور دیش بھگت لالہ ہردیال ایم۔اے نے ایک کتاب لکھی ہے۔ جسمیں اُنھوں نے انسانیت اور دہرم کی نگاہ سے دُنیا کے دس بڑے بڑے مذہبوں کی خوبیاں درج کرکے یہ ثابت کیا ہے کہ مختلف مذاہب کی تعلیم میں اصولوں کے لحاظ سے بہت کچھ مطابقت ہے۔ مذہبی تحقیقات کے قدردانوں کے لئے یہ کتاب بہت قابل قدر ہے۔ قیمت ۱۲/ع شایقین لالہ لاجپت رائے بک سیلر لاہور سے طلب کریں۔

پرنسپل لالہ دیوان چند صاحب ایم۔اے نے "جیون رہسیہ" (یا اسرار زندگی) کے نام سے ایک کتاب لکھی ہے جسمیں اُنھوں نے سقراط سے لے کر گوئٹے تک مغربی ملکوں کے پانچ مشہور فلاسفروں کی

تعلیم کا خلاصہ پیش کیا ہے۔ لالہ جی خود بڑے فلاسفر ہیں۔ اس چھوٹی سی کتاب میں انھوں نے بڑی لیاقت سے مغرب کے بڑے بڑے فلاسفروں کے جیون وچاروں کا لب لباب درج کر دیا ہے اور ہر فلاسفر کے حالاتِ زندگی لکھکر اُن کے ضروری ضروری خیالات اور وچاروں کو لکھدیا ہے۔ جس سے ہر ایک کی تعلیم پوری طرح روشن ہو جاتی ہے۔ لالہ جی اس کتاب کا دوسرا حصہ لکھنے والے ہیں۔ جسمیں اُن کا ارادہ ہندوستانی فلاسفروں کی تعلیم پیش کرنے کا ہے۔ یہ کتاب بہت مفید اور دلچسپ ہے البتہ اس کی زبان ٹھیٹھ ہندوستانی ہے جسمیں معلوم ہوتا ہے قصداً سنسکرت الفاظ اور محاورے زیادہ استعمال کئے گئے ہیں۔ البتہ کہیں کہیں غالب وغیرہ کے دوچار اشعار بھی تبدیلِ ذائقہ کے لئے درج کر دئے گئے ہیں۔ تاہم اُردو داں لوگوں کے لئے اس کی زبان ذرا مشکل سمجھی جائے گی۔ قیمت ۸ر

---

آجکل ملک میں نئے خیالات کا زور ہے۔ اُردو میں بھی عام رجحان پولٹیکل کتابوں اور انقلابی رسالوں کی طرف ہو رہا ہے۔ چنانچہ غریب ومحتاج طبقے کی دُکھ بھری زندگی کے حالات اور واقعات قصّوں کے پیرائے شائع ہو رہے ہیں۔ اب تک اِس قسم کی کئی کتابیں اور رسالے نکل چکے ہیں۔

چھبیلداس۔ احمد علی۔ سجاد ظہیر۔ انصاری وغیرہ اِس صف کے مضمون میں خاص طور پر ذکر کے قابل ہیں چھبیلداس نے "انقلابی شرارے" کے نام سے حال میں ایک کتاب تیار کی ہے۔ جسمیں اُنھوں نے بہت سے انقلابی ذہنیت پیدا کرنے والے مقولے اور کہاوتیں اکٹھی کر دی ہیں۔ یہ مقولے اپنی اپنی جگہ درست ہیں۔ لیکن ہم نہیں جانتے کہ محض ان کے دُہرانے سے ہماری تکلیفیں کیسے دُور ہو سکیں گی؟ ہم کو خوف ہے کہ ہماری ذہنیت میں فرقہ واری جذبات اور ذات پات کے جھگڑوں کے ساتھ ساتھ ایک نئی درجہ بندی کی مخاصمت بھی پیدا ہو جائے گی۔ جس سے بدامنی کی طاقت تو بڑھ سکتی ہے لیکن ملک کا کوئی فائدہ نہیں ہو سکتا

قیمت بارہ آنے ملنے کا پتہ:۔ مسرز لاجپت رائے اینڈ سنس تاجر کتب لاہور

---

اِس وقت باہری ملکوں کے حالات سے بھی لوگوں کو بڑی دلچسپی ہو رہی ہے چنانچہ لالہ شانتی نراین ایڈیٹر "بندے ماترم" لاہور نے ہٹلر کی خود لکھی ہوئی سوانحمری کا ترجمہ "میری جدوجہد" کے نام سے کیا ہے۔ یہ کتاب دُنیا کی مختلف زبانوں میں چھپکر ابتک چھتیس ۳۶ لاکھ کی تعداد میں بِک چکی ہے۔ انگلستان میں اِسکے اٹھارہ ۱۸ ایڈیشن نکل چکے ہیں۔ اب لالہ شانتی نراین کی توجہ سے اُردو کے جاننے والے بھی اسے پڑھ سکتے ہیں۔

قیمت ۱۲ر ملنے کا پتہ:۔ میسرس نراین دت اینڈ سنس تاجر کتب لاہور

مسٹر لیبیح آبادی ایڈیٹر ہند کلکتہ نے "کمال اتاترک" کی مفصل سوانحعمری عربی زبان کی ایک مستند کتاب سے ترجمہ کرکے اُردو میں پیش کی ہے۔ جسمیں پانچ سو صفحات پر اِس زبردست ترکی لیڈر کی زندگی کے مفصل حالات درج ہیں۔ لائق مترجم نے اس کے آخر میں چند دلچسپ دستاویزوں کا ترجمہ بھی دیدیا ہے' جس میں کمال پاشا کے خلاف سلطان ترکی کا فرمان اور اُن کے شیخ الاسلام کا فتویٰ بھی ہے۔ اِس کتاب میں کمال پاشا کی بہت سی ہاف ٹون تصویریں بھی دیدی گئی ہیں جس سے اس کی دلچسپی بہت بڑھ گئی ہے۔ اُس کا حجم ۵۰۰ صفحات اور قیمت ؎۱۲ ہے۔ ملنے کا پتہ:۔ دفتر روزانہ ہند ۲۱ ساگر دت لین۔ کلکتہ

---

## ہندستانی

گذشتہ اگست ۱۹۳۸ء سے ہمارے مکرم حضرت سہیل عظیم آبادی کی ایڈیٹری میں پٹنہ سے "ہندستانی" نام کا اُردو رسالہ شائع ہو رہا ہے جسمیں ہندستانی زبان کے اکثر مشہور مضمون نگار اپنے خیالات پیش کرتے ہیں۔ ادبی مضامین اور افسانوں کے علاوہ اِس پرچہ میں "حال چال" کے عنوان سے موجودہ سیاسی واقعات پر بھی مضامین شائع ہوتے ہیں۔ اِس کی نظمیں بھی سلیس ہندستانی زبان میں ہوتی ہیں' اور موجودہ زمانہ کے دلکش مضامین پر لکھی جاتی ہیں۔ "آجکل کارواں کا گیت" کے نام سے بنگالی زبان کے مشہور شاعر قاضی نذرالسلام کی نظموں کا ترجمہ شائع ہو رہا ہے جو اُردو ادب کے لئے نئی چیز ہے۔

ترکی مشہور خاتون خالدہ ادیب خانم کا مضمون "امتحان کی کٹھن گھڑیاں" کئی پرچوں سے برابر نکل رہا ہے۔ سلسلہ مضامین کے ختم ہونے پر اِس نامور خاتون کے دیگر مضامین کے ترجمے شائع ہوں گے۔ بہرحال یہ پرچہ اپنے رنگ میں خوب اور مقصد کے لحاظ سے عام سرپرستی کا مستحق ہے۔ قیمت صرف تین روپیہ سالانہ شائقین منیجر رسالہ "ہندستانی" پٹنہ سے طلب فرمائیں۔

## "رہنمائے تعلیم کا تپ دق نمبر"

ہمعصر "رہنمائے تعلیم" لاہور نے جنوری اور فروری ۱۹۳۹ء نمبروں کو ملاکر اِس سال "تپ دق" نمبر کے نام سے اپنا سالنامہ نکالا ہے جو ملک کی اُردو خوان جماعت کے لئے ایک نہایت کارآمد تحفہ ہے۔ اس میں تپ دق کے متعلق ہر قسم کی معلومات فراہم کی گئی ہیں۔ اسکی ترتیب ڈاکٹر بی۔ ایس۔ موہن صاحب سپرنٹنڈنٹ بھناتھ سنٹوریم کانگڑہ کے ذمہ کی گئی تھیں جنھوں نے ایک ماہر طبیب کی حیثیت سے اسکو "تپ دق" کا ایک مکمل رسالہ بنانے میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی ہے۔ اس رسالہ کا مطالعہ ہر شخص کے لئے بیحد مفید ہوگا ضخامت ۳۵۰ صفحات سے زائد اور قیمت دو روپیہ ہے۔ ملنے کا پتہ:۔ منیجر "رہنمائے تعلیم" رام گلی لاہور

## یادِ رفتگان

# پنڈت مہابیر پرشاد دوویدی

انسوس کہ ۲۱ر دسمبر ۱۹۳۸ء کی صبح کو ہندی علم و ادب کے نامور ادیب و نقاد پنڈت مہابیر پرشاد دوویدی کا رائے بریلی میں ۷۴ سال کی عمر میں استسقاء کے عارضہ سے سورگباش ہوگیا۔ جس سے ہندی لٹریچر کی صفِ اوّل میں ایک ایسی جگہ خالی ہوگئی جس کا پُر ہونا ناممکن ہے۔ مرحوم نے اپنی عمر کا بیشتر حصّہ ہندی ادب کی توسیع و ترقی کی کوشش میں بسر کر دیا۔ آخر تک آپ ہندی زبان کی ترقی کے لئے تن من دھن سے کوشاں رہے۔ ادھر کچھ عرصہ سے آپکی صحت خراب رہتی تھی۔ لکھنا پڑھنا بند سا ہوگیا تھا۔ پھر بھی وہ ہندی شاعروں اور ادیبوں کی برابر حوصلہ افزائی کرتے رہتے تھے۔ درحقیقت ہندی نثر کی موجودہ ترقی زیادہ تر مرحوم ہی کی کوششوں کا نتیجہ ہے۔ ہندی نظم میں اُنھوں نے کھڑی بولی کو رواج دیا۔ جو ابھی تک ترقی کر رہی ہے بھارتیندو ہریشچندر جدید ہندی نثر کے اولین مُصنف کہے جاتے ہیں مگر دوویدی جی نے اُسے بہت ترقی دی۔ چنانچہ ابھی تک اُنکی دھاک ایسی ہی جمی ہوئی ہے۔ مرحوم کو دوسروں کو ادیب بنانے کا خاص ملکہ تھا۔ آجکل کی ہندی دُنیا میں شاید ہی کوئی ایسا مشہور و معروف شاعر ہو، جو آپ کی طرزِ تحریر سے کسی نہ کسی پیرایہ میں متاثر نہ ہوا ہو۔ اور بہتوں کو تو اُنھیں نے ہندی لکھنا پڑھنا سکھلا کر اہلِ قلم بنا دیا۔

فنِ تنقید میں بھی مرحوم کو خاص طور پر دسترس تھا۔ اسمیں وہ کسی کی رو رعایت نہ برتتے تھے۔ اُنکی اکثر تنقیدیں سخت ہوتی تھیں۔ تاہم اچھی چیزوں کی قدر بھی کرتے تھے اور کبھی کبھی لوگوں کو دِل کھول کر داد بھی دیتے تھے۔

حامیانِ ہندی نے آپکی قدر بھی خوب دِل کھول کر کی تھی۔ چنانچہ ساہتیہ سملین نے اُنھیں ساہتیہ واچسپتی (خسروِ زبان) کا خطاب دیا۔ اور اُنکی سترویں سالگرہ پر مئی ۱۹۳۳ء میں الہ آباد اور بنارس میں اُنکے نام پر "دوویدی میلا" کیا۔ اور مہاراجہ اورچھا کی سرپرستی میں آپ کی ادبی خدمات کے اعزاز میں ایک خاص یادگاری کتاب شائع کی گئی۔

آپ نے اٹھارہ سال تک انڈین پریس الہ آباد کے نامور ہندی رسالہ "سرسوتی" کی ایڈیٹری کے فرائض نہایت قابلیت و جفاکشی سے انجام دئے۔ جس کے صلہ میں قدرشناس پروپرائٹر انڈین پریس پچاس روپیہ ماہوار بطور پنشن دیتا تھا۔ جسکی بدولت آپ نے اپنے قدیم وطن موضع دولت پور ضلع رائے بریلی میں اپنی بقیہ زندگی اطمینان و آرام کیساتھ بسر کی۔ آپ نے اس موضع میں ڈاکخانہ، اسپتال، اسکول اور سرکاری پنچایت قائم کرائی۔ آپ نے اپنی زندگی ہی میں اپنا کتب خانہ ناگری پرچارنی سبھا بنارس کو دیدیا تھا۔ غرض آپ نے شروع سے آخر تک ہندی زبان کی ہر طرح سے خدمت کی۔

آپ کی وفات پر ہمارے صوبہ کی قانونی اسمبلی میں بھی تعزیت و ہمدردی کا ریزولیوشن پاس ہوا صوبہ کی آئینی تاریخ میں یہ پہلا مرتبہ ہے کہ ہماری قانون ساز اسمبلی نے ایک ہندوستانی ادیب کی خدمات کا اس طرح اعتراف کیا ہے۔

# رفتارِ زمانہ

## (ممالک غیر)

**سیاسیات یوروپ** معاہدۂ میونخ کے سلسلہ میں ہر ہٹلر نے یقین دلایا تھا کہ سوڈٹین لینڈ کا الحاق یوروپ میں اُس کا آخری مطالبہ ہے۔ لیکن اس معاہدہ کو ابھی چند مہینے بھی نہیں گذرے ہیں کہ اس سفاک و عیار حکمران نے ۱۵ مارچ کو اُسکی دھجیاں اُڑادیں اور اہلِ بزم یہی کہتے رہ گئے ؎

تیرے وعدہ پر جئے ہم تو یہ جان جھوٹ جانا  کہ خوشی سے مر نہ جاتے اگر اعتبار ہوتا

ہم نے پچھلی اشاعت میں لکھدیا تھا کہ کچھ مغربی ممالک عالمگیر جنگ کے ورطۂ فنا میں پھنسنے سے بچنے کی کوشش میں ہیں لیکن ہٹلر شاطرانہ چالیں کھیلے بغیر نہیں رہ سکتا اور موقع پاتے ہی سب سے پہلے سارے چیکوسلاویکیہ کو ہڑپ کر لیگا۔ بیچارے امن سٹر چیمبرلین شرمندہ اور حیرت زدہ ہیں کہ یہ کیا ہوا؟ انھیں یہ بھی شکایت ہے کہ گو اُنھوں نے پچھلے ستمبر میں ہٹلر کی زیارت کیلئے کئی بار دور دراز سفر کی زحمت اُٹھائی، لیکن اِس نیاز مندی و ناصیہ فرسائی کے باوجود اُس بیوفا نے ایفائے وعدہ نہ کیا۔ کیا عجب ہے کہ مسٹر چیمبرلین کی اب بھی مراقبہ میں بیٹھکر یہی کیفیت ہوئی ہو ع "سر بسجدہ ہیں مسیحا کہ مری بات رہے"

وزیر اعظم ممدوح کو حریفانِ سیاست سے وفا کی اُمید ہی نہ کرنا چاہئے تھی۔ کیونکہ یہ پُرانی ضرب المثل ہے کہ عشق و جنگ میں سب کچھ جائز ہوتا ہے۔ پھر بقول شاعر علائی ؎

ہم کو اُن سے وفا کی ہے اُمید  جو نہیں جانتے وفا کیا ہے

ہٹلر اور ایفائے وعدہ دونوں میں زمین و آسمان کا فرق ہے مگر ستم ظریفی دیکھئے کہ ہٹلر نے عہد شکنی بھی کس انداز سے کی۔ مستند و معتبر ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ جب چیکوسلاویکیہ کے پریسیڈنٹ مسٹر ہاہا اپنے وزیر خارجہ کے ساتھ برلن پہونچے تو فوجی اعزاز کے ساتھ اُن کا استقبال کیا گیا اور وہ جرمن چانسلری کے ایک کمرہ میں لائے گئے جہاں ہر ہٹلر، ہر فان ربن ٹراپ اور فیلڈ مارشل گورنگ کے ساتھ پریسیڈنٹ ممدوح کا انتظار کر رہا تھا اور ایک دستاویز جس کا مسودہ پہلے ہی تیار ہو چکا تھا، ہٹلر نے اُن کے ہاتھ میں رکھکر صاف و صریح الفاظ میں واضح کر دیا کہ جرمن فوجیں ۹ بجے صبح پریگ (Prague) میں داخل ہو جائیں گی اور جو کوئی مزاحمت کرے گا وہ پاؤں تلے کچل ڈالا جائے گا۔ اِس مسودہ کی مختلف مدیں

اختصار کے ساتھ سمجھا کر ہٹلر نے پہلے اس پر خود دستخط کر دئے اور یہ کہکر چلا گیا کہ اِس مسودہ میں کسی بحث و مباحثہ کی گنجائش نہیں ہے۔ پریسیڈنٹ ہاہا بدحواس ہو کر ہٹلر کے رفقائے کار سے مخاطب ہوئے اور بحث چھیڑنی چاہی مگر اُنھوں نے اس کے سوا کہ اُن کے ہاتھ میں دستخط کرنے کے لئے قلم تھما دیا اور کچھ نہ کہا یہ باتیں سُنکر پریسیڈنٹ ہاہا کے ہاتھوں کے طوطے اُڑ گئے۔ اور حواس بجا نہ رہے۔ کہتے ہیں کہ پریسیڈنٹ موصوف واقعی کئی دفعہ بیہوش ہو گئے۔ جس پر ڈاکٹر بلائے گئے اور اُنھوں نے انجکشن (Injection) لگائے جس سے پریسیڈنٹ ہوش میں آئے مگر بار بار بیہوش ہو جاتے تھے۔ بالآخر ساڑھے پانچ بجے صبح جب اُن کے دست و پا بالکل شل ہو گئے تو اُنھوں نے طوعاً و کرہاً مسودہ پر دستخط کر دئے۔ کیونکہ اُنھیں ۶ بجے تک کا وقت دیا گیا تھا کہ اگر اُس وقت تک اُنھوں نے دستخط نہ کئے تو آٹھ سو ہوائی جہاز سرزمین چیک میں بمباری شروع کر کے اُسے بالکل تباہ و برباد کر دیں گے۔ جرمن فوجیں پہلے ہی سے روانہ ہو چکی تھیں۔ واقعی اِس موقعہ پر ہٹلر نے جو طنطنہ دکھایا اور جس تیور سے کام لیا وہ موجودہ زمانہ کی سیاسیات میں اپنی نظیر نہیں رکھتا۔ اسے غنڈا پن کہئے یا رہزنی۔ مگر ایک قطرۂ خون بہائے بغیر محض دھمکیوں میں بڑے بڑے ملکوں کو اپنے قبضے میں لے لینا دُنیا کی تاریخ میں اِس سے پہلے کبھی دیکھنے میں نہ آیا تھا۔

ہٹلر نے معاہدۂ وارسائی کی خلاف ورزی رائن لینڈ کی قلعہ بندی سے شروع کی تھی۔ اُس کے بعد آسٹریا کا الحاق اور ستمبر گذشتہ میں سوڈٹین لینڈ کا قبضہ حاصل کیا۔ مگر یہ کارروائیاں شاید اخلاقی حیثیت سے قابلِ معافی قرار دی جا سکتی تھیں۔ لیکن ہٹلر کی یہ تازہ ترین حرکت دُنیا میں ہر اخلاقی اصول کی کھُلی ہوئی خلاف ورزی ہے جس کو کسی حیلہ سے جائز نہیں قرار دیا جا سکتا۔ سوڈٹین لینڈ میں کم سے کم جرمنوں کی کثرت ضرور تھی اور حکومت خود اختیاری کے اصول کے ماتحت اُن کا یہ حق تھا کہ اگر اُنکی خواہش ہو تو جرمن ریش (.Reich) سے وابستہ ہو جائیں مگر چیکوں کو جرمنی کی ماتحتی میں زبردستی گھسیٹنا کسی طرح جائز قرار نہیں دیا جا سکتا۔ چنانچہ مسٹر چیمبرلین کو بھی ۱۷ مارچ کو برمنگھم شہر میں اپنی تقریر کے دوران میں اس جبر و تشدد پر غم و غصہ کا اظہار کرنا پڑا۔ اُنھوں نے بھی اس واقعہ کو ہٹلر کی عہد شکنی قرار دیا ہے۔ اور کہا ہے کہ معاہدہ میونخ کی رُو سے ضروری تھا کہ سرحدی توسیع اور اُس کے متعلق سب تضیوں کا فیصلہ بین الاقوامی کمیشن کے سپرد کیا جاتا۔ اور ہٹلر نے انھیں خاص طور پر یقین دلایا تھا کہ سوڈٹین لینڈ کے الحاق کے بعد اب یورپ میں جرمنی کو کسی اور مُلک کی تسخیر کا خیال نہیں ہے۔ نیز اب اُسے چیک سلطنت سے کچھ لینا دینا نہیں ہے اور وہ اس کا ضامن رہیگا۔ کیونکہ اُسکا کسی چیک کو جرمن سلطنت میں شامل کرنے کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔ مسٹر چیمبرلین نے اِس بات کی بھی شکایت کی ہے کہ

معاہدہ میونخ کے مطابق ہٹلر کو اس قسم کی کارروائی کرنے سے پہلے انگلستان وغیرہ سے مشورہ کرنا چاہئیے تھا اور ایسا نہ کرکے ہٹلر نے معاہدہ کی خلاف ورزی اور خلاف قانون کارروائی کی ہے۔ وزیر اعظم برطانیہ ان واقعات کے بعد اس بات کی ضرورت محسوس کر رہے ہیں کہ برطانیہ کو اپنی پالیسی میں تبدیلی کرنا چاہئیے۔ اور ہٹلر پر یہ بات واضح کر دینا چاہئیے کہ برطانیہ اِتنا گیا گذرا نہیں کہ وہ جنگ کے تباہ کُن نتائج کے خوف سے جرمن چیلنج کا جواب نہ دے سکیگا۔

بہر حال مسٹر چیمبرلین نے اب جرمنی کے خلاف اپنے بیانات اور تقریروں میں کسی قدر سخت لہجہ اختیار کر لیا ہے۔ چنانچہ ۲۳ مارچ کو اُنھوں نے پارلیمنٹ کے سامنے جو بیان دیا اُسے اہلِ برطانیہ نے عام طور پر پسند کیا کیونکہ اُس میں بھی وزیر اعظم نے اِس بات کا اعلان کر دیا ہے کہ برطانیہ پر جرمنی اِسطرح دباؤ نہیں ڈال سکتا اور جو رویہ اُس نے اختیار کر رکھا ہے اور جس طرح خود مختار سلطنتوں کو وہ دھمکا رہا ہے وہ کسی طرح برطانیہ کو پسند نہیں ہو سکتا۔

یہاں پر یہ کہنے کی ضرورت نہیں کہ فرانس کے لئے جرمنی کے مقابل میں انگلستان کی اعانت و رفاقت میں رہنے کے سوائے اور کوئی چارۂ کار نہیں ہے اور روس تو میونخ کے معاہدہ سے پہلے ہی چیکوسلاویکیہ کے معاملہ میں جنگ آزمائی کے لئے تیار تھا مگر برطانیہ نے اسوقت کمزوری دکھائی اور فرانس بھی بیخود ہوگیا' امریکہ بھی جرمنی کے خلاف ہی ہے اور خیال کیا جاتا ہے کہ اٹلی بھی دِل ہی دِل میں جرمنی کی بڑھتی ہوئی طاقت سے خوش نہیں ہے اور وسط یوروپ میں ہٹلر کو جو غلبہ حاصل ہوتا جاتا ہے اُس سے وہ اندر ہی اندر کڑھ رہا ہے لیکن بظاہر وہ دوستی کا اعلان کئے جاتا ہے۔ چنانچہ اِس موقع پر بھی اُس نے اپنی رفاقت کا اعلان کیا ہے۔

ہٹلر کی درازدستیاں اور بڑھتے ہوئے حوصلے برطانیہ، فرانس، روس وغیرہ کیلئے بہت پریشان کُن ثابت ہو رہے ہیں۔ برطانیہ کو خوف ہے کہ ہٹلر کو محض یوروپ ہی پر غلبہ حاصل کرنا مقصود نہیں بلکہ وہ کل دُنیا پر حاوی ہونا چاہتا ہے چنانچہ اِس وقت وہی صورت حال ہو رہی ہے جیسی کہ پچھلی صدی کے شروع میں ہوگئی تھی جب نپولین تمام یوروپ پر چھا گیا تھا۔ ہٹلر نے رومانیہ سے بھی مجبوراً اپنے مطالبات منوالئے ہیں اور اُس نے بادل ناخواستہ جرمنی کے اقتصادی معاہدہ پر دستخط کر دئے ہیں، ان تمام واقعات سے یوروپ کی چھوٹی چھوٹی خود مختار سلطنتیں ہٹلر سے مرعوب ہو رہی ہیں، گو ہنگری اِسوقت روتھینیا (Ruthenia.) پر قبضہ حاصل کرکے خوش اور ہٹلر کے حلقۂ اثر میں ہے مگر بالآخر وہ وقت آئیگا جب ہٹلر ہنگری کو بھی مجبور کرکے جرمنی کے ماتحت بنالیگا۔ اِس وقت سوال یہ ہے کہ چیکوسلاویکیہ کے

بعد ہٹلر کی غاصبانہ توجہ کا آیندہ مرکز کیا ہوگا؛ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ ہٹلر اپنی نوآبادیات کا مطالبہ پیش کریگا۔ لیکن قیاس غالب یہ ہے کہ برطانیہ سے سب سے آخر میں برسرِپیکار ہوگا۔ اس وقت وہ لیتھونیہ کو دھمکا کر میمل تو لے ہی چکا ہے۔ اب ڈینزگ (Danzig) اور پولینڈ میں گذرتے ہوئے راستے "Polish Corridor" کی طرف رجوع ہوگا۔ یہ وہ علاقہ ہے جو مشرقی پروشیا کو بقیہ حصہ سے علیحدہ کرتا ہے اور جو پولینڈ سے ملحق قائم کیا گیا تھا تاکہ اُسے سمندر کے لئے راستہ مل جائے۔ پولینڈ کی پوزیشن بھی نہایت نازک رہتی ہے اور تاریخ شاہد ہے کہ وہ برابر روس و جرمنی وغیرہ کی چھین جھپٹ کا شکار ہوتا رہا ہے۔ چنانچہ اُس نے ہمیشہ اپنے پڑوسی ممالک سے خوشگوار تعلقات رکھنے کی کوشش کی ہے اِس دوران میں وہ اس تذبذب میں رہا کہ اگر جرمنی کے حلقۂ اثر میں آتا ہے تو روس کی دشمنی مول لیتا ہے اور معاہدۂ میونخ کے وقت جب اُس نے ہنگری کے ساتھ متحدہ محاذ قائم کرنا چاہا تھا تو ایک طرف ہٹلر مزاحم ہوا، دوسری طرف روس بھی کبیدہ خاطر ہوا۔ اگر وہ فرانس اور برطانیہ کا رفیق بنتا ہے تو اُنکی دوستی کا اب کچھ اعتبار نہیں رہا اور نہ ان سے اُسے کوئی تقویت حاصل ہوسکتی ہے۔ اگر روس سے سانہ باز رکھے تو جو اندیشہ جرمنی کی دست درازیوں کا ہے وہی خوف روس کی طرف سے بھی لاحق ہے۔ اٹلی بھی دل سے یہ پسند نہیں کرسکتا ہے کہ پولینڈ کے اندر جرمن حکومت کی توسیع ہو۔ کیونکہ اس صورت میں جرمنی بحیرۂ روم سے قریب ہوجائیگا۔ اور اِس وقت اٹلی بحیرۂ روم میں جو اقتدار حاصل کرنا چاہتا ہے اُسمیں فرقِ عظیم واقع ہوجائیگا۔ بہرحال پولینڈ یوروپین سیاست کا ایک اہم مرکز بن گیا ہے جس سے تمام ممالک مغرب پریشانی میں پڑگئے ہیں اور اِس گتھی کا سلجھنا کچھ آسان کام نہیں ہے۔

درحقیقت یہ قضیہ چیکوسلاویکیہ کے قضیئے سے کہیں دشوار تر ہے۔ پولینڈ کے لئے آزاد یوکرین کے متعلق جرمن پروپیگنڈا انتشار کا باعث ہورہا ہے۔ جرمن اور پولش فوجوں میں سرحدی جھگڑے بھی شروع ہوگئے ہیں۔ معلوم نہیں کہ ہٹلر کی غاصبانہ روش یکایک کب اور کس وقت کیا رُخ اختیار کرے؛ بہرحال ہٹلر کی مصلحت کا یہ بھی تقاضا ہے کہ اس وقت وہ اسپین و اٹلی کو برطانیہ اور فرانس کے خلاف سرگرم کار رکھنے کے لئے جو مطالبات پیش کرے، اُنمیں ان کا مفاد بھی شامل ہو۔ چنانچہ بین الاقوامی مصالحت کے لئے ہٹلر مندرجۂ ذیل مطالبات پیش کریگا:۔

(۱) برطانیہ جنرل فرانکو کو جبرالٹر دیدے۔

(۲) برطانیہ میعادِ معینہ کے اندر پُرانی جرمن نوآبادیات جرمنی کو واپس کردے۔

(۳) فرانس، ٹیونس، جیبوتی اور کارسیکا کے متعلق اطالوی مطالبات پورے کردے۔

(۴) ڈنمارک جنوبی سلیزوگ (South Slesvig.) کا حصہ جرمنی کو دیدے۔

رومانیہ نے تو اکثر جرمن مطالبات (جو اس بنیادی اصول پر مبنی تھے کہ رومانیہ زراعتی ملک بن جائے اور اپنی صنعتی ضروریات کے لئے جرمنی کا دستِ نگر ہوجائے) منظور کرکے معاہدہ پر دستخط کردئے ہیں۔ اس طرح رومانیہ کی اقتصادی آزادی کا خاتمہ ہوگیا۔ کیونکہ اُسے اختیار ہی نہیں رہا کہ وہ اپنا کچا مال جسے چاہے بیچے اور اپنے لئے جو چاہے خریدے اور جس طرح چاہے اپنی صنعت وحرفت کو فروغ دے۔ پھر اسکی سیاسی آزادی کی کیا حیثیت رہی؟ ہرچند ہٹلر نے یقین دلایا ہے کہ وہ اس اقتصادی اطاعت کے عوض میں رومانیہ کی سیاسی آزادی کا ضامن رہیگا اور خود بھی دست درازی نہ کرے گا۔ لیکن اس وعدہ کا بھی کیا اعتبار ہوسکتا ہے۔

ہٹلر نے برطانیہ اور فرانس کے اعتراضات کو یہ کہکر ٹھکرا دیا ہے کہ سیاسی، قانونی اور اخلاقی ہر حیثیت سے یہ اعتراضات بے بنیاد ہیں۔ خوب ع "چہ دلاور است دُزدے کہ بکف چراغ دارد"

امریکہ اور روس نے بھی اعلان کردیا ہے کہ وہ چیکوسلاویکیہ پر جرمنی کا تسلط تسلیم نہیں کرتے۔ لیکن ہٹلر پر اِن باتوں کا کیا اثر پڑے گا؟ برطانیہ کی کوشش ہے کہ روس، برطانیہ، فرانس، رومانیہ، پولینڈ اور ترکی کے درمیان متحدہ محاذ کا اعلان ہوجائے مگر روس اس اعلان سے پہلے برطانیہ اور فرانس سے تمام ضروری معاملات پر ایک مستقل سمجھوتہ کرنے پر اصرار کررہا ہے۔ بہرحال دُنیا کے جمہوری ملک ابھی تک زبانی جمع خرچ ہی میں مصروف ہیں۔ اور ہٹلر اطمینان کے ساتھ اپنے سب منصوبے رفتہ رفتہ پُورے کرتا چلا جاتا ہے اور اس غیر معمولی کامیابی سے اسکی رعونت میں بھی اضافہ ہوتا جارہا ہے۔ واقعی وہی جرمنی جسے جنگ عظیم کے فاتحان نے آسٹرو ہنگیرین سلطنت کے ٹکڑے ٹکڑے کرکے بالکل پامال کردیا تھا۔ تیس سال کے اندر پھر قیامت بن کر اُٹھا اور آن کی آن میں تمام یورپ پر قیامت برپا کردی۔

فلسطین کانفرنس | فلسطین کے آیندہ نظم ونسق کے متعلق برطانیہ نے جو تجویزیں پیش کی تھیں اُنھیں یہودیوں اور عربوں، دونوں میں سے کسی نے منظور نہیں کیا۔ اِس لئے لندن کی فلسطین کانفرنس بلاکسی نتیجہ پر پہونچے ہوئے ختم کردی گئی۔ اب برٹش گورنمنٹ اپنی مجوزہ اسکیم پر جبریہ عملدرآمد کریگی۔ بہرحال اس اسکیم کی کیا صورت ہوگی؟ اس کا ابھی کچھ پتہ نہیں۔ لیکن اسمیں یہ بات بہرحال ملحوظ رہے گی کہ بالآخر برٹش حکمبرداری "Mandate" ختم کردی جائے گی۔ اور برطانیہ اور فلسطین کے مابین مصالحانہ تعلقات قائم کرکے فلسطین میں ایک آزاد سلطنت قائم کردی جائے گی۔ برطانیہ کا کہنا ہے کہ جب تک نئی طرزِ حکومت کامیاب نہ ہوجائے۔ برطانیہ بدستور فلسطین کے معاملات کو اپنے ہاتھوں میں رکھے گا۔ عربوں کو بھی برطانیہ کا اقتدار کسیقدر احتیاط بساتھ منظور تھا مگر وہ اس کے لئے کوئی میعاد مقرر کرانا چاہتے تھے۔ جس کے بعد برطانوی مینڈیٹ از خود ختم

کردیا جائے۔ برطانیہ ابھی کوئی خاص میعاد مقرر کرنے کے لئے تیار نہیں ہے۔ عربوں کو خوف ہے کہ اگر کوئی میعاد مقرر نہ کی گئی تو یہودی خواہ مخواہ نئی حکومت کے راستہ میں روڑے اٹکا کر اسے کامیاب نہ ہونے دیں۔ اُدھر یہودی بھی اپنے مطالبات پر اڑے رہے۔ ان کا کہنا ہے کہ یہودی فلسطین کے ایک تہائی حصہ میں آباد ہیں مگر اقتصادی تعمیر و ترقی میں اُن کا حصہ دو ثلث ہے۔ اسمیں شبہ نہیں کہ یہودی سرمایہ سے چند ہی سال کے اندر فلسطین میں بہت بڑی ترقی ہو گئی ہے جو یہودی اور عرب دونوں کیلئے بہت فائدہ بخش ہے اگر برطانیہ نے مجوزہ اسکیم میں آیندہ پانچ سال تک فلسطین میں یہودیوں کے بلا روک ٹوک داخلے کی اجازت دی تو عربوں اور یہودیوں کی خونریزی اسی طرح قائم رہیگی۔ اور برطانیہ کو امن قائم کرنے میں غیر معمولی مشکلات کا سامنا ہوگا۔

## ہندوستان

تریپوری کانگریس | مسٹر بوس کے دوبارہ انتخاب کے بعد بڑی پیچیدگیاں پیدا ہوگئیں۔ کیونکہ موصوف نے جوش میں آکر مہاتما گاندھی اور اُن کے رفیقانِ کار پر جو کانگریس ورکنگ کمیٹی کے ممبر تھے یہ الزام لگا دیا تھا کہ وہ فیڈریشن کے متعلق حکومت برطانیہ سے ساز باز کر رہے ہیں۔ پنڈت جواہرلال نے انھیں ان الزامات کو واپس لینے کا مشورہ دیا۔ تو اُس کا جواب یہ ملا کہ عام شکوک کی ترجمانی کی گئی ہے۔ غرض تریپوری کانگریس کے دن تک مسٹر بوس اپنی ضد پر قائم رہے۔ ملک کو فکر تھی کہ ورکنگ کمیٹی کے ممبران جو ملک کے سربرآوردہ رہنما ہیں مستعفی ہو چکے ہیں اور کشیدگی بڑھتی ہی چلی جاتی ہے۔ اگر تریپوری کانگریس میں کوئی سمجھوتہ نہ ہوسکا تو کانگریس نفاق باہمی کی وجہ سے متحدہ محاذ قائم نہ رکھ سکیگی اور یہ بات ملک کے لئے بڑی بدنصیبی کی ہوگی۔ شکر ہے کہ تریپوری میں جو کارروائی ہوئی اس سے یہ خطرہ دور ہوگیا۔ اس کے ساتھ یہ بات ضرور افسوسناک ہے کہ مسٹر بوس آخر تک اپنی ضد پر قائم رہے، چنانچہ مسٹر پنت نے جو ریزولیوشن مرتب کیا تھا وہ بے کم و کاست پیش کیا گیا۔ مزید بدقسمتی یہ ہوئی کہ مسٹر بوس علالت کی وجہ سے مشکل سے صرف ایک جلسہ کانگریس کمیٹی میں شریک ہوسکے مگر اس کی صدارت کے فرائض بھی اُن کو بسترِ علالت ہی سے ادا کرنے پڑے۔ مسٹر پنت، مسٹر بوس کی علالت کے لحاظ سے اِس پر رضامند تھے کہ اُن کا ریزولیوشن آل انڈیا کانگریس کمیٹی کو غور کرنے کے لئے سپرد کر دیا جائے اور سبجکٹ کمیٹی اور کانگریس کے کھلے اجلاس میں اسکی پیشی کی نوبت نہ آئے مگر بنگال کے ڈیلیگیٹوں نے اصرار کیا کہ کھلے اجلاس کا فیصلہ حاصل کیا جائے۔ چنانچہ سبجکٹ کمیٹی میں اس پر بڑے زور و شور سے بحث ہوئی۔ بہت سی ترمیمیں پیش کی گئیں اور خوب دھواں دھار تقریریں ہوئیں اور بنگال کے ڈیلیگیٹ صاحبان نے اس پر گڑبڑ بھی بہت مچائی۔ لیکن ریزولیوشن بھاری کثرت رائے سے پاس ہوا۔ اُس کے بعد بھی مسٹر آینے نے یہ تجویز کی کہ اس کو کانگریس کمیٹی کے سپرد کر دیا جائے۔ جس کو مسٹر پنت نے

صاحب صدر کی مسلسل علالت کے خیال سے منظور کر لیا۔ لیکن بنگال کے نمائندوں نے کھلے اجلاس کا فیصلہ چاہا۔ چنانچہ کھلے اجلاس میں مسٹر پنت نے اُسے بلا کسی تقریر کے پیش کیا۔ وہاں بھی یہ ریزولیوشن جوش و خروش کیساتھ پاس ہوا۔ مسٹر بوس سے یہ بھی درخواست کی گئی کہ پرانے رہنمایاں کانگریس کے خلاف اُنھوں نے جو الزامات لگائے ہیں اُن کو واپس لے لیں۔ لیکن اُنھوں نے یہی کہا کہ میں نے کسی خاص شخص پر کوئی الزام عائد نہیں کیا ہے۔ بہرحال کانگریس کے کھلے اجلاس میں سوشلسٹ پارٹی نے بھی مسٹر بوس کا ساتھ نہیں دیا۔ کانگریس نے بہ حیثیت مجموعی اس کو پاس کر کے مہاتما گاندھی کی رہنمائی اور اُنکی پالیسی میں کلّی اعتماد ہونیکا اعادہ کیا اور ان الزامات پر اظہارِ افسوس کیا۔ جو کانگریس ورکنگ کمیٹی کے مستعفی ممبران پر عائد کئے گئے تھے اِس ریزولیوشن کے زور سے کانگریس نے اپنے صدر کو اس بات کا پابند کر دیا کہ وہ موجودہ زمانہ کی نزاکت کے لحاظ سے مہاتما جی کے مشورہ کے مطابق آیندہ سال کی کانگریس ورکنگ کمیٹی نامزد کریں۔

لیڈر سوشلسٹ پارٹی نے صدارت کانگریس کے متعلق اپنی پارٹی کے رویہ کی توضیح کے سلسلے میں یہ کہا ہے کہ اُن کی پارٹی نے سبھاش بابو کی پریسیڈنٹی کے حق میں اِسلئے ووٹ دیا کہ وہ انھیں دوسرے اُمیدوار ڈاکٹر پٹابھی سیتا رامیہ پر ترجیح دیتی تھی۔ مگر پارٹی کو ہرگز یہ احتمال نہ تھا کہ اِس نئے انتخاب سے کانگریس میں پھوٹ پڑ جائے گی اور اگر پارٹی کو مہاتما گاندھی کی رائے غیر مشکوک طور پر معلوم ہو جاتی کہ وہ مسٹر بوس کے دوبارہ انتخاب کے خلاف ہیں تو تمام کوششوں کے باوجود مسٹر بوس انتخاب میں کامیاب نہ ہوتے۔ بہرحال مسٹر پنت نے اپنی تقریر میں یہ بھی واضح کر دیا ہے کہ اُن کے ریزولیوشن کا یہ منشا نہیں ہے کہ مسٹر بوس پر عدم اعتماد متصور ہو۔ مگر چونکہ گاندھی جی، ڈاکٹر پٹابھی سیتا رامیہ کی شکست کو اپنی شکست سمجھکر یہ خیال کرتے ہیں کہ کثیر تعداد جماعت کو اُن کی رہنمائی پر اعتماد نہیں رہا۔ اُن کا یہ خیال درست نہیں ہے اور کانگریس کے ممبران موجودہ حالات میں مہاتما گاندھی کی رہنمائی اشد ضروری سمجھتے ہیں۔ اِس لئے اُنھوں نے اس ریزولیوشن کے ذریعہ مہاتما جی کو کانگریس کی طرف سے یہ یقین دلایا ہے کہ جن لوگوں نے سوبھاش بابو کی صدارت کے حق میں ووٹ دیئے ہیں۔ ان کا یہ مطلب ہرگز نہ تھا کہ وہ مہاتما جی اور اُن کی پالسی سے اپنا عدم اعتماد ظاہر کریں۔ غرض اِس ریزولیوشن سے کانگریس رہنمائی کی آیندہ مشکلات حل ہو گئیں اور کل معاملہ صلح و صفائی کیساتھ طے ہو گیا۔ حالانکہ بنگال کے محبانِ وطن نے اس ریزولیوشن کی پیشی کے دوران میں ناحق گرمی دکھائی۔

اب لوگوں نے اخباروں میں یہ سوال اُٹھایا ہے کہ صدر کانگریس مسٹر بوس کو اس ریزولیوشن کو اپنے اوپر عدم اعتماد کا ووٹ سمجھکر صدارت سے مستعفی ہو جانا چاہیئے یا نہیں؟ مگر مسٹر بوس نے اس کے متعلق غیر ملکی اخباروں کے نمایندگان کو جو پیغام بھیجا ہے اس میں یہ صاف کر دیا ہے کہ وہ مسٹر پنت کی تقریر کے مطابق

اس ریزولیوشن کو عدم اعتماد کا ووٹ نہیں سمجھتے اور چونکہ کانگریس نے مجوزہ فیڈریشن کی مخالفت کی تجویز بھی پاس کردی ہے۔ اس لئے اُن کی پوزیشن میں کوئی فرق واقع نہیں ہوتا۔ خصوصاً جبکہ اُنھوں نے اپنے دوبارہ انتخاب کی کوشش اسی پالیسی کی بنیاد پر کی تھی۔ باقی رہا ورکنگ کمیٹی کے ممبران کے متعلق مہاتما جی سے مشورہ کرنا۔ تو اس میں وہ کوئی قباحت نہیں دیکھتے۔ البتہ اگر ممبروں کی نامزدگی کے سلسلے میں مہاتما گاندھی سے اُن کا اختلاف رائے ہو یا آیندہ ورکنگ کمیٹی اُن کے راستے میں مزاحم ہو تو دوسری بات ہے۔ بہرحال جب تک ایسے حالات پیدا نہیں ہوتے، اُن کے مستعفی ہونے کا کوئی سوال پیدا نہیں ہوتا۔

مہاتما گاندھی کی تحریک پر کانگریس نے اپنی اندرونی اصلاح کا بھی تہیہ کرلیا ہے اور آل انڈیا کانگریس کمیٹی کو اس کے متعلق مناسب کارروائی کرنے کا اختیار دیدیا ہے۔

تری پوری کانگریس نے بیرونی ممالک کے ساتھ ربط وضبط قائم کرنیکے سلسلے میں پنڈت جواہر لال نہرو کا ریزولیوشن پاس کردیا۔ پنڈت جواہر لال نہرو اِس بات کے حامی ہیں کہ ہندوستان تمام دُنیا کے خارجی معاملات سے دلچسپی لے، وہ مسٹر چیمبرلین کی خارجی پالیسی کے خلاف ہیں، اور چاہتے ہیں کہ ہندوستان برطانیہ کی خارجی پالیسی سے علیحدہ ہو کر اُن ممالک کی صف میں جو جمہوریت کے حامی ہیں داخل ہو جائے۔ پنڈت جواہر لال نہرو کی سرگرم کوششوں سے ہندوستان کی غیر ملکی پالیسی مستحکم ہو رہی ہے۔ چنانچہ پچھلی کانگریس کا ایک قابل ذکر واقعہ مصری وفد کی شرکت ہے جسے پنڈت جی نے مدعو کیا تھا۔

کانگریس نے ہندوستانی ریاستوں کی بابت جو ریزولیوشن پاس کیا ہے اسمیں اجلاس ہری پورہ کے ریزولیوشن کو کانگریس کی پالیسی کی بنیاد قرار دیا گیا ہے اور یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ اس سے کانگریس کی ارتقائی کیفیت پوری طور پر ظاہر ہوتی ہے۔ اِس ریزولیوشن کے ذریعہ یہ بھی اعلان کیا گیا ہے کہ کانگریس کو دیسی ریاستوں کی رعایا کی آزادی کے لئے سرگرم کار ہونیکا پورا حق حاصل ہے۔ ہری پورہ ریزولیوشن میں ریاستوں کی تحریکوں میں عدم مداخلت کی پالیسی محض اس لئے رکھی گئی تھی کہ ریاستوں کی رعایا خود اپنے پاؤں پر کھڑی ہو کر اپنی آزادی کی جدوجہد کرسکے اس پالیسی میں موجودہ حالات اور آیندہ واقعات کی بنا پر ضروری ترمیم وتبدیلی ہوتی رہیگی۔ غرض جیسے جیسے حالات بدلتے رہیں گے کانگریس پالسی بھی اُنکے مطابق مرتب ہوتی رہیگی اور ہری پورہ کانگریس کی کارروائی اسکے منافی نہیں ہے۔ بہرحال تری پوری کانگریس اپنے مقاصد کے لحاظ سے بہت کچھ کامیاب رہی اور جو خطرہ لاحق تھا وہ نہایت خوش اسلوبی کے ساتھ رفع ہوگیا۔ اور کانگریسی رہنما اپنا متحدہ محاذ قائم رکھنے میں بہت کچھ کامیاب ہوئے راجکوٹ کے معاملہ میں بھی جو کامیابی مہاتما گاندھی کو ہوئی وہ ہندوستان کی آزادی کی جدوجہد میں ایک اہم تاریخی واقعہ متصور ہوگا اور یہ کامیابی آیندہ کامیابیوں کا پیش خیمہ ثابت ہوگی۔

# ترپوری کا مرثیہ

(از پنڈت آنند نراین ملّا، ایم۔ اے، ایل ایل بی)

کل چار طرف ملک میں بجتا تھا یہی کوس — ہاں راسٹرپتی پھر سے ہوئے راسٹرپتی بوس
لیکن نہ خبر آج کی اُن کو تھی صد افسوس

سمجھے تھے موافق ہے مِرا طالعِ مسعود — دو گام پہ آتی تھی نظر منزلِ مقصود
معلوم نہیں تھا کہ بنیں گے یہ کڑے کوس

خوش جی میں تھے، وہ چال چلی جیت لی بازی — اب میں ہی فقط ملک میں کہلاؤں گا غازی
اِک آن میں سب دل کی اُمیدوں پہ پڑی اوس

لزام لگایا تھا کہ کمزور ہیں ساتھی — جانچا جب اُسے اس میں حقیقت تھی نہ کچھ بھی
پولا جنھیں کہتے تھے ثابت وہ ہوئے ٹھوس

س پر بھی کیا کوئی تلافی کا نہ چارا — کہنے لگے مطلب ہی نہیں تھا یہ ہمارا
جب کی نہیں تقصیر تو کس بات کا افسوس

پد حد سے سوا عظمتِ ذاتی کا تھا احساس — خوش ربطی باہم کا بھی مطلق نہ کیا پاس
جو زخم لگائے تھے اُنھیں سی نہ سکے بوس

لن ہے کہ ہو اس میں سیاست کا کوئی راز — ممکن ہے کہ تھا اپنی سکت کا غلط انداز
القصہ جو کرنا تھا وہی کر نہ سکے بوس

ب آج دکھاتا ہے نیا رنگ زمانہ — ہر لب پہ ہے چھوٹا سا یہ عبرت کا فسانہ
"گاندھی کو ڈھکیلا تھا مگر گر پڑے خود بوس"
افسوس، صد افسوس، صد افسوس، صد افسوس!



# علمی خبریں اور نوٹ

صوبہ متحدہ کی قانونی اسمبلی میں حال میں اُردو ہندی اخباروں اور رسالوں کی اشاعت کے متعلق گورنمنٹ کی طرف سے چند سوالات کے جوابات میں بتلایا گیا ہے کہ سنہ ۱۹۲۱ء میں ہندی پرچوں کی مجموعی اشاعت دو لاکھ بتیس ہزار چھ سو چھیالیس اور اُردو پرچوں کی ایک لاکھ باون ہزار تین سو آٹھ تھی۔ مگر سنہ ۱۹۳۶ء میں ہندی پرچوں کی اشاعت تین لاکھ نوے ہزار پانچ سو پینتیس اور اُردو پرچوں کی دو لاکھ پینتالیس ہزار چار سو پندرہ ہو گئی۔

اُردو ہندی کتابوں کی اشاعت کی کیفیت یہ ہے:۔

| سنہ | ہندی | اردو | سنہ | ہندی | اُردو |
|---|---|---|---|---|---|
| سنہ ۱۹۰۰ء میں | ۴۲۰ | ۵۱۲ | سنہ ۱۹۱۰ء میں | ۸۰۷ | ۲۳۵ |
| سنہ ۱۹۲۰ء میں | ۹۴۸ | ۳۳۰ | سنہ ۱۹۳۰ء میں | ۲۰۲۹ | ۵۵۶ |
| سنہ ۱۹۳۶ء میں | ۲۰۹۸ | ۳۳۷ | کتابیں شائع ہوئیں۔ | | |

ورناکیولر فائنل امتحان میں حسب ذیل تعداد میں لڑکوں نے اُردو اور ہندی میں امتحان پاس کیا۔

| سنہ | ہندی طالب علم | اُردو طالب علم | سنہ | ہندی طالب علم | اُردو طالب علم |
|---|---|---|---|---|---|
| سنہ ۱۸۹۰ء | ۹۲۷ | ۱۵۳۲ | سنہ ۱۹۲۰ء | ۶۵۹۶ | ۴۸۶۰ |
| سنہ ۱۹۳۰ء | ۱۵۹۳۴ | ۱۰۱۸۰ | سنہ ۱۹۳۶ء | ۲۰۱۸۸ | ۱۴۲۸۸ |

سنہ ۳۸ء و سنہ ۳۹ء میں صوبہ متحدہ کے ہائی اسکول امتحان کے اُردو ہندی طالب علموں کی تعداد یہ ہے:۔

| سنہ | ہندی | اُردو | سنہ | ہندی | اُردو |
|---|---|---|---|---|---|
| سنہ ۱۹۳۸ء | ۷۶۲۹ | ۵۹۳۹ | سنہ ۱۹۳۹ء | ۷۸۶۴ | ۶۱۴۹ |

---

حکومت آسام نے پہاڑی علاقوں میں ابتدائی تعلیم عام کرنے کے لئے فیصلہ کیا ہے کہ دیوناگری یا اُردو رسم الخط کی جگہ رومن رسم الخط اختیار کیا جائے۔ معلوم ہوا ہے کہ ان علاقوں میں عیسائی مشنری عرصہ سے اشاعت تعلیم کا کام کر رہے ہیں اس لئے وہاں کے باشندے رومن خط سے اچھی طرح واقف ہیں۔

---

کچھ عرصہ سے اُردو ادب سے دلچسپی لینے والے اصحاب اُردو کی توسیع و ترقی میں قابل قدر سرگرمی سے کام کر رہے ہیں۔ چنانچہ پچھلے دسمبر میں انجمن بہار ادب لکھنؤ کی تحریک پر اکثر مقامات میں بڑے دھوم دھام سے "یوم اُردو" اور ۱۲ فروری کو

لکھنؤ میں ڈاکٹر سر تیج بہادر صاحب سپرو کی صدارت میں "یوم چکبست" منایا گیا۔ یوم اُردو کے سلسلہ میں جو جلسہ الٰہ آباد میں ہوا، اسکے صدر بھی ڈاکٹر سر تیج بہادر صاحب سپرو ہی تھے۔ آپ نے اُردو کو ہندو مسلمانوں کی مشترکہ میراث قرار دے کر کہا کہ اُردو ہندو مسلمانوں کے اتفاق و اتحاد کی بہترین نشانی بھی ہے۔

۲۵ و ۲۶ جنوری کو مسلم انسٹی ٹیوٹ ہال کلکتہ میں بنگال اُردو کانفرنس کا اجلاس مولانا اکرم خاں صاحب ایڈیٹر بنگلہ اخبار "آناد" کی صدارت میں ہوا۔ جسمیں بنگال میں اُردو کی ترویج پر زور دیا گیا اور گورنمنٹ سے اُردو کی عام تعلیم کا بندوبست کرنے، اُردو ٹریننگ اسکول قائم کرنے اور ڈھاکہ یونیورسٹی میں اُردو میں ایم۔اے کا امتحان جاری کرنے کی استدعا کی گئی۔ مارچ ۱۹۳۹ء میں مسلم لیگ کانفرنس کے موقع پر گورکھپور میں بھی ایک دھوم دھامی کانفرنس ہوئی۔ جسمیں اُردو کے متعلق کئی مُفید ریزولیوشن پاس ہوئے۔

---

ہمارے دوست سید محمد محمود صاحب رضوی مخمور کی کوشش سے آگرہ میں ۲ سال سے ہندستانی زبان کے نامور شاعر میاں نظیر اکبرآبادی کی یادگار میں ایک "نظیر اکیڈیمی" قائم ہے جس کے صدر رائے صاحب پنڈت برج ناتھ شرما اور سکرٹری منشی انتظام اللہ صاحب ہیں۔ امسال ۲۵ جنوری کو بسنت کے دن میاں نظیر کی مزار پر بڑے دھوم دھام سے "یوم نظیر" منایا گیا۔ اور ڈھائی ہزار کے قریب ہندو مسلمان معززین نے دیر تک بڑے شوق سے نظیر کا کلام سُنا۔

---

حال میں گورنمنٹ صوبہ متحدہ آگرہ و اودھ کے محکمہ اطلاعات نے زبان کے مسئلہ پر ایک مفصل پمفلٹ شائع کیا ہے جسمیں ان غلط فہمیوں کی پُر زور تردید کی گئی ہے جو اس بارہ میں موجودہ وزارت کے خلاف پھیلائی جارہی ہیں۔ اس پمفلٹ میں اس الزام کو کہ حکومت صوبہ متحدہ اُردو کے مقابلے میں ہندی کو ترجیح دیتی ہے یا اُردو کو فنا کرنیکی کوشش کررہی ہے "سرتاپا غلط" قرار دیا گیا ہے اور لکھا گیا ہے کہ حکومت نے کبھی ہندی کو اُردو پر ترجیح نہیں دی بلکہ بعض موقعوں پر اُس نے اُردو ہی کو ترجیح دی ہے۔

یہ ضرور ہے کہ کانگریس گورنمنٹ کی پالسی "ہندستانی زبان" کی ترویج ہے مگر ہندستانی زبان سے حکومت کی مراد ایسی زبان سے ہے جو اُردو و ہندی دونوں رسم الخط میں لکھی جائے اور جسمیں حتی الامکان عربی اور سنسکرت دونوں کے ثقیل اور نامانوس الفاظ نہ آنے پائیں۔ ہم سمجھتے ہیں کہ اس باضابطہ اعلان کے بعد حامیانِ اُردو کو گورنمنٹ کی طرف سے کوئی بدگمانی باقی نہ رہنا چاہیئے، خصوصاً جبکہ اسمبلی کی روئداد اور پرچہ کاروائی وغیرہ تمام سرکاری کاغذات اُردو میں بھی شائع ہوتے ہیں۔ ممبران اسمبلی کے سوالات کے متعلق گورنمنٹ کا رویہ یہ ہے کہ جس زبان میں سوال کیا جاتا ہے، حکومت کی طرف سے حتی الامکان اسی زبان میں اس کا جواب دیا جاتا ہے۔ دیہاتی کتب خانوں کے سلسلہ میں گورنمنٹ نے تقریباً بیس ہزار روپیہ قیمت کی

مزید اُردو کتابیں خریدی ہیں۔

---

پانی پت میں مولانا حالیؔ کی یادگار میں ایک حالی اکیڈیمی ہوئی ہے۔ جس کے صدر خواجہ امیرؔ احمد صاحب انصاری بی۔ اے منتخب ہوئے ہیں۔ علمی، ادبی اور تاریخی کتابوں کی اشاعت کے علاوہ ایک عمدہ لائبریری اور دارالمطالعہ کا قائم کرنا اِس اکیڈیمی کا خاص مقصد ہے۔

---

۱۲ فروری کو منشی مہاراج بہادر صاحب برقؔ دہلوی کے علمی احسانات کی یاد تازہ کرنے کی غرض سے چاوڑی بازار دہلی میں ایک یادگاری مشاعرہ ہوا۔

---

اِس نمبر کے ساتھ ہم اپنے مکرم رفیق مسٹر سنت پرشاد ایم۔ اے مدہوشؔ کا متفرق کلام اور اُنکی تازہ تصویر ہدیۂ ناظرین زمانہ کر رہے ہیں۔ مدہوشؔ صاحب اُردو ہندی کے علاوہ انگریزی اور فارسی ادب میں بھی کامل دستگاہ رکھتے ہیں۔ تصوف سے آپ کو اتنا شغف ہے کہ ہر وقت نانکؔ۔ کبیرؔ۔ سرمدؔ۔ حافظؔ۔ شمس تبریزؔ اور مولانا رومؔ وغیرہ صوفیائے کرام کا کلام آپ کے زیر مطالعہ رہتا ہے۔ مثنوی مولانا رومؔ کے تو آپ فاضل کامل ہیں۔ جس ذوق سلیم و ادبی تحقیق کے ساتھ آپ نے مثنویؔ کو بار بار پڑھا ہے اُس کی مثال آپ کے ہم عمر معاصرین میں شاذ و نادر ہی ملیگی۔ بہرحال اسی تحقیق و مطالعہ کی برکت کہ آپ کے کلام میں انسانیت و روحانیت بھری ہوتی ہے۔ حضرت مدہوشؔ کی شاعری کا انداز محض عاشقانہ نہیں بلکہ والہانہ ہوتا ہے۔ وہ شاید ہی کبھی قصداً شعر کہنے کیلئے بیٹھتے ہوں بلکہ جب اُن کے قلب پر ایک خاص کیفیت طاری ہوتی ہے یا اُن کے دلِ دردمند پر کوئی چوٹ لگتی ہے تو اُن کے جذبات خودبخود اشعار بن جاتے ہیں۔ اسی لئے اُن کے کلام میں وہ سب خصوصیات موجود رہتی ہیں۔ جنھیں مشہور نقادِ سخن حضرت فراقؔ سپردگی، خستگی اور گداز سے تعبیر کرتے ہیں۔

حضرت مدہوشؔ واقعاتِ دُنیا کا بھی گہرا مطالعہ کرتے رہتے ہیں اور زمانہ کے مستقل معاون ہیں۔ قریب قریب اس کے ہر نمبر کے لئے آپ کچھ نہ کچھ بھیجتے رہتے ہیں۔ ہم کو آپ کی ذات سے آیندہ کے لئے بڑی بڑی اُمیدیں وابستہ ہیں، آپ زمانہ کی روایات کی دِل سے قدر کرتے ہیں اور اس کے اغراض و مقاصد سے سچی ہمدردی رکھتے ہیں۔

---

اِس نمبر میں ہم اٹھارویں صدی کے عہد مغلیہ کے فن مصوری کا ایک دلکش نمونہ بھی ہدیہ ناظرین کر رہے ہیں۔ اصل تصویر لندن کے مشہور و معروف برٹش عجائب خانہ میں ہے۔ بعض ماہرین کا خیال ہے کہ یہ بیجاپور کی نامور ملکہ چاند بی بیؔ کی تصویر ہے۔

# زمانہ

جلد ۷۲ مئی ۱۹۳۹ء نمبر ۵


## اقبال اور تصوّف

(از ولی کمال خاں ملیح آبادی، بی۔اے)

اس میں کوئی کلام نہیں کہ اقبال بہت بلند پایہ شاعر اور عظیم المرتبت مفکر تھے، بعض حضرات کو شاید اس بات کے تسلیم کرنے میں پس و پیش ہو کہ وہ علوم روحانی کے معلم اور اسرار باطنی کے حکیم بھی تھے، اور انھیں روحانیت کی گہرائیاں معلوم اور رموز مخفی سے بخوبی آگاہی تھی۔

اقبال کی شاعری علم و حکمت کی شاعری ہے، ان کا کلام تفکر و تعقل کے ان نتائج کا مجموعہ ہے جن میں پیامات گوناگوں کے دوش بدوش عالم ملکوت و لاہوت کے وہ مخفی امور اور دنیائے روحانیت کی وہ بدیہی باتیں نظم کی گئی ہیں جو ضمیر کو آلایشوں سے صاف، قلب کو روحانی کثافتوں سے پاک کرنے والی ہیں، اور جو نہ صرف نجات بلکہ صافی ضمیر انسان اور مرد باخدا میں وہ ذوق و ولولہ پیدا کرتی ہیں کہ وہ خود پکار اُٹھے کہ:۔

کبھی اے حقیقت منتظر نظر آ لباس مجاز میں   کہ ہزاروں سجدے تڑپ رہے ہیں مری جبین نیاز میں

اقبال سے پہلے بہت سے ایسے شعراء گذرے ہیں جو مسائل تصوف کو اپنی شاعری میں جگہ دیتے رہے ہیں، مثلاً فارسی میں خواجہ حافظ، خواجہ عطار، مولوی جامی، وغیرہ وغیرہ اور اردو میں ولی دکنی، جان جاناں مظہر، سودا، درد، اثر، میر، امیر، غالب وغیرہ وغیرہ، انہوں نے تصوف کے بنیادی مسائل مثلاً مسئلہ وحدت الوجود، طریقت کے مسائل، معرفت کے امور، تسلیم و رضا کی تلقین، صبر و قناعت کی ہدایت

ترک دنیا کا خیال، سکون قلب کی تدابیر، آفرینش کائنات کی حقیقت، کن فیکون کا مفہوم، حسن وعشق کے رموز، طور و موسیٰ کی کہانی، دنیائے فانی کی بے حقیقتی و بے ثباتی، موت و حیات، ذاتِ حق کی قدامت، قبض و مراقبہ، غیب و شہود، وجودِ مطلق کے اوصاف، وجودِ مقید کی بے مائگی، حُسن ازل کی جھلک، یوم الست کا وعدہ و پیمان، تزکیۂ نفس کی اہمیت، تجلیات باری کا ظہور، "ہمہ اوست" کی فلاسفی۔ غرض یہ اور اسی نوع کے دیگر مسائل کو بحسن و خوبی نظم کیا۔ لیکن اُن کا رسمی تصوّف (بہ استثنائے چند) وہ رواجی تصوّف ہے جس میں رنگ و بو ہے نہ کیف و مستی، اس لئے اُن کے کلام میں وہ گہری تاثیر اور دائمی اثر نہیں (جو اقبال کی شاعری کو حاصل ہے) لیکن اس کے برخلاف اقبال نے جو کچھ کہا وہ ذاتی اور آزاد فکر کا نتیجہ ہے۔ اُن کے کلام میں عام تصوف کے پہلو بہ پہلو ذاتی فکر کی روشنی اور شخصی اجتہاد کی جھلک صاف نظر آتی ہے۔

ان امتیازی خصوصیات کے کئی اسباب ہیں:۔

اوّل یہ کہ اقبال نے مولانا جلال الدین رومی کی پیروی کی ہے، جن کی مثنوی کی شان میں کہا گیا ہے کہ ع "ہست قرآں در زبانِ پہلوی"

اور جن کے متعلق خود اقبال "پیام مشرق" میں یوں کہتے ہیں:۔

مرشدِ رومی حکیمِ پاک زاد ۔۔۔ سرِ مرگ و زندگی بر ما کشاد

اقبال نے اپنے تمام اُردو فارسی کلام میں مولانا سے فیض حاصل کیا ہے، "اسرارِ خودی" و "رموزِ بے خودی" میں بھی جو اقبال کے بہترین فارسی شاہکار ہیں، "سلطان العارفین" کی فیض بخشی کو بڑا دخل ہے۔ معرفت کے رموز، تصوف کے اسباق، اور مرگ و زندگی کے اسرار اقبال کو اسی حکیم سے معلوم ہوئے ہیں۔

یہ ضرور ہے کہ اقبال کو شروع ہی سے حقیقت کی تلاش اور معرفت کی جستجو تھی، اُن کی طبیعت کی افتاد شروع ہی سے اس طرف مائل تھی۔ فطرت نے شروع ہی سے اُن کو صوفی کا دل، فلسفی کا دماغ، اور قلندر کا وجدان سلیم عطا کیا تھا۔ اسی لئے وہ ہمیشہ طلبِ نور میں کوشاں اور حقیقت کاملہ کی تلاش میں سرگرداں رہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں:۔

نور کا طالب ہوں، گھبراتا ہوں اِس بستی میں مَیں ۔۔۔ طفلکِ سیماب پا ہوں، مکتبِ ہستی میں مَیں

دیدارِ جلوۂ حق کی تمنّا کے متعلق ایک دوسرے مقام پر لکھتے ہیں:۔

ڈھونڈھتی ہیں جس کو آنکھیں وہ تماشا چاہیے چشم باطن جس سے کھل جائے وہ جلوا چاہیے
آرزو نورِ حقیقت کی ہمارے دل میں ہے لیلئ ذوقِ طلب کا گھر اسی محمل میں ہے

اِن اسباب کے نتیجہ میں اقبال کو یہ بات معلوم ہو گئی کہ۔

جنھیں میں ڈھونڈھتا تھا آسمانوں میں زمینوں میں وہ نکلے میرے ظلمت خانۂ دل کے مکینوں میں

گویا اُس کو اس حقیقت کا پتہ چلا کہ مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ یہ وہ حقیقت ہے جس کو الفاظ کی مختلف شکلوں میں صوفی اور ویدانتی، راہب اور پادری سبھوں نے تسلیم کیا ہے، اور جو صدق بسیط کا درجہ حاصل کر چکی ہے اور وہ حقیقتِ کبریٰ جس کو ادیانِ عالم اور فلسفہ ویدانت و تصوف میں تسلیم کیا جا چکا ہے، روحانیت کی وہ منزل ہے جہاں سے روحانی زندگی کا آغاز ہوتا ہے۔

بہرحال منزل پر جا کر اقبال کو یہ معلوم ہوا کہ :۔

اقبال بھی اقبال سے آگاہ نہیں ہے کچھ اس میں تمسخر نہیں، واللہ نہیں ہے

دوسری منزل پر سالک کو صرف یہ معلوم ہوا کہ " وہ آپ ہی گویا مسافر آپ ہی منزل میں ہے"۔ لیکن معمہ پھر بھی نہ کھلا :۔

ڈھونڈھتا پھرتا ہوں اے اقبال اپنے آپکو آپ ہی گویا مسافر آپ ہی منزل میں ہوں

تلاش حق کی دشوار گذار گھاٹیوں میں گذرنے کے بعد جب عالمِ ناسوت کے اس نووارد راہ رو کو رمز ہستی سے آگاہی نہیں ہوتی تو وہ شعر کی زبان میں کہتا ہے :۔

مَیں حُسن ہوں کہ عشق سراپا گداز ہوں کھلتا نہیں کہ ناز ہوں میں یا نیاز ہوں
پریشاں ہوں میں مشتِ خاک لیکن کچھ نہیں کھلتا سکندر ہوں کہ آئینہ ہوں یا گردِ کدورت ہوں

افسوس ہے کہ انسان نے اپنی ہستی و مقصدِ ہستی کو نہ جانا اور اُس نے اپنے کو نہ پہچانا ورنہ اُس کو معلوم ہوتا کہ وہ کیا ہے، کہاں ہے، کیسا خزانۂ مخفی ہے، اور اُس کی قدر و قیمت کیا ہے۔ وہ اپنی حقیقت سے ناآشنا ہے، اور اسی لئے اقبال جن کی شاعری "جزو لیست از پیغمبری" کے مرادف ہے حق کی تلاش کرنے والوں سے پیمبرانہ خطابت کے لب و لہجہ میں، ہدایت و سلامتی کی راہ سے ہستی اور مقصدِ ہستی کو یوں واضح کرتے ہیں :۔

یہ سب کچھ ہے مگر ہستی مری مقصد ہے قدرت کا سراپا نور ہو جس کی حقیقت، میں وہ ظلمت ہوں
خزینہ ہوں چھپایا مجھ کو مشتِ خاکِ صحرا نے کسی کو کیا خبر ہے میں کہاں کی کس کی دولت ہوں
نظر میری نہیں ممنونِ سیرِ عرصۂ ہستی میں وہ چھوٹی سی دنیا ہوں کہ آپ اپنی ولایت ہوں

نہ صہبا ہوں نہ ساقی ہوں نہ مینا ہوں نہ پیمانہ میں اِس مئے خانۂ ہستی میں ہر شئے کی حقیقت ہوں

معمۂ ہستی کے معلوم ہو جانے پر انسان کو اُس کی حقیقت صاف صاف یوں بتاتے ہیں:۔

آہ کس کی جستجو دیوانہ رکھتی ہے تجھے راہ تو، رہرو بھی تو، رہبر بھی تو منزل بھی تو
آشنا اپنی حقیقت سے ہو اے دہقاں ذرا دانہ تو کھیتی بھی تو، باراں بھی تو حاصل بھی تو
کانپتا ہے دل ترا اندیشۂ طوفاں سے کیا؟ ناخدا تو، بحر تو، باراں بھی تو، ساحل بھی تو
دیکھ آکر کوچۂ چاکِ گریباں بھی کبھی قیس تو، لیلےٰ بھی تو، صحرا بھی تو، محمل بھی تو
وائے نادانی کہ تو محتاجِ ساقی ہو گیا مے بھی تو، مینا بھی تو، ساقی بھی تو محفل بھی تو

"محتاجِ ساقی" ہونے کے کئی سبب ہیں :۔ تلاشِ حق سے بے پروائی، ذوقِ طلب کا فقدان، داخلی حکمت یعنی حکمتِ باطنی سے لاعلمی اور خاصکر یہ کہ ہر بات سے بے توجہ ہو جانا، اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ حسینانِ جہاں کی دامِ زلف میں گرفتار ہو کر ایسا پھنسا کہ نہ نفس کی معرفت ہو سکی اور نہ اس قابل بنا کہ آئینۂ دل میں اپنی ہستی کا مشاہدہ کر سکے۔

فدا کرتا رہا دل کو حسینوں کی اداؤں پر مگر دیکھی نہ اس آئینہ میں اپنی ادا تو نے

غافل انسان اگر اپنی وسعتِ بے پایاں سے آگاہ ہوتا تو اُسے معلوم ہوتا کہ اگرچہ وہ قطرہ ہے لیکن مثالِ بحرِ بے پایاں بھی ہے"

اپنی اصلیت سے ہو آگاہ، اے غافل کہ تو قطرہ ہے لیکن مثالِ بحرِ بے پایاں بھی ہے
سینہ ہے تیرا امین اُس کے پیامِ ناز کا جو نظامِ دہر میں پیدا بھی ہے پنہاں بھی ہے

احساسِ اصلیت کی شدت سالک کو عام طور سے، ذاتِ حق میں محو کر کے امورِ دنیا سے بے نیاز اور لذائذ دنیا سے بے پروا بنا دیتی ہے۔ یہ وہ منزل ہے جہاں سالک رفتہ رفتہ ہی پہونچتا ہے۔ اور اس منزل کا طے کر لینا ایک مبارک بات ہے۔ اس لئے کہ یہ اس بات کی علامت و دلیل ہے کہ سالک کو عرفانِ ربانی سے قدرے قلیل آگاہی ہو گئی، جس کے سبب سے وہ ذاتِ حق میں محو ہو کر امورِ دنیا سے بے پروا ہو سکتا ہے۔ اسی لئے دنیائے تصوف میں "تسلیم و رضا" کی ایک مستقل منزل ہے جہاں پہونچکر سالک میں استغنا اور بے نیازی پیدا ہو جاتی ہے۔ اور وہ دنیا سے منھ موڑ کر حق کی تسلیم اور رضائے الٰہی پر قانع ہو جاتا ہے۔ دیکھا یہ جاتا ہے کہ عام طور سے صوفی اور ویدانتی، سادھو اور ست سنگی، اس منزل پر پہونچکر خود بھی ترکِ دنیا کی طرف مائل ہو جاتے ہیں اور دوسروں کو بھی یہی تلقین کرتے ہیں

اقبال کو اِس بات سے اتفاق نہیں، وہ استغنا و قناعت کو مناسب تو سمجھتے ہیں لیکن ترکِ دُنیا کو "رہبانیت" جانتے ہیں، اور اُن کو اس سے اتفاق نہیں۔ وہ مجتہد ہیں اور اربابِ تصوف کی ہر کورانہ تقلید کے قائل نہیں، ترکِ دنیا کی وہ مذمت کرتے ہیں، لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ ترکِ لذائذ پر زور دیتے ہیں، وہ درحقیقت حرصِ لذائذِ دنیا کو پسند نہیں کرتے۔ خدا کی نعمتوں کا استعمال اور اُن سے لطف اندوزی بُری بات نہیں لیکن لذائذ کے خوشنما بھوتوں، بزم گاہِ عالم کی ہنگامہ آرائیوں، اور بوالہوس کے بھنور میں پڑ کر اپنے حقیقی مقصد کو فوت نہ کرنا چاہیئے۔ مبارک ہیں وہ لوگ جو دامِ بوالہوسی میں گرفتار نہیں ہوتے، اور خوش نصیب ہیں وہ اشخاص جو مادی و دنیوی چکروں کی بھول بھلیّوں میں جانا نہیں چاہتے۔ اقبال اس چکر میں پڑ چکے ہیں، مگر کچھ عرصہ کے بعد اس بھول بھلیاں اور کال کوٹھری سے نجات پائی اور اس کی کہانی یوں سنائی

رخصت اے بزمِ جہاں سوئے وطن جاتا ہوں میں　　آہ! اس آباد ویرانے میں گھبراتا ہوں میں

گو بڑی لذت تری ہنگامہ آرائی میں ہے　　اجنبیت سی مگر تیری شناسائی میں ہے

مدتوں بیٹھا ترے ہنگامۂ عشرت میں مَیں　　روشنی کی جستجو کرتا رہا ظلمت میں مَیں

چشمِ حیراں ڈھونڈتی اب اور نظارہ کو ہے　　آرزو ساحل کی مجھ طوفان کے مارے کو ہے

اقبال منازلِ روحانیت کو "عشقِ الٰہی" کی رہبری میں طے کرتے ہیں، اور یہی اُن کا روحانی مسلک ہے۔ اُن کو کائنات کی ہر چیز سے عشق ہے، وہ محبتِ خداوندی و اُنسِ ربانی کے معترف ہیں۔ ربّانی محبت ( Divine Love ) کی بدولت دل کے آئینہ میں نئے نئے جوہر پیدا ہوتے ہیں، جن کی قیمت کونین اور ارض و سما کی مجموعی قیمت سے بھی کہیں زیادہ ہے۔ اس کے فائدے بے شمار ہیں۔ نئے نئے جوہر آئینۂ دل میں پیدا ہوتے ہیں۔ محبت کے اثر سے دل پرنور اور عشقِ الٰہی سے سراپا نور ہو جاتا ہے۔ اور وہ خود ایک شمع فروزاں ہے۔ لہٰذا اقبال روحانیت کی منزلوں کو عشقِ الٰہی کی رہبری میں طے کرنے کا مشورہ دیتے ہیں اور بتاتے ہیں کہ عشق کو آباد کر کے دل کو "پریم نگر" بناؤ تاکہ یہ دولت حاصل ہو۔

نہ چھپا چھپا کے تو رکھ اسے، ترا آئینہ ہے وہ آئینہ
کہ شکستہ ہو تو عزیز تر ہے نگاہِ آئینہ ساز میں

اِس کے بیشمار فائدوں میں سے دو ایک یہ ہیں:-

جب سے آباد ہوا عشق مرے سینہ میں　　نئے جوہر ہوئے پیدا مرے آئینہ میں

محبت کے شرر سے دل سراپا نور ہوتا ہے ذرا سے بیج سے پیدا ریاضِ طور ہوتا ہے
جلانا دل کا ہے گویا سراپا نور ہو جانا یہ پروانہ جو سوزاں ہے تو شمعِ انجمن بھی ہے

یہی عشق اقبال کو دنیائے الوہیت کی اُس نا معلوم منزل پر پہونچا دیتا ہے جہاں اسمار و اشکال کے چہروں کی نقابیں اُٹھی ہوئی ہیں، جہاں خیر ہے نہ شر، پستی ہے نہ بلندی، موت ہے نہ حیات، روح ہے نہ مادّہ، امتیازِ بندہ ہے نہ خدا، اور جہاں روح، حیاتِ ابدی کی آغوش میں سُرور و مسرّت کی سانسیں لے کر سو جاتی ہے۔ اِسی مقام پر پہونچکر جہاں استغنائے ربّانی انسان میں سما جیس مارتا ہے۔ اقبال نے یہ کہا تھا کہ:۔

خدا کے پاک بندوں کو غلامی میں حکومت میں زرہ کوئی اگر محفوظ رکھتی ہے تو استغنا

اور اسی بلندی سے کرشن جی نے یہ دلکش راگ سنایا تھا کہ:۔

صبحِ ازل جو حُسن ہوا دلستانِ عشق آواز کن ہوئی تپش آموز جانِ عشق
مجھ سے خبر نہ پوچھ، حجابِ وجود کی، شامِ فراق صبح تھی میرے نمود کی

تصورات روح و ازل

روح و ازل کے تصوّر کو تصوّف اور ویدانت میں بڑی شرح و بسط کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔ ویدانتی یعنی ویدانت کے فلسفہ کے جاننے والے تسلیم کرتے ہیں کہ "آتما اور پرماتما کی اصل ایک ہے۔ فلسفۂ تصوف (یا Mysticism) کے ماننے والے بھی یہی کہتے ہیں کہ خدا اور بندہ دونوں کی روح ایک ہے، اور دونوں کے خواص بھی ایک ہیں، صرف فرق اتنا ہے کہ پرماتما کا "وجود" "وجودِ کامل" ہے اور ہمارا "وجودِ مقیّد" دونوں ایک ہی نور سے ہیں،

"ایک چھپنے کے لئے ایک نکلنے کے لئے"

وہ کہتے ہیں کہ ہماری آمد سے جو "دوئی" ہم میں اور "اُس" میں قائم ہوگئی ہے وہ مادشما کی تفریق کا نتیجہ ہے۔ ورنہ تو ہیں دونوں ایک ہی ہیں، دونوں کے اوصاف[1] بھی بڑی حد تک یکساں ہیں۔ حتیٰ کہ خالق نے انسان کو اپنی صورت پر پیدا کیا، جیساکہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ "اللہ نے آدم کو اپنی صورت پر پیدا کیا"۔ اِسی لئے آنحضرت ؐ کے ذریعہ یہ تلقین ہوئی ہے کہ "پیدا کرو اپنے میں خدائی صفات"۔ کیونکہ دونوں کی اصل ایک ہے لہٰذا اوصاف بھی یکساں ہونا چاہیئے۔

علیسائیت کا مسئلہ تثلیث (Trinity of God) بھی حضرت مسیح کے وسیلہ سے روحِ الٰہی کا جسمِ انسانی میں آنا امرِ حق قرار دیتا ہے۔ اس کا "تجسّمِ خداوندی" پر عقیدہ Faith in Incarnation of God

[1] Attributes

اسی حقیقت کا مخفی اور غیر ملفوظ اظہار ہے کہ روح انسانی = آتما ایک ہیں۔ یہ دوسری بات ہے کہ وہ اس کو شریعت کی سخت گیری کے سبب سے نہ کہیں

ہندوؤں کا اوتار کا عقیدہ بھی اسی امر کا بیّن ثبوت ہے کہ وہ بھی دونوں کی اصل ایک ہی مانتے ہیں۔ حال کے رشی مُنی اور باخدا لوگ مثلاً سوامی رام تیرتھ، سوامی ویکانند اور سوامی رام کرشن اور رادھا سوامی جی کے چیلے بھی اُس "میں اور ہم" میں، کیا بہ اعتبار اصل اور کیا باعتبار اوصاف، ایک دائمی اور گہری وحدت کو تسلیم کرتے ہیں، اور اسی لئے پرماتما سے آتما کے نوشتے کو بہت ہی گہرا جانتے ہیں۔

بہر حال سب یہی مانتے ہیں کہ روح آفتاب حیات کی وہ لافانی کرن ہے جو اپنے مصدر کے تمام اوصاف پر حاوی ہے، اور دونوں میں کوئی فرق نہیں۔ وہ قطرہ ہے جو اپنے سمندر میں ایک نہ ایک دن ضرور جا ملے گا۔ سمندر کے پانی کے سب خواص اس قطرہ میں بند ہیں اور در حقیقت دونوں میں کوئی فرق نہیں ہے۔

ان تمام باتوں کو پیش نظر رکھکر اقبال کے اشعار بالا پر غور کر کے فیصلہ کیجئے کہ روز ازل یعنی یوم الست کے باریک مسئلہ کو جو تمام مذہبوں کی حکمت روحانی میں (خواہ وہ ہندو دھرم ہو یا عیسائیت، اسلام ہو یا بُدھ مت، ویدانتی فلسفہ ہو یا تصوف) بڑی حد تک مشترک ہے کس پاکیزہ انداز بیان و ادائے مطلب کے ساتھ نظم کیا گیا ہے، خصوصاً یہ شعر:-

مجھ سے خبر نہ پوچھ حجاب وجود کی شام فراق صبح ہے میرے نمود کی

انگریزی کے نامور شاعر کوپر کا خیال تھا کہ

"A soul in all things and that soul is God."

(ایک ہی روح سب چیزوں میں ہے اور وہ روح خدا ہے) صوفی اور ویدانتی دونوں اس بات پر متفق ہیں کہ کائنات کی ہر شئے، دریا کے ہر قطرے، ریگستان کے ہر ذرّہ، پہاڑ کی ہر کنکری اور سنسار کی ہر چیز میں ایک روح ہے، اور وہی روح تمام کائنات پر حاوی و کارفرما ہے۔ اسی کو صوفی "ہمہ اوست" جانتا ہے۔ اور "ہمہ از اوست" کا کہنے والا "مظہر خدا" کہتا ہے۔ (کیونکہ شریعت ذوق تکلم کی گریباں گیر ہے لہذا پابند شریعت اپنے دل کا مطلب استعاروں میں چھپاتا ہے) وہ روح ظاہر میں ہے اور باطن میں، نمایاں اور پنہاں دونوں ہے۔ وہی ہویدا ہے وہی پوشیدہ، وہی اول اور وہی آخر ہے۔

روح واحد کا یہ تصور اصطلاح تصوف میں "ہمہ اوست" کا مسئلہ ہے۔ وحدت کا کثرت میں نمایاں ہونا اور اشیاء کائنات کی کثرت میں روح کی وحدت اسی کا نام ہے۔ سادھو بھی اس کو مانتا ہے اور ویدانتی بھی، صوفی بھی اس کا معترف ہے اور سنیاسی بھی، روحانیت کے مختلف مسائل کی طرح اس میں کوئی تفریق نہیں

"مسئلہ وحدت الوجود بھی اس سے ملتا جلتا مسئلہ ہے، اس پر بھی ویدانتی وشواش اور صوفی یقین رکھتا ہے کہ کائنات کی ہر شے میں روح کی وحدانیت اور یکتائی پائی جاتی ہے۔

فارسی کے بڑے بڑے صوفی شعراء مثلاً مولانا روم، شمس تبریز، خواجہ فریدالدین عطار اور سرمد وغیرہ نے اس پر دل کھول کر طبع آزمائی کی۔ اُن کی حکیمانہ شاعری سے آج بھی فارسی منور اور روشن ہے، اُردو کو اس تجلی کی ضرورت تھی، یہاں تک کہ وہی روح کارفرما، جو ہر شے میں رواں دواں ہے، پیکر اقبال میں رونما ہوئی اور اپنی اصلیت کو بیان کرنے لگی:۔

کثرت میں ہو گیا ہے وحدت کا راز مخفی　　جگنو میں جو چمک ہے، وہ پھول میں مہک ہے
حسن ازل کی پیدا ہر چیز میں جھلک ہے　　انساں میں وہ سخن ہے، غنچہ میں وہ چٹک ہے
یہ چاند آسماں کا شاعر کا دل ہے گویا　　واں چاندنی ہے جو کچھ، یاں درد کی کسک ہے
انداز گفتگو نے دھوکے دیئے ہیں ورنہ　　نغمہ ہے بوئے بلبل، بو، پھول کی چہک ہے
یہ اختلاف پھر کیوں ہنگاموں کا محل ہو　　ہر شے میں جبکہ پنہاں خاموشی ازل ہے

اسی خیال کو ایک دوسری جگہ حمد باری کے رنگ میں حدود شریعت میں رہتے ہوئے یوں ادا کیا ہے

ہر چیز کو جہاں میں قدرت نے دلبری دی　　پروانہ کو تپش دی جگنو کو روشنی دی
رنگیں نوا بنایا مرغان بے نوا کو　　گل کو زبان دے کر تعلیم خامشی دی
نظارہ شفق کی خوبی زوال میں تھی　　چمکا کے اس پری کو تھوڑی سی زندگی دی
سایہ دیا شجر کو، پرواز دی ہوا کو　　پہنا کے لال جوڑا شبنم کو آرسی دی
سایہ دیا شجر کو، پرواز دی ہوا کو　　پانی کو دی روانی موجوں کو بیکلی دی

حق کی جھلک ہر شے میں نمایاں ہے، اس کی تجلی، پھل، پھول، پتھر، شجر، دریا، پانی، پہاڑ، کنکر، آسمان، زمین، ہوا، چاند، سورج، تارے، غرض ہر چیز سے ہویدا ہے۔ وہ تجلی سب میں حق کے دیکھنے والے کو حق ہی میں نظر آتی ہے۔

حسن ازل ہر شے میں ہویدا ہے، فیض حسن کا مصدر ایک اور صرف ایک ہے، گل رنگین

"شمع" "بچہ اور شمع" وغیرہ سے اقبال کا یہ خیال پوری طرح واضح ہوتا ہے۔ اور اسی نوع کی نظموں سے ان کا صوفیانہ کردار اور روحانی تخئیل آشکارا ہو جاتے ہیں۔

چمک تیری عیاں بجلی میں آتش میں شرارے میں جھلک تیری ہویدا چاند میں سورج میں تارے میں
جو ہے بیدار انساں میں وہ گہری نیند سوتا ہے شجر میں پھول میں حیواں میں پتھر میں شرارے میں

حسن ازل ہر شے میں ہویدا ہے:۔

حسن ازل ہے پیدا تاروں کی دلبری میں جس طرح عکس گل ہو شبنم کی آرسی میں

مصدر فیض حسن ایک ہی ہے:۔

وہیں سے رات کو ظلمت ملی ہے چمک پائی ہے تارے نے جہاں سے

اقبال روحانی مجتہد ہیں، تصوف میں اُنھوں نے بہت بلند اور وقیع اجتہاد کیا ہے، ان کے کلام میں کورانہ تقلید اور مقلدانہ عقائد کے بجائے شخصی اجتہاد کی جھلک اور آزاد فکر کا رنگ صاف چمکتا نظر آتا ہے۔ "بال جبریل" کو (جو کوئی پرانی تصنیف نہیں ہے) اُٹھا کر دیکھئے تو اس حقیقت کا پتہ چلے گا "ضرب کلیم" میں تو صاف طور پر حکیمانہ انداز نمایاں ہے۔ "مولوی" کو بھی ڈانٹا ہے اور "صوفی" کو بھی۔ دونوں کو ملامت کی ہے کہ "حرام خوری" سے باز آؤ اور راہ حق دکھاؤ۔ صوفی پر افسوس کیا ہے کہ اُس نے قوم کی لُٹیا ڈبو دی۔ کہا تو یہ کہ روحانی اصلاح و ترقی ہمارا مسلک ہے لیکن ترکِ دنیا اور رہبانیت کی وہ افیون کھلائی کہ قوائے عمل مفلوج اور قوائے ذہن معطل ہو کر رہ گئے۔ اور دوسروں کو یہ کہنے کا موقع دیا کہ "مذہب عوام کے لئے افیون ہے۔" حالانکہ حقیقی دین اور سچا دھرم عین عمل اور یکسر زندگی ہے۔

اپنی تصنیفات میں اقبال نے ایک دو جگہ نہیں بار بار ملامت کی ہے اور سکھایا ہے کہ للہ سیدھی راہ پر آؤ، قوم کو سیدھا رستہ دکھاؤ اور کھوکھلی صوفیت اور بے روح تصوف سے باز آؤ۔ قوائے عمل پیدا کرو، اور ملت مرحومہ کو زندگی کا پیام اور حیات و خودی کا درس دے کر جسدِ بے روح میں حیاتِ تازہ پیدا کر دو۔

خود اقبال نے اپنے اجتہاد کی بنیاد کو عقل اور دل اور ہر دو کے ثمر یعنی تنقید اور عشق پر قائم کیا ہے۔ لیکن عشق و دل کا عنصر غالب ہے۔ عقل و دل سے کیا مراد ہے، سنئیے!

عشق الٰہی کی راہ میں قدم زن ہونے سے پہلے عقل اور دل دو مصاحب انسان کے ساتھ ہوتے ہیں۔ یہ دو مختلف چیزیں ہیں۔ دونوں کے کام اور خواص بھی مختلف ہیں۔ "عقل" کی پیداوار

"عقلیت" ہے جو "شعور" کی شکل میں، اور دل کا ثمر "عشق" مجنون و وارفتگی کی شکل میں نمایاں ہوتا ہے۔ مادّی اور دنیوی معاملات میں ضرورتِ عقل مسلّم سہی، لیکن پھر بھی اس عالمِ مادّیت میں ایسی چیزیں بھی موجود ہیں۔ جن میں عقل معطّل، اُس کی رہنمائی بے کار اور عقلیت کے استدلالات نتیجہ میں بے معنی ٹھہرتے ہیں۔

اِس میں شک نہیں کہ آج سے چند قرن قبل بیشتر مغربی مفکّرین کا خیال تھا کہ عقل ہی تمام حقایق کا ادراک کرتی ہے۔ اور وہی حقیقت کاملہ کے ادراک کا سب سے اچھا وسیلہ ہے لیکن بعد میں یہ معلوم ہوا کہ نظر نہ آنے والی چیزوں و اُمورِ روحانی کا صحیح ادراک کرنے والی ایک اور شئے بھی ہے جس کو اصطلاحِ خواص میں "وجدانِ سلیم" یعنی (*Pure Intuition.*) اور عرفِ عام میں "دل" کہتے ہیں۔ یوں تو عقل و دل یعنی "عقلیت و وجدان" کا یہ باریک مسئلہ نازک مزاج اور باریک بیں مفکرین کی توجہ کا مرکز رہا ہے۔ لیکن سب سے پہلے دین و فلسفہ کو ایک کرنے والے امام غزالی نے اس کی طرف توجہ کی۔ عرصہ ہوا کہ اُنھوں نے یہ بتایا کہ حقیقتِ کاملہ یعنی (*Perfect Reality*) کے ادراک کا صحیح وسیلہ "عقل انسانی" (*Human Reason*) ہرگز نہیں ہو سکتی۔ اس کی بنیاد درحقیقت "وجدانِ سلیم" (*Pure Intuition*) ہے۔

اقبال بھی امام مذکور کی طرح عقل کی رہنمائی کو ناقص ٹھہراتے ہیں اور اس کے بجائے "وجدان" کو بہتر خیال کرتے ہیں، جس کی رہنمائی میں انسان حکمت و شعور کے سدرۃ المنتہیٰ تک جا پہونچتا ہے۔ اور جہاں اگر عقل جانا بھی چاہے تو یقیناً ٹھوکریں کھائے۔ اس لئے کہ عقل کا واسطہ محض مظاہر سے ہے وہ "خدا جُو" اور اکتسابِ علمِ ظاہری کا وسیلہ ہے۔ لیکن دل معلّمِ حقایق اور باطن آشنا ہے۔ عرفانِ ربّانی کا اُسی سے پتہ چلتا ہے اور اُسی کے ذریعہ حق کی معرفت حاصل ہوتی ہے۔ وہ "خدا جُو" نہیں "خدا نُما" ہے، زمان و مکان سے رشتہ بپا نہیں طائرِ سدرہ آشنا ہے اور "ربِّ جلیل کا عرش"

"دل" یہی باتیں، عقل سے مخاطب ہو کر یوں کہتا ہے۔ (معرکۂ عقل و دل)

ہے تجھے واسطہ مظاہر سے — اور باطن سے آشنا ہوں میں
علم تجھ سے تو معرفت مجھ سے — تو خُدا جُو، خُدا نُما ہوں میں
تو زمان و مکاں سے رشتہ بپا — طائرِ سدرہ آشنا ہوں میں
کس بلندی پہ ہے مقام مرا — عرشِ ربِّ جلیل کا ہوں میں

دل کے کارنامے بڑے بڑے ہیں، یہی وہ 'دل' ہے جس نے مہاراج کرشن کو میدان کارزار میں پہونچا دیا، رام چندر جی کو بن کی سیر کرائی، حضرت ابراہیمؑ کو آتش زار نمرود میں پہونچا دیا، رسول اکرمؐ کو غزوات و مدینہ میں کھڑا کیا۔ امیرالمؤمنین علیؑ کو خیبر شکن بنایا، امام حسینؑ کو شہادتِ عظیم دی اور پیکرِ صبر و رضا کر دکھایا:۔

بے خطر کود پڑا آتشِ نمرود میں عشق
عقل ہے محوِ تماشائے لبِ بام ابھی

اِس لئے اِس بات کی ضرورت ہے کہ عقل کے مقابل میں دل کی رہنمائی کو مقدم مانا جائے اور عشق کو تنقید کا پابند بنانے کے بجائے تنقید کو محکومِ عشق ہونا چاہیئے تاکہ "عالمانہ رندی" اور "حاکمانہ کیف و مستی" پیدا ہو۔

عشق ہو مصلحت اندیش تو ہے خام ابھی
پختہ ہوتی ہے اگر مصلحت اندیش ہو عقل

عشق کو عقل کے چکروں میں دھڑا ایئے ورنہ دلائل کی بھول بھلیاں میں پڑکر سیدھا رستہ گم ہو جائیگا قلب کو تنقید سے آزاد کیجیئے اور اعمال کی بنیاد تنقید محض کے بجائے عشق پر قائم کیجیے پھر دیکھیے کہ کیسے کیسے جوہر آپ میں پیدا ہوتے ہیں۔

عشق پر اعمال کی بُنیاد رکھ
عقل کو تنقید سے فرصت نہیں

اِس میں شک نہیں کہ عقل "ہستیِ غائب" پر کبھی کبھی نکتہ چینی کرتی ہے اور اپنی محدود قوتِ فکر کے بل بوتے پر اُس کے وجود میں شک لانے لگتی ہے، لیکن یہی عشق اور یہی دل بتاتا ہے کہ نظام کائنات کے پسِ پردہ ضرور ایک غالب ترین قوت ہے۔ جو عالمِ اسباب کی علت اور اشیار کائنات کی "علت العلل" ہے۔ گو پیر مغربی کی تعلیم یہ ہے کہ "ہستیِ غائب" کی تلاش نادانی ہے اور محسوسات و مشاہدات کے ماورا کچھ نہیں۔ لیکن فلسفۂ زندگی کا بیان کچھ اور ہی ہے۔

تعلیم پیرِ فلسفۂ مغربی ہے یہ
ناداں ہیں جنکو ہستیِ غائب کی ہے تلاش

محسوس پر بنا ہے علومِ جدید کی
اِس دور میں ہر شیشہ عقاید کا پاش پاش

مذہب ہے جس کا نام وہ ہے اک جنونِ خام
ہے جس سے آدمی کے تخیّل کو ارتعاش

کہتا مگر ہے فلسفۂ زندگی کچھ اور
مجھ پر کیا یہ مرشدِ کامل نے راز فاش

با ہر کمال اندکے آشفتگی خوش است
ہر چند عقلِ کُل شدۂ بے جنوں مباش

یوں تو ہستیِ غائب کی تلاش میں بیسوں دلیلیں پیش کی گئیں اور پیش کی جائیں گی، مگر

اقبال ایک داخلی اور وجدانی دلیل یہ پیش کرتے ہیں کہ:-

اگر کوئی شے نہیں ہے تو کیوں سراپا تلاش ہوں میں
نگہ کو نظارہ کی تمنا ہے، دل کو سودا ہے جستجو کا

حق کا دیدار اُسی کو ہو گا جو حق پر ایمان لائے، کامل سچائی کی تجلّی اُسی کو دکھائی پڑے گی جس کو ست پر وشواس ہو۔ بھگوان بدھ کو گیان تب ہی ہوا جب اُنھوں نے وشواس کی منزلیں طے کر لیں۔ یسوع مسیح "روح القدس" سے اُسی وقت بھرپور ہوئے جب "خداوند اپنے باپ" سے محبت میں کامل ٹھہرے۔ الحاد سے یہ ممکن نہیں کہ روحانیت کی منزلیں طے ہو سکیں۔ خدا باری کا انکار، وہ علّت نہیں جس سے روحانیت پیدا ہو سکے۔ تعلیم و تعلّم سے یہ بات پوری ہو سکتی تھی۔ لیکن یہاں ہوا دوسری چلی، تعلیم مغربی کے ساتھ ضعف جسمانی کی بادِ صرصر اور امراض جسمانی کی بادِ سموم تو چل ہی رہی تھی کہ الحاد کا طوفان اور انکار باری کی آندھیاں بھی ساتھ چلی آئیں! اُمیدوں پر پانی پھر گیا اور کھیتیاں شرمندۂ شباب نہ ہو سکیں

ہم سمجھتے تھے کہ لائے گی فراغت تعلیم کیا خبر تھی کہ چلا آئے گا الحاد بھی ساتھ!

عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے کہ حصول روحانیت و عرفانِ حق کے لئے ترکِ دنیا لازم ہے، ورنہ اُس کے بغیر ممکن نہیں کہ یہ دولت حاصل ہو سکے۔ صوفیوں نے اس پر بڑا زور دیا اور بار بار بتایا کہ ترکِ دنیا ایک شیوۂ پسندیدہ ہے اُس کو اختیار کرو۔ بیسوں بندگانِ خدا، بال بچوں کی پرورش کرنے والے اہل و عیال کو چھوڑ کر مائل بہ مشورہ ہو گئے۔ ترک دنیا کو اختیار کیا اور تارک الدنیا کہلائے۔ بال بچے بھوکوں مرے اور خانہ خراب ہوئے۔ ماسوا اس کے نام نہاد صوفیوں کی باتوں سے عوام الناس میں یہ خیال عام ہو گیا کہ کاروبارِ حیات اور امور زندگی میں انسانی مشاغل، ارتقائے روحانیت کے منافی ہیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ لوگ، دنیا دار لوگ، روحانیت سے بے خبر ہو کر پکے دنیادار بن گئے اور صوفیوں کے اس خیال نے کہ روحانیت، ترکِ دنیا کے بغیر ممکن نہیں۔ اُن کو ایسا ڈبویا کہ روحانی زندگی کا کوئی شائبہ اور کوئی رنگ باقی نہ رہا۔ روحانیت اور کاروبارِ حیات میں دوئی پیدا ہو گئی، پردہ پڑ گیا، سدِ سکندری کھڑی ہو گئی، اور اس طرح ترکِ دنیا کے خیال نے "عوام کالانعام" میں یہ خیال پیدا کر دیا کہ روحانیت کے لئے دل جگر اور حوصلہ چاہیئے۔ اور وہ بدرجہا سے بھی زیادہ دشوار گذار اور ہولناک وادیوں سے ہو کر گذرنے کے بعد کہیں جا کر نظر آتی ہے۔

اقبال ان تمام بے معنی باتوں کو "وہم" سے زیادہ تصور نہیں کرتے۔ وہ ترکِ دنیا کو

ضروری نہیں جانتے۔ کیونکہ ترک دنیا بال بچوں کی خدمت گزاری سے دست بردار ہونا ہے اور اہل وعیال کی پرورش سے "سبکدوش" ہونا عذاب ہے نہ کہ ثواب، گناہ ہے نہ کہ کار خیر۔

اُن کے شخصی اجتہاد نے اُن کو بتایا کہ نام نہاد "صوفیوں" کے فرسودہ مسائل مثلاً ترک دنیا تعلیم رہبانیت، بن باس، صحرا نشینی، عبادت اہل وعیال سے دست کشی، جسمانی تکالیف اور اسی نوع کی دیگر ہلاک کن تعلیمات سے پرہیز کیا جائے۔ یہ باتیں بڑی حد تک کھوکھلی ہیں اور ان تعلیمات کا تعلق حقائق کے بجائے وہم و گمان سے ہے۔ رہبانیت میں دھرا کیا ہے۔ بال بچوں کو چھوڑ کر جنگل کی راہ لینا کیوں ضروری تصور کیا جائے۔ انسان فطرتاً مدنی الطبع ہے اور فطرت اُس کو مجبور کرتی ہے کہ اپنے نوع اور ہم جنس میں رہ کر اُس کی خدمت کرے۔ راہبوں کو رام رام کرنے کا موقع تو مل سکتا ہے لیکن رام کے بندوں کی سیوا کرنا ممکن نہیں اور اس کے کیا معنی کہ رب کے بندوں سے منھ موڑا اور اُن کی خدمت سے گریز کیا جائے۔ پھر صحرا نشینی سے خدا کا ملنا کوئی امر یقینی نہیں۔ خدا کے بندوں کی خدمت ہی سب سے بڑی عبادت ہے اور اقبال بھی خدا کے بندوں کی خدمت کرنے کو عبادت جانتے ہیں اور انھیں کے درشن کرنا چاہتے ہیں۔ جو خدا کے بندوں کے عاشق اور خدمت گذار ہیں۔

خدا کے بندے تو ہیں ہزاروں، بنوں میں پھرتے ہیں مارے مارے
میں اُن کا بندہ بنوں گا، جن کو خدا کے بندوں سے عشق ہوگا

اقبال کو اُن تمام باتوں سے سخت اختلاف ہے جو انسانوں کو پژمردہ اس کے عمل کو افسردہ ذہنی ترقی کو کمزور، دماغی ارتقا کو "ضعیف" حیات کو مفلوج اور وجدانی نشوونما کو مضمحل کر دینے والی ہیں۔ اسی لئے وہ بار بار ایسی باتوں سے گریز کرنے کی تاکید کرتے ہیں۔ حال میں اقبال کی رحلت کے بعد "ارمغان حجاز" کے نام سے ان کا جو آخری مجموعۂ کلام شائع ہوا ہے اس میں بھی اُنھوں نے چلتے چلتے یہی پیام دیا ہے کہ قوائے عمل کو مفلوج کر دینے والی باتوں سے پرہیز کرو اور "خودی" کی قوتوں سے دنیا پر چھا جاؤ۔ اس سلسلے میں اس مجموعہ کی نظم "ملّا اور صوفی" بڑی قابلِ قدر ہے۔ اور اس میں خودی کا جو پیام دیا گیا ہے وہ بھی گوشِ ہوش سے سننے کے لائق ہے۔

بہر حال اقبال "فلسفۂ خودی" کے پیامبر ہیں اور یہی اُن کے کلام کا حاصل اور اُن کی شاعری کی کائنات ہے۔ اور اسی میں اُن کے وہ پیامات قلبیند ہیں جو انتہائی حیات افروز اور بدرجہ تم جاں بخش ہیں۔

فلسفۂ خودی کا یہ پیغمبر جمود کی جگہ حرکت اور تعطل کی جگہ حیات کو تجویز کرتا ہے۔ ایمان اور خودی عمل اور ذوقِ طلب، اس فلسفہ کے اساسی اصول ہیں۔ خودی سب کچھ ہے۔ اس کے مراتب بلند و بے شمار ہیں اور اسی سے دنیا سر کی جا سکتی ہے۔ مقامِ اُلوہیت پر بھی قبضہ کیا جا سکتا ہے، اور روح وحیات کو فتح کیا جا سکتا ہے۔ اس کی جلوتوں میں مصطفائی اور خلوتوں میں کبریائی ہے۔ زمین اور آسمان کرسی اور عرش بلکہ ساری خدائی کو یہ احاطہ کئے ہوئے ہے۔

یہ موجِ نفس کیا ہے تلوار ہے | خودی کیا ہے تلوار کی دھار ہے
خودی کیا ہے رازِ درونِ حیات | خودی کیا ہے بیداریِ کائنات
خودی جلوہ بدمست و خلوت پسند | سمندر ہے اک بوند پانی میں بند
اندھیرے اُجالے میں ہے تابناک | من و تو سے پیدا من و تو سے پاک
شبک اُس کے ہاتھوں میں سنگِ گراں | پہاڑ اُس کی ضربوں سے ریگِ رواں
کرن چاند میں ہے شرر سنگ میں | یہ بےرنگ ہے ڈوب کر رنگ میں

اقبال نے اِسی فلسفۂ خودی کی اپنی تمام تصانیف میں تشریح و توضیح کی ہے۔ "اسرارِ خودی" کو اقبال نے خوب ہی بیان کیا ہے "ضربِ کلیم" اور "بالِ جبریل" اور دیگر تصانیف بھی اِس سے عاری نہیں، حتیٰ کہ اُن کی آخری تصنیف "ارمغانِ حجاز" میں بھی اسی خودی کی تبلیغ کی گئی اور اسی کے مراتب و فضائل بیان کئے گئے ہیں۔ مثلاً:-

خودی کی جلوتوں میں مصطفائی | خودی کی خلوتوں میں کبریائی
زمین و آسمان و کرسی و عرش | خودی کی زد میں ہے ساری خدائی

خودی میں جب یہ قوتیں ہیں تو اُس کے وسیلہ سے دنیا پر چھایا جانا چاہیئے اور اسی کے زور سے مقامِ رنگ و بو کا راز پالینا چاہیئے۔ بقول اقبال:-

خودی کے زور سے دنیا پہ چھا جا | مقامِ رنگ و بو کا راز پا جا

عموماً روحانیت کی دنیا کو، دنیوی ترقی کی دنیا سے الگ سمجھا جاتا ہے۔ لیکن اقبال اس خیال کے حامی نہیں، وہ دین اور دنیا دونوں کو ایک جانتے ہیں اور ان دونوں کو ایک کرنے والی زنجیر کا نام "خودی" رکھا ہے۔

یہ خودی دین اور دنیا زمین اور آسمان سب پر حاوی ہے۔ اس سے دنیوی ترقی بھی ممکن ہے

اور الوہیت کی منزلیں بھی طے ہو سکتی ہیں۔ مادّی فراغت بھی ہو سکتی ہے اور روحانی سکون بھی حاصل کیا جا سکتا ہے۔ اِسی دنیا میں جنت ہے اور اسی سنسار میں بیکنٹھ۔ البتہ اس خودی کے لئے "یقین محکم" اور عمل پیہم کی ضرورت ہے۔ پھر تو روحانی ترقی اور دنیوی فلاح بھی اس سے حاصل ہوگی۔ جنت کی طرف بھی یہی رہنمائی کرے گی اور دنیاوی مصائب و تکالیف کے دشوار جنگلوں کو بھی یہی کاٹے گی۔ غرض یہ فلسفہ دین اور دُنیا دونوں میں کام آتا ہے

غلامی میں نہ کام آتی ہیں تدبیریں نہ شمشیریں — جو ہو ذوقِ یقیں پیدا تو کٹ جاتی ہیں زنجیریں
یقیں محکم، عمل پیہم، محبت فاتح عالم — جہادِ زندگانی میں یہ ہیں مردوں کی شمشیریں

منزلِ خودی عمل سے طے ہوتی ہے اور قوتِ عمل کا سرچشمہ ذوقِ طلب اور کامل ایمان ہیں۔ ذوقِ طلب سے بڑی بڑی منزلیں طے ہو جاتی ہیں، شیریں بھی اس سے ہاتھ آتی ہے اور "گل بکاؤلی" بھی اِسی سے میسّر ہوتا ہے۔ "ذوقِ طلب" کا ہادی "قطب شمالی" میں بھی پہونچاتا ہے۔ اور عالمِ ملکوت ولاہوت کی بھی سیر کراتا ہے۔ یہ ہادی ہر وقت کام آتا ہے۔ اس کی ہدایت ضروری اور اشد ضروری ہے۔

دوسری چیز "ایمان" ایک نہ مٹنے والی دولت ہے۔ اگر من کے ساگر میں ڈوب کر سراغِ زندگی کے گوہر شاہوار کو حاصل کیا جا سکتا ہے، لہذا اقبال کہتے ہیں کہ:۔

اپنے من میں ڈوب کر پا جا سراغِ زندگی — تو اگر میرا نہیں بنتا، نہ بن، اپنا تو بن
من کی دولت ہاتھ آتی ہے تو پھر جاتی نہیں — تن کی دولت چھاؤں ہے آتا ہے دھن جاتا ہے دھن

جس نے یہ جوہر پایا وہ "مومن" کہلایا، زندگی اُس کے قدم چومتی ہے اور حیات ابدی اُس کے آگے سرنگوں ہو جاتی ہے۔ صوفی بنے تو کیا۔ اقبال چاہتے ہیں کہ "مومن" بن جاؤ۔ مومن سب کچھ ہے، اُس کی بات میں وزن، کلام میں گداز، نگاہ میں جادو اور نظر میں وہ گہرا اثر ہوتا ہے کہ بقول اقبال تقدیروں کی تقدیریں بدل جاتی ہیں۔ چنانچہ کہتے ہیں کہ

نگاہِ مردِ مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں

حاصل کلام یہ ہے کہ اقبال روحانی عُلم اور حکمت باطنی کے گہرے حکیم ہیں، اُن کے کلام میں تصوّف قدیم کے پہلو بہ پہلو شخصی اجتہادات کو بھی جگہ دی گئی ہے۔ صحیح قیادت روحانی اور پاک ذوقِ طلب نے اُن کو حکمت و روحانیت کی اُن بلند چوٹیوں تک پہونچا دیا ہے جو "انسان" کا مقامِ اولین ہیں۔ اُنھوں نے معرفت نفس، عرفانِ حق، عشق الٰہی، روز ازل، جلوۂ یوم الست "ہمہ اوست" اور "وحدت الوجود" کے مسائل کو بحسن و خوبی نظم کیا ہے۔ بڑی بات یہ ہے کہ جو کچھ

نظم کیا ہے وہ دل کی گہرائیوں سے محسوس کرنے کے بعد لکھا ہے۔ کوئی بات سطحی اور رواجی نہیں لکھی۔ مسائل تصوّف و اسرار معرفت کے دوش بدوش امراضِ روحانی کے لئے وہ حیات بخش پیامات اور نسخے موجود ہیں جو مُردے کو زندہ اور مفلوج کو چلتا پھرتا بنا دیں۔ اُن کے کلام میں وہ تمام درس موجود ہیں جن پر عمل کرنے سے روحانیت کی دشوار گذار منزلیں طے ہوسکتی ہیں۔ دنیائے روحانیت کی وہ بدیہی باتیں نظم کی گئی ہیں جو ضمیری آلائشوں کو صاف، قلبی ناپاکیوں کو دُور اور روحانی کثافتوں سے نجات دلانے والی ہیں۔ خودی اور عمل، ایمان اور ذوقِ طلب سے اُلوہیت کے تمام مقامات، ملکوت کی تمام راہیں، لاہوت کی تمام گھاٹیاں اور ترقیات کی تمام بلندیاں طے ہوسکتی ہیں۔ یہ وہ مصاحب ہیں جن کو ہر شخص تسلیم کرنے کو تیار ہے۔ کیونکہ اُن کے کلام میں تصوف کے وہ بین المذاہب مسائل پائے جاتے ہیں جو صدق بسیط کا درجہ اور حقیقت کبریٰ کی حیثیت حاصل کر چکے ہیں۔ ان میں صوفی اور ویدانتی، راہب اور پادری، سادھو اور ست سنگی کی کوئی تخصیص نہیں۔ وہ روحانیت اور کاروبار حیات میں حدفاصل و خطِ امتیاز قائم نہیں کرتے بلکہ اسی دنیا میں رہ کر روحانیت کی راہ دکھاتے ہیں۔ اُن کا خیال کیا یقین کامل ہے کہ کاروبار حیات میں رہ کر روحانیت کی بلندیوں کو اور اُلوہیت کی چوٹیوں کو "خودی" کی آسمانی کمند سے طے کیا جاسکتا ہے اور اس طرح ابراہیمؑ و حسینؑ کی مثالیں پھر قایم کی جاسکتی ہیں۔ لیکن ہاں یہ اُسی وقت ہوسکتا ہے جب انسان عمل و ایمان کی قوتیں پیدا کرے۔ روحانیت و حیات کو تسخیر کرے اور "خودی" کو یہاں تک بلند کرے کہ رضائے ربانی، رضائے انسانی کا پاس کرنے لگے۔ اقبال:

خودی کو کر بلند اتنا کہ ہر تقدیر سے پہلے
خدا بندے سے خود پوچھے بتا! تیری رضا کیا ہے

---

# لہُو کے چند قطرے

اگر لہُو ہے بدن میں تو خوف ہے نہ ہراس
جسے مِلا یہ متاعِ گراں بہا اِس کو

اگر لہو ہے بدن میں تو دل ہے بے وسواس
نہ سیم و زر سے محبت ہے نے غمِ افلاس

(اقبال)

# پروانہ

(از مسٹر ڈی۔ پی۔ بھٹناگر گشتہ (منصوری)

اے سراپا سوز، تصویر جنوں، آشفتہ سر
پیکرِ عشق و محبت، تفتہ دل، خستہ جگر
نشۂ صہبائے الفت میں خراب و بے خبر
فرقتِ محبوب میں رہتا ہے مضطرات بھر
عشق کا شعلہ نہاں ہے قلبِ سوزاں میں ترے
شمع یہ وہ ہے کہ جلتی ہے شبستاں میں ترے

ساز تیرے ساز سے رکھتی ہے شمعِ انجمن
مشتعل ہے تیرے دل میں آتشِ رنج و محن
ایک شعلہ ہے بھڑکتا ہے جو زیرِ پیرہن
مرحبا تیری محبت، حبذا تیری لگن
تیری جانبازی کا چرچا حسن کی محفل میں ہے
شمع کے رخ سے وہ ظاہر ہے جو تیرے دل میں ہے

گرم ہوتی ہے کبھی جب محفلِ عیش و نشاط
ختم ہوتا ہی نہیں تا صبح دورِ انبساط
اور حسن و عشق میں ہوتا ہے باہم اختلاط
داستاں سنتا ہے تو بھی سب کی باصد احتیاط
اور جب رہتا نہیں آخر تجھے یارائے ضبط
ڈگمگا جاتا ہے اے جانباز تیرا پائے ضبط

کام کر جاتا ہے تیرے دل پہ حسنِ فتنہ ساز
بیٹھنے دیتا نہیں پھر تجھکو دردِ جانگداز
تیرا دل رہتا نہیں پھر قابلِ عرضِ نیاز
چوٹ کھا کر ٹوٹ جاتا ہے تری ہستی کا ساز
یہ ربابِ زندگی صد حیف ہوتا ہے خموش
مختصر سی داستاں ہے تیری اے جاں فروش

کاش میں بھی شمعِ آزادی کا پروانہ بنوں
نام ہشیاروں میں ہو جس کا وہ دیوانہ بنوں
نیستی کے شوق میں ہستی سے بیگانہ بنوں
خونِ دل ہو جس کی سرخی میں وہ افسانہ بنوں
جل گیا تو جیسے شمعِ انجمن کے واسطے
کاش میں بھی کام آ جاؤں وطن کے واسطے

# "دیدنی ہے آج"

مسٹر پربھان شنکر چودھری بی۔اے(آنرز) خلف حضرت رواں مرحوم

رنگِ نشاطِ زندہ دلاں دیدنی ہے آج ہم دوشیِ بہار و خزاں دیدنی ہے آج
شاخوں کے خم میں گل کا ساں دیدنی ہے آج پہلو میں تابِ حُسنِ جواں دیدنی ہے آج
نورِ چراغِ خلوتیاں دیدنی ہے آج

عالم وہ حُسن کا وہ شگوفوں کی تازگی رنگت نہ پوچھیئے رُخِ ابرِ بہار کی
نرگس کی انکھڑیوں سے نمایاں غنودگی ہر ایک شئے پہ چھائی ہوئی ہے ربودگی
بارش کا گلستاں میں دھُواں دیدنی ہے آج

جوشِ شباب پھر پلٹ آیا ہے مے کے ساتھ مستی بھری ہوئی ہے نگاہوں میں مے کے ساتھ
ہر سُو ترانہ سنجِ صبا چنگ و نے کے ساتھ کشتی رواں ہے نغمۂ ساقی کی لے کے ساتھ
موجِ خرامِ آبِ رواں دیدنی ہے آج

زُلفیں بکھر بکھر کے ہوئی رُخ کی پردہ پوش آنچل ڈھلک کے سر سے ہوا ہے وبالِ دوش
قشقہ جبیں پہ ہے نہ دُر و لعل زیبِ گوش آرائشوں کی فکر، نہ زیبائشوں کا ہوش
وارفتگیِ لالہ رُخاں دیدنی ہے آج

وہ بزمِ ناز، جام و صبوحی کی انجمن پھرتی ہے جھومتی ہوئی نکہت چمن چمن
مستی کے قافلے ہیں فضاؤں پہ خیمہ زن دم سازِ ابر و باد ہے رندانہ بانکپن
طرفِ کلاہِ پیرِ مغاں دیدنی ہے آج

سازِ طرب پہ نغمہ سرا جوشِ خوش مقال بادل گرج گرج کے جیسے دے رہے ہیں تال
فصلِ شباب، موسمِ ارماں، شبِ وصال حسنِ جواں، شرابِ کہن، موجِ برشگال
عشرت سرائے بادہ کشاں دیدنی ہے آج

# پلاسی کی لڑائی[1]

از حضرت وصل بلگرامی

---

آپ نے پلاسی کا نام اکثر سنا ہوگا۔ پلاسی لڑائی کے میدان سے دکن جانب تین ۳ میل پر ایک گاؤں ہے جہاں پلاس کے درخت بہت ہوتے تھے۔ شہنشاہ اکبر کو رات کے وقت چوگان (جس کو آجکل پولو کہتے ہیں) کھیلنے کا شوق تھا۔ اِس کھیل کے لئے گو وچوگان یعنی گیند اور بلّے پلاس کی لکڑی کے بنائے جاتے تھے، اور گیندوں میں آگ لگاکر یہ کھیل کھیلا جاتا تھا۔ یہ لکڑی باوجود ہلکی ہونے کے بہت دیر تک روشن رہتی تھی، اِسی درخت کی مناسبت سے اِس گاؤں کا نام پلاسی پڑ گیا۔

ایک سو اکیس ۱۲۱ سال ہوئے، جون کے مہینہ اور آموں کی فصل میں ہندوستان کی یہ مشہور لڑائی ہوئی۔ یہاں پر مختصراً یہ بتا دینا بھی بے موقع نہ ہوگا کہ انگریز ہندوستان اور خصوصاً بنگال میں کیونکر آئے؟ اور کیونکر اُن کو اِتنی بڑی سلطنت حاصل ہوئی؟

سب سے پہلے ۱۴۹۸ء میں واسکوڈےگاما (Wasco-Da-Gama.) ایک پرتگالی نے راس امید (Cape of Good hope:) کے گرد گھوم کر سکندر لودی کے زمانہ میں ہندوستان کے نئے سمندری استے کا پتہ لگایا۔ ان کی تجارت اور حکومت دونوں عروج پاکر ۱۵۶۵ء تک ختم ہوگئیں۔ انگریزوں نے وقع پاتے ہی ایسٹ انڈیا کمپنی بناکر ملکہ الزبتھ سے اجازت حاصل کرکے ۱۶۰۰ء سے ہندوستان یں تجارت شروع کردی۔ سورت میں کوٹھیاں بنوائیں، مدراس کی بنیاد ڈالی، سینٹ جارج کا قلعہ میر کرایا۔ چارلس دوم سے پرتگال سے جہیز میں ملا ہوا بمبئی کا قصبہ عطیہ میں ملا۔

اسی درمیان میں ۱۶۴۴ء سے بنگال میں بھی ان کا اثر شروع ہوگیا۔ وہ بھی اِس طرح کہ ایک بار پنی کے ایک جہاز کے ڈاکٹر گیبرئیل باٹن نے آگرہ جاکر شاہجہاں کی ایک چہیتی لڑکی کا علاج کیا۔ جس کا سم بُری طرح جل گیا تھا۔ باٹن کی درخواست پر شاہجہاں نے کمپنی کو بغیر کسی قسم کا محصول ادا کئے ہوئے بنگال میں زادی سے تجارت کرنے کی اجازت دیدی۔ اُسوقت بنگال کا گورنر شاہ شجاع تھا اور اُس کی شہزادی کی

---

[1] یہ مضمون آل انڈیا ریڈیو اسٹیشن لکھنؤ سے جون ۱۹۳۸ء میں نشر ہوا تھا۔ اب ڈاکٹر کرٹر صاحب کی اجازت سے ہدیہ ناظرین ہو رہا ہے۔ (ا-ل)

حالت بھی نازک تھی اور باٹن کے علاج سے اُس کو بھی صحت ہوگئی چنانچہ شجاع نے بھی کمپنی کو اپنی سرپرستی میں لے لیا اور صرف تین ہزار روپیہ سالانہ لے کر کمپنی کو پورے صوبے میں آزادی کے ساتھ تجارت کرنے کے اختیارات دیدیئے۔ شجاع کے بعد شائستہ خاں بنگال کا حکمران ہوا، وہ کمپنی کے خلاف ہوگیا۔ تو کمپنی کو مجبوراً بنگال چھوڑ کر مدراس جانا پڑا۔ مگر اسی سال شائستہ خاں کو ہٹا کر ابراہیم خاں کو ناظم بنایا گیا، جس نے کمپنی کو پھر واپس بلالیا۔ لیکن کمپنی نے اِس مرتبہ ہگلی کے بجائے چٹانا ٹی میں اپنا کام جاری کیا اور ابراہیم خاں کی اجازت سے قلعہ بنوالیا جو بعد میں فورٹ ولیم کے نام سے مشہور ہوا۔ کچھ عرصہ کے بعد ابراہیم خاں معطل ہوا، اور اُس کی جگہ شاہجہان کا پوتا عظیم الشان بنگال کا گورنر ہوکر آیا۔ کمپنی نے اُس کو راضی کرکے چٹانا ٹی، گوبند پور اور کلکتہ کے آس پاس کا علاقہ لے لیا۔

۱۷۱۵ء میں تاریخ نے پھر وہی واقعہ دُھرایا۔ ڈاکٹر ہملٹن سفارت کے ساتھ فرخ سیر کے دربار میں حاضر ہوا۔ اُس وقت فرخ سیر ایک خاص مرض کی وجہ سے بہت پریشان تھا۔ ہملٹن نے علاج کیا جس سے فرخ سیر کو صحت ہوگئی۔ اس خدمت کے صلے میں کمپنی کو تمام محصولات کی ادائیگی معاف کردی گئی کلکتہ کے پاس ۳۸ گاؤں جاگیر میں دے گئے اور مرشد آباد کے دارالضرب میں اپنا سکہ ڈھالنے کی اجازت ہوگئی۔ مرشد قلی خاں، جس کے ہاتھ میں اُس وقت بنگال کی حکومت تھی ان رعایتوں سے خوش نہیں ہوا۔ اُس کو دریا کے دونوں جانب انگریزوں کا قبضہ کھٹکتا تھا۔ اُس نے فری پاس کا انتقال اور اندرونی تجارت میں اُس کا استعمال ناجائز قرار دیا۔ مرشد قلی خاں کے بعد شجاع الدین خاں نے بھی ایسا ہی کیا۔ ۱۷۳۰ء میں سرفراز خان بنگال کا گورنر ہوا۔ یہ زمانہ وہ تھا جب نادر شاہ نے حملہ کیا تھا بنگال میں بھی سکون نہ تھا۔ یہ حالت دیکھکر بہار کے نائب صوبہ دار علی وردی خاں نے بغاوت کی، سرفراز خاں مارا گیا اور علی وردی خاں بنگال، بہار اور اڑیسہ کا نواب ہوگیا۔ بعد کو اُس نے اپنی گورنری کو جائز کرلیا۔ ۱۷۵۶ء میں علی وردی خاں کے بعد اُس کا نواسہ سراج الدولہ اُن کا جانشین ہوا۔ وہ کمسن اور ناتجربہ کار ضرور تھا مگر انگریزوں سے بہت کھٹکتا تھا۔ اس عرصہ میں انگریزوں کی طرف سے کئی باتیں اُس کے خلاف ہوئیں۔ جس کی وجہ سے اُس سے خاموش نہ رہا گیا۔ چنانچہ ۴ر جون ۱۷۵۶ء کو اُس نے قاسم بازار پر حملہ کرہی دیا۔ پچاس ہزار فوج لے کر کلکتہ پہونچ گیا۔ ۱۹ر جون تک کلکتہ پر سراج الدولہ کا پورا قبضہ تھا۔ اُس نے انگریزوں کو قتل نہیں ہونے دیا۔ لیکن اُس کے ماتحتوں نے جو انگریزوں سے جلے ہوئے تھے ضرور بُرا سلوک کیا۔ سب کو ایک بند اور اندھیری کوٹھری میں بند کردیا۔ یہی واقعہ بلیک ہول کی کہانی بن گیا۔ ۱۵ر جولائی کو یہ خبر مدراس پہونچی، وہاں سے کلائیو اور کرنل واٹسن

کلکتہ روانہ ہوئے۔ سراج الدولہ نے مصلحت وقت سمجھ کر صلح کرلی، اور اُن کے حصے اُن کو واپس دیدئے۔ اس کے بعد ہی کلائیو نے نواب کے درباریوں اور افسروں کو ملالیا اور نواب پر اپنا اعتبار یہاں تک جمایا کہ سراج الدولہ اُس کی طرف سے بالکل بے فکر ہوگیا۔ اور وہ فوجیں جو پلاسی میں تعینات تھیں واپس بلالیں۔ کلائیو نے میر جعفر کو اپنی طرف کرلیا اور دونوں کے درمیان ایک عہدنامہ ہوگیا۔ اب راجہ دو بھہ رام سراج الدولہ کا وزیراعظم، میر جعفر اُس کا سپہ سالار، یار لطف خاں اور اُن کے ساتھی سب انگریزوں کی طرف تھے۔ اس اطمینان کے بعد کلائیو کھلم کھلا میدان میں آگیا اور ۱۳ رجون کو چندر نگر سے روانہ ہوکر نواب کے ڈاکے ایجنٹوں کو علیحدہ کردیا۔

سراج الدولہ کی آنکھیں کھُل گئیں وہ اس سے پہلے میر جعفر کو سزا دینا چاہتا تھا لیکن اب اُسے منانا پڑا میر جعفر اور دوسرے سازشیوں نے تعمیل حکم کے لئے گردنیں جھکادیں اور چپکے سے کلائیو کو اسکی اطلاع کردی۔ نواب نے فوجوں کو فوراً پلاسی روانہ ہونے کا حکم دیدیا، لیکن اختلاف رائے کی وجہ سے ۲۱ رجون سے پہلے وہ کسی طرح پلاسی نہ پہونچ سکیں۔ کلائیو ۱۶ رجون کو پٹلی (Putli) پہونچ گیا۔ وہاں سے میجر آئر کوٹ کو کٹوہ کا قلعہ فتح کرنے کو بھیجا۔ چنانچہ قلعہ کے حاکم نے ہتھیار ڈال دئے اور انگریزی فوجیں قلعہ میں داخل ہوگئیں۔ اب صرف دریائے بھاگیرتی سراج الدولہ اور کلائیو کے درمیان رہ گیا تھا۔ کلائیو کو ابھی تک میر جعفر پر پورا بھروسہ نہیں تھا۔ اُس نے اپنی اور کونسل کی کثرت رائے (Majority of Votes.) سے کچھ دنوں کٹوہ ہی میں ٹھہرنا مناسب سمجھا۔

اسوقت ہر طرف سناٹا تھا اور ساری فضا خاموش تھی، لیکن کلائیو کو آرام کہاں۔ وہ آم کے درخت کے نیچے بیٹھا اپنی ٹھڈی کو ہتھیلی پر اور کہنی کو گھٹنے پر رکھے ہوئے کسی زبردست خیال میں کھویا ہوا تھا۔ آموں کی فصل شروع ہوگئی تھی۔ ہرے ہرے اور پکے پکے خوشرنگ آم ڈالیوں میں جھول رہے تھے۔ اُنکی لطیف خوشبو اُس کے دماغ تک پہونچ رہی تھی۔ کبھی کبھی کوئی آم ٹپک پڑتا تھا جو اس خاموشی میں ایک آواز پیدا کردیتا تھا۔ اب کوئلیں بھی کوک رہی تھیں۔ لیکن کلائیو نے ان آوازوں سے اپنے کانوں کو ناآشنا بنالیا تھا، صرف ایک سوال اُس کے دماغ میں چکر لگا رہا تھا۔ "مجھکو آگے بڑھنا چاہیئے یا واپس ہونا چاہیئے"۔ یکایک وہ چونک کے کھڑا ہوگیا، اُس نے اپنا ارادہ بدل دیا۔ اور فوراً اپنی فوجوں کو صبح دریا پار ہونے کا حکم دیدیا، ۹۵۰ انگریزی پیدل۔ ۵۰ یوروپین توپچی۔ ۵۰ ملاح اور دو ہزار ایک سو دیسی سپاہی، یہ تھی کُل کائنات جو ۲۲ رجون کو پچاس ہزار کے لشکر سے مقابلہ کرنے کے لئے دریائے بھاگیرتی کو پار کرکے پلاسی کی طرف بڑھ رہی تھی۔ ۲۳ رجون کو پلاسی پہونچکر معلوم ہوا کہ سراج الدولہ کی فوجیں اُن سے صرف پانچ فرلانگ کے فاصلے پر ہیں جو ۳۶ گھنٹہ پہلے میدان میں اُتر چکی تھیں۔ اب دونوں فوجیں خاموشی کے ساتھ لڑائی کے آغاز کا انتظار کرنے لگیں۔

اب ذرا پلاسی کے میدان کی بھی کیفیت سُنیئے۔ مرشد آباد دریائے بھاگیرتی کے بائیں جانب واقع ہے اسی طرف بائیس۲۲ میل آگے پلاسی کا میدان ہے۔ یہاں سے پلاسی گاؤں تین میل ہے، اس جگہ دریا اس طرح چکر کھاتا ہوا گیا ہے کہ قاسم بازار ایک جزیرہ نما بن گیا ہے، یوں سمجھیے دریا داہنی جانب دائرہ بناتا ہوا آتا ہے، قاسم بازار جانے کا راستہ تین۳ طرف سے دریا گھیرے ہوئے ہے، چوتھی طرف سراج الدولہ پڑاؤ ڈالے ہوئے ہے۔ کیمپ کے آگے تین چار میل کھائی بنا رکھی ہے۔ اِس کھائی کے سامنے داہنی جانب دریا سے ملا ہوا سراج الدولہ کا توپخانہ ہے جس کی کمان سینٹ فرے ایک فرانسیسی افسر کر رہا ہے۔ توپخانے کے بائیں طرف میر مدن کی فوجیں پڑی ہیں، جنمیں زیادہ تر تیرانداز سوار ہیں۔ اس توپخانے کے بالکل سامنے آموں کا ایک باغ ہے جسیں تھوڑی سی انگریزی فوج موقع کی تاک میں بیٹھی ہے۔ انگریزی فوج کے بائیں جانب دریا ہے، سامنے سراج الدولہ کا توپخانہ، پُشت پر پلاسی کا گاؤں، داہنی جانب راجہ دوبہ رام، یار لطف خاں اور میر جعفر کی فوجیں ہیں، یہ گویا سراج الدولہ کا میسرہ فوج ہے۔ ان لوگوں کا رُخ پچھم کی طرف دریا کی جانب ہے۔ راجہ دوبہ رام کی فوج کا داہنا حصہ میر مدن کی فوجوں سے ملا ہوا ہے۔ قلب لشکر پر یار لطف خاں تعینات ہے، بالکل بائیں جانب میر جعفر کی فوجیں ہیں۔ ان تینوں غیر وفاداروں کی فوجیں تین چار میل لمبے قوس کی شکل میں پھیلی ہوئی ہیں۔ میر جعفر کی فوج کا بایاں حصہ انگریزوں کے عقب تک پہونچا ہے گویا انگریز چاروں طرف سے گھرے ہوئے ہیں خود کلائیو بھی پریشان ہے کہ اگر کہیں میر جعفر نے دھوکا دیدیا تو انگریزی فوجیں بیچ میں پس کر رہ جائیں گی۔

سراج الدولہ کی غیر تربیت یافتہ فوجوں کی تعداد پینتیس۳۵ ہزار سے کچھ زیادہ تھی اور لڑائی کے سامان کی کمی اور ذمہ داری کے احساس کا نہ ہونا نمایاں تھا۔ سواروں کی تعداد پندرہ۱۵ ہزار تھی یہ کسی قدر بہتر تھی لیکن سب سے عمدہ توپخانہ تھا جسمیں ترپن۵۳ توپیں تھیں۔ سب سے زیادہ اہمیت سراج الدولہ کی فوجوں کو فرانسیسی توپچیوں سے تھی مگر اس تعداد میں سے پنتالیس۴۵ ہزار کی تعداد غیر وفاداروں کی کمان میں تھی۔ سراج الدولہ کا وفادار جنرل میر مدن سب سے آگے فرانسیسوں کی مدد سے حملے کے لئے تیار تھا۔

دوسرے دن ۲۴ جون کی صبح کو سینٹ فرے کی پہلی توپ نے اس فیصلہ کُن جنگ کا آغاز کر دیا۔ انگریزوں نے بھی مجبوراً گولے کا جواب گولے سے دیا۔ آخر کہاں تک، اُن کے پاس صرف چند توپیں تھیں۔ انھیں اپنا توپخانہ ہٹانا پڑا۔ سراج الدولہ کے توپخانے سے ابھی گولہ باری ہو رہی تھی کہ بارش ہونے لگی۔ کلائیو اپنے توپخانوں کے ساتھ درختوں کے درمیان میں تھا۔ اُس پر بارش زیادہ اثر نہ کر سکی۔ لیکن سراج الدولہ کا توپخانہ بارش میں سست پڑ گیا۔ ادہر میر مدن نے سمجھا کہ کلائیو کے توپخانہ کا خاموش ہو جانا اُس کے بیکار ہو جانے کا ثبوت ہے اس لئے اُس نے اپنے سواروں کی جمعیت سے انگریزوں پر حملہ کر دیا۔ انگریزوں نے

اُن کو توپوں کی زد سے صرف پسپا ہی نہیں بلکہ لڑائی ہی ختم کر دی۔ کیونکہ اس گولہ باری نے سراج الدولہ کے تنہا وفادار جنرل میر مدن کو ایسا زخمی کیا کہ وہ جانبر نہ ہو سکا۔ اب سراج الدولہ نے میر جعفر کو بلایا اور اپنی پگڑی اُس کے قدموں پر پھینک کر کہا کہ جعفر اس کی عزت تیرے ہاتھ ہے۔ جعفر نے ظاہرداری سے کام لے کر خون کے آخری قطرہ سے بھی دریغ نہ کرنے کا وعدہ کر لیا۔ وہ ابھی تک خاموشی کے ساتھ انجام کو دیکھ رہا تھا۔ اُس نے یہ خبر کلائیو کو پہونچا دی اور اپنی طرف سے اطمینان دلا دیا۔

میر مدن کے بعد سراج الدولہ کے وفاداروں سے دُنیا خالی ہوگئی۔ اب اُس نے راجہ دولبھ رام کو بُلا کر امداد کی درخواست کی، اُس نے نہایت چالاکی سے سراج الدولہ کو مرشد آباد جانے کی رائے دی۔

سراج الدولہ دو ہزار سواروں کے ساتھ مرشد آباد چلدیا اور انھیں تینوں غداروں پر اپنی فوج چھوڑ گیا۔ دراصل لڑائی فتح ہو چکی تھی۔ اب ان تینوں نے باقی فوج کو بھی واپسی کی رائے دی، لیکن فرانسیسوں اور میر مدن کی بے سردار فوج نے اِس رائے سے اختلاف کیا۔

رات ہو چکی تھی۔ سراج الدولہ کیمپ چھوڑ چکا تھا۔ فوج بھی عقب میں جارہی تھی۔ اس نقل وحرکت کو انگریزوں نے شک کی نگاہوں سے دیکھا۔ جنرل کلپٹرک ڈیوٹی پر تھا۔ میر جعفر نے اُس وقت اُسکو حملہ کرنے کا مشورہ دیا۔ اُس نے بھی موقع اچھا سمجھا کہ فرانسیسی افسر اکیلا ہے۔ اُس نے توپخانہ آگے بڑھا دیا۔ اور کلائیو کو اطلاع دی۔ میر جعفر اب تک خاموش تھا۔ سراج الدولہ کی وفادار فوج پلٹ پڑی اور فرانسیسوں کے ہمراہ لڑنے لگی۔ فرانسیسی افسر آخری سانسیں لے رہا تھا۔ کلائیو نے اِس اثناء میں دیکھا کہ اس کے دائیں جانب کی فوج جس کی وجہ سے وہ ابھی تک اپنی جگہ پر قائم تھا، بالکل خاموش ہے۔ اُس کو یقین ہو گیا کہ غیر وفاداروں نے اپنی شرارت کو تکمیل تک پہونچا دیا۔ اِس لئے ادھر کا خیال چھوڑ کر پوری قوت سے نوابی فوج پر حملہ کر دیا۔ مجبوراً سینٹ فرے کو میدان خالی کرنا پڑا۔ پانچ بجے تک انگریز میدان کے مالک تھے۔ اب آپ جیتنے والوں کے نقصان کا اندازہ لگائیے۔ انگریزی فوج کے کل سات یوروپین اور سولہ دیسی سپاہی مارے گئے اور تیرہ (۱۳) یوروپین اور چھتیس (۳۶) دیسی زخمی ہوئے۔ اسطرح پلاسی کی لڑائی ۲۳ر جون ۱۷۵۷ء کی شام کو ختم ہوگئی۔ سراج الدولہ اُس کے بعد مرشد آباد سے راج محل چلا گیا۔ وہاں داناشاہ کے تکیہ میں ٹھہرا۔ یہاں کے فقیر نے پرانی دشمنی نکالنے کے لئے میر جعفر کو خبر کر دی۔ جس نے میر داؤد اور میر قاسم کو بھیج کر سراج الدولہ کو مع اُس کے بال بچوں کے گرفتار کر لیا اور جواہرات چھین لئے اور مرشد آباد لاکر جس بیدردی اور ظلم وستم کے ساتھ اُس کو قتل کرایا۔ اُس کا حال تاریخوں میں موجود ہے۔ یہاں بیان نہیں ہو سکتا۔ کلائیو نے میر جعفر کو بنگال کا نواب بنا دیا۔ اسی کی لڑائی ایک فیصلہ کن لڑائی ثابت ہوئی اور اس لڑائی کے بعد انگریزوں کے قدم ہندوستان

میں پورے طور سے جم گئے۔ ایک چھوٹی جماعت کا اتنی بڑی فوج پر غالب آنے سے ہندوستانی فوجوں کی قوت جاتی رہی اور انگریزوں کی دھاک بندھ گئی۔ اس لڑائی سے انگریزوں کو کامل یقین ہو گیا کہ تمام ہندوستان پر برطانوی حکومت قائم ہو سکتی ہے۔ اُس کے بعد گویا کل بنگال پر انگریزوں کا قبضہ ہو گیا۔ کیونکہ میر جعفر انھیں کا بنایا ہوا حکمران تھا۔ اس کے بعد انگریز ہندوستان میں دُنیا کی سب سے بڑی منظم قوت اور طاقتور قوم سمجھی جانے لگی۔ اس لڑائی سے فرانسیسی بھی تباہ ہو گئے۔ اور اب انگریزی تجارت سب سے آگے ہو گئی۔ ہندوستان پر اقتدار حاصل ہو جانے کی وجہ سے انگریزوں کو دوسری مشرقی نوآبادیاں بسانے میں بھی آسانی ہو گئی۔ اوسط درجے کے انگریزوں کے لئے اس لڑائی نے ترقی کی نئی راہیں کھول دیں۔ انگلستان کے انجنیر، کاریگر اور دیگر پیشہ ور لوگ ہندوستان کی طرف رجوع کرنے لگے۔ تجارت کے لئے دروازہ کُھل گیا اور انگلستان کے مال کے لئے ہندوستان بہترین بازار ثابت ہوا۔

## تیس ۳۰ سال پہلے

زمانہ مئی و جون ۱۹۰۹ء میں "ہندوؤں میں ذات کی تفرقی" کے عنوان سے مشہور محبِ ملک، لالہ لاجپت رائے صاحب کا ایک مضمون شائع ہوا تھا۔ جس میں لالہ جی نے لکھا تھا کہ:۔

"ہم انسانوں کی مساوات کے مسئلے کے یہ معنی سمجھتے ہیں کہ سب انسانوں کو ترقی کرنے کے لئے مساوی حقوق اور موقعے ہونے چاہئیں۔ کسی شخص کی پیدائش اس کے راستے میں ترقی کرنے اور بڑھنے کی مانع نہ ہو۔ اور اس بارہ میں یقیناً ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ مغربی اقوام کے سوشل انسٹی ٹیوشن یا تمدنی انتظامات ہم سے بدرجہا بڑھ کر ہیں۔ ہماری سوشل تفریق میں کسی چمار یا بھنگی کے لڑکے کو کوئی حق یا موقع نہیں ہے کہ وہ برہمن یا کھتری یا ویش بن سکے۔ اس وقت انگریزی عملداری میں بیشک اُس کو کسی قدر موقعے حاصل ہیں کہ وہ بھی دولت پیدا کر سکے۔ لیکن دولت و لیاقت پیدا کرنے کے باوجود ہندو سوسائٹی کے نظام تمدن میں اوپر بڑھنے کے لئے اُسے کوئی حق یا موقع نہیں ہے ہندو سوسائٹی کی موجودہ کمزوری اس سخت حدبندی کا نتیجہ ہے۔ اور اگر ہندو قوم دُنیا میں رُتبہ و عزت اور نام و شہرت حاصل کرنا چاہتی ہے تو اُس کا اول فرض یہ ہے کہ اس حدبندی کو دُور کر دے۔ اور اپنے نظامِ تمدن میں ہر ایک ہندو کو بلا تفریق ذات پات۔ ذاتی لیاقت اور ذاتی شرافت کی بدولت اعلےٰ سے اعلےٰ رتبہ پر پہونچنے کے لئے یکساں موقع دے۔"

# سنسکرت ناٹکوں کا پلاٹ

(از پروفیسر رگھوپتی سہائے فراق ایم - اے)

ہندوستان اُتر میں ہمالیہ کی چوٹیوں سے لیکر دکھن میں راس کُماری تک' اور پچھم میں سندھ سے لیکر پورب میں آسام تک اتنی بڑی جگہ ہے کہ اٹلی، اسپین جرمنی - فرانس بیجیم اور انگلستان سب کے سب اس میں سما جائیں اور پھر بھی آدھی جگہ باقی رہ جائے - ہمارا دیس خود اپنی جگہ ایک دُنیا ہے یہاں کا پانی، یہاں کی ہوا، پھل اور پھول اور پیداوار' چڑیا اور جانور، زمین اور آسمان سیکڑوں رنگ روپ میں دکھائی دیتے ہیں - کشمیر کے بسنے والوں کا تپائے ہوئے سونے کا رنگ' دکھن کے کچھ حصوں میں بسنے والوں کا چمکتا ہوا سیاہ رنگ، پنجاب والوں کی سندرتا' گجرات والوں کی نرم و نازک اور نکھری ہوئی خوبصورتی' ہمارے صوبے کے لوگوں کی رچی رچائی سڈول بناوٹ - بنگال کا جادو - پھر ہر جگہ کا رہن سہن اور وہاں کی بولی ٹھولی' سب کی سب من کو موہ لینے والی چیزیں ہیں - یہ دیس نہیں ہے عجائب خانہ ہے - یہاں آدمیوں کی بستی بھی ہے' دیولوک بھی ہے' پرستان بھی ہے -

سنسکرت کے ہر ناٹک کا سین ہندوستان ہی میں رکھا گیا ہے، اس کے ساتھ ہی ساتھ دیوتاؤں کی دنیا اور پشاچوں کی دنیا کی جھلکیاں بھی دکھائی گئی ہیں - ناٹک میں جس زمانہ کا نقشہ دکھایا گیا ہے وہ ست جُگ کا سنہری زمانہ نہیں ہے، کیونکہ ست جگ میں سُکھ ہی سُکھ اور دھرم ہی دھرم تھا نہ پاپ تھا نہ دُکھ تھا اور ناٹک میں سُکھ سے ملا ہوا دُکھ اور دھرم کے ساتھ پاپ دونوں دکھائے جاتے ہیں، اس لئے زمانہ ست جگ کے بعد کا زمانہ ہے - پلاٹ یا کہانی کے متعلق اور باتوں یا معاملوں میں ناٹک لکھنے والے کو پوری آزادی دی گئی ہے - ناٹک لکھنے والا چاہے تو مشہور روایتوں یا کتھاؤں کا پلاٹ لینے یا اپنا پلاٹ خود بنائے اور چاہے دونوں کو ملا دے لیکن اگر کسی مشہور کتھا یا روایت سے کام لے رہا ہے تو اُسے یہ آزادی نہیں ہے، کہ بے جوڑ اور انمل باتیں ملا کر پرانی کتھا کے اثر کو چوپٹ کردے - اگر پلاٹ پُرانی کتھا سے لیا گیا ہے - تو اصلی کہانی کے دوران میں جو چھوٹے چھوٹے واقعے ہو جاتے ہیں (جنھیں *Underplot* یا *Subplot* یا *episode* کہتے ہیں) صرف ان کو ایجاد کرنے

میں اُسے آزادی دی گئی ہے، ایسا نہ ہو تو اصلی اور مشہور کتھا میں زیادہ ہیر پھیر ہو جانے سے ناٹک دیکھنے والوں کو تکلیف ہو گی۔ ہاں بالکل نئے پلاٹ کی اور بات ہے۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ ناٹک بنانے والے کو صرف اس کی آزادی ہی نہیں ہے۔ بلکہ اس کے لئے ضروری ہے، کہ مشہور کتھا یا روایت میں اگر نایک یا ہیرو کی زندگی میں اس کے سبھاؤ بیوہار اور چلن میں اگر کچھ شبہہ پیدا کرنے والی یا کچھ نامناسب باتیں ہوں تو انکو بدلکر ہیرو کی زندگی اور اس کے چال چلن کو چمکیلا اور شاندار بنایا جائے۔

مہا کاویہ کے لئے یہ شرطیں نہیں لگائی گئی ہیں۔ مثلاً مہا کاویہ میں شاعر کو اختیار ہے کہ راجہ دشینیت شکنتلا سے بات ہار جائے اور پھر اُسے بھول جائے، لیکن کالیداس کے لئے ضروری ہے کہ دشینیت کی زندگی سے یہ دھبا مٹا دے۔ کالیداس نے دشینیت کی اس بھول کے سلئے دُرواسا رشی کی اس بد دعا کو ایجاد کیا جو شکنتلا کو رشی نے دی۔ رامائن میں بالی کو رام نے بے قصور مارا تھا لیکن بھوبھوتی نے اُتر رام چرت میں اس کو راون کا طرف دار کھا کر رام کو اس الزام سے بری کیا۔ رام کی سوتیلی ماں کیکئی کو بھی بھوبھوتی نے الزام سے بری کیا ہے۔

پلاٹ یا کہانی کے دو حصّے ہوتے ہیں، ایک خاص حصّہ، دوسرا اتفاقیہ یا ضمنی حصّہ۔ پہلے حصّے کا تعلق اس مقصد سے ہے جسے پورا کرنے کا بیڑا ہیرو اُٹھاتا ہے، چاہے وہ حسن و عشق کا معرکہ ہو یا کوئی اور دُنیوی فتح یا کسی مشکل یا اہم اور نازک فرض کا پورا کرنا ہو۔ ضمنی حصّہ اپنی جگہ خود ایک کہانی ہوتی ہے جیسے رام کے مدد گار اور طرفدار سگریو کے کارنامے یا محض رواداری میں چلتا پھرتا ہوا ایک واقعہ یا سین ہو سکتا ہے۔ جیسے شکنتلا کے چھٹے ایکٹ میں دو آدمیوں کی بات چیت۔

پلاٹ میں جو کام یا عمل کا حصّہ ہوتا ہے (یعنی Action) وہ پانچ حالتوں یا منزلوں (اوستھا) سے ہو کر گزرتا ہے۔ شروع کا حصہ یعنی کام کا اُٹھان (یعنی کسی مقصد کو پورا کرنے کی زبردست لگن یا پکا ارادہ پھر وہ جچی تلی ہوئی زبردست تدبیریں اور کوششیں جن سے آگے بڑھ نکلے۔ پھر وہ منزل یا مقام جہاں کام پورا ہونے کی اُمید یا صورت نظر آنے لگے کام پورا ہونے کے ذریعوں (سادھنوں) اور دقتوں یا رکاوٹوں کو دیکھتے ہوئے۔ اس کے بعد جیت یا کامیابی کا پورا وشواش بشرطیکہ کوئی اتفاقیہ یا کوئی خاص رکاوٹ دُور ہو جائے۔ اور پھر آخری منزل جب کام کا ارادہ پورا ہو جائے، مثلاً رتناولی کے پلاٹ کو دیکھئے۔ پہلے ایکٹ میں پردہ اس سین پر اُٹھتا ہے جس میں راج منتری یعنی وزیر ہیروئن سے راجہ کا بیاہ رچانا چاہتا ہے۔ اس مقصد کو پورا کرنے کی طرف ناٹک کا قدم اس سبق میں اُٹھتا ہے جب ہیروئن راجہ و تسں کی تصویر کھینچنے کا ارادہ کر لیتی ہے۔ دوسرے ایکٹ میں عاشق معشوق

تھوڑی دیر کے لئے ملتے ہیں۔ لیکن بڑی رانی کے اچانک آجانے کے ڈر سے چونکے ہوئے بھی ہیں، اس کے بعد راجہ وتس کو یہ ماننا پڑتا ہے کہ پریم کی جیت بڑی رانی کی ہمدردی اور مدد کے بغیر نہیں ہو سکتی اور آخری ایکٹ میں جب دلوں میں لگی ہوئی آگ محل میں بھی لگ جاتی ہے تو اس نازک اور بھیانک موقعہ پر راجہ وتس اور ہیروئن کو یہ ہمدردی اور یہ مدد مل جاتی ہے۔

ناٹک میں ان موقعوں کو جہاں ایک واقعہ دوسرے واقعہ سے ملتا ہے سندھی کہتے ہیں اور واقعات کا یہی میل اور ٹکراؤ پلاٹ کو آگے بڑھاتے ہوئے کام یا Action کو آخری منزل پر پہونچاتے ہیں۔

پہلا میل یا ٹکراؤ جسے مکھ کہتے ہیں اُسی سے ڈرامہ شروع ہوجاتا ہے پھر پلاٹ کا آگے بڑھنا جسے پرتی مکھ کہتے ہیں، اس کے بعد پلاٹ کے اندر چھپی ہوئی باتوں اور چھپے ہوئے واقعات کا ظاہر ہونا۔ (Development) جسے گربھ کہتے ہیں۔ پھر ناٹک کا ٹھہراؤ (Pause) یا درش اور اخیر میں انجام یا خاتمہ (Conclusion)

پلاٹ میں جہاں جہاں گرہ پڑجاتی ہے، یا پیچیدگی پیدا ہوجاتی ہے تو اُسے سلجھانے کے لئے سنسکرت ناٹک لکھنے والے بعض ترکیبوں کو کام میں لاتے ہیں۔ اس میں سے پانچ ایسی ترکیبیں ہیں جن میں انتر سندھی (Internal Junctions) کہا گیا ہے، مثلاً سپنا یا خواب جس کا ذکر وینی سنگھار میں دکھایا گیا ہے، جب دریودھن کی بیوی یہ خواب دیکھتی ہے کہ نکل نے ایک بھیانک بھیس میں سو سانپوں کو مار ڈالا۔ یہ مہابھارت میں کوروں کی بربادی کی گویا خطرناک پیشین گوئی ہے شکنتلا میں دشینت کے نام جو خط شکنتلا نے لکھا ہے اس سے بھی پلاٹ کی گتھیاں سلجھتی ہیں۔ اسی طرح پیغام سے بھی پلاٹ آگے بڑھتا ہے۔ پردے کے پیچھے سے ایک آواز دشینت کو رشی کے آشرم میں ہرنے کو مارنے سے روکتی ہے، اور آسمانی آواز یعنی آکاش بانی شکنتلا کے پتا کنو رشی کو شکنتلا اور دشینت کے بیاہ کی خبر دیتی ہے۔ اسی طرح رتناولی میں راج کماری نے جو راجہ کی تصویر بنائی ہے اس سے بھی پلاٹ میں رنگینی پیدا ہونے کے ساتھ ساتھ بہت سے ایسے دلچسپ موقعے پیدا ہوجاتے ہیں جو کہانی کو پیچیدہ بھی بنا دیتے ہیں اور دلچسپ بھی۔ گتھیوں کو سلجھانے میں بھی اور کام یعنی Action کو آگے بڑھاتے ہیں۔ مثلاً نشہ میں کسی خاص ایکٹر کو چور کرکے بھی اس کے منھ سے بے خبری میں ایسی باتیں نکلوائی جائیں جن سے دوسرے ایکٹروں اور ناٹک کے دیکھنے والوں کو ضروری اور چھپی ہوئی باتیں معلوم ہوجائیں۔ اسی طرح اور بھی ترکیبیں ہیں جو کہانی کو دلچسپ اور رنگین بناتی ہیں۔ مثلاً بھیس بدلنا یا ذو معنی فقرے جن کے کئی مطلب نکلتے ہوں۔ یا ایسے موقعے اور ایسی حالتیں جو آگے

آنے والی باتوں پر روشنی ڈالیں، اس سے بھی سنسکرت ناٹک لکھنے والوں نے پورا پورا کام لیا ہے۔ مثلاً کوئی ایسی صورت حال یا ایسا موقع جس کو کئی طرح سے سمجھا جا سکے۔ (Ambiguous Situation) اکثر ہیرو کو اپنے مقصد کے پورا کرنے میں مدد دیتا ہے۔ وہ ڈرامیٹک طنز (Dramatic Irony) یعنی ایسا نقرہ کہ کہنے والا خود اس کی گہرائیوں اور مختلف مطلبوں کو نہ سمجھے اور ڈرامہ دیکھنے والے سمجھ جائیں اس کو بھی ہمارے سنسکرت ناٹک لکھنے والوں نے خوب نباہا ہے۔ مثلاً شکنتلا کے دوسرے ایکٹ میں پردے کے پیچھے سے ایک آواز آتی ہے جس میں ایک زنانہ کیرکٹر چکرواک کو حکم دیا گیا ہے کہ اپنے شوہر سے الوداع کہے۔ صرف ناٹک دیکھنے والے اس حکم کا تعلق شکنتلا اور دشینت میں ہونے والی جدائی سے سمجھ سکتے ہیں۔ یا اُترام چرت میں رام جب یہ وعدہ کرتے ہیں کہ پرجا کی خوشی کے لئے وہ سب کچھ قربان کر دیں گے تو راجدھانی میں سیتا کے لنکا میں رہنے کی وجہ سے جو کانا پھوسی ہو رہی ہے اُسے سن کر رام کو اپنے دل کا خون کر کے سیتا کو نکال دینے کے واقعہ کی پیشین گوئی ہو جاتی ہے۔

سنسکرت ناٹک میں پلاٹ کے بارے میں یہ نہایت مختصر اور ادھورا بیان ہے، مگر اس سے اتنا ضرور معلوم ہوتا ہے کہ ناٹک لکھنے کا فن ناول اور کہانی اور مثنوی یا مہاکاویہ لکھنے کے فن سے بہت الگ ہے۔ اور اس فن کی گتھیاں سلجھانے کے لئے کیا کیا ترکیبیں کام میں لانا پڑتی ہیں۔ ہیرو ہیروئن اور چند آدمیوں پر جو کچھ بیتی ہے اس کی جھلکیاں چند ایکٹوں اور منظروں میں دکھا کر سنسکرت ڈرامہ نگار نہ صرف اپنے خاص پلاٹ کو آگے بڑھاتے ہیں بلکہ زندگی اور سنسار کی تصویر کھینچ دیتے ہیں اور چند گز لمبے چوڑے اسٹیج پر اور چند گھنٹوں میں ختم ہو جانے والی کہانی میں دنیا کا نقشہ دکھا دیتے ہیں، اور زندگی کی کہانی بیان کر دیتے ہیں۔

---

## متفرق اشعار

(از پروفیسر مدہوش ایم۔اے)

عشق ہی زندہ ہمیں رکھتا ہے ورنہ مدہوش　　خون کچھ دل میں نہیں جان حقیقت میں نہیں

شاعری اک نغمۂ کیفِ دلِ مدہوش ہے　　دل کے اندر سوز ہے اور دل کے باہر ساز ہے

زمانہ گذرا زمانہ آیا جمود والے جمود میں ہیں　　غریبِ مدہوش ازل سے بسمل تڑپ رہا تھا تڑپ رہا ہے

فطرت میں اضطراب ہے چارہ ہی کچھ نہیں　　مدہوش بے قرار و محبت شعار کا

غریب بےبس و ہجراں نصیب ہے مدہوش　　وہ کب جیا اُسے جینے کا کب مزا آیا

# درسِ عبرت

(از چودھری ہردیال شوق بی۔ اے۔ الہ آبادی)

ہے ایک روز چلنا

عشرت کی محفلوں کو راحت کی منزلوں کو
دولت کے مشغلوں کو دُنیا کے مرحلوں کو
حرمان و یاس پیکر
شکلِ خمار مضطر
تسلیم عرض کہہ کر ہے ایک روز چلنا

ذہنِ رسا سے ہو کر جوں چشمکِ تصوّر
یا ہو وداع اخگر جوں تابشِ منوّر
یا جس طرح ستارے
رخصت ہوں آسماں سے
اِس طور اِس جہاں سے ہے ایک روز چلنا

جاہ و جلالِ قیصر یا دولتِ سکندر
تاجِ مرصّعِ زر تختِ پُر از جواہر
ایوانِ پُر لآلی
قصرِ رفیع و عالی
سب چھوڑ چھاڑ خالی ہے ایک روز چلنا

ہے رفتنی یہ دنیا جینا ہے چند روزہ
کیا علم حالِ فردا پل کا نہیں بھروسہ
باطل جہاں کے دھندے
جھوٹے جہاں کے پھندے
آخر کو تو نے بندے ہے ایک روز چلنا

# عصمت اور افلاس

(خواجہ عبداللطیف صاحب شمیم بھیروی)

شہر کی گلیوں میں آوارہ جوانی کی بہار — پڑ رہی جس پر نگاہِ بوالہوس ہے بار بار

مضطرب بےچین درد و رنج کی ماری ہوئی — انبساط و خرّمی کے در سے دھتکاری ہوئی

عشرتوں کی روح سے محروم ہے جس کی حیات — جس کے اشکوں سے لرزتا ہے ضمیرِ کائنات

جس کی آہوں سے ہے قلبِ عرش میں اک ارتعاش — جس کے نالوں سے فرشتوں کے کلیجے پاش پاش

جو تمدن کی نگاہوں میں ہے زہرِ زندگی — نوعِ انسانی کو ہے جو مستقل شرمندگی

جس کی قسمت میں فقط بیچارگی اور بھوک ہے — اسکی عصمت اسکی عفّت اور حیا مشکوک ہے

خونِ عفت سے اگر دامن ہوا اسکا داغدار — اس کو بھی سوچا کبھی اے عقل کے سرمایہ دار

اس کے درد و کرب کی دنیا سے محرم کون ہے؟

بیچ کھائے وہ اگر عصمت تو مجرم کون ہے؟

## رباعیات

(۱)

خود سے نہ اُداس ہوں نہ مسرور ہوں میں — بالذات نہ روشن ہوں نہ بے نور ہوں میں

مختار ہے مختار رہے مختار ہے تو — مجبور ہوں مجبور ہوں مجبور ہوں میں

(۲)

اس دہر میں تا دیر ٹھہرنا بہتر — یا تیز روی سے کوچ کرنا بہتر

بس زندہ ہوں ابتک میں اسی تذبذب کے طفیل — جینے میں ہے فائدہ کہ مرنا بہتر

جوش

## گذشتہ صدی کا ایک مشہور انگلو انڈین

Col. James Skinner.

# کرنل جیمس اسکنر

۱۷۷۸ء - ۱۸۴۱ء

از مسٹر پیارے لال شاکر میرٹھی

غدر ۱۸۵۷ء سے بہت قبل بعض انگلو انڈین حضرات نے ہندوستان میں بڑا نام پیدا کیا۔ ان لوگوں کا تعلق بیشتر ہندوستانی والیانِ مُلک کی افواج سے تھا اور انھیں کی طرف سے وہ ایسٹ انڈیا کمپنی کی فوجوں کا مقابلہ کیا کرتے تھے۔ پہلے تو ایسٹ انڈیا کمپنی کی فوج میں اُنکی کوئی گنجائش نہ تھی، لیکن جب متعدد والیانِ ملک اور فرانسیسیوں سے بگاڑ ہوگیا تو انھیں مجبور کیا گیا کہ کمپنی کی افواج میں شامل ہو جائیں، ان انگلو انڈین[1] حضرات میں شمالی ہندوستان میں دو نام خصوصیت کے ساتھ مشہور ہیں، یعنی گارڈنر اور اسکنر۔ دونوں فوج میں کرنل تھے اور دونوں نے بہت شہرت حاصل کی، اور دونوں نے اپنے پیچھے کافی جائداد چھوڑی گارڈنر خاندان کی جائداد تو خاندان والوں کی مقدمہ بازی کی نذر ہو چکی۔ اب صرف نام ہی نام باقی رہ گیا ہے لیکن اسکنر خاندان والوں نے بڑے رکھ رکھاؤ سے کام لیا۔ محض جائداد کے سہارے عضوِ معطل ہو کر نہیں رہ گئے بلکہ اپنی ذاتی قابلیت سے خود بھی ترقی کی۔ اُنکی زمینداری ابھی تک قائم ہے۔ آج ہم اسی اسکنر خاندان کا ذکر کرنا چاہتے ہیں۔

ایسٹ انڈیا کمپنی کی فوج میں ایک اسکاچ بنام ہرکولیس اسکنر تھا۔ ۱۸۰۰ء میں یہ صاحب لفٹنٹ کرنل بنائے گئے، اور ۱۲ر جولائی ۱۸۰۳ء کو بڑا گنج (بنگال) میں اُن کا انتقال ہوا۔ یہ اُن چند یوروپین اصحاب میں تھے جنھیں ہندوستان جنت نشان کی آب و ہوا نے اپنا گردیدہ بنا لیا تھا۔ چنانچہ ایک راجپوت شریف زادی سے شادی کر کے وہ یہیں کے ہو رہے تھے۔ وہ خاتون ایک زمیندار کی بیٹی تھی، اور اپنی نوعمری کے زمانہ میں راجہ جیت سنگھ سے معرکۂ جنگ کے موقع پر بطور "مالِ غنیمت" انگریزوں کے ہاتھ

---

[1] اس مضمون میں جہاں کہیں لفظ "انگلو انڈین" استعمال ہوا ہے، اس سے وہی مخلوط النسل طبقہ مراد ہے جس کو ۳۰-۴۰ برس قبل انگریزی میں یوریشین اور ہندستانی میں کِرانی کہا جاتا تھا۔ چونکہ آجکل انگلو انڈین کے معنی میں بہت وسعت پیدا ہو گئی ہے، اس لئے یہ صراحت ضروری تھی۔

آئی تھی۔ اُس وقت ہرکولیس اسکنر فوج میں انسائن تھے، اُنھوں نے اس راجپوت لڑکی کو اپنی حفاظت میں لے لیا۔ اور آگے چل کر اُسی سے شادی کرلی۔ اُس سے چھ اولادیں ہوئیں۔ مگر آخرکار ۱۷۹۰ء میں اُس نے خودکشی کرلی۔ وہ اس ذلت کو برداشت نہ کرسکی کہ اُس کی بیٹیوں کو زنانخانے سے نکال کر اسکول بھیجا جائے یا کمپنی کے انگریز ملازمین سے اُن کی شادی کی جائے۔ اُس کے مرنے کے بعد اُس کے تین بیٹے یعنی ڈیوڈ، جیمس (عمر ۱۵ سال) اور رابرٹ کلکتہ کے فوجی یتیم خانے میں داخل کردئے گئے، بعد ازاں ۱۷۹۴ء میں ان کا ایک بورڈنگ میں انتظام ہوگیا۔

۱۷۹۶ء میں جیمس کو اسکول سے نکلکر کام سیکھنے کی غرض سے کلکتہ کے ایک مطبع میں جانا پڑا۔ چھپائی کے ٹھپّوں (بلاک) پر سیاہی لگانا اُس کا کام تھا۔ مگر اس کام میں اُسکا جی نہ لگا۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں:۔

"اس کام سے میرا جی اُکتا گیا۔ میں نے تہیہ کرلیا کہ یہاں سے فرار ہوکر سمندر کا رُخ کروں۔ چنانچہ تیسری شب کو میں دیوار پھاند کر نکل بھاگا۔ میری جیب میں صرف چار آنے تھے۔ ان پیسوں سے میں نے چھ دن تک گذارہ کیا۔ جب کچھ باقی نہ رہا تو بازار میں اِدھر اُدھر پھر کر کام ڈھونڈنے لگا۔ جو کام مل جاتا، اُسی کو کرکے کچھ پیسے کما لیتا۔ کئی روز تک میں نے بوجھ اُٹھاکر یا بڑھئی کا برمہ گھماکر اپنا کام چلالیا۔ ان کاموں نے مجھے دو آنے یومیہ مزدوری مل جاتی تھی۔ میں اپنے دن جیسے تیسے کاٹ رہا تھا کہ ایک دن حسنِ اتفاق سے میری بڑی بہن کے ملازم کی نظر مجھ پر پڑگئی۔ وہ مجھے پکڑ کر لے گیا اور لے کر جاکر اپنے آقا کے سامنے پیش کردیا۔ میرے بہنوئی نے مجھے خوب پھٹکارا، اور سخت سُست کہکر اپنے دفتر میں بھیج دیا۔ اُن کے دفتر میں مجھے قانونی یادداشتوں کی نقلیں کرنا پڑتی تھیں۔۔۔۔"

کچھ روز اسی طرح گذر گئے۔ اسی اثنا میں ایک دن کپتان برن سے ملاقات ہوگئی۔ کپتان صاحب جیمس اسکنر کے دھرم باپ تھے۔ بات چیت میں اُنھوں نے بھانپ لیا کہ لڑکا سپاہی بننے پر تُلا ہوا ہے، اُنھوں نے جیمس کو ایک خط دیکر جنرل ڈی بوئن کے پاس بھیجا۔ یہ صاحب فرانسیسی نسل، مرہٹہ فوج متعینہ علیگڈھ کے سپہ سالار تھے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ جیمس اسکنر کو مرہٹہ فوج میں کمیشن مل گیا۔ چنانچہ اُسکو انسائن بناکر متھرا بھیج دیا گیا۔ آیندہ دس سالہ مدت میں جیمس اسکنر نے کئی نمایاں خدمات انجام دیں۔ سب سے پہلے چندکوری کے معرکہ میں اُس کے جوہر کھلے۔ فرانسیسی سپہ سالار جنرل پیرون اتنا خوش ہوا کہ اُس کو لفٹنٹ بنادیا۔ حملۂ چیتوڑ کے وقت جیمس اسکنر نے بڑے آڑے وقت سندھیا کی جان بچائی۔ سندھیا نے بھی اس کارگذاری کا دل کھول کر اعتراف کیا اور بھرے دربار میں گرمجوشی کے ساتھ بغلگیر ہوا۔ اور ایک گھوڑا، ایک تلوار، ایک ڈھال اور طلائی کڑوں کی ایک جوڑی (جسمیں ہیرے جواہرات جڑے ہوئے تھے)

انعام دی۔ اس کے بعد جیمس اسکنر نے سنگانیر، لکھوا اور ودا کی مہموں میں خوب خوب دادِ شجاعت دی، جس کے صلہ میں سندھیا کی فوج کے کمانڈنٹ نے اُس کو ایک چتر اور ایک پالکی انعام دی اور اُس کے اعزاز میں جے پور میں ایک شاندار دعوت کی۔

اس وقت تک جیمس اسکنر کو کپتان کا عہدہ مل چکا تھا۔ اُس کا چھوٹا بھائی، رابرٹ اسکنر بھی ساتھ تھا اور وہ بھی انسائن بن چکا تھا۔ کچھ دنوں بعد سندھیا کا اعتماد اپنی فوج پر سے اُٹھ گیا۔ یہ بدمزگی اتنی بڑھی کہ جب راجہ اونیرا اپنی فوج لے کر بڑھا تو سندھیا کی فوج اُس کو تنہا چھوڑ کر چلی گئی۔ صرف جیمس کا رسالہ مقابلہ میں ڈٹا رہا۔ اس معرکہ میں جیمس اسکنر کے ایک گولی آکر لگی جو جبڑے سے پار ہو گئی۔ وہ بیہوش ہو کر گر گیا اور مُردہ سمجھ کر اُس کو میدانِ جنگ میں چھوڑ دیا گیا۔ قریباً ایک ہزار سوار بھی مجروح و مقتول ہوئے۔ جیمس اسکنر نے اس مصیبت و بیچارگی کے وقت عہد کیا کہ اگر وہ زندہ بچ گیا تو ایک کلیسا تعمیر کریگا۔ جیمس اسکنر کے مرجانے میں کوئی کسر باقی نہ رہی تھی۔ دِن رات کھلے میدان میں بھوکا پیاسا پڑے رہنا کوئی معمولی بات نہیں ہے لیکن خُدا نے اُس کی مصیبت دُور کی۔ تیسری صبح کو ایک چمار عورت اُدھر سے گذری تو اُس غریب نے جیمس اسکنر کی خبر لی اور اُسے کھانے کو روٹی اور پینے کو پانی دیا۔ اس کے بعد جیمس اسکنر کو اونیرا کے فاتح کیمپ میں پہونچایا گیا۔ اُس کی کیفیت جیمس اسکنر کی زبان سے سُنئے:۔

"راجہ اونیرا کا خیمہ قریب ہی تھا۔ لوگ مجھے چارپائی پر ڈال کے وہاں لے گئے۔ جب میں نے اندر داخل ہو کر سلام کیا تو راجہ صاحب ایکدم اُٹھ کھڑے ہوئے۔ اُنھوں نے ایک مونڈھا منگایا اور میرے قریب بیٹھ گئے۔ بعدازاں مجھ سے میرا نام، میرا عہدہ وغیرہ دریافت کیا۔ میں نے جواب دیا کہ پہلے تو میں سپاہی تھا اور اب آپکا قیدی ہوں۔ اُنھوں نے مجھے میرے خیمہ میں واپس بھیج دیا اور مجھ سے کہا کہ اِس وقت تمھیں سب سے زیادہ آرام کی ضرورت ہے۔ اسی کے ساتھ اُنھوں نے میدانِ جنگ میں میرے رویہ کی بھی تعریف کی۔ میں اپنے خیمہ میں پہونچا ہی تھا کہ راجہ صاحب کی طرف سے ایک چوبدار آیا اور پانسو ۵۰۰ روپے نقد اور ایک تھال میں کھانا لایا۔ اس رقم میں سے ایک سو ۱۰۰ روپے تو میں نے اُسی چوبدار کو انعام دیدئے اور بقیہ چار سو ۴۰۰ روپے اور کھانا اپنے آدمیوں میں تقسیم کر دیا.... یہیں اپنے بھائی سے بھی میری ملاقات ہوئی۔ اُس کا زخم اب مندمل ہو چکا تھا۔ اب وہ لفٹنٹ کے عہدہ پر فائز تھا۔ اُس کے ذریعہ سے میں نے ایکہزار روپے اُس نیک دِل چمار عورت کو بھیجے جس نے سب سے پہلے میری مدد کی تھی اور جس کو میں اپنی ماں کی جگہ سمجھتا ہوں۔"

اِن مہمات کے علاوہ جیمس اسکنر نے محاصرۂ دہلی (مئی ۱۷۹۸ء) میں بھی حصہ لیا۔ نیز اُس حملہ میں بھی شریک ہوا جو ۱۷۹۹ء میں "راجہ" جارج ٹامس کے خلاف ہانسی پر ہوا تھا۔

اب تک جیمس اور رابرٹ دونوں بھائی والیانِ ملک کے سلسلۂ ملازمت میں تھے۔ کیونکہ ایسٹ انڈیا کمپنی کے ڈائرکٹروں کا یہ بے معنی اور بیدردانہ فیصلہ تھا کہ کسی انگلو انڈین کو کمپنی کی باضابطہ افواج میں ملازم نہ رکھا جائے۔ یہی وجہ تھی کہ اُس زمانہ کے بیشمار بہادر انگلو انڈین "خارجہ" افواج میں تو ہر درجہ اور عہدہ پر فائز تھے مگر کمپنی والے اُن کو نام کو بھی نہ پوچھتے تھے۔ لیکن جب کمپنی کا والیانِ ملک اور فرانسیسیوں سے بگاڑ ہوگیا تو وہی انگلو انڈین مجبور کئے گئے کہ خارجہ افواج سے قطع تعلق کرکے کمپنی کی افواج میں شامل ہوجائیں ورنہ باغی کی موت مارے جائیں گے۔ چنانچہ جب ہلکر سے تیسری مرہٹہ لڑائی چھڑی تو جیمس اور رابرٹ دونوں کو سندھیا کی ملازمت ترک کرنا پڑی۔

مرہٹوں کی دوسری لڑائی کے خاتمہ اور فتح دہلی کے بعد یعنی ۱۸۰۳ء میں آٹھ سَو مرہٹہ سواروں کی ایک جمعیت لارڈ لیک کے کیمپ میں پہونچی اور اپنی فوجی خدمات پیش کیں۔ لیکن اِس پیشکش کیساتھ دو خاص شرائط تھیں۔ اول یہ کہ وہ اپنے قدیم آقا یعنی سندھیا کے خلاف ہتھیار نہ اٹھائیں گے۔ دوم یہ کہ "سکندر صاحب بہادر"[1] کو ان کا کمان افسر مقرر کیا جائے۔ لارڈ لیک نے اُن کی خدمات اور شرائط دونوں کو منظور کیا۔ اور جیمس اسکنر کو اس بے ضابطہ رسالہ کا کمان افسر بنادیا۔ آگے چل کر یہ رسالہ ۱ بنگال کیولری کے نام سے مشہور ہوا اور وہی اسکنرز کیولری کے نام سے آج تک قائم ہے۔

اسی رسالہ کی مدد سے جیمس اسکنر نے ۱۸۰۵ء میں مادھو راؤ ہلکر کے قلعہ مالاگڈھ پر قبضہ کیا یہاں پر میں پانسو سکھوں کو موت کے گھاٹ اُتارا اور اُن سرداروں کو گرفتار کیا جو جمنا کے ساحل پر جمع ہوگئے تھے۔ اس کے بعد جیمس اسکنر کو علیگڈھ اور دہلی کے اُس درمیانی علاقہ کی کمان سپرد ہوئی جس میں پیروں نے فرانسیسی ریاست قائم کی تھی۔ اس علاقہ میں جیمس اسکنر نے اپنے چار سَو سواروں کی مدد سے ساٹھ ہزار بیلوں کو چھڑا کر لارڈ لیک کے کیمپ میں پہونچایا۔ ہلکر کی ایک پیش نہ گئی۔ اس کارنامہ سے لارڈ موصوف اِسدرجہ خوش ہوئے کہ جو تلوار اُن کے پہلو میں لٹک رہی تھی وہی اُتار کر مع بیس ہزار نقد جیمس اسکنر کو انعام دیدی۔ جیمس اسکنر نے یہ ساری رقم اپنے سواروں میں تقسیم کردی۔

اِس واقعہ کے بہت عرصہ بعد پنڈاری کے مشہور سرغنہ امیر خاں کو شکست دی۔ اِس جنگ

---

[1] سکندر بادی النظر میں اسکنر کی بگڑی ہوئی صورت معلوم ہوتی ہے لیکن ہندوستانی سوسائٹی میں جیمس اسکنر کا عرف "سکندر مرزا" تھا۔ رابرٹ اسکنر "چھوٹے مرزا" کے نام سے مشہور تھے

دسمبر ۱۸۱۹ء میں ایک دن رابرٹ اسکنر کو دشمن کی ایک توپ ہاتھ لگی۔ جب وہ صف میں پہونچا یا تو برطانی فوج نے پرجوش نعروں سے اُس کا خیر مقدم کیا۔ جب پنڈاری کا قضیہ ختم ہوگیا اور اسکنر کا رسالہ کامیاب و بامرام دہلی سے گذرا تو ریذیڈنٹ کرنل آکٹر لونی نے اس کا معائنہ کیا اور اپنی تلوار کھول کر رسالہ کے بہادر کمان افسر جیمس اسکنر کو عطا کی۔

کتاب موسومہ "Native Irregular Horse." کا مصنف اسکنر کے رسالہ کے بارہ میں لکھتا ہے:-

"اِس رسالہ کی اسلحہ بندی میں خود کی شان امتیازی ہے۔ خود فولاد کا اور پالش شدہ ہوتا ہے، چوٹی پر نکیلی سیخ ہوتی ہے۔ ایک طرف زنجیر لگی ہوتی ہے جو ٹھوڑی کے نیچے سے گذر کر دوسری طرف اٹکادی جاتی ہے۔ ہاتھوں میں پالش شدہ آہنی دستانے ہوتے ہیں..... گھوڑے ہلکے رنگ کے ہوتے ہیں اور جن پر جھول ڈالی جاتی ہے۔ اُن کی دُمیں مہندی سے رنگی جاتی ہیں اور پیشانی اور پٹھوں پر ہلال اور ستارے بنا دئے جاتے ہیں۔ یہ بے ضابطہ رسالہ اپنی داؤں گھات اور مستعدی کیلئے مشہور ہے۔ رسالہ کے افسروں نیز اُن کے جانوروں کی پوشش میں نمایاں فرق ہوتا ہے۔ مثلاً اُنکے گھوڑوں کے سر پر ایک کلغی ہوتی ہے جس کے زیریں حصّے میں طلائی تعویذ ٹنگے ہوتے ہیں۔ پھر پیشانی پر بہت قیمتی جھومر ہوتا ہے۔ سینے پر طوق اور گردن میں کئی کئی ہار پڑے ہوتے ہیں۔ ہار نیلے پوت کے بھی ہوتے ہیں اور نقرئی بھی۔ نظر بد کے اثر کو زائل کرنے کی غرض سے ہاروں میں تعویذ اور نقش والی تختیاں بھی پروئی ہوتی ہیں ... ... ... سواروں کا لباس نہایت دیدہ زیب اور دلفریب ہوتا ہے۔ جوان یوروپین بڑے آرزو مند ہوتے ہیں کہ وہ بھی کسی بے ضابطہ رسالہ سے منسلک ہو جائیں ......"

۱۸۰۵ء میں سر جارج بارلو گورنر جنرل مقرر ہوئے اور جب انھوں نے ہلکر سے مصالحت کرلی تو مناسب خیال کیا گیا کہ اب فوج میں بھی تخفیف کردی جائے۔ لہذا جیمس اسکنر کا رسالہ توڑ دیا گیا۔ سواروں کو پنشنیں یا یکمشت رقوم دے کر رخصت کیا گیا اور جیمس و رابرٹ اسکنر کو بیس ہزار سالانہ کی جاگیر عطا ہوئی لیکن چونکہ ایسٹ انڈیا کمپنی کے انوکھے احکام میں یہ حکم بھی شامل تھا کہ کسی یوروپی النسل آدمی کو ہندوستان میں اراضیات کا مالک بننے کا موقع نہ دیا جائے۔ لہذا وہ جاگیر بہت جلد واپس لے لیگئی اور اُسکی بجائے جیمس اسکنر کو کرنل کی پنشن عطا ہوئی اور رابرٹ اسکنر کو میجر کی۔ ۱۸۱۳ء و ۱۸۱۹ء میں جب اراضیات کے متعلق وہ پابندی اُٹھالی گئی تو لارڈ ماٹرا نے از سر نو وہی جاگیر اُن دونوں بھائیوں کو عنایت فرمائی یہ جاگیر اُس علاقہ میں عطا ہوئی تھی جو راجہ جارج ٹامس کو شکست دیکر قبضہ کیا گیا تھا۔

ہندوستان میں انگلو انڈین جماعت کے طور و طریق حد سے زیادہ بدنام ہیں۔ دُنیا کی کوئی خرابی نہیں جو اس ترقی یافتہ جماعت میں نہ پائی جاتی ہو۔ یہاں تک کہ بگڑے ہوئے ہندوستانی مسیحی بھی اپنی برائیوں پر پردہ ڈالنے کی غرض سے انگلو انڈین بن جاتے ہیں۔ لیکن غدر سے پیشتر اس جماعت میں اتنی بے غیرتی نہ پائی جاتی تھی مثال کے طور پر رابرٹ اسکنر کی زندگی کا آخری واقعہ ملاحظہ فرمائیے۔

رابرٹ اسکنر کو اپنی بیوی کے چال چلن کے بارہ میں اُلٹی سیدھی باتیں سُنکر بیحد ندامت ہوئی۔ ایک روز اُس نے اپنی بیوی کو بُلا کر اُس سے کہا کہ "مجھے تمھاری عصمت و پاکبازی پر اگرچہ کامل اعتماد ہے لیکن عوام کی چہ میگوئیاں ناقابل برداشت ہوگئی ہیں"۔ اُس نے اپنی بیوی اور اُس کی کئی پیش خدمتوں کیلئے سزائے موت تجویز کی۔ اُس کی بیوی نے بڑے سکون اور اطمینان سے اس سزا کو سُنا اور نہایت ملائمت و عاجزی سے درخواست کی کہ "مجھے اور میری پیش خدمتوں کو صرف غُسل کرنے کی اجازت دیدی جائے تاکہ ہم لوگ اس سزا کے لئے تیار ہو جائیں"۔ رابرٹ اسکنر نے یہ درخواست منظور کی۔ عورتوں نے غُسل سے فارغ ہوکر اپنا بہترین ملبوس نیز تمام زیورات زیب بدن کئے اور بڑی سج دھج کے ساتھ رابرٹ اسکنر کی خدمت میں حاضر ہوئیں۔ اُس اثنا میں رابرٹ اسکنر بھی تیار ہو چکا تھا۔ اُس نے پستولیں بھر رکھی تھیں۔ بیوی سامنے آئی تو اُس نے بڑی محبت سے اُس کو اپنے سینہ سے لگایا۔ بعدازاں بڑے صبر و تحمل سے اُس کو نشانہ بنادیا پھر اُس کی پیش خدمتوں کا قصّہ تمام کیا۔ اور سب کے آخر میں وہی پستول اپنے اوپر بھی داغ لی۔ ذرا سی دیر میں گھر بھر کا صفایا ہوگیا (سنہ ۱۸۲۱ء)۔

جیمس اسکنر کی فوجی سرگرمیوں کا سلسلہ برابر جاری رہا۔ اُس نے ضلع ہریانہ کی سکونت اختیار کی۔ اور اپنے ذاتی رسالہ کو اپنے ساتھ رکھا۔ سنہ ۱۸۲۶ء میں اُس کے رسالہ نے اُس کی سرکردگی میں بھرت پور کا محاصرہ کیا۔ چند سال قبل وہ پنڈاری کو زیر کر چکا تھا۔ اُس کی اِن خدمات کے صلہ میں اُس کو برطانی افواج میں لفٹنٹ کرنل کا درجہ عطا ہوا، اور سنہ ۱۸۲۸ء میں سی۔ بی۔ آئی کا امتیاز حاصل ہوا۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ اُس کی فوجی خدمات کا زمانہ ختم ہو چکا تھا۔ اب اُس کا وقت زیادہ تر اپنے رسالہ کی دیکھ بھال اور اپنی زمینداری کے انتظام میں صرف ہوتا تھا۔ اُس نے اپنے مزارعین کو آبپاشی کی سہولتیں بہم پہونچانے کیلئے بہت روپیہ صرف کیا تھا۔ سرکاری حکام نے اُس کی زمینداری کی ہمیشہ تعریف کی۔ اُس کے کاشتکار آج تک اُس یاد کرتے ہیں اور عجیب انداز سے کہتے ہیں کہ "وہ تو بادشاہ تھا"!

جیمس اسکنر صاحب عملاً فوجی ذمہ واریوں سے سبکدوش ہو چکے تھے۔ اِس لئے اب اپنے اُس عہد کو پُورا کرنے کا ارادہ کیا جو میدان جنگ میں خُدا کے سامنے کیا تھا۔ چنانچہ دہلی میں نہایت شاندار کلیسا

تعمیر کیا اور نومبر ۱۸۳۶ء کو بشپ ڈانئیل ولسن کے ہاتھوں اُس کے تقدیس کی رسم ادا ہوئی۔ رسم تقدیس ادا ہونے کے بعد جیمس اسکنر اور اُس کے تین جوان بیٹے "استحکام" کے لئے مذبح کے سامنے حاضر ہوئے اور سرنگوں ہوکر اپنی بقیہ زندگی خدا کی نذر کی۔

جولائی ۱۸۳۶ء میں ایشیاٹک جرنل میں جیمس اسکنر کے ایک ہمعصر نے تحریر کیا تھا۔

"کرنل اسکنر کی دولت کی بڑی شہرت ہے۔ زمینداری کے علاوہ اُس کو گھوڑوں، شال دوشالوں اور نیل کے کاروبار سے بڑا نفع ہوتا ہے۔ اُس کا خزانہ بھرا پڑا رہتا ہے۔ ایک عالیشان رہائشی مکان اور کارخانۂ نیل کے علاوہ کرنل نے اپنے قیمتی سامان کی حفاظت کے لئے بلاسپور میں ایک قلعہ بھی تعمیر کر رکھا ہے۔ اس قلعہ میں بیس توپیں نصیب ہیں...... کرنل اسکنر کے یہاں متعدد طوائفیں اور کافی تعداد میں کلانوت ملازم ہیں جو اپنے کمال سے اُس کو اور اُس کے مہمانوں کو خوش کیا کرتے ہیں۔ ہانسی میں بھی کرنل کا ایک خوشنما مکان ہے اور وہاں بھی وہ تمام لوازم موجود مہیا ہیں جو دوسرے مکان میں ہیں۔ کرنل کی طبیعت فطرتاً مہربان واقع ہوئی ہے ...... کرنل نے ایک چھوٹی سی لڑکی کو بیٹی بناکر پرورش کیا تھا۔ وہ ایک انگریز بچی تھی جو مخصوص حالات میں اُس کے سپرد کی گئی تھی۔ جب وہ لڑکی جوان ہوئی تو کرنل اسکنر نے اُس کی اپنے بیٹے سے شادی کردی۔ اگرچہ کرنل کا تمام خاندان مسیحی تھا اور اسی ماحول میں اُس لڑکی کی بھی پرورش و تعلیم ہوئی تھی، تاہم معاشرت میں اسلامی رنگ نمایاں تھا۔ وہ انگریز لڑکی بھی پردے میں رہتی تھی، حتیٰ کہ شادی سے قبل کسی یوروپین کی نظر اُس پر نہ پڑی تھی۔...."

وہ اسلامی حکومت کا زمانہ تھا جیسے آجکل ہر کہ ومہ آنکھیں بند کرکے "انگریزیت" کی تقلید کررہا ہے، اُسی طرح اُس زمانے میں اسلامی تہذیب کا بول بالا تھا۔ انگلو انڈین خاندانوں کی عورتیں بھی پردے میں رہتی تھیں اور اُن کا لباس بھی عموماً اسلامی ہوتا تھا۔ جیسے آجکل سیدھے سادے ناموں کی صورت بگاڑ کر اُن میں انگریزی شان پیدا کی جارہی ہے، اُسی طرح اُس زمانے میں اسلامی ناموں کا دور دورہ تھا۔ حتیٰ کہ خالص یوروپین اور انگلو انڈین حضرات بھی ہندوستانی ناموں سے مشہور تھے۔ بہتوں نے اپنے نام کا ترجمہ کرلیا تھا۔ مثلاً الگزنڈر سے سکندر، سالومن سے سلیمان وغیرہ۔ بہتوں نے اپنے انگریزی نام ترک کرکے ہندوستانی نام رکھ لئے تھے، مثلاً بھوپال کے بوربان صاحب جو فرانسیسی الاصل تھے، شہزادہ مسیح بن گئے تھے۔ بعض لوگ اپنے انگریزی ناموں سے ملتے جلتے ہندوستانی ناموں سے مشہور تھے مثلاً کرنل آکٹرلونی عام طور سے لونی اختر کہلاتے تھے۔ مرزا، نواب مرزا، چھوٹے مرزا، خان صاحب وغیرہ بعض

اینگلو انڈین حضرات کے عرف تھے۔ اس کے ساتھ یہ بھی ملحوظ رہے کہ یہ تقلید محض برائے نام نہ تھی۔ بلکہ اینگلو انڈین خاندانوں میں بھی وہی تہذیب و شرافت، وہی خلوص و سیرچشمی، وہی شرم و حیا اور وہی پاکبازی و راستی پائی جاتی تھی جس کے لئے ہمارا ہندوستان تمام دُنیا میں مشہور و ممتاز ہے۔

کرنل اسکنر کے بیٹے کی شادی کی رسوم ادا کرنے کے لئے آگرہ کے چپلن کو ہانسی بلایا گیا تھا۔ واپسی پر اُس نے یوروپین دلہن کے بارے میں نہایت دلچسپ حالات بیان کئے تھے:۔

"دلہن ہندوستانی لباس میں ملبوس تھی۔ اُس کے دوپٹہ میں اٹھارہ سو روپئے کی قیمت کے موتی ٹنکے ہوئے تھے۔ اسی سے اُس کے زیورات کی قدر و قیمت کا اندازہ ہوسکتا ہے۔ اجنبیوں کی موجودگی کے باعث دلہن کسی قدر پریشان نظر آتی تھی۔ تاہم وہ شرم و حیا اور وہ بھولا پن اُس میں نمایاں تھا جو صرف ہندوستانی ننانخانوں ہی میں نظر آسکتا ہے......"

کرنل جیمس اسکنر کے باب میں تحریری شہادت موجود ہے کہ وہ شعر بھی کہتے تھے۔ چنانچہ ڈائس سومبر بیگم سمرو کے متبنیٰ اور وارث نے دیوانگی کے الزام کی تردید میں بطور جواب دعویٰ ایک پمفلٹ لکھا تھا اُس میں اپنے حالات بھی قلمبند کئے ہیں، اور اسی ضمن میں ذکر کیا ہے کہ جب وہ ہندوستان سے انگلستان جانے کی تیاریوں میں مصروف تھا تو کرنل جیمس اسکنر نے ایک فارسی نظم لکھ کر بھیجی تھی جسمیں اس سفر کو غیر ضروری بتا کر اس ارادہ سے باز رکھنے کی کوشش کی تھی۔ اِس سے خیال ہوتا ہے کہ اسکنر صاحب اُردو میں بھی شعر کہتے ہوں گے۔ لیکن افسوس ہے کہ کہیں سے اُن کا ایک شعر بھی دستیاب نہ ہوسکا۔

۴ر دسمبر ۱۸۴۱ء کو اِس بہادر اور شیر دل اینگلو انڈین نے ہانسی میں داعیِ اجل کو لبیک کہا۔ اگرچہ لاش وہیں سپردِ خاک کردی گئی تھی، لیکن ایک سال کے بعد اُس کو نکال کر بڑے اعزاز و تکریم کے ساتھ ہاتھوں ہاتھ دہلی پہونچایا گیا۔ دہلی سے چار میل کے فاصلہ پر دہلی والوں کی ایک بڑی جمعیت نے جسمیں ہر درجہ و مرتبہ کے لوگ شامل تھے، جلوس کا ساتھ دیا۔ لاش کے دہلی پہونچنے پر کرنل کی عمر کے لحاظ سے ایک ایک منٹ کے وقفہ کے بعد ۶۳ توپیں سر ہوئیں۔ لاش اُسی گرجہ میں، جسکو کرنل جیمس اسکنر نے خُدا کے نام پر تعمیر کیا تھا، مذبح کے جنگلے کے اندر دفن کی گئی۔ یہ وہی گرجا ہے جو سینٹ جیمس چرچ کے نام سے مشہور اور اندرون کشمیری دروازہ واقع ہے۔

---

[1] ڈائس سومبر نے یوروپ میں پہونچکر وہیں شادی کرلی تھی۔ کچھ دنوں کے بعد اُسکی بیوی نے اُس کو دیوانہ بتا کر اُسکی ساری دولت پر قبضہ کرلیا۔ پیرس کے ہائیکورٹ نے بھی اُس کو دیوانہ قرار دے دیا۔ اِسی موقع پر ڈائس سومبر نے اِس الزام کی تردید میں ایک ضخیم پمفلٹ چھاپ کر عدالت میں پیش کیا تھا۔

بشپ ولسن نے بیان کیا تھا کہ کرنل جیمس اسکنر دراز قد، فربہ، اور سانولی رنگت کا ایک ۵۶ سالہ فوجی آدمی ہے نیلے رنگ کی فوجی وردی میں ملبوس، سر پر وزنی ہیٹ، ایک طرف فوجی تلوار لٹکی ہوئی اور گلے میں سرخ رنگ کا فیتہ اڑا پڑا ہوا۔ کرنل اسکنر کے بیٹے اور بیٹیاں مسیحی تھے، لیکن بچوں کی ماں آخیر وقت تک مسلمان رہی۔ کرنل اسکنر نے بشپ ولسن سے کہا تھا کہ "اس سے اچھی اور بہتر بیوی ملنا ممکن نہیں۔ میرا اُس کا تیس۳۰ برس سے زیادہ کا ساتھ ہے، لیکن مجھے کسی قسم کی شکایت کبھی پیدا نہیں ہوئی"۔

لارڈ ویلسلی سے آرل آف آکلینڈ تک سب نے کرنل جیمس اسکنر کی فوجی قابلیت کا اعتراف اور اُس کے حُسنِ اخلاق کی تعریف کی ہے۔ سر جان ملکم نے ایک بار کہا تھا:۔

"یہ خیال نہ کرنا کہ میں غلو سے کام لے رہا ہوں۔ لیکن یہ حقیقت ہے کہ تم اُتنے ہی اچھے ہو جتنا میرے جاننے والوں میں کوئی انگریز اچھا ہو سکتا ہے"۔

کرنل اسکنر کو ہر قسم کا آرام و آسائش حاصل تھا، لیکن خود اُن کی یہ کیفیت تھی کہ اپنے ابتدائی زمانہ کے اُن تاریک دنوں کو کبھی فراموش نہیں کیا۔ جب افلاس و تنگدستی نے عرصۂ حیات کو تنگ کر رکھا تھا اور دُنیا میں کوئی یار و مددگار نہ تھا۔ اُن کے دسترخوان پر ایک چوبی چمچہ (ڈوئی) ہمیشہ موجود ہوتا تھا کہ وہ زمانہ پیشِ نظر رہے۔

کرنل اسکنر نے پانچ بیٹے اپنی یادگار چھوڑے تھے۔ یعنی

۱۔ جوزف اسکنر ۱۸۵۵-۱۷۹۶ء
۲۔ کرنل جیمس اسکنر ۱۸۰۵-۶۲ء
۳۔ میجر ہرکولیس اسکنر ۱۸۱۳-۵۲ء
۴۔ ٹامس اسکنر ۱۸۲۳-۶۴ء
۵۔ الگزنڈر اسکنر ۱۸۲۵-۸۵ء

ڈکشنری آف نیشنل بیاگرفی (جلد ۵۲) کا بیان ہے کہ کرنل اسکنر کی کم سے کم چودہ۱۴ بیویاں تھیں، اس لئے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ یہ پانچوں بیٹے ایک ہی بیوی سے تھے یا مختلف بیویوں سے۔

کرنل اسکنر کی وفات کے بعد اُنکا سب سے چھوٹا بیٹا، الگزنڈر اسکنر زمینداری کی مینجری کے فرائض انجام دیتا رہا۔ ۱۸۸۵ء میں وہ بھی رحلت کر گیا تو زمینداری تمام ورثہ میں تقسیم ہو گئی۔

---

# ساقی

(از حضرت رشدی القادری حیدر آبادی)

بتاؤں کیا کہ ترا فیض کتنا عام ہے ساقی
تری محفل کا ہر اک جرعہ کش خوش کام ہو ساقی

خدا جانے تری مے کس قدر کیف آفریں ہوگی
نظر میں تیری جب رنگینیِ صد جام ہو ساقی

درِ میخانہ جب سے بند ہے ہم کم نصیبوں پر
نہ اپنی صبح ہے ساقی نہ اپنی شام ہو ساقی

کرم تیرا نرالا ہے کہ جو گستاخ میکش ہے
وہی تیری نظر میں مستحقِ جام ہو ساقی

جسے تو اپنے پہلو میں بٹھا کر جام دیتا ہے
بتا اُس فخرِ بزمِ شوق کا کیا نام ہو ساقی

گھٹا چھائی اِدھر اُمید کے نقشے اُدھر اُبھرے
یہ تیری بے نیازی آج بے ہنگام ہو ساقی

سمجھتے ہیں یہ بربادِ خرد تیری اداؤں کو
بھری محفل میں تیرا راز طشت از بام ہو ساقی

ترے در سے نکلتا ہے کوئی بیہوشیاں لیکر
سمجھتا ہوں ابھی اُس کی تمنا خام ہو ساقی

ہماری تشنگی ہے تیرے لطفِ خاص کی طالب
ہمیں کیا بزم میں گر فیض تیرا عام ہو ساقی

ترے آتے ہی محفل بن گئی تصویرِ بیتابی
پیالہ گیر ہر اک رندِ مے آشام ہو ساقی

نگاہِ لطف اب تو رشدیِ دیوانہ پر اپنے
کہ مدت سے یہ نذرِ گردشِ ایام ہے ساقی



# جوشؔ کا سیاسی مسلک

از گوبند پرشاد مسوی ایم۔اے

جب سے ہندوستان میں بیداری پیدا ہوئی ہے اور اہلِ وطن نے آزادی کی جدوجہد شروع کی ہے۔ اُردو زبان کے شاعر بھی سیاسی تحریکوں سے متاثر ہوئے ہیں۔ آخر کار وہ بھی سماج کے افراد ہیں اور اُن کی زندگی میں سماجی زندگی کے اثرات نمایاں رہتے ہیں۔ حالؔی و آزادؔ نے ابتدائی دور میں حُبِ وطن کے گیت گائے۔ لیکن اُنکی حُب الوطنی میں وہ گرمی نہ تھی جو غیر ملکی حکومت کے لیے "برقِ خرمن" ثابت ہو۔ سرور جہاں آبادی کے دل میں بھی اس چنگاری نے انگارے کی شکل اختیار کی۔ لیکن اس کا زمانہ وہ تھا جب جاپان نے روس پر فتح حاصل کی تھی۔ اور ہندوستانیوں کو اپنی پستی کے ساتھ ساتھ اپنی پوشیدہ قوتوں کا احساس ہو چلا تھا۔ چکبست کے دیش پریم کی آگ سے تیز تیز شعلے بھی بلند ہوئے۔ کیونکہ اُن کا کلام "ہوم رول" کی تحریک سے ہم آہنگ آواز تھا۔ اُس کے بعد سے ہندوستان کی سیاسی تحریک میں دو رجحان نظر آتے ہیں۔ ایک "گاندھی ازم" اور دوسرے "سوشلزم"

خالص "گاندھی ازم" کے شاعر ہیں ڈاکٹر موہن سنگھ دیوانہ اور اشتراکی تحریک کے بھی کئی شاعر ہیں۔ مثلاً مجازؔ لکھنوی اور جاذبؔ دہلوی وغیرہ۔ اقبالؔ فاسیتی شاعر تھے[1]۔ جوشؔ کے متعلق یہ کہنا کہ وہ سوشلزم کے پورے طور پر قائل ہیں صحیح نہیں، کیونکہ وہ مذہب کو قطعی خیرباد کہنے پر رضامند نہیں۔ لیکن اشتراکی تحریک کے آزادی و مساوات و اخوت کے اصول اور اُس کے معاشی پروگرام کے وہ ضرور قائل ہیں۔

چنانچہ پہلی چیز جو آپ کو اُن کے کلام میں نظر آئے گی وہ سرمایہ داری نظام کی پرجوش مخالفت اور اُسکے خلاف شدید اظہارِ نفرت ہے۔ غالباً یہاں اس کے کہنے کی کوئی ضرورت نہیں کہ شہنشاہیت "Imperialism" سرمایہ داری (Capiltalism) کا لازمی نتیجہ ہے اور فاسیت (Fascism) اس کی جدید ترین صورت ہے، چنانچہ اپنی نظم "کسان" میں اسکی حالتِ زار کا ماتم کرتے ہوئے فرماتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| ایک دل اور یہ ہجومِ سوگواری ہائے ہائے | یہ ستم اے سنگدل سرمایہ داری ہائے ہائے |
| تیری آنکھوں میں ہیں غلطاں وہ شقاوت کے شرار | جن کے آگے خنجرِ چنگیز کی مڑتی ہے دھار |
| بیکسوں کے خون میں ڈوبے ہوئے ہیں تیرے ہات | کیا چبا ڈالے گی او کمبخت ساری کائنات |

ظلم اور اتنا، کوئی حد بھی ہے اِس طوفان کی
بوٹیاں ہیں تیرے جبڑوں میں غریب انسان کی

دیکھکر تیرے ستم اے حامیٔ امن و اماں
گرگ رہ جاتے ہیں دانتوں میں دبا کر انگلیاں

ادعائے پیرویٔ دین و ایماں اور تو
دیکھ اپنی کہنیاں جن سے ٹپکتا ہے لہو

ہاں سنبھل جا اب کہ زہرے اہلِ دل کے آب ہیں
کتنے طوفاں تیری کشتی کے لئے بیتاب ہیں

اِن اشعار میں سرمایہ داروں کی بیرحمی۔ اُن کا غریبوں کا خون چوسنا اور مذہب کا ناجائز استعمال سبھی باتوں کا ذکر موجود ہے۔ ایک دوسری نظم "بیکس بیمار" میں امیروں سے خطاب کر کے کہتے ہیں ؎

اے امیرو مُنہ دکھانے کے بھی تم قابل نہیں
تھیلیوں میں زر تو ہے سینوں میں لیکن دل نہیں

آدمی کب آدمی کی شکل کے تو ڑے ہو تم
پُشت پر مخلوق کی سرطان کے پھوڑے ہو تم

سرمایہ داری کا بنیادی اصول شخصی ملکیت اور نفع بازی ہے جس کے وہ سخت خلاف ہیں۔ اِس لئے وہ ہر شاعر کو اِس امر کی ترغیب دیتے ہیں کہ ؎

بستیوں کے رہنے والوں کو یہ پہونچا دے پیام
سر بسر ترمیم کے قابل ہے دولت کا نظام

اِس کے بعد سرمایہ داری نظام کو تباہ کرنیکی صورت یعنی انقلاب کی طرف آتے ہیں۔ اپنی نظم "نعرۂ شباب" میں کہتے ہیں ؎

کام ہے میرا تغیر نام ہے میرا شباب
میرا نعرہ انقلاب و انقلاب و انقلاب

اِس انقلاب سے غالباً وہی انقلاب مراد ہے جسے سب سے غریب طبقے کا انقلاب کہا جاتا ہے اور جو اصلاحی ذہنیت کا شدید ترین مخالف ہے کیونکہ سوشلسٹوں کے نزدیک موجودہ سماج کی بُنیاد ہی غلط ہے، اور اس میں اتنی خرابیاں ہیں کہ اُن کی اصلاح ممکن نہیں۔ یہ انقلاب اسوقت پیدا ہوتا ہے جب سرمایہ دار کے مظالم حد سے گذر جاتے ہیں اور جب مزدور بیکاری اور بھوک سے تنگ آ کر بغاوت پر کمربستہ ہوجاتے ہیں چنانچہ "زوالِ جہانبانی" میں کہتے ہیں ؎

مبارک ہیں مبارک دشمنوں کے جورِ پنہانی
کہ مشکل کروٹیں لے لیکے بن جاتی ہے آسانی

اسیروں کی تڑپ بجلی گرا دیتی ہے زنداں پر
قفس کے حق میں اک شعلہ ہے طائر کی پرافشانی

مچلتا ہے گدا کے دل میں آزادی کا جب شعلہ
لرز اٹھتا ہے پھنک جانیکے ڈر سے تاجِ سلطانی

یہاں "جورِ پنہانی" میں Exploitation اور Class-war کی طرف اشارہ موجود ہے، بغاوت کس طرح ہوتی ہے خود "بغاوت" کی زبان سے سُنیئے ؎

میرا مولد مفلسی کا دل ہے عسرت کا دماغ
میری پیدائش کے حجرے میں نہیں جلتا چراغ

گود میں ناداریوں کی پرورش پاتی ہوں میں بے زری کے بازوؤں پر زلف بکھراتی ہوں میں

اور بغاوت کیا کرتی ہے ؎

کنگرے ایوانِ شاہی کے جھکا دیتی ہوں میں جبر و استبداد کی چولیں ہلا دیتی ہوں میں

زیر دستوں کو دلا کر خونِ حاکم سے خراج قیدیوں کے سر پہ رکھ دیتی ہوں آزادی کا تاج

یعنی انقلاب کے بعد غریب طبقے کی قیادت Dictatorship of the Proletarait. قائم ہو جاتی ہے جیسا کہ آخری شعر سے ظاہر ہے۔

جوشؔ صاحب کو دُنیا کی سیاسی فضا میں اِسی انقلاب کے آثار نظر آتے ہیں ؎

نظر ہے کلبۂ مزدور پر معمارِ فطرت کی تلاطم میں ہے قصرِ آہنی سرمایہ داری کا

وہ ہندوستان سے بھی کہتے ہیں ؎

اُٹھو چونکو بڑھو، مُنھ ہاتھ دھو، آنکھوں کو مل ڈالو ہوائے انقلاب آنے کو ہے ہندوستان والو

سوشلزم جہاں شخصی ملکیت (Private Property) کے خلاف ہے وہاں شخصی حکومت میں بھی اُسکو نقائص نظر آتے ہیں کیونکہ آزادی اور مساوات جو اشتراکیت کے بُنیادی اصول ہیں کسی "فرد واحد" کی حکومت کو گوارا نہیں کر سکتے کیونکہ اس کے معنی ہیں غلامی اور غیر مساوات۔ جوشؔ صاحب کا یہی ایمان ہے۔ "زوال جہانبانی" میں کہتے ہیں ؎

جہانبانی دہکتی آگ ہے گرتی ہوئی بجلی ہمیشہ اِس نے دُنیا میں کیا دورِ محن پیدا

ہزاروں تجربوں کے بعد اب انسان یہ سمجھا ہے کہ شاہی سے نہیں ہوتا شرافت کا چلن پیدا

سُن اے غافل کہ تا روزِ قیامت نسلِ شاہی سے نہ ہوگا بزمِ انسانی کا صدرِ انجمن پیدا

پھر جمہوریت کی طرف رجوع کرتے ہیں ؎

ازل سے نوعِ انسانی کے حق میں طوقِ لعنت ہے کسی ہمجنس کی چوکھٹ پہ عادت سر جھکانے کی

اور اِنسان کو غیرت دِلا کر آزادی و مساوات کا پیغام دیتے ہیں ؎

جانور لیں سانس یک رنگی و آزادی کے ساتھ نوعِ انسان اور تقسیم غلام و شہریار

اس کے بعد یہ قابلِ غور ہے کہ جوشؔ صاحب سرمایہ داری سے کسی طرح سمجھوتہ کرنے پر راضی نہیں، کیونکہ یہ سراسر ناممکن ہے وہ مہاتما گاندھی کے اس اُپدیش میں کہ سرمایہ دار اپنے کو غریبوں کا امانتدار Trustee سمجھیں۔ راہِ نجات کا سراغ نہیں پاتے۔ چنانچہ فرماتے ہیں ؎

ضعف و قوت میں توازن ہو یہ ممکن ہی نہیں پھول سے گلچین کا عہر پیمان ہے نا استوار

رحم کی درخواست سے پہلے یہ دل میں سوچ لے خون ہے خادم کا آقا کے گلستاں کی بہار

اس کے بعد اُن کے وہ اشعار بھی سُنیئے جو محنت کی عظمت کے متعلق ہیں۔ کیونکہ اشتراکی نظام میں جو محنت کرتا ہے وہ اپنی محنت کا حقدار ہوتا ہے۔ اس میں سرمایہ داری نظام کی طرح کاہلوں کو دوسروں کے محنت کی کمائی چھین کر گلچھرے اُڑانے کا حق نہیں۔ کسان کی تعریف میں کہتے ہے

یہ سماں اور اک تری انسان یعنی کاشتکار ارتقا کا پیشوا تہذیب کا پروردگار

جس کے ماتھے کے پسینے سے پئے عزووقار کرتی ہے دریوزۂ تابش کلاہِ تاجدار

سرنگوں رہتی ہیں جس سے قوتیں تخریب کی جس کے بوتے پر لچکتی ہے کمر تہذیب کی

جس کی محنت سے پھبکتا ہے تنِ آسانی کا باغ جس کی ظلمت کی ہتھیلی پر تمدن کا چراغ

جس کے بازو کی صلابت پر نزاکت کا مدار جس کے کس بل پر اکڑتا ہے غرورِ شہریار

دھوپ کے جھلسے ہوئے رخ پر مشقت کے نشان کھیت سے پھیرے ہوئے مُنہ گھر کی جانب ہے رواں

کٹر قسم کے سوشلسٹوں کے نزدیک مذہب نے بجائے فائدہ کے انسان کو نقصان زیادہ پہونچایا ہے۔ مارکس مذہب کو عوام کے لئے افیون کہتا تھا۔ اشتراکیوں کے خیال میں جیسا کہ انجلس نے کہا ہے مذہب کی تخلیق خاص قسم کے حالات میں ہوئی۔ اور یہ حالات دو قسم تھے۔ اول قدرتی قوتیں اور دوسرے سماجی قوتیں۔ سائنس نے قدرتی قوتوں پر فتح حاصل کرلی ہے لیکن سوشلزم کو ابھی سماجی قوتوں پر فتح پانا باقی ہے۔ جب اِن دونوں قوتوں پر قابو ہو جائے گا تو مذہب کی ضرورت نہ رہے گی۔ خدا یا کسی نامعلوم قوت کا خیال اُن کے نزدیک اِن قوتوں سے ناواقفیت کا نتیجہ ہے۔

جوش صاحب کا یہ خیال نہیں ہے۔ وہ یہ تو مانتے ہیں کہ مذہب کے نام پر بہت سے مظالم ہوئے ہیں اور مذہب کی بدولت بنی نوع انسان کو صدہا تکلیفیں بھی پہونچی ہیں لیکن اصلی وجہ وہ یہ سمجھتے ہیں کہ مذہب کی سچی اسپرٹ کو نہیں سمجھا گیا۔ بلکہ اس کا بیجا استعمال ہوا۔ وہ سرمایہ داری سے مخاطب ہو کر کہتے ہیں ے

ادعائے پیرویٔ دینِ وایماں اور تو دیکھ اپنی کہنیاں جن سے ٹپکتا ہے لہو

قدامت پسندوں سے کہتے ہیں ے

حُبِ انسان، ذوقِ حق خوفِ خدا کچھ بھی نہیں تیرا ایماں چند وہموں کے سوا کچھ بھی نہیں

یعنی جوش کے نزدیک مذہب۔ حُبِ انسان، ذوقِ حق اور خوفِ خدا جیسے اعلیٰ اصولوں کا نام ہے۔ لیکن کبھی کبھی دُنیا میں اندھیر دیکھ کر خدا سے بیباکانہ شکایت کر بیٹھتے ہیں۔ اُن کا ایک شعر ہے ے

بندہ تیرے وجود کا مُنکر نہیں مگر دُنیا نے کیا دیے ہیں سبق اے خدا نہ پُوچھ

اور پھر "بیکسی بہار" میں ذرا جھنجھلا کر کہتے ہیں ؎

اور ہاں اے ماورائے فہم ہستی اے خُدا | مجھ میں ہے انکار کی قوت نہ دم اقرار کا
کون اتنا کور ہے اقرار کر سکتا ہے کون | کس کے مُنھ میں دانت ہیں انکار کر سکتا ہے کون
تجکو پانا بھی ہے حیرت خیز کھونا بھی عجیب | تیرا ہونا بھی تعجب ہے نہ ہونا بھی عجیب
بے زروں کے غم سے کیا ہوتا نہیں تجکو قلق | تیرے زرداروں ہی کو ہے کیا فقط جینے کا حق
پوچھتا ہوں میں کہ اے آقا باین شان علو | کھیلتا ہے کیا غریب انسانوں کی آہوں سے تو
اُڑ رہا ہے بے خطا کتنے ہی انسانوں کا رنگ | کھا چکا ہے کیا ترے انصاف کے کانٹے کو زنگ
کتنے ہی روحوں پہ دروازے جہنم کے ہیں باز | اس قدر رحمت کے دعوے اور اتنا بے نیاز
راس کیا آتے نہیں ہیں تجکو آئین کرم | سچ بتا معبود چنگیز و ہلاکو کی قسم

جوش کا حقیقی مذہب انسانیت اور محبت ہے جس کی توضیح میں یہاں پر اُن کی صرف دو رباعیاں لکھنا کافی ہوگا۔

ہندو ہوں نہ اے جوش مسلمان ہوں میں | صد شکر نہ ظلمت ہوں نہ طوفاں ہوں میں
آغوش ہند سے ہوں اور ہندی ہوں میں | نسل آدم سے ہوں اور انسان ہوں میں

---

صرصر ہے کوئی تو باد طوفاں کوئی | نشتر ہے کوئی تو تیغ عریاں کوئی
انسان کہاں ہے کس کرّے میں گم ہے | یہاں تو کوئی ہندو ہے مسلماں کوئی

غالباً یہ خیالات اشتراکی فلسفہ سے ماخوذ ہونے کے علاوہ ملک کی فرقہ وارانہ کشاکش کا نتیجہ ہیں۔

جوش صاحب کے "آدمیت" کا تخئیل ہیگل، فایرباخ اور مارکس وغیرہ سے ماخوذ نہیں ہے کیونکہ وہ انسان کو فطرت ہی سے بُرا سمجھتے تھے۔ جوش صاحب اس مسئلے میں مہاتما گاندھی کے ہمخیال ہیں اور انسان کو اس قدر نیک دیکھنا چاہتے ہیں کہ دشمن بھی برائی کرتا ہے تو انھیں شرم آتی ہے۔ چنانچہ اُن کا ایک شعر ہے ؎

کوئی حد ہی نہیں اس احترام آدمیت کی | بدی کرتا ہے دشمن اور ہم شرمائے جاتے ہیں

لیکن قبل اس کے کہ مُلک میں اشتراکی نظام قائم ہو، وطن عزیز کا سیاسی غلامی سے چھٹکارا پانا ضروری ہے یہاں پر یہ سمجھ لینا چاہئیے کہ جوش کے دماغ میں وطنیت یا قومیت کا تخئیل کیا ہے۔ وہ خود فرماتے ہیں:۔

"میں تمام نوع انسان کو ایک خاندان سمجھتا ہوں اور دیکھنا چاہتا ہوں۔ وطنیت کے اُس ناپاک تخئیل کو جو خود غرضی، تنگ نظری۔ منافرت اور ابن آدم کی تقسیم چاہتا ہے انتہائی حقارت کی نظر سے دیکھتا ہوں۔ لیکن اسقدر وطنیت میرا ایمان ہے کہ اپنے گھر کو غاصبوں کی زندگی سے محفوظ رکھا جائے۔"

یعنی وطنیت سے انسانیت کا خون نہ ہونے پائے۔ وہ اپنے وطن ہندوستان سے خطاب کر کے کہتے ہیں ؎

تجھ سے منھ موڑ کے منھ اپنا دکھائیں گے کہاں — گھر جو چھوڑیں گے تو پھر چھاونی چھائیں گے کہاں
بزمِ اغیار میں آرام یہ پائیں گے کہاں — تجھ سے ہم روٹھ کے جائیں بھی تو جائیں گے کہاں

تیرے ہاتھوں میں ہے قسمت کا نوشتہ اپنا
کس قدر تجھ سے بھی مضبوط ہے رشتہ اپنا

یعنی وہ ڈاکٹر اقبال کی طرح مسلمانوں کو یہاں سے ہجرت کرنے کی رائے نہیں دیتے۔ اور ملک سے غداری کرنے کو کفر سمجھتے ہیں۔ چنانچہ غدار سے کہتے ہیں ؎

تجھ سے روگرداں نہیں ہیں صرف ملت کے زعیم — حاکمانِ وقت بھی تجکو سمجھتے ہیں لئیم
تجھ سے نفرت کی کھٹک دونوں کی آب و گل میں ہے — فرق یہ ہے اُن کے لب پر اور اِنکے دل میں ہے

اُن کو اہلِ وطن سے بیحد ہمدردی ہے اور وہ جہاں کہیں کسی غریب۔ بیکار یا مصیبت زدہ کو دیکھتے ہیں اُنکا دل بے چین ہو جاتا ہے۔ "حسن اور مزدوری" "کسان" "ضعیفہ" "بیکس بیمار" اور "بھوکا ہندوستان" اُن کی ایسی نظمیں ہیں جن سے اِس قسم کے جذبات دل کی گہرائیوں سے نکلے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ مثال کے طور پر نظم "بھوکا ہندوستان" میں فرماتے ہیں ؎

آہ اے ہندوستان، اے مفلسوں کی سرزمیں — اِس کرّے پر کوئی تیرا پوچھنے والا نہیں
آہ اک دل بھی ترے افلاس پر ہلتا نہیں — اب تو اک روٹی کا ٹکڑا بھی تجھے مِلتا نہیں
آہ اے ہندوستاں، اے کشورِ زار و نزار — تیرے بچے بھی بلکتے ہیں، جواں بھی بے قرار

اور اُس کے بعد انگلستانی سرمایہ داروں کے خلاف اہلِ ہند کو اُبھارتے ہیں ؎

تیرے مُردوں کا کفن تک لے گئے چالاک چور — شق ہوا اے تاریک جیتے جاگتے مُردوں کی گور
تیرے اوپر آکے ٹھہرا ہے ٹھگوں کا قافلہ — جھوم کر بیٹ اے بھیانک دیو اپنی پیٹھ ہلا
اے بھڑکتی آگ ٹھنڈی راکھ کی تہ سے نکل — اے رگِ غیرت اُبھر اے خون کے چشمے اُبل

آزادی اُن کا ایمان ہے اور ہندوستان کو وہ جلد سے جلد آزاد دیکھنا چاہتے ہیں۔ ہر شخص کو نصیحت کرتے ہیں کہ ؎

پست سے پست ہو جو چیز وہ بن جا لیکن — مر کے بھی جنسِ غلامی کا خریدار نہ بن

اور اس آزادی کے حاصل کرنے کے لئے وہ ہر شخص کو جوش دلاتے ہیں اور قربانی کی تعلیم دیتے ہیں ؎

نوجوانو عشق کو درکار ہے مجنوں کا دل — تابکے یہ عشوہ ہائے لیلیٰ محمل نشین

نوجوانو خون جینے کے لئے تھوڑا سا خون — خون کی پیاسی ہے مدت سے وطن کی سرزمیں

پوچھے اب تم سے اگر کوئی کہ ہیں جانیں عزیز — یک زباں ہو کر پکار اُٹھو "نہیں ہرگز نہیں"

اِس سلسلے میں اہلِ اسلام سے جو کچھ اُنھوں نے کہا ہے اُس پر مسلمان بھائیوں کو غور کرنا چاہیئے ؎

شوقِ آزادی - خیالِ سرفروشی - ذوقِ مرگ — یہ تھے انصارِ حسین ابن علیؑ کے ساز و برگ

تم بھی ہو منجملۂ انصارِ شاہِ کربلا — سچ کہو اِن میں سے تم کو کیا وراثت میں مِلا

ایک اور جگہ کہتے ہیں کہ ؎

دورِ محکومی میں راحت کفر، عشرت ہے حرام — مہ وشوں کی چاہ، ساقی کی محبت ہے حرام

علم ناجائز ہے، دستارِ فضیلت ہے حرام — انتہا یہ ہے غلاموں کی عبادت ہے حرام

کوئے ذلت میں ٹھہرنا کیا گذرنا بھی حرام

صرف جینا ہی نہیں، اِس طرح مرنا بھی حرام

وہ کانگریس ایسی جماعت کی عزت کرتے ہیں۔ کیونکہ وہ مُلک کی متفقہ آواز اور قوت کی نمائندہ ہے۔ ملک معظم سے یوں بیباکانہ طور پر عرض کرتے ہیں ؎

آپ سے کیونکر کہیں ہندوستان پُر ہول ہے — آپ کا نام آگ ہے اور کانگریس پٹرول ہے

وہ سرنگیں کھدرہی ہیں الحفیظ والاماں — ایک انگلستان کیا یورپ سما جائے جہاں

کیجئے جلدی ہوائے تند و گرم آنے کو ہے — ذرہ ذرہ آگ میں تبدیل ہو جانے کو ہے

وہ ہندو مسلم اتفاق کے حامی اور فرقہ داری کے سخت ترین دشمن ہیں۔ کیونکہ جنگِ آزادی کی کامیابی انھیں قوموں کے اتفاق پر منحصر ہے ؎

بہرِ خوشنودئ اغیار یگانوں کو نہ چھیڑ — اپنے ہی سر پہ جو چلتی ہے وہ تلوار نہ بن

متحدِ عزم سے کر سدِ سکندر تعمیر — باہمی جنگ سے گرتی ہوئی دیوار نہ بن

ایک اور جگہ کہتے ہیں ؎

غیر کی خدمت گذاری باہمی خونریزیاں — دوپہر کی دھوپ سر پر اور یہ خوابِ گراں

"نعرہ شباب" میں اسی بات کو کس درد و کرب سے کہا ہے ؎

یہ ستم کیا اے کنیزِ کفر و ایماں کر دیا — بھائیوں کو گائے اور باجے پہ قرباں کر دیا

دلولے میرے بڑھیں گے ناز فرماتے ہوئے — فرقہ بندی کا سرِ ناپاک ٹھکراتے ہوئے

ایک دن اِن لو کی لکھوں گا کتابِ زرفشاں — ثبت ہوگا جس کی زریں جلد پر ہندوستاں

ہم آخیر میں صرف اتنا ہی کہنا چاہتے کہ ہندوستان کے لئے ایسے شاعر کا وجود ایک فال نیک ہے اور ہمارے وطن کا مستقبل خود شاعر اعظم کی زبان سے سُنئیے ؎

مژدہ اے دل کہ نیا اب سروساماں ہوگا — جس کو دشوار سمجھتا ہے وہ آساں ہوگا

ایک مبہم سا نشان ہوگا نشانِ آلام — ایک بھولا سا فسانہ غم دوراں ہوگا

---

# جذبات منوّر

(منشی بشیشور پرشاد منور لکھنوی)

اور کرتی ہے سُبک یہ پا بجولانی مجھے — میری نظروں نے بنا رکھا ہے زندانی مجھے

مِل گیا یہ حاصلِ شوقِ تن آسانی مجھے — سو لباسوں سے ہے بڑھکر ایک عُریانی مجھے

ہو گیا ہے اس قدر دل بے نیازِ قید و بند — عین آزادی ہے میری پا بجولانی مجھے

شامتِ اعمال کیا تھی میری قسمت میں شریک — خود رقم کرنا پڑی تحریرِ پیشانی مجھے

ایک کروٹ زندگی ہے ایک کروٹ موت ہے — خاک آئے اعتبارِ دردِ پنہانی مجھے

اِک قدم منزل سے آگے اور بڑھ سکتا نہیں — کامیابی سے بھی اپنی ہے پشیمانی مجھے

آستاں میں یا تو کر دیتا ہے پیشانی کو جذب — آستاں کو یا بنا دیتا ہے پیشانی مجھے

زندگی کی اب تو کچھ صورت بدلنا چاہیئے — سانس لینے سے بھی ہوتی ہے پشیمانی مجھے

مَیں شریکِ کاروانِ جادۂ تسخیر ہوں — ہر قدم ہے غیرتِ نقشِ سلیمانی مجھے

قید میں اٹھتی نہیں طوق و سلاسل کی صدا — اب نہیں کہتے ہیں زندانی بھی زندانی مجھے

ہو گیا نظروں کا اُٹھنا دشمنِ ناموسِ دل — کر دیا شرمندۂ اسبابِ حیرانی مجھے

ہاتھ ہنگامِ دعا بہرِ دعا اُٹھتا نہ تھا — ہے شکستِ جذبۂ دل سے پشیمانی مجھے

اور ہی کچھ ہے تقاضا اب تو پائے شوق کا — بخش دے یارب بلائے خانہ ویرانی مجھے

چشمِ ظاہر بیں یہ توہینِ حقیقت کس لئے — ایک صورت بھی نظر آتی نہیں فانی مجھے

ہو سکے جو اِک تقاضائے محبت پر نثار

اے منوّر چاہیئے وہ تختِ سلطانی مجھے

---

# دو پروانے

(ایک قصّہ)

از منشی کرشن سروپ منشی فاضل

---

آج سے بہت دنوں پہلے جب حسینوں کی آرائش و زیبائش کے لئے مشاطہ کا وجود ہی نہ تھا اور حُسن معصومیت کا جامہ زیب تن کئے تھا۔ شمالی ہند کے ایک بڑے مندر کی فضا میں گھنٹوں اور ناقوس کی صداؤں نے انتشار پیدا کر دیا تھا۔ آرتی کا وقت تھا۔ بھگوان کی آرتی شروع ہونے والی تھی۔ آرتی دیوداسیاں کرتی تھیں اُنھوں نے اپنی زندگی اپنے دیوتا کے قدموں میں گذارنے کی قسم کھائی تھی۔ آرتی شروع ہوئی تمام دیوداسیاں زرق برق لباس پہنے نرت بھون (رقص گاہ) میں آئیں۔ اور اپنے دیوتا کو خوش کرنے کے لئے رقص کا آغاز کیا۔ انکے گھنگھرو کی مترنم جھنکار سے مندر کی فضا گونج اٹھی۔

مندر کے ایک گوشہ میں پجاری کا لڑکا اجے کھڑا تھا۔ نوجوان اجے کی نظریں چھوٹی دیوداسی پر پڑیں۔ دیوداسی کا حسین چہرہ اُس کی آنکھوں کے سامنے جم گیا۔ تمام بدن میں بجلی سی دوڑ گئی۔ وہ سوچ رہا تھا کہ ابھی تو اس معصوم دیوداسی نے اپنی عمر کی سولہ سترہ بہاریں بھی مشکل سے طے کی ہونگی۔ یہ کس طرح اپنی زندگی کے دن گذاریگی صرف دیوتا کے دیدار پر۔ .... .... جسکی ایک اُمید موہوم سے زیادہ وقت نہیں ....

اجے آرتی ختم ہونے پر گھر لوٹا۔ مگر اس کے دل میں رہ رہ کر ایک میٹھا سا درد اُٹھتا تھا۔ گو دیوداسی اجے کے سامنے نہ تھی۔ تاہم وہ دیوداسی کا پُر نور چہرہ دیکھ رہا تھا۔ اور دل ہی دل میں کہہ رہا تھا۔ کاش اس دیوداسی کے حُسن سے میرا خانۂ دل بھی پُر نور ہو جائے۔

مدھوسے کے باپ دادا مندر کے پجاری تھے۔ اس لئے مدھوسے کو ورثہ میں مندر کی گدی ملی۔ مدھوسے درمیانہ قد کے ادھیڑ عمر کے آدمی تھے۔ چہرہ چوڑا تھا۔ پیشانی پر رامانندی تلک لگاتے تھے۔ گلے میں رودراج کی مالا پہنتے تھے۔ اجے اُن کا اکلوتا لڑکا تھا اور بچپن ہی میں شفقت مادری سے محروم ہو گیا تھا۔ مدھوسے نے بڑی مصیبتیں برداشت کرکے اُسے پالا تھا۔

اجے ہر وقت چھوٹی دیوداسی کے تصور میں غلطاں و پیچاں رہنے لگا۔ اب وہ آرتی کے وقت سے بھی کچھ پہلے ہی نرت بھون میں آجاتا اور چھوٹی دیوداسی کے دیدار کے لئے ہمہ تن چشم بن جاتا۔ اس کی یہی آرزو تھی کہ

وہ اُسے دیکھا ہی کرے اور آنکھوں ہی آنکھوں میں اُس کو اپنے صفحۂ دل میں اُتار لے۔

دیوداسی پورنا نے بھی محسوس کیا کہ اجے اُس سے اُنس پیدا کرنا چاہتا ہے۔ وہ کبھی کبھی اجے کو سب کی نظریں بچا کر دیکھ لیتی تھی۔ چند دِنوں بعد اُسے اجے کی محبت کا یقین ہوگیا۔ مگر وہ کچھ نہ کہہ سکتی تھی، مجبور تھی۔

اماوس کی رات تھی۔ ہُو کا عالم تھا۔ تمام کائنات تیرہ و تار تھی۔ مندر کا چراغ اپنے آخری سانس پورے کر رہا تھا۔ اُس کی محدود روشنی رات کی سیاہ چادر پر ایک سفید چمکیلے نقطہ سے زیادہ حیثیت نہ رکھتی تھی۔

اجے اِس شب دیجور میں دیوداسی کے کمرہ کے سامنے کھڑا تھا۔ اُس نے آہستہ سے کنڈی کھٹکھٹائی۔

دیوداسی نے دھیمی آواز سے پوچھا۔ "کون ہے؟" اجے نے کہا۔ "بھکاری"۔

دیوداسی نے اجے کے دھندلے چہرہ کو کمرہ کے ٹمٹماتے چراغ میں دیکھ کر کہا۔ "وہ بھکاری، جس نے بھیک کی صدا لگائے بغیر ہی دِل جیسی نایاب چیز کو حاصل کر لیا۔ اب کیا جان کی بھیک مانگنے آیا ہے؟"

اجے نے جواب دیا۔ "میری التجا ہے کہ ہماری محبت دائمی محبت ہو"۔

پورنا نے اپنا ہاتھ آسمان کی طرف بلند کیا۔ اور کہا۔ "وہ جسے دیوتا تصور کر لیا دیوتا ہی رہے گا"۔

اجے جب واپس لوٹا تو معمول سے زیادہ خوش تھا۔

اب پورنا اجے کو دیوتا سمجھنے لگی۔ دیوتا کے لئے مندر اور پجارن کی ضرورت تھی۔ پورنا نے خانۂ دِل کو مندر اور خود کو پجارن بنا لیا۔ اور اجے کی پوجا کرنے لگی۔ اب اُس کی طبیعت رقص و سرود سے اُکتانے لگی، اُس نے بیماری کا بہانہ کیا اور رقص سے معذرت چاہی۔



آج تہوار کا دِن تھا۔ تمام مندر بقعۂ نور بنا ہوا تھا۔ مندر کے احاطہ میں بہت سے لوگ جمع ہوئے۔ ہر شخص خوش و خرم نظر آتا ہے۔ آج آرتی کے لئے غیر معمولی انتظامات ہوئے تھے۔ مندر کے صحن میں ہون کُنڈ بنا ہوا تھا۔ اور پجاری وید کے منتر پڑھ پڑھ کر ہون کر رہے تھے۔ آج پورنا کو ناچ میں ضرور بالضرور شریک ہونا تھا۔

پورنا دیوداسیوں کے ساتھ مندر کی طرف آتی ہوئی نظر آئی۔ اجے کو ایسا معلوم ہوا کہ چودھویں رات کا چاند اپنے نورِ کامل کے ساتھ اس کی طرف آ رہا ہے۔ پھر جب دیوداسی اُس کے سامنے ہوئی تو اُسے ایسا محسوس ہوا کہ وہ ایک تلاطمِ حُسن میں کھو گیا ہے۔ آرتی شروع ہوئی۔ پورنا نے بڑے جوش سے رقص کیا۔ یہاں تک کہ ناچتے ناچتے وہ بیہوش ہوگئی۔ اُس کا بیہوش ہونا تھا کہ تمام مندر میں شور مچ گیا۔ اجے اور دوسرے آدمیوں نے اُسے اس کے کمرے میں لے جا کر لٹا دیا۔ دیوداسی پر سکتہ کا عالم طاری تھا۔ اُسے دیوتا میں اجے کی صورت نظر آتی تھی۔ اجے کی محبت کا زخم خوردہ دِل تڑپ رہا تھا۔ اور دیوداسی کو لذتِ درد کا احساس

ہو رہا تھا۔ اسکے منہ سے کئی دفعہ عالمِ بےخبری میں نکلا" اجے میرا دیوتا ہے"، اجے میں تمھیں اپنا دیوتا بناؤنگی"۔

اجے اور دیوداسی کی محبت کا چرچا تمام شہر میں جنگل کی آگ کی طرح پھیل گیا۔ اُس زمانہ میں کسی دیوداسی کا کسی شخص سے محبت کرنا سنگین ترین گناہ تھا۔ جس کا کفارہ گنہگاروں کو زندہ نذرِ آتش کرنے ہی سے ادا ہو سکتا تھا۔ گو اجے کا باپ مندر کا مہنت تھا۔ مگر اس قانون کو وہ بھی نہ توڑ سکتا تھا۔ اکلوتے بیٹے کی موت کو وہ ہرگز برداشت نہ کر سکتا تھا۔ اس کا شیشۂ دل وفورِ غم سے چلنا چور ہو گیا۔ مگر وہ مجبور تھا۔ ایک پرند بے بال و پر کی مانند مجبور تھا۔

راجہ کی طرف سے منادی کرائی گئی کہ دیوداسی سے محبت کرنے کے جرم میں اجے کو اور اجے سے محبت کرنیکے جرم میں دیوداسی کو زندہ نذرِ آتش کیا جائے گا۔

شمشان میں آج بڑی بھیڑ تھی۔ تمام اہالیانِ شہر ان دو نورستہ پھولوں کو دیکھنے آئے تھے۔ جو قانون کی بادِ سموم سے چند ہی لمحوں میں جھلسنے والے تھے۔ چِتا کے دائیں جانب بیس فٹ کے فاصلہ پر طلائی تخت پر راجہ بیٹھا ہوا تھا۔ مہنت پیچھے کھڑا تھا۔ تمام رات روتے روتے آنکھیں آنسوؤں سے خشک ہو گئی تھیں۔ وہ بار بار اپنے سینے کو دباتا تھا۔ گویا اس کے سینے میں درد اُٹھتا ہے۔

چِتا تیار ہو گئی۔ محبت کے نام پر قربان ہونے والے دو پروانے محبت جاودانی کے حصول کی خاطر چِتا کی جانب روانہ ہوئے۔ رسم کے مطابق مہامنتری نے پوچھا کہ" تمہاری آخری خواہش پوری کی جائے گی"۔

جواب میں اجے نے کہا" مہامنتری! میں نے محبت کی بھیک مانگی تھی۔ جو مجھے مل گئی۔ اب مجھے کسی چیز کی ضرورت نہیں"۔ یہ کہتے ہوئے وہ دونوں چِتا کے اندر بیٹھ گئے۔

راجہ کے حکم سے آگ لگائی گئی۔ اور آن کی آن میں دو پھول دورِ بہار کے مزے لوٹے بغیر ہی پامال کر دئے گئے۔ دوسرے دن لوگوں نے دیکھا کہ بہاری جی کا عالیشان مندر جل رہا ہے۔ چکر کھاتے ہوئے شعلے آسمان کی طرف بلند ہو رہے ہیں۔ مہنت مدہوش مندر کی چھت پر کھڑے ہیں۔ شعلے بہت بلند ہو گئے اور مہنت جی اپنے بیٹے کی محبت کا ثبوت دیتے ہوئے لہراتے ہوئے شعلوں میں پنہاں ہو گئے۔



*

# لطفِ سخن

(سید اختر علی اختر تلہری - جوبلی کالج لکھنؤ)

جو یہیں روز نئے حشر بپا کرتے ہیں ۔۔۔ دیکھنا یہ ہے کہ محشر میں وہ کیا کرتے ہیں

مدعا کیا ہے ترا کچھ تو بتا مالکِ دہر ۔۔۔ روز بن بن کے نئے نقش مٹا کرتے ہیں

وحشتِ دل کے لئے خوب ہے صحرا اپنا ۔۔۔ باغ کیا جائیں وہاں پھول ہنسا کرتے ہیں

بجلیاں لاکھ گریں لاکھ پھُکے خرمنِ ہوش ۔۔۔ دیکھنے والے تمھیں دیکھ لیا کرتے ہیں

حسن والوں کے ہیں انداز زمانہ سے نئے ۔۔۔ جاں نثاروں کو گرفتارِ بلا کرتے ہیں

جنت و حور کے افسانے سنیں اہلِ ہوس ۔۔۔ ہم تصور میں ترے محو رہا کرتے ہیں

ترے بیمار ہیں راضی برضائے ایزد ۔۔۔ نہ دوا کرتے ہیں کوئی نہ دعا کرتے ہیں

شرم آلود نگاہیں وہ کسی کی، توبہ! ۔۔۔ فیصلہ دل کا یہی تیر کیا کرتے ہیں

اضطرابِ دل پُر شوق نہ شرمندہ کر ۔۔۔ تیر قاتل کے نشانہ سے خطا کرتے ہیں

سرفروشی نہیں آلودۂ شوقِ جنت ۔۔۔ حق محبت کا وفادار ادا کرتے ہیں

گردشِ دہر نے دنیا ہی بدل دی اختر
اب کہاں لطف وہ پہلے سے رہا کرتے ہیں

(مسٹر جگیشور ناتھ ورما بیتاب بریلوی)

مظہرِ حسنِ ازل جلوہ گہِ طور نہیں ۔۔۔ دل ہی خود ظرفِ تجلی ہو تو کچھ دور نہیں

تنگیِ دامنِ ہستی و ہجومِ ارماں ۔۔۔ وسعتِ شوق باندازۂ مقدور نہیں

قصۂ طور سے ملتا ہے فسانہ دل کا ۔۔۔ ہے وہی بات بایں فرق کہ مشہور نہیں

عشق ہر حال میں پابندِ وفا ہے لیکن ۔۔۔ حسن ہر رنگ میں مختار ہے مجبور نہیں

بیخودی تا بہ کجا پاسِ تقاضائے وفا ۔۔۔ یہ سمجھ لے نہ کوئی جرأتِ منصور نہیں

بدگمانی سے بھی تجدیدِ وفا ہوتی ہے ۔۔۔ شیوۂ حسن مگر عشق کا دستور نہیں

ذرہ ذرہ سے نمایاں ہے شعاعِ تنویر جلوۂ حسن کسی رنگ میں مستور نہیں

جب دیا رنج بتوں نے تو خدا یاد آیا
حسرتِ قربِ بتاں ہے تو خدا دُور نہیں

(حضرت بسمل الہ آبادی)

آہ میری رسا نہیں ہوتی کیوں موافق ہوا نہیں ہوتی
حق کے جلوے نظر نہیں آتے جب نظر پارسا نہیں ہوتی
روح کہتے ہیں جس کو شئے لطیف وہ تو ہرگز فنا نہیں ہوتی
جبر کی انتہا تو ہوتی ہے صبر کی انتہا نہیں ہوتی
کون اُس کو نظر سے پہچانے عقل جب رہ نما نہیں ہوتی
بندگی کا خیال ہے ناحق بندگی جب ادا نہیں ہوتی
ہم حیات آشنا سہی لیکن موت نا آشنا نہیں ہوتی
مَیں تو دُنیا سے ہو بھی جاؤں جُدا مجھ سے دُنیا جُدا نہیں ہوتی
یہی کہنا تو ہے خودی کی دلیل بے خودی باخدا نہیں ہوتی
پہلے ہوتی تھی ہر کسی سے وفا اب کسی سے وفا نہیں ہوتی

کیا کہیں دل کی بات اے بسمل
شاعری میں ادا نہیں ہوتی

حضرت خیر بہوروی ایڈیٹر "جیون" "وبال جگت" گورکھپور

وہم ہے توہم نکمل" غمِ فردا کرنا غرقِ عقبٰی کو بہ یک جنبشِ مینا کرنا
میرے احساس پہ اِک آہ بھی ہے بارِ گراں مسلکِ عشق میں جائز نہیں شکوا کرنا
"آج" جاتا بھی نہیں "کل" کبھی آتا بھی نہیں وعدۂ حشر ہوا وعدۂ فردا کرنا
ایسے موسم میں کہ جب کیف میں ڈوبی ہو ہوا ساقیِ مست نظر کفر ہے توبا کرنا
سونپتا ہوں تمھیں خلوت کدۂ شوق مگر جادۂ دل سے نگاہوں میں بھی آیا کرنا
روح کا سجدہ نگاہوں کی عبادت تو ہوئی اے میرے عشق! تجھے اور ہے کیا کیا کرنا

خیر مَیں تم کو محبت کا پیمبر مانوں
حسن مغرور کو آجائے جو سجدا کرنا

(حضرت شائق وارثی بریلوی)

بے سکونی میں سکونِ قلب ہے حاصل مجھے
اضطرابِ دل نہیں ہے اضطرابِ دل مجھے

کھینچ لوں منزل کو میں یا کھینچ لے منزل مجھے
ہے بہرصورت یقینِ جذبۂ کامل مجھے

کر دیا میری خودی نے آج اس قابل مجھے
اپنے پہلو میں لئے لیتی ہے خود منزل مجھے

ذوقِ آسانی سے مطلق ہو چکا نا آشنا
اب کوئی مشکل نظر آتی نہیں مشکل مجھے

چشمِ حق بیں ہو چلی ہے شادکامِ آرزو
توڑنا ہے اب طلسمِ جلوۂ باطل مجھے

میری فطرت تو ازل ہی سے تھی آزادی پسند
کیوں کسی نے کر دیا پابندِ آب و گل مجھے

مرحبا اے اضطرابِ ذوقِ تکمیلِ طلب
لے اڑی ہے جانبِ منزل ہوائے دل مجھے

ہو چکا ہوں بے نیازِ شوق و ذوقِ آرزو
اب لبھا سکتی نہیں رنگینیٔ محفل مجھے

اُس نگاہِ ناز کے پُرکیف جلووں کی قسم
اب کہاں ممکن سکونِ اضطرابِ دل مجھے

مرحبا جوشِ تمنا مرحبا ذوقِ نظر
ہو گئی تمیزِ حسن و عشق میں مشکل مجھے

مشکلاتِ راہ ہیں ہمت شکن شائق مگر
شوقِ منزل کھینچتا ہے جانبِ منزل مجھے

(مسٹر صغیر احمد جان ایم۔اے۔ لکچرر کمرشل کالج دہلی)

یا بے نقاب ہو جا یا بے نقاب کر دے
اس عشقِ مضطرب کو اپنا جواب کر دے

عقل و خرد کو ساقی مست و خراب کر دے
ہر موجِ زندگی کو موجِ شراب کر دے

اپنا ہی سا بنا دے، مستِ شباب کر دے
کیفِ نظر سے دل کو جامِ شراب کر دے

لے قلزمِ حقیقت موج و حباب تا کے
دریائے ماسوا کو محوِ سراب کر دے

کیا شیخ، کیا برہمن، کیا دیر، کیا کلیسا
اس تفرقے کو ساقی غرقِ شراب کر دے

رنگِ شباب بھر دے ہر تازہ آرزو میں
جلوے کی شوخیوں کو پُر اضطراب کر دے

دنیائے رنگ و بو گر اک خوابِ دلنشیں ہے
اس خوابِ دلنشیں کو تعبیرِ خواب کر دے

لطف و کرم سے پہلے تکمیلِ عشق کر لوں
فی الحال رحمتوں کو وقفِ عتاب کر دے

اُف اے صغیر یہ کیا! وہ بے حجاب آیا!!
اُٹھ بے خودی کو اُس کے رُخ کی نقاب کر دے

(شیخ محمد یوسف ظفر بی۔اے میرٹھ)

دیوانہ سمجھ یا اُسے فرزانہ سمجھ لے — ہر در کو جو تیرا درِ جانانہ سمجھ لے
عکسِ رُخِ زیبا پہ جُھکے جاتے ہو خود ہی — اُٹھو! کوئی کافر اسے سجدانہ سمجھ لے
اللہ رے اُس تشنۂ ناکام کی حسرت — ہر ظرفِ شکستہ کو جو پیمانہ سمجھ لے
الفت جسے کہتے ہو چُھپائے نہ چُھپے گی — یہ راز نہیں وہ جسے دنیا نہ سمجھ لے
تکمیلِ طلب اصل میں تحصیلِ طلب ہے — تو اپنی تمنا کو تمنا نہ سمجھ لے
دنیا کی حقیقت کوئی سمجھائے تو جانوں — لیکن ہے یہی شرط کہ دیوانہ سمجھ لے
ہر بات پہ کہتے ہو "قیامت ہے قیامت" — دل اس کو کہیں وعدۂ فردا نہ سمجھ لے
یہ میرا بیان یہ مری اُلفت کی کہانی — ایسا نہ ہو کوئی اسے افسانہ سمجھ لے

دنیا میں ظفر عمرِ رواں اس کی کٹے گی
ہر دَور کو جو گردشِ پیمانہ سمجھ لے

(مولانا محمد یعقوب خاں کلام بی۔اے)

نصیب ہو کہ نہ ہو، شوقِ دیدِ یار تو ہے — قیامت آئے نہ آئے پر انتظار تو ہے
خزاں نصیب ہوئیں حسرتیں تو ہو جائیں — ترے خیال سے دل میں سدا بہار تو ہے
یہ دل وہ گھر ہے جو مرکز ہے تیرے جلووں کا — نہ رات دن سہی، لیکن کبھی کبھار تو ہے
مکر کے وعدوں سے وہ مسکرا تو دیتے ہیں — شکستِ عہد میں پہلوئے اعتبار تو ہے
لگا کے تیرِ نظر دلدہی بھی کرتے ہیں — چمک میں درد کی اک لذتِ قرار تو ہے
کیا ہے قتل مگر ساتھ ہیں جنازے کے — انھیں شہیدِ دلِ اپنے ذرا سا پیار تو ہے

کلام تیری نوا سنجیاں ارے توبہ
نہیں ہے نغمہ صدائے شکستِ تار تو ہے

(مسٹر ڈی۔ پی۔ بھٹناگر کُشتہ)

یہ تمنا تھی اگر، پُر لطف منظر دیکھتے — کعبۂ دل کو صنم خانہ بنا کر دیکھتے
اپنے رُخ سے تم ذرا پردہ اُٹھا کر دیکھتے — دیکھنے والوں کی بھی حیرت کا منظر دیکھتے
اِس سرے سے اُس سرے تک سب کو مضطر دیکھتے — اپنے جلوے آپ کچھ پردے سے باہر دیکھتے
نقشِ سجدہ سے وہیں کعبہ کی پڑ جاتی بنا — شوقِ سجدہ میں جہاں ہم سر جھکا کر دیکھتے

کچھ تو ہے پڑتی نہیں دل پر جو ساقی کی نظر
ورنہ ہم محفل میں کیوں یہ خشک ساغر دیکھتے

وہ تصوّر میں کسی صورت سے آ جاتا اگر
اس کو آنکھوں میں چھپا کر دل میں رکھ کر دیکھتے

کس طرح بجھ جاتی ہے بیکس کی شمعِ زندگی
دیکھنے والے کبھی یہ بھی تو منظر دیکھتے

قدرِ ہستی خود ہی کشتہ تم پہ ہو جاتی عیاں
قیدِ ہستی سے رہا ہو کر جو دم بھر دیکھتے

(مسٹر لبھن داس گلشن منشی عالم فاضل نادانوی (کانگڑا)

زندگی کو معنیِ جوشِ جنوں سمجھا ہوں میں
موت کو مفہوم اندازِ سکوں سمجھا ہوں میں

تو ہے اک رنگین دھوکا، تو ہے اک دلکش فریب
بس یہی کچھ تجھ کو اے دنیائے دوں سمجھا ہوں میں

کہہ دیا منصور نے رازِ محبت برملا
اس کو اے دل خامیِ جوشِ جنوں سمجھا ہوں میں

چارہ سازوں کو مرے یہ بات سمجھائے کوئی
اضطرابِ قلب کو جانِ سکوں سمجھا ہوں میں

عین ہشیاری ہے الفت میں مری دیوانگی
حق تو یہ ہے اس کو اعجازِ جنوں سمجھا ہوں میں

جورِ بیجا جس کو اے ناصح تو ہے سمجھا ہوا
اس جفا کو بارشِ لطفِ فزوں سمجھا ہوں میں

میں کہاں اور اس خراب آباد میں آنا کہاں
یہ تمہاری خود نمائی کا فسوں سمجھا ہوں میں

چاک دامن سے حدِ چاکِ گریباں مل گئی
آج گلشن رازِ تکمیلِ جنوں سمجھا ہوں میں

(حضرت نکہت انصاری بدایونی)

نقشہ مری وحشت کا ہستی میں نہ اُڑتا دیکھ
دیوانۂ الفت کو نہ دیوانہ بنا دیکھ

خاکِ دلِ برباد فضاؤں میں اُڑا دیکھ
کس سمت کو چلتی ہے محبت کی ہوا دیکھ

افسانۂ غم اس پہ اثر کر نہیں سکتا
اور ضد ہی سنانے کی ہے اے دل تو سنا دیکھ

جلنے کو ابھی بزم میں کچھ اور ہیں شمعیں
اے عشق ابھی سے کوئی آندھی نہ اٹھا دیکھ

بن جائے نہ فرقت کہیں دیباچۂ وحشت
قصّۂ شبِ غم کا نہ ستاروں کو سنا دیکھ

خالی نہیں خاکسترِ دل رنگِ تپش سے
شک ہو تو پھر اس خاک سے پروانہ بنا دیکھ

نکہت پسِ پردہ کے فریبوں سے خبردار
اک جلوۂ نادیدہ پہ دل کو نہ مٹا دیکھ

# رفتار زمانہ

## (ممالک غیر)

**ہنگامۂ یوروپ** اس وقت دُنیا کی سبھی طاقتیں بڑے زور شور سے لڑائی کی تیاریاں کر رہی ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ایک ہنگامہ برپا ہے اور دِلوں میں یہ خوف جاگزین ہوگیا ہے کہ عنقریب ہی قیامت برپا ہونے والی ہے۔ مسٹر چیمبرلین وزیراعظم برطانیہ کی پالیسی ناکامیاب ثابت ہوئی۔ معاہدۂ میونخ کے بعد تھوڑی بہت اُمید ہوگئی تھی کہ امن عالم برہم نہ ہونے پائے گا۔ مگر جرمنی نے میمل کو اپنے قبضہ میں لے کر اس اُمید پر پانی پھیر دیا۔ اسکے بعد جب جرمنی نے چیکوسلاویکیہ کو بھی ہڑپ کرلیا تو رہی سہی اُمید بھی ختم ہوگئی۔ رومانیہ پر بھی جرمنی نے جبر و تشدد سے کام لیا۔ اور اب مسولینی نے بھی کھلے بندوں غاصبانہ پالیسی پر عمل کرنا شروع کردیا۔ چنانچہ البانیہ پر اُس نے جبری قبضہ کرلیا۔ جس سے بڑی بڑی طاقتوں کے دل دہل گئے۔ حالانکہ واقعہ یہ ہے کہ جنگ عظیم کے زمانہ ہی میں اٹلی سے وعدہ کرلیا گیا تھا کہ البانیہ اُس کو بطور مال غنیمت دیدیا جائے گا۔ چنانچہ جنگ کے بعد سے البانیہ، اطالوی اقتدار ہی کے زیر اثر رہا۔ لیکن مسولینی نے اس کو کافی نہ سمجھا۔ اور اب باضابطہ طور سے اس پر تسلط جمالیا۔ اس تسلط سے اٹلی کو کوئی خاص تجارتی فائدہ نہیں پہونچ سکتا ہے لیکن البانیہ کی سیاسی اہمیت بھی ہے اور اس پر تسلط جمالینے سے اٹلی بحرۂ ایڈریاٹک کا اجارہ دار ہوگیا ہے اب اٹرانٹو پر بھی اس کا قبضہ ہے اس لئے فرانس اور برطانیہ کا کوئی جہاز اب اٹلی کی اجازت بغیر بحرۂ ایڈریاٹک میں داخل نہیں ہوسکتا۔ ایسی صورت میں اگر جنگ چھڑ جائے تو برطانیہ اور فرانس یوگوسلافیہ کی کوئی مدد نہیں کرسکتے۔ اس لئے اس کے لئے بجز اس کے کوئی چارہ نہیں رہ گیا کہ وہ جرمنی اور اٹلی سے مل جائے۔

البانیہ کے اٹلی کے زیر حکومت آجانے سے فرانس اور برطانیہ کی اس پالیسی کو کہ پولینڈ، رومانیہ، روس یوگوسلافیہ کو متحد کرکے جرمنی اور اٹلی کے خلاف متحدہ محاذ قائم کرلیا جائے، بڑی ٹھیس لگی ہے۔ یوگوسلافیہ مشرقی یوروپ کی سب سے بڑی طاقت ہے۔ چنانچہ وسط یوروپ میں جرمنی کی بڑھتی ہوئی طاقت کو روکنے کے لئے بھی یہ ضروری تھا کہ یوگوسلافیہ جرمنی کے خلاف ہوجائے۔

اب جبرالٹر پر حملہ کرنے کی کوششیں ہورہی ہیں۔ شمال کی طرف اسپین کی فوجیں اس کی سرحد پر جمع ہورہی ہیں اور جنوب کی طرف سے بمباری کے لئے جرمنی نے اپنی فوجیں اور توپیں سیوٹا میں بھیج دی ہیں

برطانیہ اور فرانس بھی مقابلہ کی تیاریاں کر رہے۔ چنانچہ فرانس کے جنگی جہاز جبرالٹر پہونچ گئے ہیں اور مالٹا میں برطانوی فوجیں اور جنگی جہاز تیار کھڑے ہیں۔ کینیا، مصر اور سوڈان میں بھی تازہ فوجیں پہونچ گئی ہیں۔ برطانیہ کی پوزیشن واقعی بڑی نازک ہے۔ چونکہ لڑائی کا خطرہ برابر قائم ہے۔ ہندوستان، آسٹریلیا اور مشرق بعید کی طرف سفر کرنے والے جہازوں کو ہدایت کردی گئی ہے کہ وہ بحیرہ روم میں داخل نہ ہوں بلکہ کیپ آف گڈ ہوپ کا راستہ اختیار کریں۔

پریسیڈنٹ روز ویلٹ نے ہٹلر اور مسولینی کو بذریعہ تار یہ تجویز پیش کی تھی کہ اگر وہ اس بات کا وعدہ کریں کہ آئندہ دس برس تک کسی قسم کی غاصبانہ کاروائی نہ کرینگے تو اس کے عوض موصوف جرمنی اور اٹلی کے ساتھ اقتصادی تعاون کے لئے جو کچھ ممکن ہوگا اٹھانہ رکھینگے۔ جرمنی اور امریکہ کے تعلقات کشیدہ تھے ہی اب ہٹلر نے ۲۸ اپریل کو ڈھائی گھنٹہ تک ایک طول طویل تقریر میں جس کا لب ولہجہ نہایت تند وتلخ تھا اس بات پر غم وغصہ کا اظہار کیا ہے کہ پریسیڈنٹ امریکہ خواہ مخواہ جرمنی پر یہ الزام لگاتے ہیں کہ اسکی ذات سے نقض امن کا خطرہ ہے۔ ہٹلر نے مختلف ہمسایہ ریاستوں سے اس کے متعلق دریافت کیا تو انھوں نے یہی لکھا کہ انھیں جرمنی سے کوئی اندیشہ نہیں۔ چنانچہ ہٹلر نے اس بات کی شکایت کی کہ برطانیہ، فرانس اور امریکہ کے اخبارات اس بارہ میں خواہ مخواہ جرمنی کو بدنام کر رہے ہیں۔ ہٹلر نے اس بات کو بھی فخر کے ساتھ بیان کیا کہ اس نے ایک قطرۂ خون بہائے بغیر اپنے مقاصد میں کامیابی حاصل کی ہے۔ اس کے برعکس اس نے جنوبی امریکہ میں امریکہ کے رویہ اور فلسطین میں برطانیہ کے طرز عمل کو جابرانہ قرار دیا۔

ہٹلر نے اس بات کی بھی سخت شکایت کی کہ پریسیڈنٹ کی اپیل اس کے پاس پہونچنے سے پہلے تمام یوروپ میں شائع ہوگئی۔ چنانچہ ہٹلر نے اس توہین آمیز برتاؤ کا یہ جواب دیا کہ اس نے پریسیڈنٹ کو اپنا جواب بھیجنے سے پہلے اسے اپنی تقریر میں بیان کردیا۔

دراصل ہٹلر کو پریسیڈنٹ روز ویلٹ کا مطالبہ ناگوار ہوا ہے۔ اسی لئے اس نے یہ کاروائی کی کہ خود وسط یوروپ کی تمام ریاستوں سے دریافت حال کیا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ وہ ان ریاستوں کو اطمینان دلانے کو تیار ہے بشرطیکہ وہ خود جرمنی سے اس اطمینان کی ملتجی ہوں اور مناسب تجاویز کے ساتھ اپنی درخواستیں پیش کریں۔ ہٹلر کو یہ بات بھی بہت ناگوار ہوئی ہے کہ برطانیہ نے پولینڈ سے براہ راست سازباز کرنا شروع کردیا ہے وہ اس کو جرمنی کے گرد گھیرا ڈالنے کی پالیسی قرار دیتا ہے۔ چنانچہ انگلستان سے اظہار ناراضگی کے لئے اس نے اینگلو جرمن بحری معاہدہ کو منسوخ کرکے برطانیہ کو اس کی اطلاع بھیج دی ہے۔ جرمنی کی طرف سے پولینڈ کو حملہ نہ کرنے کی جو گارنٹی دی گئی تھی وہ بھی ہٹلر نے فسخ کردی ہے۔

بہر حال ہٹلر کی جوابی تقریر کے لب و لہجہ نے جنگ کے امکانات کو قریب تر کر دیا ہے اور برطانیہ کو مدافعانہ کارروائی کرنے پر مجبور ہونا پڑا چنانچہ مسٹر چیمبرلین نے برطانیہ میں جبری فوجی بھرتی جاری کرنے کا اعلان کر دیا جس کی رُو سے بیس اکیس سال کے نوجوانوں کو لازمی طور سے چھ ماہ کی فوجی تعلیم دی جائے گی۔ اس تدبیر سے برطانیہ کی فوج میں دو لاکھ سپاہیوں کا اضافہ ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ برطانیہ جنگ کے لئے رفیقوں کے دائرہ کو بھی وسیع کرنے میں لگا ہوا ہے۔ چنانچہ برطانیہ اور فرانس جنھوں نے معاہدۂ میونخ کے وقت روس سے مشورہ کرنا بھی مناسب نہ سمجھا تھا۔ اب روس کو ہر طرح سے اپنا معین و مددگار بنانے کی کوشش کر رہے ہیں۔ ممکن ہے کہ روس سے اس سلسلہ میں جو گفتگو یا خط و کتابت ہوئی ہے اُسمیں اُس نے برطانیہ کی سامراجی پالسی میں تبدیلی کی کوئی تجویز بھی پیش کی ہو۔ ادھر فرانس اور برطانیہ کا یہ خیال بھی ہو سکتا ہے کہ روس کو مشرقی یوروپ میں جرمنی کے ساتھ برسرپیکار کر کے اُلجھا دیا جائے۔ کم از کم روس کا حکمران اسٹالین اس اندیشہ سے خالی الذہن نہیں ہے۔ اسی لئے وہ برطانیہ و فرانس سے زیادہ مفید و دیرپا شرائط پر معاہدہ کرنا چاہتا ہے۔ سُنا جاتا ہے کہ ہٹلر بھی روس سے ساز باز کرنے کے لئے تیار ہو گیا ہے۔ بلکہ اُسنے در پردہ نامہ و پیام بھی شروع کر دیئے ہیں۔ اس خیال کی تائید میں کہا جاتا ہے کہ اسی لئے ہٹلر نے اپنی تازہ ترین تقریر میں روس کے خلاف ایک حرف بھی زبان سے نہیں نکالا۔ بہر حال اتنا ضرور ہے کہ روس سے ہٹلر بھی خائف ہے اور اِسمیں شک نہیں کہ وہ اپنے لامتناہی ذرائع کے ساتھ جس طرف ہو جائے گا۔ اُس کا پلّہ جنگ میں بھاری ہو جائے گا۔ بعض لوگوں کی رائے میں حال میں روسی وزیر خارجہ کا جو غیر متوقع استعفا ہوا ہے اس سے بھی برطانیہ اور روس کی مصالحت کی گفتگو پر خراب اثر پڑے گا۔ وزیر موصوف خود یہودی اور برطانیہ کا طرفدار تھا اور اُس کی بیوی انگریزی قوم سے ہے۔ روس میں یہودیوں کا خاصہ زور ہے کیونکہ وہ حکومت کے اعلیٰ اعلیٰ عہدوں پر ممتاز ہیں اس سے بھی اُمید ہوتی ہے کہ جرمنی کے مقابلے میں روس کے اصحاب حل و عقد برطانیہ اور فرانس ہی کا ساتھ دیں گے۔ لیکن یہ بھی ممکن ہے کہ روس اس وقت کسی فریق سے کوئی باضابطہ معاہدہ کرنا پسند نہ کرے اور انگلستان و فرانس اور جرمنی و اٹلی کے درمیان جنگ چھڑ جانے پر ان دونوں کی تباہی سے فائدہ اُٹھائے۔ بہر حال انگلستان نے مسٹر چیمبرلین کی رہنمائی میں جو شرائط روس کے سامنے پیش کی ہیں وہ ابھی تک اُس کے لئے کچھ بہت دلاویز ثابت نہیں ہوئی ہیں۔ اس گفت و شنید کے دوران میں جو خبریں وقتاً فوقتاً معلوم ہو رہی ہیں اُن سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ اسٹالین انگریزوں کیساتھ اپنی شرائط پر معاملہ کرنا چاہتا ہے اور ان سے مشکوک بھی ہے۔

یہ بھی خبر ہے کہ مسٹر روزویلٹ مشرق بعید کی بین الاقوامی پیچیدگیاں رفع کرنے کے خیال سے جاپان کی

بھی دس سال تک صلح قائم رکھنے کی تحریک کرنے والے ہیں۔ لیکن جس طرح کہ جرمنی اور اٹلی پر اُن کی اپیل کا کوئی اثر نہیں ہوا۔ اُسی طرح جاپان بھی غالباً کوئی خاطرخواہ جواب نہ دے گا۔ اوّل تو وہ پہلے ہی سے جرمنی اور اٹلی کا سیاسی رفیق اور ہمنوا ہے۔ دوسرے اِس وقت چین میں اُسے جو اُلجھنیں پیش آ رہی ہیں اُن کا سبب وہ امریکہ و انگلستان ہی کو قرار دے رہا ہے۔ جاپانی مدبروں کا ایک ذی اثر طبقہ ایسا بھی ہے جو جاپان اور برطانیہ کے میل جول کا قائل ہے اور جاپان کو جرمنی سے علیحدہ کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔ بہرحال اس وقت اس کے لئے سب سے بڑی چیز جنگِ چین کا ختم کرنا ہے۔ کیونکہ ڈیڑھ سال سے زیادہ ہو گئے کہ بے سروسامان چینی، جاپان کی آزمودہ کار اور جدید ترین اسلحہ و سامان جنگ سے آراستہ فوجوں کا بڑی بہادری سے مقابلہ کر رہے ہیں۔ جہاں جہاں جم کر لڑائی ہوتی ہے جاپانی فتح پاتے ہیں۔ لیکن عجیب بات یہ ہے کہ جسقدر مقبوضہ علاقہ بڑھتا جاتا ہے اُسی قدر جاپانیوں کی گرفت کم ہوتی جاتی ہے، اور اگر تازہ خبریں صحیح ہیں۔ تو حال ہی میں چینیوں نے ستّر بڑے بڑے اور اہم شہر دوبارہ چھین لئے ہیں۔ چین کا تمام نظم و نسق برباد ہو گیا ہے۔ مگر جاپان ابھی تک کوئی قطعی فتح حاصل نہیں کر سکا اور اگر چین کو روپیہ اور سامان جنگ سے مدد ملتی رہے تو وہ ابھی کئی برس اور جاپان کا مقابلہ کرتا رہے گا اور اُس کی فوجیں کم نہ ہوں گی۔ بہرحال لڑائی نے یہ ضرور ثابت کر دیا کہ اگر کوئی کمزور و منتشر قوم بھی اپنی بھرپور قوت سے اپنی آزادی قائم رکھنا چاہے تو جبر و تشدد کی منظم سے منظم طاقت بھی اُس کو آسانی سے مغلوب نہیں کر سکتی۔

## (ہندوستان)

**مسٹر بوس کا استعفا اور کانگریس** | تریپوری کانگریس کے بعد یہ خیال کہ مُلک کی سب سے بڑی سیاسی تحریک کا اندرونی اختلاف دُور ہو گیا، صحیح ثابت نہ ہوا۔ اور نہ یہ اُمید پوری ہوئی کہ مسٹر بوس، مہاتما گاندھی کا اعتماد حاصل کر کے کانگریس کا متحدہ محاذ قائم رکھ سکیں گے۔ مہاتما جی اور مسٹر بوس میں آپس میں سمجھوتہ نہ ہو سکا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ کوئی ورکنگ کمیٹی نامزد نہ کر سکے بلکہ آل انڈیا کانگریس کے اجلاس کلکتہ میں جو آخر اپریل میں منعقد ہوا مسٹر بوس مستعفی ہو گئے اور اب اُن کی جگہ بابو راجندر پرشاد کانگریس کے صدر منتخب ہوئے ہیں۔ اب یہ حقیقت بھی معلوم ہوئی کہ تریپوری میں آنریبل مسٹر پنت کا جو ریزولیوشن مسٹر بوس کے متعلق پاس ہوا تھا۔ اُس کی مہاتما جی کو نہ کوئی خبر تھی اور نہ اُن کی ایما سے یہ ریزولیوشن پیش کیا گیا تھا۔

مہاتما گاندھی عام طور پر ذاتیات میں نہیں پڑتے ہیں اور شخصی بنیاد پر اُنھوں نے کبھی کسی کے ساتھ اشتراکِ عمل سے انکار نہیں کیا۔ اِس لئے جب اُنھوں نے مسٹر بوس کی دوبارہ صدارت سے اختلاف رائے ظاہر کیا۔ اُسی وقت ہم کو یہ کھٹکا ہو گیا تھا کہ مہاتما گاندھی اور مسٹر سبھاش چندر بوس کے طریقِ عمل میں کوئی

اصولی اختلاف ضرور ہے یا اور کوئی اور اہم وجہ ہے جس کی بنا پر مہاتما گاندھی کانگریس کا آئندہ مسٹر بوس کی رہنمائی میں رہنا مناسب نہیں سمجھتے ہیں اسی لئے مسٹر بوس سے اُنھوں نے صدارت کی اُمیدواری سے دستبردار ہونے کی استدعا کی، اور جب مسٹر بوس نے اُن کی درخواست منظور نہیں کی تو اُنھوں نے مسٹر پٹیل کو اُن کے خلاف علانیہ کوشش کرنے کی اجازت دیدی۔ واقعات نے عام لوگوں کے اس شک کو کہ اس مخالفت کے اصل بانی مسٹر پٹیل ہیں نہ کہ مہاتماجی بالکل غلط ثابت کر دیا۔ مسٹر پٹیل نے حال ہی میں یہ کہا کہ جو کچھ اُنھوں نے کیا وہ مہاتماجی کے حکم سے کیا اور وہ اُنھیں کو اپنا رہنما مانتے ہیں۔ ذاتی حیثیت سے انھیں مسٹر بوس سے کوئی کد نہیں ہے۔ مسٹر بوس کی سب سے بڑی غلطی یہ ہوئی کہ اُنھوں نے بلا سمجھے بوجھے انتخابی مہم سر کرنے کی غرض سے مسٹر پٹیل اور دیگر ممبران ورکنگ کمیٹی پر فیڈریشن کے سلسلے میں بعض بے بنیاد الزامات لگاکر فوری کامیابی حاصل کرنیکی کوشش کی دوسری غلطی یہ ہوئی کہ جب اُن سے ان الزامات کے واپس لینے کو کہا گیا۔ اُس وقت بھی وہ کوئی الوالعزمی نہ دکھلا سکے۔ تیسرے زبان سے تو وہ یہی کہتے رہے کہ میں مہاتماجی کو خوش و مطمئن رکھنا اپنا فرض مقدم سمجھتا ہوں۔ لیکن جب رائے کا معاملہ آتا ہے تو وہ نہ صرف خودرائی سے کام لیتے ہیں بلکہ ضروری صفائی برتنے میں بھی تکلّف کرنے لگتے ہیں۔

ہمارا تو یہی خیال ہے کہ جس اعلیٰ درجہ کے عدم تشدد پر مہاتماجی نہ صرف خود کاربند ہیں بلکہ کانگریس کو بھی اس کا پابند رکھنا چاہتے ہیں، اُس کے مسٹر سبھاش بوس نہ دِل سے حامی ہیں اور نہ قائل۔ اور شاید اُس پر وہ خلوص قلب سے عمل بھی نہیں کر سکتے عدم تشدد مہاتماجی کا دین و ایمان ہے۔ مسٹر بوس کے لئے وہ ایک پالسی ہے۔ مہاتماجی شکست کھانا پسند کریں گے لیکن اپنا ایمان نہ بدلیں گے مسٹر بوس فوری فتح کے لئے جو ذریعہ ممکن ہوگا اُس کے استعمال میں دِل سے کوئی پس و پیش نہ کریں گے۔ دونوں سچے محب وطن ہیں۔ دونوں ملک کی فلاح و بہبود کے لئے جان تک نثار کر دینگے۔ لیکن مہاتماجی کسی ایسے وسیلے سے کام نہ لیں گے، جسے وہ اپنے اعلیٰ اصولوں سے گرا ہوا سمجھتے ہیں۔ ممکن ہے ہمارا خیال غلط ہو لیکن مسٹر بوس ملکی تحریک کو تقویت دینے اور آزادی کی کوشش کو زیادہ زوردار بنانے کے لئے شاید غیر ملکی امداد قبول کرنے سے بھی دریغ نہ کریں۔ بہرحال کوئی اِسی قسم کا اصولی اختلاف ہے یا کوئی ایسی ہی اندرونی وجوہ ہیں جن کی بدولت یہ باہمی اختلاف رفع نہ ہوسکا۔ دُنیا جانتی ہے کہ بابو راجندر پرشاد کو برسر عہدہ ہونے کی کوئی خواہش نہ تھی۔ لیکن اِسوقت اُنھوں نے ایسے نازک وقت میں کانگریس کی صدارت قبول کرکے جو ذمہ داری اپنے سر لیلی ہے اُس کے لئے اُن کی بلند ہمتی اور حب وطن کی جتنی تعریف کیجائے کم ہے لیکن اہلِ بنگال کی صوبہ پرستی کرشمے سے بابو راجندر پرشاد بھی توہین آمیز برتاؤ سے محفوظ نہ رہے اور اُن کے ساتھ

مسٹر پنت، مسٹر کرپلانی اور پنڈت جواہر لال نہرو سے بھی بدتمیزی کا برتاؤ کیا گیا۔ مگر بنگال میں جو نہ ہو جائے تھوڑا ہے۔ مسٹر سین گپتا اور مسٹر سی۔ آر داس کے وقت ہی سے بنگال کے کانگریسی حلقوں میں پارٹی بازی کا زور رہا ہے۔ ادھر چند ماہ سے اخبارات نے کانگریس ہائی کمانڈ کے متعلق عام بنگالیوں میں طرح طرح کی غلط فہمیاں پھیلا رکھی ہیں۔ تریپوری میں بھی بنگالی ڈیلیگیٹوں نے بڑا اودھم مچایا تھا۔ اور وقتی کامیابی حاصل کرنے کے لئے نامناسب کارروائیوں سے بھی گریز نہیں کیا اور آل انڈیا کانگریس کمیٹی کے اجلاس کے موقعہ پر تو ہمارے محبانِ وطن خوب ہی کھل کھیلے۔ ان حرکات کو دیکھتے ہوئے یہی کہنا پڑتا ہے کہ مسٹر سبھاش بوس اس اجلاس کو کلکتہ میں منعقد نہ کرتے تو بہتر ہوتا۔ مسٹر پٹیل نے اس سے کنارہ کشی کرنے میں عقلمندی سے کام لیا۔

بابو راجندر پرشاد صاحب نے پرانی ورکنگ کمیٹی کو دوبارہ نامزد کر دیا ہے، صرف مسٹر بوس اور اُن کے بھائی کے بجائے بنگال کے دو اور آزمودہ محبانِ وطن کو شامل کر لیا ہے مگر اہلِ بنگال نے اُن دونوں صاحبوں سے غم و غصہ کا اظہار کیا۔ مسٹر بوس سے ورکنگ کمیٹی میں شریک رہنے پر بہت زور دیا گیا۔ لیکن وہ کانگریس کے اندر فارورڈ بلاک قائم کر کے اپنی مسجد علیحدہ بنانا چاہتے ہیں۔ اُن سے پرانی ورکنگ کمیٹی نامزد کرنے کو کہا گیا۔ پنڈت جواہر لال نہرو نے اُس کے متعلق ایک ریزولیوشن بھی پیش کیا لیکن مسٹر بوس کے لئے کوئی تجویز قابلِ قبول نہ ہوئی۔ بہر حال جو ہونا تھا ہوا۔ اور ہم تو یہی کہیں گے کہ جو کچھ ہوا، مناسب ہی ہوا۔ اِس لئے کہ اس وقت مسٹر بوس کی پالیسی ہمارے ملکی مفاد کے لئے مفید نہ ثابت ہوتی۔ کانگریس ورکنگ کمیٹی کے سامنے اس وقت جہاں اور بہت سے اہم مسائل ہیں وہاں کانگریس کے اندرونی نقائص کو دور کرنے کا بڑا بھاری مرحلہ بھی ہے۔ مہاتما جی کانگریس کی اندرونی اصلاح و ترقی کے درپے ہیں۔ اور بابو راجندر پرشاد اور اُن کے ساتھی پرانے لیڈر ورکنگ کمیٹی میں نئے خون داخل کرنے کی ضرورت بخوبی محسوس کر رہے ہیں۔ مسٹر بوس دانستہ یا نادانستہ اُس کو پارٹی بندی کا کھلونا بنانا چاہتے تھے۔ مگر مہاتما جی، مسٹر پٹیل اور دیگر آزمودہ کار لیڈران ورکنگ کمیٹی کو پارٹی بندی کی جولانگاہ بنانے کے خلاف ہیں۔ لیکن جہاں تک ہم کو معلوم ہوا ہے نئے خیال اور نئے خون کے بعض سربرآوردہ لوگوں کے لئے ورکنگ کمیٹی میں جگہ نکالنے کی کوشش ہو رہی ہے۔ ہم نے سنا ہے کہ خود مسٹر پٹیل اور اُن کے کئی رفقاء ورکنگ کمیٹی سے کنارہ کش ہونے کو آمادہ ہیں۔

**گورنمنٹ انڈیا ایکٹ میں ترمیم** اس وقت یورپ میں ہر وقت لڑائی چھڑ جانے کا خطرہ ہے۔ چونکہ ہندوستان کے سات آٹھ صوبوں میں کانگریسی گورنمنٹیں ہیں۔ اور برٹش گورنمنٹ کو ابھی تک اُن کی طرف سے

جنگ میں امداد واعانت کا اطمینان نہیں اسلئے گورنمنٹ آف انڈیا ایکٹ میں دارالامرا میں ایک ترمیمی مسودۂ قانون پیش کیا گیا ہے جس میں وائسرائے کو مزید اختیارات دئے گئے ہیں۔ جن کی رُو سے وائسرائے کے اس اعلان پر کہ ہندوستان کے امن کو خطرہ ہے مرکزی حکومت کو یہ اختیار ہوگا کہ وہ مرکزی اور صوبجاتی حکومتوں کے باہمی تعلقات میں دخل دیئے بغیر صوبجاتی حکومتوں کو بعض انتظامات کے متعلق ہدایات دے سکے۔ اس ترمیم کی غرض وغایت یہ بتائی جاتی ہے کہ جنگ کی حالت میں اشیا کی بہم رسانی کا انتظام گورنر جنرل کے ہاتھ میں ہونا لازمی ہے۔ مثلاً ہوائی حملوں کی صورت میں روشنی پر بھی اقتدار رکھنا ہوگا۔ پچھلے جنگ کے زمانہ میں برطانیہ میں لوگ بجلی اور اسی قسم کی بعض دوسری چیزیں حسب دلخواہ نہیں خرید سکتے تھے بلکہ حکومت کی طرف سے اُن کی مقدار مقرر کردی گئی تھی۔ اور کارخانوں کو بھی حکومت کی مانگ پورا کرنا لابدی کردیا گیا تھا۔

اِن ترمیمات کے مطابق فیڈرل اسمبلی کو صوبجاتی حکومتوں کے اختیارات حاصل ہوں گے، اور فیڈریشن اور اُس کے افسران کو ٹیکس لگانے کے اختیارات منتقل کرنے کے اختیارات رہیں گے لیکن بلامنظوری وائسرائے عطائے اختیارات کا کوئی مسودہ قانون پیش نہ کیا جاسکیگا۔

چونکہ ان ترمیمات سے صوبجاتی حکومتوں پر مزید پابندیاں عائد ہوتی ہیں۔ اور وائسرائے کے اختیارات میں غیر معمولی اضافہ ہوتا ہے اس لئے آل انڈیا کانگریس کمیٹی نے اُن کے خلاف پُرزور پروٹسٹ کیا ہے۔ پارلیمنٹ میں صاحب وزیر ہند نے یہ بات صاف طور پر واضح کردی ہے کہ یہ ترمیمات صرف جنگ کے خطرہ کے لحاظ سے کی جارہی ہیں اور لڑائی کے علاوہ معمولی حالات میں اُن پر قطعی عمل نہ کیا جائے گا۔ ایک دفعہ کی رُو سے اس برقی طاقت کو ٹیکس سے مستثنیٰ کردیا گیا ہے جو فیڈرل حکومت کے لئے فروخت کی جائے یا فیڈرل ریلوں کے استعمال میں آئے۔ اُنمیں یہ بات بھی واضح کردی گئی ہے کہ ہندو یونیورسٹی اور مسلم یونیورسٹی علیگڈھ کے علاوہ اور سب یونیورسٹیاں صوبجاتی حکومتوں کے متعلق ہیں۔

راجکوٹ کا مسئلہ پھر کھٹائی میں پڑ گیا ہے۔ ہم نے پچھلے نمبر میں راجکوٹ ایجی ٹیشن میں گاندھی جی کی مداخلت اور وائسرائے کی عملی امداد کو ہندوستان کی تحریک آزادی کی آیندہ کامیابی کا پیش خیمہ قرار دیا تھا۔ لیکن بعد کے واقعات نے بخوبی ثابت کردیا کہ خود ہمارے ہی درمیان ایسے اسباب اور حالات موجود ہیں جو آزادیٔ وطن کی راہ میں حائل ہیں۔ چنانچہ گو چیف جسٹس صاحب انڈیا نے مہاتما گاندھی کے موافق فیصلہ دیا۔ لیکن اس سے دربار ویربالا کی سازش کا خاتمہ نہ ہوسکا۔ چنانچہ راجکوٹ کی چھوٹی سی ریاست میں بھی بجنسہٖ انھیں مخالفانہ گروہوں نے اپنا سر اُٹھایا جن سے اس وقت تمام ہندوستان کی فضا مکدر ہو رہی ہے۔ طے یہ ہوا تھا کہ اصلاحات

تجویز کرنے والی کمیٹی میں پرجا پرشد کے نمایندوں کی تعداد غالب رہے گی۔ لیکن دربار دیربالا نے جو ٹھاکر صاحب کے معتمد علیہ ہیں ریاست کے جاگیرداروں اور مسلمانوں کو مخالفت پر اکسا دیا اور ان دونوں طبقوں نے کمیٹی میں اپنی اپنی علیحدہ اور آزادانہ نمایندگی پر زور دیا۔ مہاتما گاندھی نے ٹھاکر صاحب سے ممبران کمیٹی میں اضافہ کرنے کی درخواست کی لیکن ٹھاکر صاحب کی طرف سے یہ درخواست اس بنا پر رد کردی گئی کہ ٹھاکر صاحب نے شروع میں صرف دس ممبروں کی کمیٹی مقرر کرنے کی زبان دی تھی۔ اس سے زیادہ ممبروں کی تقرری کا مطالبہ معاہدہ کے باہر ہے۔ اس پر راجکوٹ میں مہاتما گاندھی کے خلاف مخالفانہ مظاہرہ کا انتظام کیا گیا۔ اور ایک روز اُن کی عبادت میں بھی قصداً خلل ڈالا گیا۔ لیکن مہاتما جی نے اس اشتعال انگیزی اور روحانی کوفت کو صبر و تحمل سے برداشت کیا اور اپنی شکست تسلیم کرکے راجکوٹ سے یہ کہہ کر چلے آئے کہ دربار بطور خود اپنی رعایا سے مشورہ کرکے ضروری اصلاحات دیدے۔ ریاست کی طرف سے مسٹر جناح اور ڈاکٹر امبیدکار سے مشورے ہوئے مگر اب تک کوئی مُفید نتیجہ نہیں نکلا۔ چنانچہ ۱۲ مئی کو مہاتما گاندھی کو بادلِ ناخواستہ پھر راجکوٹ جانا پڑا۔ دیکھئے آیندہ معاملہ کس پہلو پر طے ہو۔ مگر ہم کو راجکوٹ میں وہی تمام خرابیاں نظر آرہی ہیں جو اسوقت ہندوستان بھر میں چھائی ہوئی ہیں۔ ٹراونکور، میسور۔ جے پور۔ بنارس اور حیدرآباد وغیرہ مختلف ریاستوں کی رعایا مزید حقوق طلب کر رہی ہیں۔ درحقیقت اس وقت ہندوستان بھر میں عوام اپنے حقوق میں توسیع کے طالب ہیں۔ چنانچہ اب تک نہ جے پور اور نہ حیدرآباد میں کوئی ہندو مسلم مسئلہ تھا۔ لیکن اب وہاں بھی حکومت کو مشکلات درپیش ہیں۔ ہمارا خیال ہے کہ فیاضی اور بلند نظری کو دخل دیا جائے تو کُل مسائل کم از کم آیندہ دس بیس سال کے لئے قابل اطمینان طریقے پر طے ہوسکتے ہیں۔ بشرطیکہ حکومت کو خواہ مخواہ قدیم روش پر قائم رہنے پر اصرار نہ ہو اور عوام ہند بھی نیک نیتی کے ساتھ اپنے پسماندہ برادران وطن کا ساتھ دیں۔ یہ نہیں کہ جو باتیں کشمیر کے لئے درست سمجھی جائیں وہ حیدرآباد کے واسطے نامناسب قرار دی جائیں اور خواہ مخواہ ہر معاملہ کو فرقہ وارانہ رنگت دے کر ہندو مسلم مسئلہ بنا لیا جائے۔

جن جن صوبوں میں کانگریسی حکومت ہے وہاں بھی کچھ دنوں سے یہی مشغلہ جاری ہے۔ چنانچہ اسوقت صوبہ متحدہ صوبہ بہار اور صوبہ متوسط میں آئے دن فسادات برپا کرکے گورنمنٹ کی جان ضیق میں کیجا رہی ہے۔ کانپور، بنارس وغیرہ کو اس بارہ میں غیر معمولی شہرت حاصل ہوگئی ہے۔ کانگریسی وزرا انتہائی رعایت و رواداری کا برتاؤ کرنے کے باوجود خاص طور پر بدنام کئے جارہے اور انکے ساتھ توہین آمیز برتاؤ کیا جارہا ہے۔ فرقہ وارانہ تحریکیں کُھلے بندوں زور شور سے عوام میں منافرت پھیلارہی ہیں۔ اور کانگریسی گورنمنٹ اصولوں کی دھن میں ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھی ہے۔ آجکل انکی مالی پالسی بھی صوبہ کے ذی اثر معززین کی نکتہ چینی کا باعث ہورہی ہے۔ ان سب باتوں کا مجموعی اثر کیا ہوگا؟ یہ دیکھنے کی بات ہے

# زمانہ

جلد ۷۲ — جون ۱۹۳۹ء — نمبر ۶

# ہندوستان کا دورِ بیداری

از پروفیسر رگھوپتی سہائے صاحب فراق (الہ آباد یونیورسٹی)

ہمارے دورِ بیداری کے علمبرداروں کی فہرست میں راجہ رام موہن رائے برہمو سماج اور اس کے حلقہ بگوش و رہنما، پرارتھنا سماج کی تحریک اور بمبئی و مہاراشٹر کے علاقوں میں اس کے رہنما، تھیوسوفیکل سوسائٹی، اس کے بانی اور رہنما، سوامی دیانند سرسوتی اور آریہ سماج کے دیگر رہنما و کارکن، سر سید احمد اور اُن کی تحریک علیگڑھ، ایشور چندر ودیا ساگر، بنکم چندر چٹرجی اور بنگالی زبان کو حیات نو بخشنے والی تحریک اور اسی کے ساتھ اردو ہندی اور ہندوستان کی دوسری خاص زبانوں کی ترقی، مشترکہ زبان کی تحریک، انگریزی، ہندوستانی زبانوں میں نامہ نگاری و مقالہ نگاری کی ترقی، ویویکانند، اربندو گھوش، رام تیرتھ، نیشنل کانگریس اور اُس کے بانی، بنگالی فلاسفروں اور حسن کاروں کا طبقہ، کانگریس کے ابتدائی انتہا پسند لیڈر مثلاً تلک وغیرہ، بنگال اور دوسرے مقامات کی انقلابی تحریکات، ہندوستان میں صنعت و حرفت اور اس کے ساتھ مزدور پیشہ جماعت کی تحریک غرض یہ سب کچھ شامل ہیں۔

ہندوستان کے طول و عرض میں بدیشی حکومت قائم ہونے کے بعد ملکی باشندوں کے جذبۂ خودداری کو شدید صدمہ پہونچا، چنانچہ اس کا قدرتی نتیجہ ۱۸۵۷ء کا غدر تھا جو ہندوستانی تاریخ کے تضادی ارتقا میں ایک ناگزیر منزل تھا۔ اس کا انجام صرف تخریبی نتائج اور نفی پر مشتمل نہ تھا۔ چونکہ اس کی وجہ سے اور اس کے بعد ہندوستان میں برطانوی حکومت کی بنیاد گہری اور مضبوط تر ہوگئی اس لئے

اسکولوں اور کالجوں کی مروجہ تاریخوں میں ۱۸۵۷ء کے واقعات سے ایک قسم کی پُراسرار ہمدردی پائی جاتی ہے۔ اس کی وجہ کیا ہوسکتی ہے کہ آج تک اس ہندوستانی بغاوت پر کسی نے ہندوستانی ترقی کو دھکا پہونچانے کا الزام نہیں لگایا۔ صورت حال کا یہ تضاد صرف اس وقت سمجھ میں آتا ہے جبکہ ہم اس امر کا احساس کرلیں کہ ۱۸۵۷ء کا غدر ایک دودھاری تلوار تھا جس نے دونوں طرف سے کاٹا اور کاٹ رہا ہے اور جو منفی اور تخریبی ہونے کے ساتھ ساتھ تعمیری اور تخلیقی بھی تھا اور دونوں صورتوں سے دودھاری واقع ہوا تھا۔ برٹش حکومت کے ارباب حل وعقد اس کو دل ہی دل میں دعائیں بھی دیتے ہیں کہ اس کی وجہ سے ان کی حکومت کی بنیاد مضبوط ہوگئی اور وہ اُس سے اسی وجہ سے خائف بھی ہیں کہ اُسی حکومت کی ناکامیابی کے باعث بغاوت کا علم بلند کرنے والی قوتیں بھی جن کی طرف ہم اس مضمون کے ابتدائی حصہ میں اشارہ کرچکے ہیں پیدا ہوئیں۔

ایک پریشان کن سستی کے باوجود ہندوستانی دورِ بیداری کی عالمگیر اور ہر شعبۂ زندگی کو ترقی دینے والی تحریک یقینی استقلال کے ساتھ "تخلیقی اتحاد" کا فرض انجام دیتی رہی اور موافق و مخالف امور کی بدولت نئی نئی صورتیں پیدا کرتی رہی۔ اس طرح واقعی ہندوستان میں برٹش قوت کی مضبوطی اور شہنشاہیت کی ہر فتح کا اُلٹا اثر یہ ہوا کہ بالآخر وہ بھی ہندوستان کی قومی بیداری کے بھنور میں پھنس گئی۔ گویا شہنشاہیت خود اپنے جال میں شکار ہو رہی ہے۔ اسی وجہ سے عیسائی مشنریوں کا کام عیسائیت کی نشر و اشاعت، عیسائی اسکول، کالج وغیرہ تھوڑے عرصہ کے بعد خلاف توقع قومی اہمیت و قومی رنگ حاصل کرنے لگے۔ میکس ملر (M. Muller) مونیر ولیمیز (Morrier Williams) اور دوسرے مغربی مستشرقین کی تصنیفات کا بھی جو اپنے خوش آیند پہلوؤں کے باوجود اعتراض کے مقصد سے لکھی گئیں یہی انجام ہوا۔ بلکہ شہنشاہیت کے قریب قریب ہر ارادے کا یہی حشر ہوا۔ انگریزی تعلیم کی اشاعت، سفر کے ذرائع کی توسیع، ریل اور دوسری ایجادیں، بیرونی ممالک سے تجارت، ہندوستانی مزدوروں اور قانون کے پردے میں پُرفریب استحصال وغیرہ تمام باتیں شہنشاہیت کے مخالف اثرات پیدا کرتے رہے۔ جو ہندوستانی بیداری کی تحریک اور ہندوستانی قومیت کی بڑھتی ہوئی لہر کو تیز اور مضبوط تر بناتے رہے۔ نیشنل کانگریس خود برطانوی مدبروں کے اشارے پر قائم ہوئی۔ اور تین ہی چار سال کے اندر اندر اپنے چوتھے اجلاس منعقدہ الہ آباد میں ناقابل برداشت بن گئی۔ باغی قومیت شدید غلطیاں کرتی رہی اور اُسے غیر معمولی مشکلات و کشمکش سے دوچار ہونا پڑا لیکن پھر بھی اس کا اثر ان تحریکات پر بھی پڑا جو ہندوستان میں تفریق ڈالنے اور حکومت کو مضبوط کرنے کے لئے نہایت عیاری سے جاری کی گئی تھیں، چنانچہ مسلم لیگ

اور کرسچین کانفرنس میں، حتیٰ کہ اینگلو انڈین کمیٹیوں اور بڑے بڑے فرنگی کاروبار میں بھی اس گونج کی ترم تانیں سنائی دیں - غرض ہمارے دورِ بیداری کو اُن حلقوں سے بھی مدد ملی جو خود شہنشاہیت کی آماجگاہ تھے اور جن سے امداد کی کوئی توقع نہ ہوسکتی تھی - میونسپلٹیاں، ڈسٹرکٹ بورڈ، صوبہ کی قانونی کونسلیں، مرکزی مجالس قانون ساز اور خود قائم مقامانِ شاہی بھی اس ہوا سے متاثر ہوئے جو شہنشاہیت پر بھوت کی طرح منڈلا رہی تھی - اور یہ سب کچھ حکومت کے عہدہ داروں کی انتہائی منظم کوششوں اور حیرت انگیز حوصلہ شکنیوں کے باوجود ہوا تھا۔

اِن حیات نو بخشنے والی قوتوں کو بیرونی دنیا کے واقعات سے بھی بڑی مدد و قوت حاصل ہوئی روس و جاپان کی جنگ، ٹرکی - مصر - ایران - افغانستان وغیرہ حکومتوں کی قسمتوں کا الٹ پھیر پین اسلامزم کی تحریک - چین اور ایشیا کے دوسرے حصوں میں ایک نئی زندگی کی لہر - حبشی اور دوسری رنگین اقوام کی حالت، ہندوستانی دورِ بیداری کی تکمیل میں اِن سب کے مجموعی اثرات شامل حال رہے۔

غرض ہندوستانی دورِ بیداری کی ترقی میں بالکل مختلف و مخالف قوتیں اور عناصر کھنچ آئے لیکن اُس تحریک کو حقیقت سے دُور ہونے کا احساس ہوتے ہی نئی حقیقتوں سے دوچار ہونا پڑا - اور جس طرح شہنشاہیت نئی زندگی کی بڑھتی ہوئی لہر میں پھنس گئی تھی اسی طرح ہماری بیداری کو ترقی دینے والی قوتیں بھی شہنشاہیت کے عالمگیر و عیارانہ جال میں پھنس گئیں - ابتدائی جوش و خروش جلد ہی ختم ہوگیا تمام ترقی، تعلیمی، معاشی - اقتصادی اور سیاسی ادارے مایوسی بخش اور دھوکا دیتے ہوئے نظر آنے لگے اِن سب پر شہنشاہیت کی بھیانک فضا قائم ہوگئی - ہندو اور مسلم یونیورسٹیاں، گوروکل اور شانتی نکیتن، زنانہ کالج اور اسکول اور دوسرے فرقہ وارانہ سرکاری او نیم سرکاری ادارے، سب گویا شان و شوکت کے خواب سے بیدار ہوگئے - سب مصنوعی "گرم کمرے" میں رکھے ہوئے پودوں کی طرح معلوم ہوئے معاشرتی، تعلیمی اور مذہبی اصلاح کے ابتدائی علمبردار بھی اب افسوس کے ساتھ یہ محسوس کرنے لگے کہ ایک ظالمانہ نظامِ حکومت کی موجودگی میں وہ بھی کوئی ترقی نہیں کر سکتے۔

ہندوستان بلکہ تمام دنیا کی صورت حالات حرکت و رفتار کے لئے بالکل موافق تھی چنانچہ رفتار کو تیز کرنے والی طاقت نے طوفانی شکل میں نمودار ہوکر ساری دنیا کو ہلا دیا - جنگ عظیم کے بعد جو حالت پیدا ہوئی اس کی وجہ سے تمام دنیا میں ہر چیز کو دوبارہ درست اور ماحول کے موافق بنانے کی مضطربانہ کوششیں ہوئیں - چنانچہ ہندوستان میں مہاتما گاندھی کی تحریک

رو نما ہوئی، مہاتما گاندھی کے ساتھ ہندوستانی بیداری کا ایک طولانی دور درجۂ تکمیل کو پہونچکر ختم ہو جاتا ہے۔ مہاتما گاندھی کی تحریک ہندوستانی بیداری کے پہلے دَور کی غلطی یا رجعت پسندی بھی ترقی یا حرکت پذیری کی نشانی تھی۔ یہ دور۔ انیسویں صدی کے وسط میں شروع ہو کر مہاتما گاندھی کے عروج کے ساتھ فیصلہ کن اقدام کے اصول پر ختم ہوا۔

بیداری کے پہلے دَور نے گاندھی ازم کی ابتدائی شکلوں میں زیادہ منظم ہو کر ایک انقلابی رنگ اختیار کر لیا اور وہ قوتیں جن کو صرف جذباتی اور غیر متعین سمجھکر یا ذہنی بلندی کا نتیجہ بتلا کر ٹال دیا جاتا تھا۔ مہاتما گاندھی کی تحریک میں برابر عمل پیرا ہو کر یقین و حقیقت سے آشنا ہونے لگیں۔ چنانچہ اس بیداری میں پہلی بار ایک سماجی مسالہ ظاہر ہونا شروع ہوا۔ یعنی عوام نے پہلی بار اپنی صحیح جگہ لینا شروع کی۔ اور تحریک کی مادی حیثیت اور حقیقت شناسی کچھ تو گاندھی جی کی وجہ سے اور کچھ اُن کی روحانی تعلیمات کے باوجود زیادہ تیز ہوتی گئی۔ پہلے کی طرح ایک مرتبہ پھر ہندوستانی بیداری کی شراب ساغر سے چھلک اُٹھی۔ مختلف واقعات کے باوجود ترقی کا پہلا دَور جو پچھتر برس تک قائم رہا تھا مہاتما گاندھی کے ساتھ قریب ختم ہوا، اور ہندوستانی بیداری کی تحریک اب اُس منزل پر پہونچ گئی جہاں سے ترقی کی شاہراہ گھومتی مُڑتی ہوئی بالکل نئی وادیوں میں جاتی اور تحریک کو نئی زندگی بخشتی ہے۔

یہ صورت حال سرمایہ داری اور شہنشاہیت (جو اب لازم و ملزوم سی ہوگئی ہیں) کے بنیادی اور فطری نتائج کے باعث اور زیادہ شدید ہوگئی۔ لیکن معاملات رفتہ رفتہ صاف ہوتے گئے، اور ہندوستانی بیداری کے بنیادی عناصر اور نتائج منظر عام پر آگئے۔ اب اِس تحریک میں صاف طریقہ سے سوچنے سمجھنے اور کہنے کا مادہ پیدا ہوگیا، اس کا پُرانا، اُلجھا ہوا ناموافق اور متضاد مطمح نظر اور طریقۂ فکر اب از خود غلط ثابت ہو رہا ہے، اور آج ہندوستان کی سب سے زیادہ معنی خیز حقیقت یہ ہے کہ ہر سمت دلوں کی دُکھتی ہوئی رگیں ٹٹولی جا رہی ہیں۔

یہ وہ منزل ہے جس سے آجکل ہندستان گذر رہا ہے جو نہایت دشوار گذار اور مشکل منزل ہے، اس نے اسے دو دنیاؤں کے بیچ میں پہونچا دیا ہے، ایک وہ جو مردہ ہو چکی ہے اور دوسری وہ جو ابھی پیدا نہیں ہوئی۔ تمام پُرانی حقیقتیں جو مذہب اور مابعد الطبیعیات کی حدود سے نکل کر گذشتہ پچھتر برس میں تعلیمی۔ صنعتی اور سیاسی تحریکوں میں مرکوز ہوگئی ہیں، آج نہایت شدت سے گاندھی اور گاندھی ازم کی اہمیت پر مشتبہ سوالات کر رہی ہیں۔ حقیقت

پرستی میں کسی کا احترام نہیں ہو سکتا۔ تاریخی حقیقتوں کے ماتحت نہ روحانی خواب آفرینی کی گنجایش ہے اور نہ متضاد قوتوں میں کوئی سمجھوتہ ہو سکتا ہے۔

پھر آج ہندوستانی بیداری کس منزل میں ہے؟ میں نے یہ دکھانے کی کوشش کی ہے کہ اس کی منزل شاہراہ کے موڑ پر ہے۔ یہاں پر قدرتاً یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ ہندوستانی بیداری میں کون سی نئی قوتیں اور کون سی حقیقتیں ابھر رہی ہیں۔ اور یہ قوتیں اور حقیقتیں کون کون سی نئی شکلیں اختیار کر رہی ہیں اور ان سب میں ایک رواں، زندہ اور مربوط اتحاد کیسے قایم کیا جا سکتا ہے۔

اس نئے دورِ بیداری کے مرکزی اور انتہائی اہم حصوں میں ایک نئی تخلیقی سادہ پسندی کا امتیازی وصف ہوگا۔ اس میں خواہش، خیالات اور جذبات میں ایک خاص ہم آہنگی ہوگی، اور انجام کار اس میں ایسی حقیقت پسندی آجائیگی جو اس کی پہلی شکلوں میں مفقود تھی۔ اس نئے دورِ بیداری میں کسی ایسی سیاسی یا تمدنی جذبات پسندی، خیال آفرینی یا سمجھوتے کے لئے کوئی جگہ نہ ہوگی جو ہماری سماجی زندگی کی مٹتی ہوئی بنیادوں کو قائم رکھتا۔ ملک کے عوام ہی ہر چیز کے مرکز ہونگے، وہی ہر چیز کی جان ہونگے اور انھیں سے اُس کی رفعت بڑھیگی، سائینس۔ فلسفہ حُسن کاری، اخلاق اور تمدن کی تمام دوسری باتیں شہری اور سیاسی زندگی کے تمام لائحۂ عمل، قومی تعمیر کی تمام اسکیمیں اور انقلابی خیالات عام پسند ہونگے۔ عوام کا مفاد اُن کا مفاد ہوگا یہ دَورِ بیداری بلند طبقوں کے مٹتے ہوئے تمدن کی نشانیوں سے پاک ہوگا۔ اس کی کوئی خصوصیت اسے چھو بھی نہ جائے گی۔ مابعدالطبعیات (فلسفہ) اور محدود و حقیقت ناآشنا مذہبیت روز بروز زیادہ سے زیادہ مکمل ہو کر تمام اعتقادی اور مذہبی خیالات کی زنگ آلود زنجیروں کے ٹکڑے کر دیں گی مخصوص حقوق کی ساری تنظیم اور تمام اداروں کے خلاف اس کا زور روز بروز تیز اور گرم تر ہوتا جائے گا۔ وہ ایسی تمام قوتوں کی بیخ کنی کریگی اور ان قوتوں پر منظم طریقے سے اور سامنے سے حملہ آور ہوگی۔ اس دورِ ترقی میں عوام کی بڑھتی ہوئی بیداری سے حرکت و جان پیدا ہوگی۔ اس کی نظریں عوام کی جانب ہونگی اور انھیں کے دم سے اسمیں بقا پیدا ہوگی۔ وہ نہایت وسیع اور شدید حیثیت سے گرم مزاج اور انقلاب پسند واقع ہوگی۔ مارکس کا قول ہے کہ "مدتوں سے فیلسوف دنیا کی تشریح میں مصروف ہیں۔ لیکن اب اس کی صورت بدلنے کا موقعہ ہے۔"

اس نئے دورِ ترقی کی جو جھلک دکھائی گئی ہے، اس پر غالباً یہ اعتراض کیا جائے کہ یہ مغرب

کی غلامانہ نقالی ہوگی، لیکن یہ کوئی نیا اعتراض نہیں۔ خود روس میں مارکس کے تابعین اوران لوگوں میں جو پُرانے روسی کلچر کے دلدادہ تھے مدت تک کشمکش ہوتی رہی۔ اسٹالن نے ان اعتراضات کا نہایت اختصار کے ساتھ یہ جواب دیا ہے کہ نئے تمدن کی روح اشتراکی ہوگی مگر شکل قومی رہیگی آپ کا یہ دور تمدفن کے مدغم ہوجانے کا دور ہے۔ ہندوستانی تمدن کی امتیازی خصوصیات مادی۔ اقتصادی اور سیاسی تعمیر کے بعد ظاہر ہونگی۔ اس سے پہلے نہیں۔ اس سے نئی زندگی اور نئے تمدن کی عمارت اور طرز تعمیر اپنی اہم صورتوں میں دنیا کے طرز سے ملتا ہوگا۔

صرف اُسی وقت ہندوستانی تمدن کی دوبارہ گل افشانی کا وقت آئے گا۔ ہندوستان کی بیداری ہونے پر تخریب بھی ہوگی اور تعمیر بھی۔ اس کے ترقی پذیر دَور میں مختلف تمدنوں کے باہمی ارتباط اور ہندوستانی تمدن کے امتیازی پہلو دونوں کی جھلک پیدا ہوگی۔ ہمارے حسن کار، فلسفی، مصوّر، معمار اور موسیقی داں ہندوستان کے گذشتہ تمدن اور دوسری قوموں اور مقاموں کے تمدن کے ان تمام اجزا کو جن میں زندگی اور بقا کے عناصر موجود ہونگے اپنے اندر جذب کرکے اُن میں مناسب موقعہ صوری و معنوی تبدیلیاں پیدا کریں گے۔ ہندوستان کا امتیازی ذہن زندگی کی نئی صورتوں کو ایک سنجیدہ اور ضوفشاں لطافت اور ایک نئی روحانی ہم آہنگی اور ترنم بخشے گا جو ہندوستان کے لئے مخصوص ہوگا۔ آج ہم اس نغمہ کی مدھم صدائیں سُن رہے ہیں اور اس دورِ بیداری کے قدموں کی چاپ ہمارے کانوں میں آ رہی ہے۔

## تیس ۳۰ سال پہلے

منشی پریم چند مرحوم "نواب رائے" کے نام سے "زمانہ" میں مضامین لکھا کرتے تھے۔ چنانچہ زمانہ مئی و جون ۱۹۰۹ء میں آپ نے "صوبۂ متحدہ میں ابتدائی تعلیم" پر ایک پُرمغز مضمون لکھا تھا جس کے دوران میں آپ نے ہندوستان کے دیہاتی مدرسوں کی ان الفاظ میں تصویر کھینچی ہے:-

"ایک درخت کے نیچے جس کے ادھر اُدھر کوڑا کرکٹ پڑا ہوا ہے، اور جہاں شاید برسوں سے جھاڑو نہیں دیگئی ہے ایک پھٹے پُرانے ٹاٹ پر بیس پچیس لڑکے بیٹھے اُونگھ رہے ہیں، سامنے ایک ٹوٹی ہوئی کُرسی اور پُرانی میز ہے اس پر حضرت مدرس کی ذات جمکن ہے۔ لڑکے جھوم جھوم کر پہاڑے رٹ رہے ہیں۔ شاید کسی کے بدن پر ثابت کرتہ نہ ہوگا دھوتی ران کے اوپر بندھی ہوئی ہے۔ ٹوپی میلی کچیلی، صورتیں گرسنہ، چہرے پژمردہ۔ یہ آریہ ورت کا مدرسہ ہے جہاں کسی زمانہ میں تکشن شلا اور ندیا کے دارالعلوم تھے۔ کس قدر تفاوت ہے۔ ہم تہذیب کی دوڑ میں دیگر اقوام سے کس قدر پیچھے ہیں۔"

پچھلے تیس ۳۰ سال کے اندر اس حالت میں کتنی اصلاح ہوئی ہے، یہ ہمارے لئے غور طلب بات ہے۔

# افسونِ بہار

(از حضرت احسان دانش)

سکونِ مستقل کہاں، گریز روزگار میں اٹھا بھی جام ساقیا ہے کس کے انتظار میں
صدائے اشرِ بوکو سُن! صلائے نوبہار میں

ہجوم برق و باد ہے جوانیاں لئے ہوئے خرام ابر نرم رو سکونِ جاں لئے ہوئے
مسرتوں کا جوش ہے صدائے آبشار میں

فضائے صحنِ باغ میں طیور کی ہیں ٹولیاں گلوں کی رنگ رنگ سے مسک رہی ہیں چولیاں
بجا رہی ہے بنسری نسیم سبزہ زار میں

شگفتگی کے تخت ہیں ہوا کے نرم دوش پر مچل رہی ہیں فطرتیں جوازِ ناؤ نوش پر
چھلک رہے ہیں میکدے ضمیر میگسار میں

جہانِ عقل و ہوش ہے سرود زار بے خودی خودی کا ہر اصول ہے نگاہدار بے خودی
کھنک رہی ہیں چھاگلیں ہوائے کیف بار میں

بہار نے بکھیر دیں، چمن میں عنبریں لٹیں گھٹائیں آسمان پر بدل رہی ہیں کروٹیں
نگاہ کیف آشنا ہے گم بہشت زار میں

وہ ظرف گل ہے کون سا جو ساتگینِ زر نہیں یہ حال مستیوں کا ہے کسی کو کچھ خبر نہیں
ہے لالہ زار وجد میں، کہ وجد لالہ زار میں

اُبل پڑے ہیں زمزمے رُبابِ بر شگال سے ہر ایک شئے جواں ہوئی، شبابِ بر شگال سے
شمیم زلفِ حور ہے، نسیم خوشگوار میں

جنونِ شوق میں ہیں غرق نو بنو جوانیاں روش روش پہ چھڑ گئیں شباب کی کہانیاں
ہیں بے قرار جنتیں نگاہِ بے قرار میں

ملاحتوں کے قافلے بڑے ہیں ہر چٹان پر برس رہی ہیں مستیاں ہی مستیاں جہان پر
اُتر رہے ہیں زمزمے گھٹا سے آبشار میں

ہیں زُہد کے طواف میں کرامتیں شراب کی ہیں شاخچوں میں محوِ رقص ڈوبیاں شباب کی
چھلک رہی ہے موجِ مے نگاہِ میگسار میں
تڑپ رہی ہیں جابجا سیاہیوں میں بجلیاں دلوں کی دھڑکنیں نہ پوچھ الحفیظ والاماں
تبسمِ شرار ہے تبسمِ بہار میں
اُٹھا رہی ہے ہر کلی نگاہ سوئے آسماں اُچٹ رہی ہیں پتّوں سے پتّیوں پہ بوندیاں
نہا رہی ہیں بجلیاں اُتر کے جوئبار میں
دُھواں سا اُٹھ رہا ہے ہر نشیب کوہسار سے ڈھکی ہوئی ہیں چوٹیاں لبادۂ خمار سے
نہ اختیار دل پہ ہے نہ دل ہے اختیار میں

# تجلّیاتِ اُفق

(از حضرت اُفق امروہوی)

دل سے غافل تھا ورائے لامکاں سمجھا تھا میں
وائے کج فہمی کہاں تھے وہ کہاں سمجھا تھا میں

میری صورت میں ہوا تھا خود وہ مجھ پر آشکار
جس کو لاتعداد پردوں میں نہاں سمجھا تھا میں

خود نمودِ حُسن تھی شورشِ فزائے کائنات
عشق کو ہنگامہ آرائے جہاں سمجھا تھا میں

تھے حقیقت میں وہ سب ذوقِ نظر کے شعبدے
جن کو حُسن و عشق کی نیرنگیاں سمجھا تھا میں

سامنے اُن کے زباں بھی بند ہو کر رہ گئی
ہائے اس کو دردِ دل کا ترجماں سمجھا تھا میں

رفعتِ پرواز نے میری یہ ثابت کر دیا
اِک زمیں تھی وہ بھی جس کو آسماں سمجھا تھا میں

روشنی طبعِ من برمن بلا شد اے اُفق
برقِ گلشن کو چراغِ آشیاں سمجھا تھا میں

# حضرت اکبر الہ آبادی

از خان بہادر سید عشرت حسین ریٹائرڈ کلکٹر و مجسٹریٹ

میرے والد حضرت اکبر الہ آبادی کے انتقال کے وقت میری عمر چالیس۴۰ سال تھی۔ میری پیدائش اور میرے والد کی تقرری بہ عہدہ منصفی قریب قریب ساتھ ساتھ ہوئی۔ گویا ملازمت اور پنشن کا زمانہ سارا میری نظر کے سامنے سے گذرا۔ یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ میری آنکھ علیگڈھ میں کھلی جہاں میرے والد ۱۸۸۲ء سے ۱۸۸۵ء تک منصف رہے۔ میرے والد پر اس قیام کا اثر بلاشبہ بہت زیادہ ہوا۔ علیگڈھ مغربی تعلیم اور مغربی تہذیب کا مرکز تھا۔ جہاں سرسید۔ حالی۔ سمیع اللہ خاں صاحب وغیرہ سے دن رات کی ملاقاتیں اور تبادلہ خیالات کے مواقع تھے۔ علیگڈھ میں قیام کے زمانہ میں میرے والد نے بلنٹ کی مشہور کتاب "فیوچر آف اسلام" کا اردو میں ترجمہ کیا اور چھپوایا۔ اور مسٹر بلنٹ سے ملاقاتیں بھی ہوئیں، جن کا ذکر مسٹر بلنٹ نے اپنی کتاب "ہندوستان بعہد لارڈ رپن" (India under Ripon) میں کئی جگہ کیا ہے۔ علیگڈھ ہی میں کنور عبدالغفور خاں صاحب رئیس دہرم پور سے ملاقات ہوئی اور آخر عمر تک اس خاندان سے مراسم قائم رہے۔ کنور عبدالغفور خان صاحب کے کوئی اولاد نہیں تھی۔ چاہتے تھے کہ مجھے گود لیں۔ لیکن یہ بات میرے والد نے منظور نہ کی۔ کنور عبدالغفور خاں صاحب کے خلوص کی تعریف ممکن نہیں۔ برابر آمد و رفت رہتی تھی۔ کنور عبدالغفور خاں صاحب کو موسیقی کا بڑا شوق تھا۔ میرے والد بھی اس فن سے ناواقف نہ تھے۔ میں نے کبھی کبھی اپنے والد کو اشعار گاتے ہوئے سنا۔ ستار بجانے کا بھی شوق تھا۔ مجھے یاد ہے کہ کنور عبدالغفور خاں صاحب جب تشریف لاتے تھے تو کبھی ستار بجانیوالے ایک استاد کو بھی ساتھ لاتے تھے۔ خوب صحبتیں رہتی تھیں۔ کھماچ اور دیس راگنیاں میرے والد کو خاص طور پر پسند تھیں۔ کبھی کسی مینڈ پر یا کسی سر لگنے پر خاص اثر ہوتا تھا۔ فرماتے تھے کہ یہ سیارے جو آفتاب کے گرد گھومتے ہیں انمیں ہر ایک میں ان کی رفتار کے باعث سے ایک آواز پیدا ہوتی ہے۔ یہ آواز جب کسی ساز کی آواز سے مل جاتی ہے تو قلب پر غیر معمولی اثر ڈالتی ہے۔

کنور عبدالغفور خاں صاحب کو میں نے ان کے شباب کے زمانہ میں دیکھا ہے جب ان کی مونچھیں اور گلمچھے تھے اور پھر اس زمانہ میں بھی دیکھا جب ڈاڑھی مونچھ وغیرہ سب انھوں نے منڈوا ڈالی تھی،

میرے والد فرماتے ہیں

دیکھ عبدالغفور خاں کی طرف مرد خوش حال اس کو کہتے ہیں
چار ابرو کا یاں صفایا ہے فارغ البال اِس کو کہتے ہیں

کنور عبدالغفور خاں صاحب کو سیر و سفر کا بڑا شوق تھا۔ یورپ اور امریکہ کی سیاحت کے بعد تمام ہندوستان میں گشت کرتے تھے۔ چنانچہ اسی سفر میں اُن کا انتقال ہو گیا۔

علیگڈھ کے قیام کے زمانہ میں مَیں چھوٹا تھا۔ تاہم کچھ واقعات یاد ہیں اور قابلِ ذکر ہیں۔ ہم لوگ علیگڈھ میں چھتاری کے مکان میں رہتے تھے۔ کنور لطف علی خاں صاحب اُس وقت رئیس چھتاری تھے مجھے وہ بھی اچھی طرح یاد ہیں اور وہ مکان بھی۔ میرے والد مجھ سے فرماتے تھے کہ جب وہ صبح کو فیصلے وغیرہ لکھنے بیٹھتے تھے تو میں میز پر جا کر بیٹھ جایا کرتا تھا اور کام نہ کرنے دیتا تھا۔ مجھے یہ بات یاد نہیں لیکن یہ یاد ہے کہ میرے لئے بکرے کی ایک چھوٹی سی گاڑی بنوادی گئی تھی۔ میں اُسے دوڑاتا پھرتا تھا۔ ایک مرتبہ راستے کی گہری نالی کے اوپر سے جو زور سے دوڑاتا ہوا گاڑی کو نکلا تو گاڑی بیچ سے ٹوٹ گئی۔ میں گرا اور کافی چوٹ آئی۔ آدھی گاڑی بکرا کھینچتا ہوا بھاگتا چلا گیا۔

۱۸۷۷ء میں ملکہ وکٹوریہ قیصر ہند کی جوبلی تمام ہندوستان میں منائی گئی۔ علیگڈھ میں بھی جلسے اور دربار ہوئے۔ میں چھ سال کا تھا۔ میرے والد نے دو شعر اس موقع کے لئے کہکر مجھے یاد کرا دئے، اور خود بھی سٹرا ول جج علیگڈھ کی فرمائش کے مطابق ایک قصیدہ کہا۔ یہ قصیدہ کلیات اکبر حصہ اول میں چھپا ہوا ہے۔ جس موقع پر یہ قصیدہ پڑھا گیا۔ اُس کو بیان کرنا چاہتا ہوں۔ کچھ اپنی یاد سے کام لیتا ہوں اور کچھ اپنے والد سے سُنی ہوئی بات ہے۔

ایک بہت بڑا شامیانہ ہے۔ پھول پتوں سے اور شیشہ آلات سے آراستہ کیا گیا ہے، ہر طرف جگمگا رہا ہے۔ حکام اور روسا اور ضلع کے دیگر معززین اپنی اپنی جگہ بیٹھے ہیں۔ مجھے نہیں معلوم کہ صدر کون ہے؟ ایک جگہ سنگ مرمر کی ایک میز ہے۔ وہیں آکر لوگ تقریریں کرتے ہیں، نظمیں پڑھتے ہیں میری باری آئی۔ میرا نام پکارا گیا۔ میں میز کے پاس جا کر کھڑا ہوا۔ لیکن اتنا چھوٹا ہوں کہ لوگ مجھے دیکھ بھی نہیں سکتے۔ میز مجھ سے اونچی ہے۔ سر سید نے اُٹھا کر مجھے میز پر کھڑا کر دیا اور میں نے دو شعر پڑھ دئے۔ دربار کا دستور ہے کہ تقریروں اور نظموں کے بعد تالیاں بجتی ہیں۔ تقریروں اور نظموں کے درمیان میں لوگ خاموشی سے سنتے ہیں۔ میرے والد کی باری آئی۔ انھوں نے قصیدہ پڑھنا شروع کیا۔ لیکن دو ایک اشعار کے بعد لوگوں سے ضبط نہ ہوئی۔ مشاعرے کا سا رنگ ہو گیا۔ یعنی لوگ اشعار

کو دُہراتے تھے اور تعریفوں کے نعرے بلند ہوتے تھے۔

علیگڈھ کے حالات تو بہت طولانی ہیں۔ ایک اور واقعہ یہاں ذکر کے قابل ہے۔

میرے دادا صاحب سید تفضل حسین صاحب ایک بڑے بزرگ عابد و عامل تھے۔ ایک دن اُن کا خط میرے والد کے پاس آیا کہ "تم منصف درجہ اول ہوگئے" میرے والد نے لکھا کہ یہ کیونکر ہوسکتا ہے؟ کئی صاحبوں کا نمبر مجھ سے اوپر ہے۔ آپ کی اطلاع کا ذریعہ کیا ہے؟ میرے دادا صاحب نے جواب دیا کہ "میں نے خط جلی میں یعنی بڑے حروف میں لکھا دیکھا ہے سید اکبر حسین منصف درجہ اول۔

تھوڑے ہی دنوں کے بعد میرے والد کی ترقی درجہ اوّل کی منصفی کا حکم آگیا۔

۱۸۸۶ء میں میرے والد قائمقام سب جج غازی پور مقرر ہوئے۔ تھوڑے دِنوں کے بعد کانپور کا تبادلہ ہوگیا اور چار سال کے قریب کانپور میں قیام رہا۔ کانپور سے چار میل کے فاصلے پر ایک مقام ہے جس کا نام گوٹیا ہے اُس زمانہ میں ڈپٹی ڈائرکٹر زراعت کا دفتر وغیرہ وہاں تھا۔ مولوی محمد حسین صاحب ڈپٹی ڈائرکٹر تھے۔ بڑے علم دوست اور با مذاق۔ سید محمد ہادی صاحب اُن کے اسسٹنٹ تھے۔ وہی سید محمد ہادی صاحب جنھوں نے بعد میں شکر بنانے کی مشین ایجاد کی۔ اور ۱۹۱۰ء میں الہ آباد کی نمائش میں یہ مشین دکھلائی۔ میں الہ آباد آیا ہوا تھا۔ نمائش دیکھنے جارہا تھا۔ میرے والد نے پوچھا کہ ہادی صاحب سے ملاقات ہوگی؟ میں نے کہا کہ ضرور ہی ملوں گا۔ فرمایا کہ یہ میرا شعر اُن کو سُنا دینا ؎

ہادی دُنیا تھے وہ ہل جوتنا سکھلا گئے ہادی دیں تو نمائش میں کوئی تھا ہی نہیں

ذکر تو کچھ اور ہی کر رہا تھا لیکن خان بہادر سید محمد ہادی صاحب کے نام کے سلسلہ میں الہ آباد کی نمائش کا ذکر آگیا۔ اس نمائش کے موقع کا ایک اور شعر ہے۔ گوہر جان کلکتہ کی مشہور گانے والی نمائش میں بلائی گئی تھی۔ ان کی آواز اور ان کے علم موسیقی کا شہرہ تمام ہندوستان میں تھا۔ میرے والد فرماتے ہیں ؎

سب کچھ اللہ نے دے رکھا ہے شوہر کے سوا خوش نصیب آج یہاں کون ہے گوہر کے سوا

میں گوٹیا کا ذکر کر رہا تھا۔ یہاں ایک چھوٹی ریڈنگ کلب قائم ہوا۔ ہفتہ وار جلسے ہوتے تھے۔ علمی اور اخلاقی مضامین اور نظمیں پڑھی جاتی تھیں۔ کانپور ہی میں رابرٹ سودی کی نظم "لوڈور" میرے والد نے دیکھی اور اپنی نظم "روانی لوڈور" تصنیف کی۔ سودی نے انگریزی کے تمام مصادر جو دریا کی روانی کے متعلق ہیں، بڑی تحقیق اور بڑی قابلیت سے اپنی نظم میں اکٹھا کئے ہیں۔ یہی کام میرے والد نے اُردو میں کیا۔ یہ نظم ریڈنگ کلب گوٹیا میں پڑھی گئی۔ اور اِس نظم میں بھائی حسن سے مراد میرے حقیقی چچا سید اکبر حسن صاحب مرحوم سے ہے۔

کانپور میں دیا نرائن نگم صاحب ایڈیٹر زمانہ کے جد بزرگوار منشی شیو سہائے گور سہائے صاحبان، لالہ جگی مل صاحب۔ شیخ احمد علی صاحب، مولوی احسان اللہ صاحب وغیرہ سے مراسم ہوگئے تھے جو برابر قائم رہے۔ دیا نرائن نگم صاحب کا برادرانہ برتاؤ میرے ساتھ اِس وقت تک قائم ہے۔

آج اِتنا وقت نہیں کہ میں بقیہ حالات عرض کروں۔ البتہ ایک مشہور نظم کا ذکر کرنا چاہتا ہوں۔ جس کا پہلا مصرعہ یہ ہے۔

اک بت سیمیں بدن سے کرلیا لندن میں عقد

مجھے یہ کہتے ہوئے کسیقدر تکلف ہوتا ہے کہ یہ نظم میرے ولایت جانے سے پہلے تصنیف ہوچکی تھی۔ تکلف کی وجہ یہ ہے کہ عام خیال ہے کہ یہ نظم میرے متعلق ہے۔ لوگ مجھ سے اس کے متعلق سوالات کرتے ہیں[۱]

کانپور کے بعد ۱۹۰۳ء تک جب میرے والد کی پنشن ہوئی مسلسل تبادلے ہوتے رہے۔ اُس کی وجہ یہ تھی کہ اُسی زمانہ میں گورنمنٹ نے یہ تجویز کی کہ سب جج بھی ڈسٹرکٹ جج مقرر کئے جائیں۔ چنانچہ ۱۸۹۴ء میں میرے والد اس صوبے میں سب سے پہلے سب جج تھے جو قائمقام ڈسٹرکٹ اور سشن جج مقرر ہوئے۔ حالانکہ کئی افسر نمبر میں اُن کے اُوپر تھے لیکن گورنمنٹ نے اُن کا انتخاب کیا۔ اِس کے متعلق اُسوقت کی کونسل میں سوال بھی ہوا۔ لیکن گورنمنٹ نے یہی جواب دیا کہ اس تقرری میں نمبر کی بحث نہیں ہے۔ بلکہ جس کو ہم نے سب سے زیادہ قابل سمجھا اُس کا تقرر کیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہر سال گرمیوں میں کسی نہ کسی ضلع کی ججی پر اُن کو جانا پڑتا تھا۔ انھیں وقتوں کا شعر ہے ؎

پہلے تھے سب جج ہوئے اب جج حضور  یعنی بس اب سب سے جُدا ہوگئے

۱۸۹۶ء میں گونڈہ تعینات کئے گئے۔ آب وہوا ناموافق ہوئی۔ غزل کہی جس کا ایک شعر یہ ہے ؎

اب تلک گونڈے سے اُمید رہائی نہیں کچھ  ہوگئی یعنے ختم آج تو جولائی بھی

آخر ملازمت کے قریب اُن کا نام ہائیکورٹ کی ججی کے لئے بھی بھیجا گیا۔ لیکن چونکہ مسٹر جسٹس ایکمین قائمقامی کررہے تھے۔ اِس لئے یہ تجویز ہوئی کہ اُن کی پنشن کے بعد تقرری ہو۔ لیکن اُس وقت کے آنے سے پہلے ہی میرے والد کی پنشن ہوگئی۔ اور اُس جگہ پر بعد میں مسٹر جسٹس کرامت حسین کا تقرر ہوا۔

میں کانپور میں چند دِنوں کے لئے گورنمنٹ اسکول میں داخل کردیا گیا تھا۔ کانپور کے بعد میری تعلیم کا اہم زمانہ آگیا تھا۔ میرے والد نے دیکھا کہ اُن کے ساتھ رہ کر میری تعلیم ٹھیک نہیں ہوسکتی۔ اسلئے میری والدہ اور میں الہ آباد میں مستقل طور پر قیام پذیر ہوئے۔ عشرت منزل کی بنیاد پڑی۔

---

[۱] جیسا کہ اب معلوم ہوا ہے یہ نظم حضرت اکبر نے ایک دوست کے صاحبزادے کے متعلق لکھی تھی۔ (ا۔ ز)

میرے والد مجھ سے فرماتے تھے کہ اس مکان کے نام میں میں نے یہ مناسبت خطی رکھی ہے کہ اگر تم زندہ نہ رہتے تو اس کا نام عبرت منزل کر دیتا اور اگر تمھاری حالت خراب اور ابتر ہوتی تو اس کا نام عسرت منزل ہو جاتا۔ خدا کا شکر ہے کہ میرے والد کی زندگی میں یہ مکان عشرت منزل ہی رہا۔ وہ دن میری نظر کے سامنے ہیں کہ جب یہ مکان زیر تعمیر تھا۔ کبھی مزدوروں اور راجوں میں گھس کر اُن کے ساتھ کام کرتا تھا۔ کبھی مزدوروں کو احاطہ عشرت منزل میں اپنے ساتھ کرکٹ کھیلاتا تھا۔ غل مچتا تھا کہ دیکھئے چھوٹے میاں کام نہیں کرنے دیتے۔ پھر یہ مکان تکمیل کو پہونچا۔ میرے والد الہ آباد کے مستقل جج خفیفہ مقرر ہوئے، اور یہی مستقل جائے قیام قرار پائی۔ یہیں سے ہر سال چند مہینوں کے لئے جج پر جاتے تھے۔ اور پھر یہیں واپس آجاتے تھے۔ یہیں سے پنشن ہوئی۔ اگر یہاں کی چلتی ہوئی تصویر لی گئی ہوتی، تو کیا کیا منظر اس وقت دکھائی دیتے۔ جلسے۔ دعوتیں۔ بزمہائے سخن۔ احباب اور قدر دانوں کی آمد و رفت کا لامتناہی سلسلہ۔ اگر میں ان سب کے مختصر حالات بھی بیان کرنا شروع کروں تو دفتر ہو جائے۔ البتہ دو نام لیتا ہوں، تاکہ کچھ اشعار پڑھ سکوں۔ ایک تو حضرت شبلیؔ۔ علیگڈھ میں میرے والد نے اُن کو یہ اشعار لکھے تھے ؎

آتا نہیں مجھکو قبلہ قبلی — بس صاف یہ ہے کہ بھائی شبلی
تکلیف اُٹھاؤ آج کی رات — کھانا یہیں کھاؤ آج کی رات
حاضر جو کچھ ہو دال دلیا — اُس کو سمجھو پلاؤ قلیا

دوسرے حضرت صفیؔ لکھنوی۔ جس وقت یہ بحث تھی کہ شیعہ کالج کہاں قائم کیا جائے تو الہ آباد کا نام بھی پیش کیا گیا تھا۔ الہ آباد ہی میں شیعہ کانفرنس کا عظیم الشان جلسہ ہوا۔ جسمیں حضرت صفی لکھنوی نے ایک نظم پڑھی تھی۔ اور الہ آباد کی خصوصیات بیان کی تھیں۔ اُس کا ایک بند یہ ہے ؎

جس کی خوشبو منزلوں پھیلی ہے وہ گلشن ہے تو — تازہ رس گلہائے رنگا رنگ کا خرمن ہے تو
بذلہ سنجی کا جواہر خیز ایک معدن ہے تو — حضرت اکبر لسان العصر کا مسکن ہے تو

نطق تیرے سکۂ رائج سے مالا مال ہے
ہند میں نقد ظرافت کی یہیں ٹکسال ہے

خود حضرت اکبرؔ، الہ آباد کے متعلق فرماتے ہیں ؎

کچھ الہ آباد میں ساماں نہیں بہبود کے — یاں دھرا کیا ہے بجز اکبر کے اور امرود کے

میں کہاں سے کہاں پہونچ گیا۔ ابھی تو اُس زمانہ کا ذکر ہے کہ جب میں اسکول اور کالج میں تعلیم پا رہا ہوں۔ انٹرنس کا امتحان پاس کرنے کے بعد میری شادی کی فکر ہوئی۔ چنانچہ بالآخر نواب غلام حسین صاحب

اور بی۔ای۔خان بہادر، رئیس پریانواں، ضلع پرتاب گڈھ کی بڑی صاحبزادی سے شادی قرار پائی۔

۳۰ مارچ ۱۸۹۹ء کو بڑی دھوم سے شادی ہوئی۔ البتہ ناچ نہ تھا۔ سر اسرار حسن خاں صاحب مدارالمہام بھوپال نے ناچ ہونے کے متعلق تحریک کی۔

میرے والد نے جو خط جواب میں لکھا وہ پیش کرتا ہوں :۔

"میرے پیارے عنایت فرما۔ محبت نامہ کے مضامین نے دل کو باغ باغ کر دیا۔ میرے
" ایک عزیز جو دبی زبان سے اسی بات کے لئے اشارے کر رہے تھے، آپ کے خط کو سنکر پھڑک گئے
" فرمانے لگے کہ بس یہ شخص آپ کا سچا محب اور زندہ دل دوست ہے۔ فی الواقع مجھ کو بھی
" ایسا ہی یقین ہوا۔
" بیس سال سے زیادہ ہوئے میں نے عقل اور مصلحت سے فتویٰ حاصل کر کے ناچ مجرا
" دیکھنا چھوڑ دیا۔ موسیقی کا مذاق رگ و پے میں سمایا ہوا ہے۔ لیکن گانے والیوں سے جو دل کیساتھ
" گھر بھی برباد کر دیتی ہیں، ہمیشہ کے لئے رخصت ہو گیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ عشرت سلمہ ان خیالات
" ہی سے ناواقف رہے اور اب اُن کو اس سے کلی احتراز ہے۔
" مسلمانوں کو ناچ دیکھنا جائز تو کبھی نہ تھا لیکن اب مصلحت کے بھی خلاف ہے۔ ہم کو
" مضبوطی کے ساتھ ایسی مثالیں قائم کرنی چاہئیں کہ غربا شادی میں ناچ نہ کرانے کو اپنی ذلت
" نہ سمجھیں اور قرضدار نہ ہوں۔ درحقیقت شرفا میں ہماری طرف یہ رسم اب کم ہوتی جاتی ہے،
" سمدھیانے میں کچھ چون و چرا ہوئی تھی۔ لیکن یہ سن کر کہ لڑکا ناچ نہیں دیکھتا۔ اُن لوگوں
" کو فخر و مسرت کا موقع ملا۔
" آپ کہیں گے کہ حضور لکچر دے رہے ہیں یا یاران بے تکلف کو خط کا جواب لکھ رہے ہیں،
" اچھا صاحب لکچر موقوف۔ کان پکڑتا ہوں۔ ہزار بار توبہ۔ اب کفر نہ بھانکونگا۔ پوری اندر سبھا
" پر ایمان لایا۔
" بھائی صاحب! چیت کا مہینہ۔ آغاز بلکہ عین موسم بہار ہوگا۔ کیسے کیسے وضعدار نوجوان ہمارے
" دوست رونق محفل ہوں گے۔ عشرت سلمہ زرد جوڑا پہنے ہوئے زینت مسند عروسی ہونگے
" دل تو یہ چاہتا ہے کہ ایک شوخ طرار پرکالۂ آتش یہ گاتی ہوئی سامنے آئے ؎

" ہے جلوۂ تن سے در و دیوار بسنتی     پہنے ہے جو پوشاک مرا یار بسنتی

" آپ گھوڑے سے، میں اجلاس سے، مولوی برکت اللہ صاحب منبر سے گر پڑتے۔ لیکن اسکے

" انتظام میں بڑی دشواریاں ہیں۔ بیحد صرف اور نہایت کم لطف۔
" جسقدر مجھ کو اس بات کی مسرت ہے کہ سمدھی صاحب ایک نہایت ذی علم۔ الوالعزم خوش مزاج "
" خوش اخلاق۔ بے تکلف رئیس ہیں، اسی قدر اس بات کا افسوس ہے کہ اس دارالریاست کی "
" راہ بہت دور اور دشوار گذار ہے۔ رائے بریلی سے پندرہ کوس۔ پرتاب گڈھ سے چوبیس کوس "
" سراتھو اسٹیشن سے جو الہ آباد سے، الہ آباد کا اسٹیشن چھوڑ کر تیسرا اسٹیشن ہے، آٹھ کوس ہے۔ "
" ہم لوگ اسی راہ سے جائیں گے۔ سراتھو سے تین میل پختہ سڑک ہے۔ پھر سات میل خام سڑک "
" ناہموار بیہڑ۔ اونچی۔ نیچی۔ نالے۔ گڑھے۔ اس کے بعد میل بھر بلکہ زیادہ ریتا۔ پھر گنگا مائی، "
" پھر بیہڑ۔ اس کے بعد دو میل عمدہ سڑک بوجہ حسن انتظام خان بہادر صاحب۔ تب پریانواں۔ "
" اگر رائے بریلی سے کوئی شخص قصد کرے تو اگرچہ سڑک خام ہے لیکن چوڑی ہے، ہموار ہے "
" صاف ہے۔ تیز رو اکے ملتے ہیں۔ پانچ چھ گھنٹے میں پریانواں پہونچ جائے۔ وہ سڑک مصطفی آباد "
" ہو کر۔ پریانواں ہو کر مانکپور کو گئی ہے۔ ۳۰ مارچ کو چار بجے تڑکے ہم لوگ انشاءاللہ یہاں سے "
" چل کر سہ پہر کو پریانواں پہونچیں گے۔ آپ براہ رائے بریلی گیارہ بجے دن کو بھی چلیں، تو پانچ بجے "
" ہمارے کیمپ میں پہونچ جائیں۔ سراتھو میں ہماری راہ ہو سکتی ہے۔ اور وہاں پورا شاعرانہ اور "
" گورنمنٹ زور لگا کر بھی تیس اکوں اور چند پالکیوں اور دس بارہ ہاتھیوں سے زیادہ کا انتظام "
" ناممکن ہے۔ بمجبوری خاص خاص اعزہ اور احباب کو ساتھ لوں گا۔
" اگرچہ ہمارے ساتھ یہیں سے آپ ہوں تو زیادہ لطف ہو۔ اور خواہ مخواہ آپ کے لئے سواری کا "
" بندوبست کر دیا جائے۔ لیکن بوجہ مذکورہ بالا آپ کو مشورہ دیا گیا کہ رائے بریلی سے تشریف لائیے۔ "
" مقصود تو یہ ہے کہ ہم آپ ساتھ مل کر عشرت کو بیاہنے جائیں۔ اور یہ حاصل ہو جائے گا۔ ہمارا "
" کیمپ علیحدہ ہوگا۔ بارات رات کو جائے گی۔ آپ اس کو ترتیب دینے والے ہوں گے انشاءاللہ "
" اب فرمائیے کیا مزا ہے کہ جنت کی قمریاں پگڈنڈیوں پر پھٹپھاتی پھریں۔ ہم لوگ خود سفر کئے ہوئے "
" کچھ آرام کرینگے۔ پھر بارات جائے گی۔ پھر نکاح ہوگا۔ بیچاری گرمیوں کی ماری لیلائے شب کی "
" بساط ہی کیا۔ چار انگڑائیاں لیں اور بھور۔ صبح سے طعام دعوت کا اہتمام ہوگا۔ پھر رخصتی کی "
" جلدی ہوگی۔ پھر اگر دو بجے وہاں سے نہ چلیں گے تو گیارہ بجے شب کو الہ آباد نہ پہونچ سکیں گے "
" جہاں کنبہ کی ساری بیبیاں منتظر واپسی بارات ہوں گی۔
" بتائیے کیا وقت ملیگا کہ اطمینان سے خنجر نگاہ کے زخمی ہوں؟ اور قاتل کو داد دیں۔ "

" آپ کار گذار افسر ہیں۔ ممکن ہے کہ اس کام کی فرصت نکال ہیں۔ لیکن جب تک مرگب انبوہ "
" نہ ہو کیا مزا ہے۔
" ان خیالات، دشواریِ منزل اور دقتِ راہ و فقدانِ سواری وضیقِ وقت کے سبب سے "
" میں نے تو باجے گاجے سے بھی کنارہ کشی چاہی تھی۔ لیکن یہ ناممکن ہوا۔ عشرت میاں کو آتشبازی "
" کا بہت شوق ہے۔ خود بھی خوب بناتے ہیں۔ اور صرف اِسی پر تو میں چھچھوندروں کو منہ لگاتے "
" ہیں۔ لہذا باجے۔ آرائش۔ آتشبازی کا انتظام جہاں تک ہو سکیگا کیا جائے گا۔
" لوگ کہتے ہیں اور سچ کہتے ہیں کہ نوشہ میاں تو رسم رسوم اور خیالِ عروس اور سہرے کے "
" سائے میں بسر کریں گے۔ باراتی بیچارے کیا کر کے رات گذاریں گے؟ میں یہ کہونگا کہ نفلیں پڑھو "
" تہجد ادا کرو۔ اور اس میں بدشگونی سمجھو تو گپ اڑاؤ اور شعر خوانی کرو۔
" آپ کے ولولے حق بجانب۔ آپ کی محبت کا میں معترف، لیکن اس کو دوسرے وقت پر "
" اُٹھار کھئے۔ بہت سے مواقع ہیں۔ ہم سے آپ سے اِس باب میں گفتگو ہو جائے گی۔
" اگر کوئی امر مانع نہ ہو تو بارات کے ساتھ الہ آباد تشریف لائیے گا۔ اور یہاں سے یکم خواہ دوم "
" اپریل کو تشریف لے جائے گا۔
" مولوی برکت اللہ صاحب کی مجھکو کچھ خبر نہیں۔ آپ اِس خط کی نقل اُن کے پاس بھیج دیجئے گا۔ "
" ۳۰ مارچ کو پانچ بجے شام کو ہم آپ کو اپنے کیمپ میں پاویں۔ ساری داستان کا خلاصہ یہ ہے۔ "
" میں خود رخصت اتفاقیہ لوں گا۔ بنارس جانا جبر ہوگا۔ لیکن کیا کروں۔ باہر سے میں نے "
" محدودے چند خاص احباب کو تکلیف دینے کا ارادہ کیا ہے۔ جیکر صاحب کو کسی طرح نہ چھوڑ نگا "
" مولوی برکت اللہ صاحب ضرور ہی تشریف لائیں گے۔
" مراتب مندرجہ خط پر دانشمندانہ نگاہ ڈالئے۔ پھر جو فیصلہ کیجئے۔ ہم کو عذر نہیں۔ آپکو خود مختار "
" کرتا ہوں۔ جو انتظام کیجئے۔ بل میں پاس کر دونگا۔ جہاں تک مقدور ہے۔ باقی کے لئے وعدہ "
" جب آپ کا پوتا سول سروس ہو۔

اکبر حسین

(باقی پھر کبھی)

---

## نگارستانِ شعرا

یہ شیخ مجیب الدین احمد فانی لدھیانوی کا مجموعہ کلام یا دیوان ہے۔ جسمیں غزلوں کے علاوہ سہرے اور قطعات بھی درج ہیں۔ دیوان کا زیادہ حصہ نعت رسول وغیرہ کے نذر ہوا ہے۔ پرانی وضع کی عاشقانہ غزلیں بھی ہیں۔ لکھائی، چھپائی، کاغذ معمولی۔ قیمت ۸ آنے۔ جید برقی پریس دہلی میں چھپی ہے۔

# انگریزوں کا پہلا قدم

از منشی جگیشور ناتھ بیتاب بریلوی بی۔اے، ایل ایل بی

زمانۂ قدیم میں ہندوستان اپنی صنعت و حرفت اور دولت و ثروت کی بدولت دُنیا پر چھایا ہوا تھا۔ جس طرح ہندی علوم و فنون، تہذیب و تمدن اور فلسفہ کا ایک عالم میں ڈنکا بج رہا تھا۔ اُسی طرح تجارت کی منڈیوں اور کاروباری دُنیا پر بھی ہندوستان کی دھاک بیٹھی ہوئی تھی، مگر اسی ترقی اور اقبالمندی کے باعث ہندوستان پر بڑی بڑی مصیبتیں نازل ہوئیں۔

مسلمان ہندوستان کو سونے کی کان سمجھتے تھے۔ اس کی بے شمار دولت کے خیال سے اُن کے مُنھ میں پانی بھر آیا۔ اور سیم و زر کی حرص و ہوس نے انھیں ہندوستان پر یورشیں کرنے پر مجبور کیا۔ چنانچہ اُن کے حملوں کا ایسا تانتا بندھا کہ ہندوستان کی اینٹ سے اینٹ بج گئی۔

انگریز دیگر مغربی اقوام کی طرح پہلے پہل تجارت کا سودا لے کر حدودِ ہند میں داخل ہوئے۔ اُسوقت یہ بات کسی کے خیال میں بھی نہ آسکتی تھی کہ ایک دن وہ اِس وسیع برّاعظم کے مالک بن بیٹھیں گے۔ اُنکے ورود سے قبل کتنی ہی دوسری یوروپین اقوام سے ہمارے تجارتی تعلقات مستحکم ہو چکے تھے۔ چنانچہ ولادت مسیح سے دو ہزار برس پہلے اہلِ ہند یوروپ سے لین دین کرتے تھے۔

جن دِنوں یونان کے اقبال و ارتقاء کا آفتاب نصف النہار پر تھا۔ اُس وقت یوروپ میں ہماری تجارت کا بازار خوب گرم ہو رہا تھا۔ سکندرِ اعظم جب ہندوستان آیا تو وہ اور اُس کے ہمراہی دیگر عمائدین یونان ہماری امارت کی شان و شوکت دیکھ کر انگشت بدنداں ہو گئے تھے۔ سکندر کی واپسی پر ہندوستان کی عظمت و شہرت میں اور بھی اضافہ ہوا۔ اور اس کی لا انتہا دولت کا چار دانگ عالم میں غلغلہ پڑ گیا۔ یوروپ کی آنکھیں کُھل گئیں اور وہ سمجھنے لگا کہ ہندوستان سے تجارتی تعلقات قائم کر کے وہ مالا مال ہو سکتا ہے۔ یہ وہ وقت تھا جبکہ دُنیا میں ہندوستان کی ساکھ جمی ہوئی تھی، اور ہندوستانی دُنیا بھر میں سب سے زیادہ مہذب، معتمد، با اخلاق اور ایماندار تسلیم کئے جا چکے تھے۔ مشہور یونانی سیّاح میگاستھنیز نے ہندوؤں کے بارہ میں لکھا ہے کہ۔

"صفحۂ ہستی پر ایسا کوئی دوسرا ملک نہیں ہے، جہاں کی خواتین اِتنی باعصمت اور پاکدامن ہیں، جہاں غلامی کا نام ونشان بھی نہیں اور جہاں کے باشندے اِتنے جری اور باحوصلہ ہیں ہندوؤں کو اپنے مکانوں کو مقفل کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ عدالتوں سے بھی انھیں کوئی سروکار نہیں۔ اور اُن کی صناعی کا تو جواب ہی نہیں ہو سکتا۔۔۔۔"

میگا ستھنیز کی طرح اور بھی بہت سے غیر ملکی مؤرخین کی تصانیف میں ہمارے شاندار ماضی کی سنہری تصویریں محفوظ ہیں۔ اُن کے بیانات سے معلوم ہوتا ہے کہ پُورے تین ہزار برس تک دُنیا کے تجارتی حلقوں میں کوئی ہندوستان کا ہمسر نہ تھا۔ یہودی، اطالوی، یونانی، مصری، شامی، فنیقی لوگ ہر سال ہزار ہا روپیہ کا مال ہندوستان سے خریدا کرتے تھے۔ اس عالمگیر تجارت کا انحصار آجکل کی طرح کچے مال پر نہ تھا بلکہ پکا اور تیار شدہ مال باہر بھیجا جاتا تھا۔ نفیس نفیس اُونی اور ریشمی کپڑے، بیش قیمت شال، کتان، زربفت، مخمل، پشمینہ اور ڈھاکہ کی ململوں کے علاوہ طرح طرح کے تیل، عطریات، رنگ، مسالے ادویات وآلات وغیرہ بیرونجات کو جایا کرتے تھے۔ اِن دِنوں جس طرح یوروپ ہماری منڈیوں کو عیش و آرایش کے اسباب سے بھر رہا ہے اسی طرح پہلے کبھی وہاں کے بازاروں میں ہمارا طوطی بولا کرتا تھا۔

زمانۂ حال میں یوروپ فیشن کا گھر سمجھا جاتا ہے لیکن اب سے کچھ ہی مدت پہلے یہ فخر ہندوستان کو نصیب تھا۔ یہیں سے نئی نئی چیزیں تیار ہوکر وہاں جاتی تھیں اور وہ لوگ ہم سے اُن کا استعمال سیکھتے تھے۔ اس طرح تجارات کا توازن ہمارے ہی موافق رہتا تھا۔

ڈاکٹر سائیس کی رائے ہے کہ تین ہزار سال ق۔م۔ سے ہندوستان اور شام میں تجارتی تعلقات قائم ہو چکے تھے۔ قدیم بابلی لغات میں لفظ "سندھو" کے معنی ایک قسم کی ململ بتائے گئے ہیں۔ جیکسن صاحب نے بمبئی کے گزیٹیر میں ثابت کیا ہے کہ عیسیٰ سے سات آٹھ سو برس پہلے بھڑوچ، سپارہ بندر اور بابل کے درمیان تجارتی جہاز آیا جایا کرتے تھے۔ امریکہ کی ایل یونیورسٹی کے پروفیسر ڈے نے اپنی مشہور کتاب (History of commerce) میں تسلیم کیا ہے کہ ۲۵۰۰ برس قبل مسیح سے ہندوستان اور چین کے درمیان تجارت ہوتی تھی۔ شہرآفاق جرمن مصنف وان روہلیک (Von Rohlec) نے بڑی تلاش وتحقیق کے بعد یہ دعویٰ کیا ہے کہ اولین نسلِ انسانی کے عہدِ طفولیت ہی سے عرب اور ہندوستان کے مابین تجارت شروع ہو گئی تھی۔ پروفیسر دیبی بال اپنی تصنیف لطیف (A Geologist's Contribution of The History of ancient India.) میں رقمطراز ہیں کہ سن عیسوی سے پندرہ سو برس پہلے ہندوستان میں دھن برستا تھا اور سونے چاندی کے علاوہ نادر و نایاب جواہرات

کے سربلند پہاڑ جگمگایا کرتے تھے۔ دُور دُور کے ممالک سے اس کا لین دین تھا۔ ہراڈوٹس، یونان کا ایک مشہور سیاح گذرا ہے۔ ہندوستان اُس کی دُور رس نگاہ میں سونے کی کان تھا۔ اُس نے یونان اور ہندوستان کے تعلقات پر بھی ایک سیر حاصل تبصرہ کیا ہے۔

اشوک اعظم کے عہد زرین میں بھی ہماری تجارت کا دائرہ اتنا ہی وسیع تھا۔ شام، مصر، مقدونیہ اور سائیپرس وغیرہ کئی دیگر ممالک کے تاجداروں سے اشوک کے دوستانہ تعلقات تھے۔ اور سیکڑوں کی تعداد میں ہندوستانی تجار انواع واقسام کا مال لے کر ان مقامات میں گشت لگایا کرتے تھے، اشوک کے بعد آندھرا اور گپتن راجاؤں کے زمانہ میں تو ہماری بیرونی تجارت کو اِسقدر فروغ ہوا تھا جسکی انتہا نہیں صدہا اطالوی اور یونانی مصنفین اِس حقیقت کے معترف ہیں۔ یونان کے زوال وادبار کے بعد اطالیہ کا نیّرِ اقبال بلند ہونا شروع ہوا۔ اور اسی کے ساتھ ساتھ ہندوستانی تجارت نے بھی غیر معمولی زور پکڑا۔ میم سین اپنی مستند کتاب (Provinces of the Roman Empire) میں لکھتا ہے کہ:۔

"ہندوستان سے ہر سال چالیس لاکھ پونڈ کا تیار شدہ مال روم کو جایا کرتا تھا۔ اسمیں اور تمام چیزوں کے علاوہ ہیرا، موتی اور ہاتھی دانت بھی شامل تھا۔ تباہ شدہ پامپیائی کے باشندے بھی ہندوستانی عطریات کی بڑی قدر کرتے تھے"

روم کی بربادی کے بعد اہلِ وینس کا عروج ہوا۔ اُنھیں بھی تجارت سے فطری رُجحان تھا۔ چنانچہ سنہ ۱۴۹۹ء میں واسکوڈے گاما نے ایک نیا راستہ دریافت کیا جو نسبتاً آسان اور کم خرچ ثابت ہوا لیکن اس کے ساتھ ہی ہندوستان کی غیر ملکی تجارت کے زوال کے اسباب بھی پیدا ہو گئے۔

سولہویں صدی کے آغاز میں پرتگیز، سترھویں صدی میں ڈچ اور اٹھارھویں صدی میں فرانسیسی ہندوستان میں آئے اور اُنھیں کے پیچھے پیچھے انگریزوں نے بھی سرزمین ہند میں اپنا پہلا قدم رکھا۔

پرتگیز تجارتی اسباب کے علاوہ اہلِ ہند کے لئے ایک نیا مذہب بھی اپنے ساتھ لائے، اور مذہب کی آڑ میں اپنا اقتدار جمانے کی کوششوں میں مشغول ہو گئے۔ لیکن قسمت نے اُن کا ساتھ نہ دیا۔ مسیحی مبلغ اُن سے بہت پہلے داخل ہندوستان ہو چکے تھے۔ چنانچہ سنہ ۶۹ء میں سینٹ ٹامس نام کے ایک پادری کی مدراس میں وفات ہوئی تھی، جو سالہا سال تک مالابار اور ساحل کارومنڈل میں لوگوں کو اپنے خدا اور خدا کے بیٹے مسیحؑ کے روبرو سربسجود ہونے کی تلقین کرتا رہا تھا۔ سنہ ۱۸۹ء میں ایک دوسرا پادری پوٹینس ہندوستان آیا۔ سنہ ۲۸۶ء میں نسطوری پادری عراق سے آکر مالابار میں مقیم ہوئے۔ سنہ ۰۰ء میں آرمینیا کے پادری نے مالابار میں سب سے پہلا گرجا تعمیر کیا۔ سنہ ۸۸۳ء میں الفریڈ شاہ انگلستان نے اپنے دو

اینڈوں کو تھامس کے مزار کی زیارت کے لئے ہندوستان بھیجا تھا۔ ان مسیحی مبلغین کو جیسی کچھ کامیابی ہوئی وہ پرتگیزوں کو سبق سکھانے کے لئے کافی تھی مگر اُن کی آنکھیں نہ کھلیں اور وہ برابر تبلیغ مذہب کے سنہرے خواب دیکھنے میں محو رہے اور شاید اسی غلطی کے باعث اُنکی ہندوستان میں دال گلنے نہ پائی۔

واسکوڈے گاما اوّل اوّل کالی کٹ میں اُترا۔ اُس وقت زموَرن کالی کٹ کا حکمران تھا۔ اُس نے عیسائیوں اور پرتگیزوں کی تبلیغ پر پانی پھیر کر خود انھیں ہڑپ کر لینے کے لئے جو چال چلی، اُس سے خود مبلغین کے ہوش اُڑ گئے۔

ہندوستانیوں کو پرتگیزی عورتوں سے عقد کرنے کی سرکاری طور پر نہ صرف اجازت ہی دیدی گئی، بلکہ زموَرن نے اِس قسم کے رشتوں کی فراخدلی کے ساتھ حوصلہ افزائی کی۔ چنانچہ اِس تدبیر سے حسب دلخواہ نتائج برآمد ہوئے اور نئے تعلقات کی بدولت جس دوغلی نسل کا ظہور ہوا، اُس نے پرتگال والوں کا شیرازہ منتشر کر دیا۔ اور اُنمیں تفریق و تنفر کی آگ مشتعل کر دی۔ جس سے عیسائیوں کے پاؤں اُکھڑ گئے۔ گاما کی مراجعتِ وطن کے وقت زموَرن نے شاہ پرتگال کے نام جو خط لکھا اُس سے ظاہر ہے کہ اُسکے تعلقات پرتگیزوں سے بہت دوستانہ تھے۔ اُس کے خط کا مفہوم یہ تھا کہ:۔

"ہم آپ کے سردار گاما کا نہایت مسرت کے ساتھ خیر مقدم کرتے ہیں۔ ہماری سلطنت میں دارچینی، لونگ، سونٹھ، کالی مرچ اور جواہرات وغیرہ بکثرت ہوتے ہیں۔ ہم چاہتے کہ ہمیں اِن اشیاء کے تبادلہ میں آپ کی جانب سے سونا چاندی دستیاب ہو۔"

رفتہ رفتہ پرتگیزوں کا اثر و اقتدار یوروپ میں بھی بڑھنے لگا۔ اور وینس و جنیوا کی تجارت معرضِ زوال میں آگئی۔ ساتھ ہی ان اقوام کے عروج کے آثار بھی نمایاں ہونے لگے جنھیں جہازرانی میں خاص ملکہ حاصل تھا۔ ۱۵۰۳ء میں پرتگال سے ایک دوسرا شخص البقرق نامی ہندوستان میں وارد ہوا۔

جہاں گاما کا مقصد ہندوستان آکر اپنی تجارت کو فروغ دینا تھا وہاں البقرق یہاں اپنی حکومت کا جھنڈا گاڑنا چاہتا تھا۔ ۱۵۱۰ء میں اُس نے گوا پر قبضہ کر لیا۔ لیکن ۱۵۱۵ء میں اُسے مرگ ناگہانی کا شکار ہونا پڑا اور اُس کی ساری تمنائیں اُس کے ساتھ ہی خاک میں دفن ہو گئیں۔ اُس کے بعد ۱۵۲۴ء میں گاما تیسری دفعہ یہاں آیا۔ اور ۱۵۲۷ء میں وہ بھی لقمۂ نہنگِ اجل ہو کر کوچین میں مدفون ہوا۔ اس طرح سولہویں صدی کے اختتام تک پرتگیزوں کا خوب دور دورہ رہا۔ اُس کے بعد اُن کا زوال شروع ہوا اور پرتگال خود اپنی آزادی کھو کر اسپین کے تابع ہو گیا۔ لیکن چالیس سال کے بعد ۱۶۴۰ء میں انھوں نے اسپین کی غلامی کا جُوا اُتار کر پھینکا اور اپنی مختاری کا اعلان کر دیا۔ اس دوران میں پرتگیزوں کا کاروبار

ڈچ اور انگریزوں کے ہاتھوں میں چلا گیا۔ اور ان کا وقار ہندوستان سے ہمیشہ کے لئے اٹھ گیا۔ پرتگالیوں کی اس ناکامی کے اور بھی کئی اسباب تھے۔ یہاں انھوں نے بہت سی ناشائستہ اور ذلیل حرکتیں کرنا شروع کیں۔ وہ حد درجہ کے عیاش ہوگئے۔ اور دھوکہ بازی پر اتر آئے۔ دن دھاڑے ہندوستان کی عورتوں پر دست درازی کرنے لگے۔ مذہب کے معاملہ میں اُن کی خفیف الحرکاتی دن بدن بڑھتی گئی۔ جس کی وجہ سے وہ ہندوستانیوں کی نگاہ میں ذلیل و خوار ہوگئے اور اُن کا اعتماد جاتا رہا۔ اور یہی بات ہر قوم کی سیاسی و اخلاقی موت کے مترادف ہے۔

پرتگالیوں کے ادبار سے ڈچ قوم کا اختر قسمت چمک اٹھا۔ انگریزوں کی طرح ڈچ لوگ بھی شمال کی جانب سے ہندوستان کے لئے راستہ تلاش کر رہے تھے۔ لیکن انھیں کامیابی نصیب نہ ہوئی۔ اس لئے انھوں نے پرتگیزوں کی دریافت سے فائدہ اٹھانے کا فیصلہ کیا۔ پرتگالی تقریباً سو سال سے ہندوستان سے تجارت کر رہے تھے اور اسمیں انھیں بہت زیادہ منافع ہوتا تھا۔ اس لئے ان کا دارالحکومت لسبن (واقع پرتگال) دن دونی رات چوگنی ترقی کرتا رہا۔ ہندوستان سے لائے ہوئے مال کو یوروپ میں فروخت کرنے کے لئے پرتگال کو ڈچوں کی امداد و اعانت کی ضرورت تھی۔ چنانچہ ڈچ بھی مالی مفاد کے خیال سے بخوشی خاطر اُن کا ہاتھ بٹانے کے لئے مستعد ہوگئے۔ اور اپنے جہازوں میں اُن کا مال لاد کر سارے یوروپ میں پھیلانے لگے۔ آہستہ آہستہ اُن کو بھی براہِ راست ہندوستان سے معاملہ کرنے کی دھن ہوئی۔ چنانچہ لنکوٹینس پہلا ڈچ سوداگر تھا جو پرتگالیوں کے ساتھ گوا آیا۔

تیرہ[۱۳] برس گوا میں اقامت گزین رہ کر اُس نے کاروباری معلومات بہم پہنچائیں۔ اور ۱۵۵۲ء میں اپنے وطن کو واپس گیا۔ ۱۵۶۶ء میں اُس نے اپنے تجربات و مشاہدات کو عوام کی واقفیت کے لئے شائع کر دیا۔ اُس کے بعد ہالینڈ کے دارالحکومت ایمسٹرڈم میں تاجروں کا ایک جلسہ ہوا۔ جس میں ہندوستان سے تجارت کرنے کی قرارداد پاس ہوئی۔ جس کے مطابق کارنینس ہومن کی سرکردگی میں ۱۵۹۵ء میں چار جہاز افریقہ کے راستہ ہندوستان آئے اور ڈھائی برس کے بعد واپس ہوگئے۔ پھر چار پانچ سال کی قلیل مدت میں ڈچ لوگوں نے ہندوستان کے پندرہ چکر کئے۔ اور مختلف تجارتی اداروں کی داغ بیل ڈالی۔ ۱۶۰۲ء میں ڈچ پارلیمنٹ کے ایما سے یہ تمام کارخانے مشترک و متحد ہوکر ڈچ ایسٹ انڈیا کمپنی کی صورت میں رونما ہوئے اور سترہویں صدی عیسوی کے خاتمے تک ڈچ لوگ ہی ہندوستانی تجارت کے اجارہ دار رہے۔ اس دوران میں انھوں نے حکومت قائم کرنے کی کبھی کوئی کوشش نہیں کی۔ انھیں مسیحی مذہب کی تبلیغ کا جنون بھی کبھی سوار نہیں ہوا۔ اور انھوں نے ملک کے

سیاسی جھگڑوں میں بھی کوئی دست اندازی نہیں کی۔

۱۶۵۲ء میں ڈچوں نے مدراس کے متصل پال کالو مقام پر اپنی نو آبادی قائم کی۔ اس کے چھ سال بعد ۱۶۵۸ء میں سیلون کا ایک قلعہ پرتگالیوں سے حاصل کیا۔ ۱۶۶۴ عیسوی میں انھوں نے پرتگالیوں کے ساحل مالابار کے تمام مقبوضات چھین لئے۔ ۱۶۶۹ء میں پرتگالیوں کو سینٹ تھامی مقام سے نکال باہر کیا۔ ۱۶۲۳ء میں بہت سے انگریز سوداگر ڈچ لوگوں کے ہاتھ سے ابو یانہ میں قتل ہوئے۔ اس کے بعد سے انگریزوں کا اقتدار بڑھنے لگا۔ آگے چل کر ڈچ لوگ ہندوستانیوں سے بھی اُلجھنے لگے اور ان کے مظالم پرتگالیوں سے بھی کہیں زیادہ بڑھ گئے۔ اب دیسی لوگ ان سے متنفر ہونے لگے۔ جس سے ان کا کاروبار زوال پذیر ہونے لگا۔ آخر ۱۷۵۸ء میں کلایو کے ہاتھوں چنسرا کے مقام پر ان کو عروج و اقبال کا سورج ہمیشہ کے لئے غروب ہو گیا۔

تاریخ شاہد ہے کہ نویں صدی عیسوی میں انگریزوں نے ہندوستان کا رُخ کیا تھا چنانچہ انھیں دنوں شاہ الفریڈ نے اپنا ایک ایلچی ہندوستان بھیجا۔ اس کے چار پانچ سو برس بعد چودھویں صدی میں ایک دوسرا انگریز سر جارج مڈویل یہاں آیا۔ ان اصحاب کی آمد کے متعلق تاریخ نویسوں میں بہت کچھ اختلاف رائے ہے۔ لیکن یہ مسلم ہے کہ ۱۳۹۹ء میں مڈویل صاحب نے اپنی مشہور کتاب "سیاحت ہندوستان" شائع کی، اور یہی وہ پہلی کتاب تھی جو انگریزی کی چھپ کر شائع ہوئی۔ اور وہ ہندوستان ہی کے بارہ میں لکھی گئی تھی۔ سیاسی نقطۂ نگاہ سے مڈویل صاحب کا دورہ کوئی اہمیت نہیں رکھتا۔ اِس لئے اس کے متعلق کسی بحث میں پڑنا محض تضیع اوقات ہے۔ سب سے پہلا فرنگی جو ہندوستان میں مستقل طور پر آباد ہوا، فادر اسٹیفن تھا۔

اکتوبر ۱۵۷۹ء میں اسٹیفن عیسائی مذہب کی تبلیغ کرتا ہوا کاروبار کرنے کے ارادہ سے گوآ آیا۔ اور وہیں جان بحق تسلیم ہوا۔ اُس نے ہندوستان کے متعلق ایک نہایت دلچسپ کتاب لکھی ہے جس کی یورپ میں بڑی قدر ہوئی۔ اس کے علاوہ اُس نے کوکنی مرہٹی زبان میں "کھست پُران" نامی ایک دوسری کتاب بھی تصنیف کی تھی۔ یہ کتاب عیسائی مذہب سے متعلق ہے اور رومن رسم الخط میں لکھی گئی ہے۔ اسٹیفن نے پرتگالی زبان میں کوکنی کی قواعد بھی مرتب کی تھی۔ ۱۵۸۶ء میں فینچ نامی ایک دوسرا فرنگی خشکی کے راستے ہندوستان روانہ ہوا۔ لیکن ابھی وہ ایران کی سرحد تک بھی نہ پہنچنے پایا تھا کہ پرتگیزوں نے اُسے گرفتار کر کے گوآ بھیج دیا۔

فرنگستان واپس جا کر فینچ نے ہندوستان کی دولت و عظمت کے راگ گا گا کر فرنگیوں کے

دندانِ آز تیز کر دے۔ ۱۵۸۹ء میں ٹامس کیونڈش دُنیا کا سفر کرکے ہندوستان پہونچا۔ واپسی پر اُس نے جو حالات بیان کئے۔ اُن کا انگلینڈ میں برسوں چرچا ہوتا رہا۔ اور فرنگی ہندوستان سے روپیہ پیدا کرنے کے لئے طرح طرح کے منصوبے باندھتے رہے۔ لیکن اُن کے ارادے شیخ چلّی کے منصوبوں سے زیادہ وقیع نہ تھے۔ البتہ ایسٹ انڈیا کمپنی نے سب سے پہلے ہندوستان پر اپنا اقتدار قائم کرنے کی فکر کی۔

# لطفِ کلام

لطیف انور اڈیٹر ماہنامہ "کرن" کا نور

کب تک فریب دیتا رہوں رہنما کو مَیں
حیرت سے دیکھتا ہوں ترے نقشِ پا کو مَیں

میرا نیازِ عشق نہیں ہے حریفِ ناز
بیگانہ جانتا ہوں غمِ آشنا کو مَیں

گلشن میں کس مصیبت تازہ کا ہے ظہور
چُپ دیکھتا ہوں بُلبلِ رنگیں نوا کو مَیں

آئینِ آرزو میں نہیں ہے وفا کو ناز
پہچانتا ہوں ورنہ تری ہر ادا کو مَیں

گم ہوگیا ہوں کون ہے میری تلاش میں
سنتا ہوں ہر طرف سے کسی کی صدا کو مَیں

اتنا تو ہے کہ بہلا ہوا ہے جنونِ شوق
گم کر دوں ورنہ شورشِ زنجیرِ پا کو مَیں

طوفاں میں ناخدا کی حقیقت تو ہو چکی
اب دیکھ لوں پکار کے انور خدا کو مَیں



# جذباتِ نجم

نتیجۂ فکر از حضرت نجم آفندی

شکستہ ہوش نہیں ہوں شکست پاؤں کیا
اجل یہ ناز ہے کہیئے اجل تک آؤں کیا

نظر خود اُن کی ہے نیچی نظر ملاؤں کیا
فریب حُسن سلامت میں دل دکھاؤں کیا

ہزار درد ہوں آنکھوں میں اشک لاؤں کیا
میں دل کے خون سے دل کی لگی بجھاؤں کیا

جمی ہے دیر سے پندارِ حُسن کی محفل
غرورِ عشق کا قصّہ کوئی سناؤں کیا

گذار دوں شبِ غم ایک ہی تبسّم میں
سحر کے رخ پہ ستارہ سا جگمگاؤں کیا

بجانِ عشق نئی زندگی کی فکر میں ہوں
تری نظر کی بگاڑی ہوئی بناؤں کیا

یہ سُن رہا ہوں کہ آفاق میں تمھیں تم ہو
میں اپنی ہستی بیجا کو بھول جاؤں کیا

یہ نازِ حُسن مری عاشقی کے دم سے ہے
تمھارے دل میں ہوں بولو زباں تک آؤں کیا

سُنی ہو جس نے شکایت نہ التجا نہ دُعا
اُس آزمائے ہوئے دل کو آزماؤں کیا

مرا صحیفۂ اعمال دیکھنے والے
ترے حضور میں ذوقِ گناہ لاؤں کیا

سوائے غم نہ دیا کچھ تمھارے جلوہ نے
یہ سوچتا ہوں تکلف سے مُسکراؤں کیا

زبانِ شوق کھُلی ہے مزاجِ دوست کجا
کسی حسین تمنّا کا گیت گاؤں کیا

اِسی زمیں کو کبھی آسماں بنا لونگا
زمیں کو چھوڑ کے اب آسماں پہ جاؤں کیا

میں نجم جسم فسردہ ہوں روح بالیدہ
کسی نگاہِ غلط کار میں سماؤں کیا

## رُباعی

اِس دَیر میں تا دیر ٹھہرنا بہتر
یا تیز روی سے کوچ کرنا بہتر

بس زندہ ہوں ابتک اس تذبذب کے طفیل
جینے میں ہے فائدہ کہ مرنا بہتر

(کلیم)
جوش

# ہندوستان کے لئے ایک عام زبان کا مسئلہ

"حق پرست" کے قلم سے

آل انڈیا ریڈیو دہلی کے اہتمام سے حال میں چند مضامین "ہندوستانی" زبان کے متعلق پڑھے گئے تھے۔ پڑھنے والے بزرگ ہندوستان کے مشہور و معروف افراد ہیں یعنی مولینا مولوی عبدالحق صاحب، پنڈت برج موہن دتاترے کیفی، ڈاکٹر ذاکر حسین، ڈاکٹر تاراچند، مسٹر آصف علی بابو راجندر پرشاد۔ ان بزرگوں کے مضامین پر حضرت سہیل عظیم آبادی کا تبصرہ بھی "زمانہ" بابت اپریل ۱۹۳۹ء میں شایع ہوا ہے۔ اِس خاکسار کو بھی اسی سلسلہ میں کچھ عرض کرنا ہے۔

چونکہ محترمی مولانا عبدالحق صاحب کو "ہندوستانی" نام سے بھی کچھ چڑھ سی ہوگئی ہے اور اُنھوں نے اس کے متعلق کئی ایک شبہے اور بحثیں پیدا کی ہیں، لہذا اصل مدعا کی طرف رجوع کرنے کی غرض سے میں نے مندرجۂ بالا عنوان قایم کیا ہے۔ غور طلب مسئلہ دراصل یہ ہے کہ وہ کونسی زبان ہوسکتی ہے جو ہمالیہ سے کنیا کماری تک اور اٹک سے کٹک تک آسانی سے سمجھی ہی نہیں بلکہ بولی بھی جاسکتی ہے۔

جن بزرگوں نے یہ مضامین پڑھے ہیں، اُن کا مدعا فرداً فرداً خواہ کچھ ہی ہو، عام طور پر جو بات بہت صاف ہے وہ یہ ہے کہ جھگڑا دراصل ہندی اور اُردو کا ہے۔ سیاسی انقلابات کے ساتھ ساتھ یہاں کے بسنے والوں میں اپنا اپنا پلّہ بھاری رکھنے کی فکریں کام کررہی ہیں، زبان کا جھگڑا بھی اسی کا ایک شگوفہ ہے۔ فکر یہ ہے کہ اگر انگریزی اپنی جگہ سے ہٹ جائے تو اُس کی جگہ ہندی کو ملے یا اردو کو۔ اِس جھگڑے کی جڑ کانگریس کی یہ تحریک ہے کہ سرکاری اور "کل ہند" حیثیت کے غیر سرکاری اداروں کا کام بجائے انگریزی کے ہندوستانی میں ہو۔ یعنی کسی ایسی ہندوستانی زبان میں جس کو سب سمجھ اور بول سکیں۔

مسلمان حضرات چاہتے ہیں کہ یہ جگہ اُردو کو ملے۔ اور ہندوؤں میں وہ حضرات جو اسلامی تاثرات میں پرورش پائے ہیں اور جنھوں نے اپنی چیزوں کو ماحول کے زیر اثر بھلا بسرا دیا ہے اسی اُردو کی تائید میں ہیں۔ ان میں سے بعض حضرات یہ ضرور چاہتے ہیں کہ مسلمان بھائی اُنھیں برابری کا درجہ دے دیں۔ دوسرا طبقہ وہ ہے جو چاہتا ہے کہ یہ درجہ ہندی کو ملے۔ اِن دونوں کا استدلال ہی نہیں بلکہ دعویٰ ہے کہ یہ زبانیں عام طور پر ہندوستان بھر میں سمجھی جاتی ہیں ظاہر ہے کہ دعویٰ صرف ایک ہی کا صحیح ہو سکتا ہے مگر اس کا بھی امکان ہے کہ دونوں دعوے غلط ہوں۔

لہٰذا اب ضرورت یہ لاحق ہوئی کہ پہلے اس کا تصفیہ ہو جائے کہ "ہندوستانی" کیا ہے۔ اسی کی توضیح اور تصریح میں مضامین زیر بحث پڑھے گئے۔

مگر اس مسئلہ پر غور کرتے وقت ایک نہایت ہی اہم حقیقت اِن بزرگوں کی نظر سے اُجھل رہی جس کا نتیجہ سہیل عظیم آبادی صاحب کے الفاظ میں وہ "اُلجھا ہوا نظریہ" ہے جو اِن مضامین میں ظاہر ہے۔

وہ حقیقت یہ ہے کہ جو زبان کانگریس کی تحریک سے پیشتر "ہندوستانی" کہلاتی تھی اور جس کی طرف مولانا مولوی عبدالحق صاحب کا اشارہ ہے اُس کی وجہ تسمیہ کچھ اور ہے اور وہ اُس "ہندوستانی" سے مختلف ہے جو اس وقت مطلوب ہے۔ "ہندوستان" سے مراد اِن نئی سیاسی بیداریوں سے پیشتر عام طور پر کُل ہند نہیں تھی۔ بلکہ صرف وہ خطہ تھا جو "یو۔پی" کہلاتا ہے۔ آج بھی ہندوستانی آدمی سے مراد یو۔پی کے باشندہ سے ہوتی ہے۔ پنجاب کا آدمی "پنجابی" کہلاتا ہے۔ بنگال کا "بنگالی"، گجرات کا "گجراتی"، مدراس کا "مدراسی"، مہاراشٹر کا "مہاراشٹرین" یا "مرہٹہ"، لیکن یو۔پی کا آدمی "ہندوستانی" کہلاتا ہے۔ اور اُس کی زبان "ہندوستانی"۔ انگریزوں نے بھی جس زبان کو "ہندوستانی" نام سے پکارا وہ اسی خطہ یعنی یو۔پی کی زبان تھی۔

اِس میں شک نہیں کہ یو۔پی میں مختلف حصوں کی اس وقت تک مختلف بولیاں ہیں لیکن یہ سب ملتی جلتی سی ہیں۔ ایک بولی جو اِن سب حصوں میں عام ہوئی وہ کھڑی بولی تھی۔ اِس کھڑی بولی کے دو روپ ہیں، ایک ہندی دوسرا اُردو۔

اِن دونوں کے متعلق سردست تفصیلی بحث کی ضرورت نہیں، صرف یہ عرض کرنا کافی ہے کہ اس حصۂ ملک یعنی یو۔پی میں چونکہ ہندوؤں کے مقابلہ میں مسلمان زیادہ منظم متمدن اور مہذب تھے

اور حکومت بھی عرصۂ دراز تک انھیں کے ہاتھ میں رہی، لہذا قدرتاً ہندی پر اُردو کو فوقیت حاصل ہوئی، اور اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہندوؤں میں بھی وہی "مہذب" کہلائے جنھوں نے اُردو کو اختیار کیا۔

اُس وقت عام طور پر "کُل ہند" کا وہ تصوّر نہ تھا جو اَب ہے۔ بہرحال "ہندوستانی زبان" "یو۔پی" کی زبان کا نام تھا اور اس کا اشارہ خاص طور پر اُردو کی طرف تھا۔ اِس طرح میں مولٰنا مولوی عبدالحق صاحب سے متفق ہوں کہ ہندوستانی سے مراد اُردو رہی ہے۔ لیکن اِس سلسلے میں اس بات کو ذہن نشین رکھنے کی بھی ضرورت ہے کہ جس خطّہ سے یہ منسوب تھی وہ یو۔پی تھا نہ کہ کُل ہند (آل انڈیا)

مگر اب کانگریس جو ایک عام زبان چاہتی ہے وہ کُل ہند کے لئے ہے، صرف یو۔پی، کے لئے نہیں۔ اِس فرق کو صاف اور صریح طور پر نہ دیکھنے کا قدرتی نتیجہ یہ ہے کہ ہمارے بزرگوں کا خیال زبان کے معاملہ میں "اُلجھا ہوا سا" ہوگیا ہے۔ اس پر وہ کلچرل رُجحانات بھی ہیں جو مسلمان بھائیوں میں پہلے ہی سے کافی شدید ہیں، اور اب ہندوؤں کی اس طرف بیداری سے یہ رُجحانات دن بدن اور بھی زیادہ شدید ہوتے جاتے ہیں۔ نتیجہ یہ ہے کہ ایک عام زبان کے متعلق غور کرنے میں معاملہ کے حقیقی پہلوؤں پر نظر ڈالنے کے عوض کھینچا تانی سے کام لیا جاتا ہے جس سے گتھی اور بھی اُلجھتی ہے۔ مثال کے طور پر محترمی ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب کا یہ دعویٰ لیجئے کہ پہلے لوگ ہندی اُردو کا فرق بھی نہ جانتے تھے۔ اگر یہ فرق موجود نہ تھا اور اُردو ہی عام طور پر بولی اور سمجھی جاتی تھی تو ڈاکٹر گلکرائسٹ نے کس چیز کی تکمیل اور نشو و نما کے لئے للو جی لال وغیرہ کو کلکتہ بُلایا تھا؟

ممکن ہے اس کا یہ آسان جواب دیا جائے کہ محض افتراق پیدا کرنے کی غرض سے۔ کیونکہ آجکل یہ عام فیشن ہوگیا ہے کہ اپنی تمام بدقسمتیوں اور خرابیوں کو ہم انگریز اور اُن کی حکومت سے منسوب کر دیتے ہیں۔ خیر، اگر ڈاکٹر صاحب ممدوح ایسا جواب دیں تو ہم اس مسئلہ پر کہ پہلے لوگ ہندی اور اُردو کا فرق جانتے تھے یا نہ جانتے تھے تفصیلی بحث کریں گے۔ سردست تقریباً ستر سال پیشتر کا یعنی ۱۸۷۳ء کا ایک واقعہ عرض کرتے ہیں۔ جو "کلیات الکھ دھاری" میں مرقوم ہے وہ یہ ہے کہ بنگال گورنمنٹ نے جس کے ماتحت اُس وقت صوبۂ بہار بھی تھا، بہار یعنی پٹنہ وغیرہ اضلاع کے لئے یہ حکم صادر فرمایا کہ وہاں دفاتر سرکاری میں نوشت و خواند ناگری یعنی ہندی میں

مروج ہو - اس کے خلاف مسلمانوں نے باوجود انتہائی اقلیت میں ہونے کے احتجاج کیا اس احتجاج سے بحث کرتے ہوئے منشی الکھ دھاری جی لکھتے ہیں :-

"........ایک عذر (مسلمانوں کا) یہ ہے کہ زبان ہندوستان میں اگر الفاظ عربی و فارسی داخل ہوگئے تو (ہندی کے رواج سے) اُن کا لکھنا اور پڑھنا بعت سے مشکل ہوگا - یہ عذر بھی سماعت کے لائق نہیں ہے کہ عین اور غین کے واسطے ناگری میں نقطے اور اشارے قایم ہوجائیں گے علاوہ اس کے کچھ ضرور نہیں کہ غیر ولایت کی زبان کے الفاظ دیس کی زبان میں شامل رہیں[1] اصلی عذر یہ ہے کہ اگر ہندی نے رواج پایا تو مسلمان عہدہ ہائے سرکار سے محروم ہوں گے. یہ بھی سُننے کے لائق نہیں ہے - کیونکہ جب مسلمانوں کا ہند میں زور ہوا، ہنود نے چار و ناچار عربی و فارسی پڑھنا شروع کیا تھا، اور جب سے انگریزی عملداری ہوئی سب نے انگریزی پڑھنا شروع کیا - اسی طرح مسلمان بھائی بھی انگریزی اور ناگری (ہندی) پڑھکر عمدہ عہدے پائیں گے......"

(ملاحظہ ہو کلیات الکھ دھاری کا ساتواں مقالہ صفحہ ۳۹۷)

میرا مدعا یہ ہے کہ ہندی اور اُردو کا جھگڑا دراصل بہت قدیم ہے، اور کیوں نہ ہو مسلمانوں کی ہندوستان میں آمد کا مقصد ہندوؤں کے مذہب اور کلچر کو مٹانے کا تھا. ہندو تا حدِ امکان اس کی مدافعت کرتے رہے، چنانچہ زبان کا مسئلہ بھی اسی سے وابستہ ہے بہرحال خود یو-پی میں زبان کے متعلق حقیقی صورتِ حال یہ ہے کہ جب تک وہاں اسلامی حکومت تھی، اُردو فارسی محض تحریص اور ترغیب کی چیز بنی رہی یہ کہنا غلط ہے کہ اُردو وہ زبان ہے جو ہندو اور مسلمانوں کے اتحاد و محبت اور میل ملاپ سے پیدا ہوئی، جیسا میں نے اوپر عرض کیا، مسلمان فاتح ہندوستان میں کچھ ہندوؤں کو گلے لگانے اور پیار کرنے نہیں آئے تھے - اُن کی آمد صاف اس تخیل اور اس ارادہ پر مبنی تھی کہ یہاں کے باشندے کفار ہیں جن کا مذہب اور طور طریقے ذلیل اور قابل نفرت ہیں لہذا ان کو مسلمان بنایا جائے اور اگر یہ اسلام کو قبول کرکے اپنے آپ کو شریف نہ بنائیں (یعنی مشرف بہ اسلام نہ ہوں) تو انھیں ذبح کیا جائے جب تک کہ یہ مسلمان نہ بن جائیں - اِن کے اس تخیل کے خلاف بعض مسلمان بادشاہوں نے بھی جدوجہد کی، لیکن اُن کا کوئی مستقل اثر نہوا. بایں نتیجہ کہ خون خرابے جاری رہے اور آج تک جاری ہیں - حالانکہ موجودہ ہندی مسلمان کم از کم ۹۹ فیصدی کی حد تک اُن مسلم

[1] آج ٹرکی اور ایران کا نظریہ بھی یہی ہے - حق پرست.

فاتحوں کی اولاد نہیں بلکہ ہندوؤں ہی کے گوشت پوست ہیں - ایسی تلخ حقیقتوں کا اظہار نہ ہونا ہی بہتر ہے - لیکن زبان کے معاملہ میں بھی جو غیر رواداری سے کام لیا جارہا ہے اور اپنے اغراض کی تکمیل میں صریحاً ایسے خلاف واقعہ استدلال پیش کئے جارہے ہیں تو مجبوراً بادلِ ناخواستہ ان حقیقتوں کا اظہار کرنا پڑتا ہے - غرض اُردو اسلامی زبان ہے جو اسلامی اغراض کی تکمیل کے لئے پیدا ہوئی، اور اس میں شک نہیں کہ ابتک یہی اُردو "ہندوستانی" کہلاتی رہی ہے - لیکن یہ وہ ہندوستانی ہے جو کبھی ہندوؤں کی زبان نہ تھی - اس کے متعلق یہ ناچیز اپنے سابقہ مضامین میں کافی لکھ چکا ہے - مزید ثبوت کے لئے اب صرف غالب کو پیش کرتا ہے - رقعاتِ غالب سے ذیل کے دو اقتباسات ملاحظہ ہوں:-

"........ اے میر مہدی تجھے شرم نہیں آتی، میاں، یہ اہل دہلی کی زبان ہے، اے اب اہلِ دہلی ہندو ہیں یا اہل حرفہ ہیں یا خاکی ہیں یا پنجابی یا گورے ہیں، ان میں سے تو کس کی زبان کی تعریف کرتا ہے۔"

نواب امین الدین احمد خاں صاحب رئیس لوہارو کے نام

"........ یہ وہ دہلی نہیں جس میں تم نے علم تحصیل کیا ہے ...... یہ وہ دہلی نہیں ہے جس میں اکیاون برس سے مقیم ہوں، ایک کیمپ ہے، مسلمان اہل حرفہ یا حکام کے شاگرد پیشہ، باقی سراسر ہنود ......"

اِن اقتباسات پر کسی قسم کی حاشیہ آرائی کی ضرورت نہیں بہرحال اِن تمام واقعات کے باوجود چونکہ اُردو زبان زیادہ مہذب اور طرحدار تھی - لہذا ہندوؤں نے اپنی روایتی غفلت میں اسی کا پیچھا کیا - لیکن مسلمان حضرات کی کوتاہ اندیشی ملاحظہ ہو کہ اُن کی حوصلہ افزائی کے بجائے ایک طرف تو اُن کا مضحکہ اُڑایا جانے لگا اور دوسری طرف اُردو کے ایسے ہندو ادیبوں کی طرف سے بھی غفلت برتی جانے لگی - جو حقیقت میں چوٹی کے ادیب تھے - اور یہ الفاظ منشی شیام موہن لال صاحب جگر بریلوی "صاحب طرز" ہوئے ہیں -

اِس کا یہ قدرتی نتیجہ تھا کہ ہندو اپنی ہندی کی طرف رجوع ہوتے -

ہندوؤں کے ہندی کی طرف رجوع ہونے ہی کا یہ نتیجہ ہے کہ اُس قسم کے زبان کی ضرورت محسوس ہونے لگی ہے جس کی متذکرہ بالا چھ میں سے پانچ بزرگوں نے کوشش فرمائی ہے جس میں سب سے زیادہ کامیاب کوشش پنڈت کیفی جی کی رہی ہے - مگر یہ زبان نبھنے والی نہیں -

---

۱ ڈاکٹر عبداللطیف، مولانا سلیمان ندوی علامہ شبلی مرحوم اور دیگر کئی ایک مسلم علماء مفکرین کا بھی یہی دعویٰ ہے، حقیقت

اُن کی اور ڈاکٹر تارا چند کی زبان پہ ہندی کا الزام لگایا جائیگا۔ ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب نے جو ہندوستانی لکھی ہے وہ عام طور پر اس زبان میں نہیں ہے جو وہ عموماً لکھا کرتے ہیں۔ خود مسلمان بھائی اسکو چلنے نہ دینگے۔ چنانچہ مولوی عبدالحق صاحب اُردو ہی کو قایم رکھنا چاہتے ہیں، مسلمان حضرات میں کثرت مولوی صاحب کے ہم خیالوں کی ہے۔ سب سے بڑی کوشش تو اس جانب عثمانیہ یونیورسٹی کو کرنی چاہیئے تھی جس کا دعویٰ ہے کہ وہاں کی جملہ آبادی کے پچاسی فیصدی ہندوؤں کیلئے (جن میں مرہٹی، تلنگی اور کنڑی بولنے والوں کی کثرت ہے) عام زبان میں تعلیم کا اہتمام کر رہی ہے حالانکہ واقعہ یہ ہے کہ ہم جیسے اُردو کے تاثرات میں پرورش پائے ہوئے ہندوؤں کے لئے بھی یہ عثمانی زبان سمجھنی مشکل ہے۔ اُن لوگوں کا تو ذکر ہی فضول ہے جن کی مادری زبان مرہٹی، تلنگی، کنڑی، وغیرہ ہے۔

ہندوستانی کی یہ سب حجتیں دراصل اُردو کو انگریزی کی جگہ دینے کی غرض سے ہیں۔

لیکن اردو کی خلقی طبیعت ایسی واقع ہوئی ہے کہ اُس کا رجحان عربی اور فارسی کی طرف ہے اس میں ہندی کے الفاظ کی کھپت کی گنجایش نہیں۔ ہم خود لکھتے ہوئے اس بات کو محسوس کرتے ہیں۔ میرے پچھلے مضمون میں ایک لفظ "متوالا" میں نے استعمال کیا تھا، اڈیٹر صاحب نے اس کی اصلاح "دلدادہ" سے کردی، اور بالکل بجا کی اس لئے کہ میں اُردو لکھ رہا ہوں نہ کہ ہندی

جس قسم کی ہندوستانی ڈاکٹر تارا چند صاحب نے لکھی ہے اُس کے متعلق مسلمان حضرات کے اعتراضات ہو چکے ہیں۔ یہ تقریباً اُسی قسم کی زبان ہے جو آریہ سماجی اُردو پرچے استعمال کرتے ہیں لیکن مسلمان حضرات نے اُس کے خلاف کافی چیخا چلّایا کہ اُردو ادب کو تباہ کیا جا رہا ہے اور اُس کے گلے پر کُند چھری پھیری جارہی ہے۔ اب مسلمان حضرات اُس کو کیسے قبول کرلیں گے؟ ناممکن ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ خلقی طور پر اُردو زبان کی طبیعت اس کو قبول نہیں کرسکتی۔

اب رہا یہ استدلال کہ زبانوں میں غیر الفاظ آہی جاتے ہیں، جو اُس کی تقویت، زندگی، اور طرحداری کا باعث ہوتے ہیں اور یہ کہ خود اُس زبان میں جس کو خالص ہندی کہتے ہیں عربی فارسی الفاظ شامل ہو چکے ہیں، اور اگر ان کو خارج کرنے کا سلسلہ جاری رکھا جائے تو تُلسی داس جی، کبیر داس جی اور سُور داس جی وغیرہ کے کلام کو بھی "شُدھ" کرنے کی ضرورت ہوگی۔ اس کے متعلق میرا معروضہ یہ ہے کہ ہندی کے اِن ادیبوں نے فارسی عربی کے الفاظ کو استعمال کیا تو انھیں ہندی بنا کر "غریب نواز" کو "گریب نواج" کہا جیسے آپ (Lantern) کو "لالٹین" کہتے ہیں۔ عرض کو "ارج" کہا..... لیکن اُردو والے کو تو پہلے اتنا شر(ق) درست کرنا پڑتا ہے اور تلفظ میں

عربی اور فارسی ہی کا تتبع۔ اس میں ذرہ بھر بھی کسر رہی تو "جانگلو" کہلائے۔ ہم کو عربی فارسی کے الفاظ لینے سے ہرگز انکار نہیں، بشرطیکہ انھیں ہندی بنا کر لیا جائے۔ ایک لفظ میں تمثیلاً یہاں پیش کرتا ہوں جو تیلگو میں مستعمل ہے۔ وہ جوتے کو پاپوسُلو (पा पो सुलु) کہتے ہیں۔ یہ دراصل "پاپوش" کی بدلی ہوئی شکل ہے۔ (میں بگڑی ہوئی نہ کہونگا۔ آج انگریز بمبئی کو "بامبے" کہتے ہیں، مدراس کو "مڈراس"۔ اور جب ہم ہندوستانی بھی انگریزی کہتے ہیں تو بمبئی نہیں کہتے بامبے ہی کہتے ہیں۔ غرض ہر زبان کی یہ خصوصیت ہے کہ جب غیر زبان کے الفاظ کو لیتی ہے تو اُس کو اس طرح اپنا بنا کر کہ بہ الفاظ ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب "پھر کوئی پہچان بھی نہ سکے کہ یہ پہلے سے اِن کے ہیں یا بعد کو آملے ہیں"۔ مگر کیا اُردو میں عربی اور فارسی الفاظ کو اسی طرح "ہندوستانی" بنایا گیا ہے۔ چند مثالیں ضرور دی جاسکیں گی، مگر میں ان کو مستثنیات سے سمجھتا ہوں۔ ورنہ اُردو کا قدرتی میلان عربی اور فارسی میں اپنے آپ کو ضم کرنے کی طرف ہے۔ اس کا سبب یہ ہے کہ خود مسلمان بھائیوں کا میلان عراق و عرب و فلسطین وغیرہ اسلامی ممالک کی طرف ہے۔ ہندوستان میں تو دراصل وہ پردیسیوں کی طرح بستے ہیں۔ ورنہ مسلمان بھائی اگر اس دیس کو اپنائے ہوتے تو اس دیس کی تہذیب و تمدن میں دلچسپی لیتے، جیسا عیسائی لے رہے ہیں سنسکرت سیکھتے جو بہ قول آغا شستری صاحب یہاں کی تمام زبانوں میں (سوائے اُردو کے) خون کی طرح بہ رہی ہے۔ تب زبان کا مسئلہ خود بخود حل ہو جاتا۔ اور یہ پیچیدگیاں پیدا نہ ہوتیں۔ مگر قصور ہندوؤں کا بھی ہے، خصوصاً یو۔پی کے ہندوؤں کا کہ یہ زبان اور اُس کے مضرات پر غور کرنے سے ہمیشہ گریز کرتے رہے۔ ان کی غفلت کی یہ انتہا ہے کہ جو بہاؤ آتا ہے اُس میں آسانی سے بہ جاتے ہیں۔

معاملہ کی وضاحت کے لئے یہ تمام تذکرے ضروری تھے۔

اب میں اصل مضمون پر آتا ہوں کہ آخر ہندوستان (کُل ہند) کی ایک عام زبان کیا ہوسکتی ہے؟ حضرت سُہیل عظیم آبادی نے جو طریق کار اس کے لئے پیش کیا ہے میں اُس سے متفق ہوں کہ پہلے اُن الفاظ کو چُننے کی کوشش کی جائے جو مختلف صوبوں میں عام ہیں، پھر اُنھیں کے ذخیرہ سے ایک زبان ترتیب دی جائے جو ہندوستان میں عام طور پر سمجھی جاسکے گی اسی کو "ہندوستانی" مان لیا جائے۔ یہ بالکل درست ہے، لیکن اس کا نتیجہ کیا ہوگا ملاحظہ ہو۔

میں اُردو کے تین بہت معمولی جملے اور اُن کے ترجمے مختلف صوبوں کی زبان میں دیتا ہوں

(۱) ربیندر ناتھ ٹیگور نے جس وقت سرزمین امیریکہ پر قدم رکھا تو وہاں کے باشندوں نے اُن کا نہایت جوش سے استقبال کیا۔

(۲) یہ اُردو کا ایک بہت معمولی جملہ ہے۔

(۳) اگر اس کو بھی کوئی نہ سمجھ سکے تو اُس کی ذہانت پر حیرت ہے۔

## مرہٹی ترجمہ

(۱) رونِدر ناتھ ٹاگور یاں نی امیرکہ بھومی ور جیاویلیں پدارپن کیلیں تیوہاں تیتھیل ناگریکاں نی اتینت اُتساہانے تیانچے سواگت کیلیں۔

(۲) اُردو بھاشینتیل ہے ایک اتینت سادھارن واکیہ آہے۔

(۳) یالاہی جر کونی سمجھوں شکلا ناہیں ترا سلی بدّھی آشچریہ کارک ہویہ

## کنڑی ترجمہ

(۱) رونِدر ناتھ ٹاگور ورو امیرکا دیشکّے ہود سمیلّی اورِگے آ دیش واسی گلو اتو تساہ یندا سواگت وننو اِترّو۔

(۲) اِدو اُردو بھاشایلّی وَندو اتینت سادھارن واکیہ دَو

(۳) ادو ننو کوڑا ارتھ ماڈ کولّا دوڑ بدھی یو آشچریہ وادّے سری

## تیلگو ترجمہ

(۱) رویندر ناتھ ٹاگور گارو امیرکہ دیشمونکو وچیین سمیہ مُنا واریکی آدیش واسلو اتینت اُتساہیو تو سواگتمو سنگری۔

## महाराष्ट्र مرہٹی ترجمہ

(१) रविंद्रनाथ टागोर यान्नीं अमेरिका भूमीवर ज्या वेळी पदार्पण केले तेव्हा तेथील नागरीकांनीं अत्यन्त उत्साहाने त्यांचें स्वागत केलें

(२) उर्दू भाषेतील हें एक अत्यंत साधारण वाक्य आहे

(३) यालाही जर कोणी समजूं शकला नाहीं, तर असली बुद्धि आश्चर्यकारक होय.

## कानडी کناری ترجمہ

(१) रबिंद्रनाथ टागार वरु अमेरिका देशक्के होदसमयक्कि अवरिगे आ देशवासिगळु अत्युत्साहदिंद स्वागत वन्न इत्तरु.

(२) इदु उर्दू भाषयल्लि वंदु साधारण वाक्यवु

(३) इदु नुकूडा अर्थ माडकोळ्ळदवर बुद्धियु आश्चर्यवाद्द सरि.

(۲) ا دی اُردو بھاشالو یوکّا اتینت سادھارن ین واکیمو۔

(۳) دینی نی کوڑا ایورنیا گرہنچلیکا پوی نیے ڈلا داری بُدّھی آشچریہ جنکمو۔

## بنگالی ترجمہ

(۱) جے سمے ربیندرناتھ ٹھاکر امریکہ دلیسیر پدارپن کریلے تکھن ادی دلیسیر ادھی واسی برندا اتی اتساہیر تہار ابھندن (یا سواگت) کریلا۔

(۲) ایہا اُردو بھاشار ایکٹی ماتر سادھارن واکیہ۔

(۳) اے سامانیہ کتھا و جہار بودھ گمیہ نہ ہوی وے تہار بدھی کے اسچریہ ہوی تے ہوے

## گجراتی ترجمہ

(۱) ربیندر ناتھ ٹیگور جارے امریکہ دیس ماں پگ موکیو تیاں نالوکورے ایم نی گھنا اتساہ تی سواگت کریوں

(۲) یے اُردو بھاشا نوں سادھارن واکیہ چھے۔

(۳) یے نے بھی سمجھی سکے تو ا بنی بدھی ماں آسچریہ کرو جوئے۔

## तेलंगी تلنگو ترجمہ

(१) राबंद्रनाथ टागोरु गारु अमेरिका देशमुनकु विच्चेसिन समयमुना वारिकि आदेशवासुलु अत्यंतोत्साहमुतो स्वागतमो सांगेरि.

(३) इदि उर्दू भाषलो योका अत्यंत साधारण मयिन वाक्यमु.

(३) दिनिर्नि कडा एवरयिना ग्रहिंच लेक पो यि न येडला वारि बुद्धि आश्चर्यजनकमू.

## बंगाली بنگالی ترجمہ

(१) जे समेय रबिंद्रनाथ ठाकुर अमेरिका देसेर पदार्पण करिले तिखन उइ देसेर अधिवासिवृंद अति उत्याहेर सहित तेहार अभिनन्दन (स्वागत) करीला.

(२) इहार उरदू भाषार एकटी मात्र साधारण वाक्य.

(३) ए सामान्य कथा ओ जेहार बोधगम्य न हुई वे तेहार बुद्धीके आश्चर्य हुई ते होवे.

## गुजराथी. گجراتی ترجمہ

(१) रविंद्रनाथ टेगोर जारे अमेरिका देसमां पग मूकियो त्यांना लोकोये एमनी घना उत्साहते स्वागत करियुं

(२) ये उरदू भाषानो साधारण वाक्य छे.

(३) योनेभी न समझी शके तो येनी बुद्धीमां आश्चर्य करु जूइए.

تامل کا پڑھا جانا مشکل ہوگا لیکن وہاں بھی وقت کے لئے سمیم (समयम) سرزمین کے لئے دیشم قدم کے لئے پادیم (पादयम) جوش کے لئے اُتساہم استقبال کے لئے سواگتم معمولی کے لئے سادھارنم جملہ کے لئے واکیم عقل کے لئے بدھی اور حیرت کے لئے آشچریم آتا ہے

ان ترجموں کا اُردو رسم الخط میں پڑھنا مشکل بلکہ ناممکن ہے۔ اس لئے میں نے ناگری رسم الخط میں بھی انھیں پیش کیا ہے تاکہ صحت سے پڑھے جا سکیں۔ صوبوں کی زبان میں جو مشترک الفاظ ہیں اُن کے نیچے خط کھینچ دیا گیا ہے۔ اب ملاحظہ ہو کہ ان مختلف ذیل کے الفاظ سوائے اردو کے سب میں مشترک ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| وقت | کے لے | سمیہ |
| سرزمین | کے لئے | دیش یا بھومی |
| قدم | کے لئے | پَد۔ پگ |
| باشندے | کے لئے | دیش واسی یا ناگرک |
| نہایت | کے لئے | اتینت۔ یا اتی۔ یا گھنا۔ گجرات میں معمولی طور پر گھنا کہتے ہیں۔ |
| جوش | کے لئے | اُتساہ |
| استقبال | کے لئے | سواگت یا ابھنندن |
| زبان | کے لئے | بھاشا |
| معمولی | کے لئے | سادھارن |
| جملہ | کے لئے | واکیہ |
| ذہانت | کے لئے | بُدھی |
| حیرت | کے لئے | آشچریہ |

اب ان مشترک الفاظ کو استعمال کر کے دیکھیے کہ کیسی زبان بنتی ہے۔

(۱) ربندر ناتھ ٹیگور نے جس سمیہ امریکہ دیش میں پدارپن کیا تو وہاں کے ناگرکوں یا دیش واسیوں نے انکا اتینت اُتساہ کے ساتھ سواگت کیا۔

(۲) یہ اُردو بھاشا کا ایک بہت سادھارن واکیہ ہے۔

(۳) اس کو بھی اگر کوئی نہ سمجھے تو اُس کی بُدھی پر آشچریہ کرنا چاہیے

غضب ہے یہ تو وہ زبان بن گئی جس کو سنسکرت سے بھری ہندی کہتے ہیں جسکی
ہندوستانی کے گیت گانے والے مخالفت کرتے نہیں تھکتے لیکن اس کا
کیا علاج کہ مختلف صوبوں کی زبانوں سے بہت زیادہ قریب جو زبان ہوتی ہو وہ یہی ہے۔
وجہ یہ ہے کہ سنسکرت چاہے کمیش لو۔ لی جاتی ہو مگر اُسی کے الفاظ اِن صوبجاتی زبانوں
کا ذخیرہ ہیں۔ اس لئے کہ ان تمام صوبوں میں یہ بالالتزام کلاسیکل زبان کی حیثیت سے سیکھی
جاتی ہے جیسے یو۔پی اور پنجاب میں مسلمان عربی یا فارسی لیتے ہیں۔ مہاتما گاندھی جی نے "ہندی"
"ہندوستانی" کا لفظ استعمال فرمایا تو اُس کی وجہ یہی تھی کہ صرف اسی قسم کی ہندوستانی کُل ہند میں
عام فہم ہوسکتی ہے۔ اس میں اُن کا تخیل مطلق اُلجھا ہوا نہیں تھا۔ لیکن اس کی توضیح میں بیشک
اُنھوں نے کمزوری دکھلائی۔ جو اُن کی اس خواہش کا نتیجہ ہے کہ کسی طرح مُسلمان ناراض نہ ہوں خواہ وہ
ناحق ہی پر کیوں نہ ہوں۔ اُن کی تمام پولیٹیکل زندگی میں اگر کوئی کمزوری ہیں بہت نمایاں طور پر محسوس
ہوتی ہے تو وہ یہ ہے کہ مسلمان بھائیوں کے خوش کرنے کے لئے وہ اس حق و انصاف سے بھی گریز
کرجاتے ہیں جس کے پرستار وہ اپنے آپ کو کہتے ہیں۔ ان کی دوسری کمزوری یہ ہے کہ خواہ کچھ ہی ہو
انگریزوں سے مقابلہ ضرور کیا جائے اور ان کے اثرات کو ظاہر کرنے والی کسی چیز سے واسطہ نہ رکھا
جائے۔ اس میں وہ قدرت اور مصلحت دونوں کے خلاف کام کرجاتے ہیں۔

خیر اب زبان کے معاملہ میں سطور بالا سے ظاہر ہوا ہوگا کہ اگر کوئی زبان کل ہند کے لئے
عام ہوسکتی ہے تو وہ اس قسم کی ہندی ہے جس میں سنسکرت الفاظ زیادہ ہیں۔ لیکن جس کی
مخالفت مسلمان بھائی شد و مد سے کرتے ہیں۔

جس قسم کی "ہندوستانی" کی کوشش صوبۂ بہار کی کمیٹی کر رہی ہے یا محولۂ بالا بزرگوں
نے کی ہے اُس کو بھی مسلمان حضرات عام طور پر قبول نہ فرمائیں گے۔ وہ اپنے لئے اُردو
ہی کو قائم رکھیں گے۔

اِس طرح اُس اصلی ہندوستانی کے وجود میں آنے میں جو کل ہند کے لئے ضروری ہے۔
کچھ اور روڑے اٹکیں گے۔ اور زیادہ دیر لگے گی۔ اس اثنا میں زبان کے معاملہ میں جھگڑے تلخ
سے تلخ تر ہوتے جائیں گے۔ اور ایسی ایسی سر پھٹول ہوگی کہ الاماں۔

اِس لئے میں عرض کرتا ہوں کہ اگر جھگڑوں کو گھٹانا مقصود ہے تو کم از کم اس عام زبان
کے سوال کو سردست چھوڑ دیا جائے۔ اور انگریزی ہی سے کام لیا جائے جس سے اس وقت نہایت
خوبی سے بغیر کسی تلخی کے کام چل رہا ہے۔

# کیا قومی زبان بنائی جاسکتی ہے؟

از ح۔ می۔ ع ایم۔اے

گذشتہ چند سال سے مشترکہ قومی زبان کے سلسلہ میں ملک کے مختلف رسالوں میں اُردو ہندی کے متعلق مضامین شائع ہو رہے ہیں۔ رسالہ زمانہ میں بھی متعدد مضامین شائع ہو چکے ہیں اور ہنوز یہ سلسلہ جاری ہے۔[1] ہر مضمون نگار اپنی اپنی سمجھ کے مطابق رائے کا اظہار کر دیتا ہے مگر رسالہ زمانہ میں چند ایسے بھی مضامین شائع ہوئے ہیں۔ جن میں اُردو کے ہندو مصنفین کے ساتھ مسلمانوں کے غیر منصفانہ رویہ کی شکایت کی گئی ہے۔ مثال کے طور پر جناب جگر بریلوی اور ایک دوسرے بزرگ "حق پرست" جن کے دو تین مضامین رسالہ زمانہ میں شائع ہوئے ہیں مسلمانوں سے سخت ناراض ہیں اور کہتے ہیں کہ اُردو کے مسلمان مصنفین ہندو لکھنے والوں کی خدمات کا اعتراف نہیں کرتے۔ اسلئے (بقول "حق پرست" صاحب) ہندوؤں کو چاہیئے کہ وہ اُردو زبان سے اپنا رشتہ تعلق یکسر منقطع کر کے اُس کی طرف سے اپنی نگاہیں پھیر لیں اور اپنی تمام تر توجہ ہندی زبان کی ترویج و ترقی میں صرف کریں۔

قبل اس کے کہ میں اصل مضمون کے متعلق کچھ اور لکھوں مناسب ہوگا اگر میں ان دونوں متذکرہ بالا اصحاب کے زاویۂ نگاہ میں جو فرق ہے اُس کا شروع ہی میں ذکر کر دوں۔ میں نے ہر دو اصحاب کے مضامین نہایت دلچسپی اور غور کے ساتھ پڑھے ہیں اور میں اس نتیجہ پر پہونچا ہوں کہ ہرچند یہ دونوں حضرات مسلمانوں کے ہندو مصنفین کے ساتھ غیر مناسب برتاؤ کے شاکی ہیں لیکن ان دونوں میں ایک خاص فرق یہ ہے کہ جگر صاحب اُردو زبان کی حمایت کرنے کے لئے اس صورت میں تیار ہیں کہ مسلمان ہندو مصنفین کی ادبی خدمات کا کماحقہٗ اعتراف کرلیں۔ اور اُردو ادب میں ہندو تہذیب کی نمایندگی کے لئے گنجائش نکالی جائے۔ برخلاف اس کے "حق پرست" صاحب کے نزدیک مشترک قومی زبان کی ہمارے ملک کو ضرورت ہی نہیں ہے اور قطع نظر اس کے کہ اُردو ادب میں ہندو تہذیب کو جگہ دی جائے یا نہ دی جائے یا ہندو مصنفوں کی خدمات کو تسلیم کیا جائے یا نہ کیا جائے۔ ہندوؤں کو چاہئے کہ اُردو زبان سے اپنا رشتہ و تعلق ختم کر کے اپنا زورِ قلم ہندی

[1] اُردو رسالوں میں سب سے پہلی بحث منشی پریم چند نے رسالہ زمانہ میں شروع کی تھی۔ اسی کا سلسلہ ابھی تک چل رہا ہے۔ (ا۔ ز)

پر صرف کریں۔ غالباً ناظرین نے سمجھ لیا ہو گا کہ ان دونوں صاحبوں کی کیا پوزیشن ہے یعنی ایک صاحب مسلمانوں سے مفاہمت کرنے کے لئے تیار ہیں اور دوسرے صاحب اشتراک عمل کے لئے کسی بہاؤ آمادہ نہیں۔

بات دراصل یہ ہے کہ جناب جگر بریلوی ایک عرصہ سے اُردو ادب کی خدمت انجام دے رہے ہیں اور مسلمانوں کے اِس طرزِ عمل سے مطمئن نہیں ہیں جو ہندو مُصنفین کے ساتھ برتا گیا ہے۔ اُنھیں اندیشہ ہے کہ اگر آیندہ بھی مسلمانوں کا یہی رویہ رہا۔ تو خود انکی خدمات کا جو حشر ہونا ہے وہ اظہر من الشمس ہے۔ اِسی لئے وہ اِس بات پر مصر ہیں کہ مسلمان اپنا طرزِ عمل بدلیں۔ ورنہ ہندو اصحاب بددل ہو کر اُردو زبان سے اپنی توجہ ہٹا لیں گے۔ اِس لئے جگر صاحب کی شکایت کو شکایت نہ سمجھنا چاہئے بلکہ یوں کہئے کہ وہ اُردو والوں سے اپیل کر رہے ہیں۔ لیکن میں کہوں گا کہ یہ تو قبل از مرگ واویلا والا مضمون ہو گا۔ جس وقت کوئی شخص اُردو زبان کی تاریخ لکھنے بیٹھے گا اور ایک خاص معیار اپنے پیش نظر رکھے گا تو اُس کا فرض ہو گا کہ وہ جگر صاحب کی خدمات کی بھی صحیح صحیح ناپ تول کرے اور اگر جگر صاحب اس معیار پر پورے اُترتے ہیں تو اُن کا ذکر خیر کرے۔ ورنہ اُس کتاب کو اہل نظر حضرات وقعت کی نگاہ سے نہ دیکھیں گے۔

"حق پرست" صاحب نے حقیقتاً اپنے مضامین میں نہایت ناحق پرستی سے کام لیا ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ اُردو زبان کو مسلمانوں کے لئے اور ہندی کو ہندوؤں کے لئے وہ کیوں مخصوص کرنا چاہتے ہیں؟ اور کیا کبھی ایک زبان کسی خاص قوم یا فرقہ کے لئے مخصوص ہوئی ہے؟ خود ہندی اور سنسکرت کے نشو و نما میں کیا مسلمانوں نے حصہ نہیں لیا؟ یا انگریزی ادب میں جو بلحاظ مذہب اور قومیت کے ہم سے چنداں تعلق نہیں رکھتا۔ ہم نے (ہندو اور مسلمان دونوں نے) اپنی تصانیف یادگار نہیں چھوڑی ہیں۔ پھر اگر "حق پرست" صاحب مسلمانوں سے زبان کے معاملہ میں اشتراکِ عمل کے لئے تیار نہیں، تو میری رائے میں ایڈیٹر صاحب زمانہ کو، ان جیسے حضرات کے مضامین اپنے اِس مباحثہ میں شامل نہ کرنا چاہئے جو واقعی اُنھیں لوگوں کے لئے مخصوص ہے جن کے نزدیک مشترک قومی زبان کی ہندوستان کو ضرورت ہے اور جو صلح صفائی سے دونوں قوموں کو متحد کرنا چاہتے ہیں نہ یہ کہ اُن کی خلیج افتراق کو اور زیادہ وسیع بنا دیں۔

جگر صاحب نے اپنے ایک مضمون میں چند اُردو نظم و نثر کی اُن تاریخوں کا نام لیا ہے جنمیں ہندو مُصنفین کے ساتھ ناروا ظلم کیا گیا ہے۔ اِس ضمن میں اُنھوں نے آبحیات، تاریخ ادب اُردو مُصنفہ رام بابو سکسینہ اور سیر المُصنفین کو بھی شامل کیا ہے۔ آبحیات سے اُن کو شکایت ہے کہ آزاد نے اپنی کتاب میں پنڈت دیا شنکر نسیم کا تذکرہ مناسب طور پر نہیں کیا یعنی جس درجہ کے وہ شاعر تھے اُن کو وہ خصوصیت و امتیاز آزاد نے نہیں دی۔ بات دراصل یہ ہے کہ آزاد نے محض اُن شاعروں کو اپنے تذکرہ میں جگہ دی ہے،

جو اُس کے نزدیک اُستاد گذرے ہیں اور جن کو بجا طور پر درجۂ اول میں شمار کیا جا سکتا ہے۔ پنڈت دیا شنکر نسیم خواجہ آتش کے شاگرد تھے۔ اُنھوں نے مثنوی گلزارِ نسیم لکھ کر اُردو ادب کی جو خدمت کی ہے۔ فراموش نہیں کی جا سکتی لیکن بحیثیت غزل گو شاعر کے اُن کو اُستادی کا درجہ ہرگز نہیں دیا جا سکتا۔ اسی لئے آزاد نے اُن کے لئے علیحدہ کوئی مضمون اپنی کتاب میں درج نہیں کیا۔ اور محض مثنوی بدرِ منیر کے ساتھ اُن کا تذکرہ کیا ہے۔ پھر یہ امر بھی قابلِ لحاظ ہے کہ آزاد نے دیا شنکر نسیم کے علاوہ ناسخ یا آتش دونوں کے شاگردوں میں سے کسی ایک کو بھی اپنی کتاب میں جگہ نہیں دی۔ حالانکہ وہ سب کے سب مسلمان ہی تھے اس لئے نسیم کے ساتھ آزاد کی زیادتی کا ذکر کرنا حقیقتاً بالکل بیجا ہے۔ آزاد نے جو جگہ اُن کو دی ہے، وہ اُن کے مناسب حال ہے۔ ممکن ہے کہ آزاد نے نسیم کی مثنوی کی کھل کر داد نہ دی ہو۔ لیکن گلِ رعنا میں ایک حد تک اس کمی کو پورا کر دیا گیا ہے اور حکیم عبدالحئی مرحوم نے زیادہ مفصل طور پر نسیم کی مثنوی کے متعلق لکھا ہے۔ آزاد کو حقیقتاً نسیم سے کوئی دشمنی نہیں ہے اور اگر ہے تو صرف اتنی کہ وہ لکھنؤ کے رہنے والے تھے۔ مگر یہ دشمنی ہندوؤں کے لئے مخصوص نہیں۔ نسیم سے پہلے جو ہندو بزرگ گذرے ہیں، اُنکا تذکرہ بھی آبحیات میں نہیں ہے۔ لیکن آزاد نے جو معیار قائم کیا ہے وہ اتنا بلند ہے کہ اُس پر ہندو کیا بعض مسلمان شعراء بھی پورے نہیں اُترے اور اُس نے ان کا ذکر تک نہیں کیا ہے۔ مثال کے طور پر انعام اللہ خاں یقین کا نام آزاد نے بالکل اُڑا دیا۔ حالانکہ اُن کا کلام اُستادانہ شان لئے ہوئے ہے۔ اسی طرح پہلے ایڈیشن میں حکیم مومن خاں کو بھی درج کتاب نہیں کیا تھا حالانکہ مومن ایسا شاعر ہے کہ اُن کے اُستاد ذوق سے بہت بلند ہے اور غالب کا جس طور پر ذکر کیا ہے وہ اُس کی شان سے بہت گرا ہوا ہے۔ ایسی صورت میں آزاد سے یہ شکایت کرنا کہ اُس نے ہندو شعراء کی خدمات کو تسلیم نہیں کیا قطعاً زیادتی ہے۔ جب کہ قائم جیسے اُستاد کو آج تک آبحیات میں جگہ نہیں ملی۔ شاید اس وجہ سے کہ وہ چاند پور کا رہنے والا تھا اور خاص دلی کا باشندہ نہ تھا۔ لیکن ظاہر ہے کہ وہ ہندو نہیں تھا۔

اسی طرح سیر المصنفین سے جو نثر اُردو کی تاریخ ہے جگر صاحب کو شکایت ہے کہ مولف نے ہندو مصنفین کو نظر انداز کر دیا۔ حالانکہ جلد اول میں بھی چار ہندو مصنفین کا ذکر موجود ہے اور جلد دوم میں سرشار کا جس انداز سے ذکر کیا گیا تھا۔ اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ مولف سرشار کو شرر سے بہتر سمجھتا ہے پچھلے بیس سال میں اُردو زبان نے جو حیرت انگیز ترقی کی ہے۔ نظم و نثر کا جو معیار بلند ہو گیا ہے اور شعراء اور مصنفین کی جو کثرت ہو گئی ہے اُس کا تقاضا ہے کہ تاریخ ادب اُردو کا مصنف قوتِ امتیاز سے کام لے اور صرف معیار پر پورے اُترنے والے شاعر و ناشر کا اپنی کتاب میں ذکر کرے۔ اسی وجہ سے سیر المصنفین

میں بھی معیار بہت بلند ہے۔ لیکن جن ہندو بزرگوں کا ذکر کیا گیا ہے اُن کی خدمات کی پوری طرح داد دی گئی ہے بلکہ اِس کتاب میں اگر سچ پوچھئے تو سری للولال کوی کا نام زائد معلوم ہوتا ہے کیونکہ اُنکی خدمات کا زیادہ تر تعلق ہندی نثر سے ہے لیکن مؤلف نے اُن کو اس لئے شامل کتاب کرلیا ہے کہ بہت سی کتابوں میں جو ہندی سے اُردو میں ترجمہ کی گئی تھیں اُنھوں نے امداد دی تھی۔ اگر اس رواداری بلکہ کہنا چاہیئے رعایت پر بھی مسلمانوں پر تعصب کا الزام لگایا جاسکتا ہے تو معلوم نہیں مُنصف مزاجی اور کس شے کا نام ہے ؟

رہی رام بابو سکسینہ صاحب کی کتاب تاریخ اُردو، سو اُس میں بھی بعض ہندو مصنفین اور شعرا کا ذکر ہے۔ اور اگر غلطی سے اُس میں کوئی نام درج ہونے سے رہ گیا ہے تو جگر صاحب کو شکایت نہ کرنی چاہیئے۔ رام بابو صاحب ہندو ہیں۔ اُنھوں نے جس مصنف کو اپنے معیار کے مطابق سمجھا داخل کیا۔ اور جس کو نامناسب سمجھا اس کو چھوڑ دیا۔ اس لئے اُن کے متعلق یہ گمان نہیں کیا جاسکتا ہے کہ اُنھوں نے ہندو مصنفین کے ساتھ ناروا سلوک کیا ہوگا۔ بلکہ اگر اُنھوں نے کسی مصنف کو داخل نہیں کیا تو اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ خود اُس کو قابل الذکر نہیں سمجھتے۔

خیر آبحیات تو ایک خاص معیار کو پیشِ نظر رکھکر لکھی گئی تھی اور اُس کے بعد کی بھی بعض کتابیں معیاری کہی جاسکتی ہیں۔ لیکن اب دیکھنا یہ ہے کہ آیا اُن تذکروں میں بھی ہندو شعرا کا ذکر موجود ہے یا نہیں، جو آبحیات سے پہلے لکھی گئی ہیں اور جن کے پیشِ نظر کوئی خاص معیار نہ تھا۔ بلکہ جس شاعر کے حالات مل گئے اُس کو داخل کتاب کردیا گیا ہے۔ اس لحاظ سے بھی ہندو اصحاب کی شکایت بیجا ہے۔ بقول مولانا عبدالماجد دریابادی شیفتہ کے تذکرہ گلشن بیخار میں کم از کم ۲۷ ہندو شعرا کا حال ملتا ہے۔ اسی طرح میر حسن، میر تقی میر اور مصحفی کے تذکروں میں اکثر ہندو شعرا کا ذکر موجود ہے۔ قدرت اللہ قاسم کے تذکرہ مجموعہ نغز میں تقریباً ستر اسّی ہندو شعرا شامل ہیں۔ غرض یہ کہنا کہ ہندوؤں کے ساتھ مسلمانوں نے زیادتی کی ہے بالکل غلط ہے۔ آزاد سے پہلے جتنے تذکرے لکھے گئے ہیں سب میں ہندوؤں کا ذکر ملتا ہے اور آبحیات یا بعد کی کسی کتاب میں اگر کسی شخص کو نظرانداز کردیا گیا تو وہ معیار پر پورا نہ اترنے کی وجہ سے چھوڑ دیا گیا۔

اب رہا یہ سوال کہ "ہندوؤں کی تہذیب کی اُردو ادب میں نمایندگی نہیں" تو یہ اعتراض بھی درست نہیں۔ انشا اور نظیر اکبرآبادی کو تو خود جگر صاحب مانتے ہیں کہ ان دونوں کے یہاں ایسے اشعار مل جائیں گے جنمیں ہندو تہواروں اور رسموں وغیرہ کا ذکر ہے لیکن خود سودا اور دوسرے پرانے شعرا کے یہاں بھی ایسے اشعار ملتے ہیں جن سے پتہ چلتا ہے کہ اُنھوں نے ہندوستان کی مقامی خصوصیات کو پیشِ نظر رکھا ہے۔

مثلاً سودا کے چند شعر درج ذیل کرنے پر اکتفا کرتا ہوں ؎

ترکش اولیئڈ سینہ عالم کا چھان مارا — مژگاں کے بان نے تو ارجن کو بان مارا

ہے ضعف سے یوں نالہ ترا رونے میں سودا — ساون میں پپیہے کی ہو جوں ٹیر ہوا پر

راون کی نہ تھی سیف کی ہیبت یہ کسی کو — مصرع کی مرے آج جو ہے دھاک زمیں پر

کنھیا سے نہیں کچھ کم صنم میرا وہ ہرجائی

بعض ہندو اصحاب موجودہ دور کے شعراء پر اعتراض کرتے ہیں کہ وہ اپنے اشعار میں ہندو تہذیب اور ہندوستان کی تاریخی خصوصیات کو نظر انداز کر دیتے ہیں لیکن یہ بھی اگر غور سے دیکھا جائے تو غلط ہے۔ خود اقبال کی شاعری میں جس کے "حق پرست" صاحب بہت شاکی ہیں۔ ایسی نظمیں مل جائیں گی جنہیں ہندو تہذیب کی کافی نمایندگی ہوتی ہے۔ مثلاً نانک، سوامی رام تیرتھ، رام وغیرہ کی نظمیں یا ساغر کی وہ نظم ؏

سچ بتا اے میری جمنا کیا وہی جمنا ہے تو

اور گوتم بدھ پر سیاب اکبرآبادی اور ساغر کی نظمیں۔ غرض کہاں تک مثالیں دی جائیں۔ ہر مسلمان شاعر کے یہاں چند نظمیں اور ایسے اشعار ضرور مل سکتے ہیں جو اس بات کا کافی ثبوت ہیں کہ مسلمان ہندوستان میں اگر ہندوؤں سے ایسا خلط ملط ہوا کہ اُس نے اپنے پرائے کی تفریق ہی مٹا دی۔

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اُردو زبان میں فارسی اور عربی کا استعمال دانستہ طور پر زیادہ کیا جا رہا ہے اور ہندی سے نفرت برتی جا رہی ہے لیکن میں ایسے اصحاب سے دریافت کرتا ہوں کہ کیا اُنھوں نے اقبال کی نظموں میں ایسے اشعار نہیں پڑھے ؎

مسجد تو بنا دی شب بھر میں ایماں کی حرارت والوں نے — من اپنا پرانا پاپی تھا برسوں میں نمازی بن نہ سکا

اقبال بڑا اپدیشک ہے من باتوں میں موہ لیتا ہے — گفتار کا غازی تو یہ بنا کردار کا غازی بن نہ سکا

یا

شکتی بھی شانتی بھی بھگتوں کے گیت میں ہے — دھرتی کے باسیوں کی مکتی پریت میں ہے

اور ایک اقبال پر کیا منحصر ہے ساغر کی شاعری میں تو ہندی کے بعض ثقیل اور کم استعمال ہونیوالے الفاظ بھی آگئے ہیں۔ جوش بھی ہندی الفاظ لکھنے میں بیباک ہے مگر ان میں اور ساغر میں یہ فرق ہے کہ جوش کے الفاظ ایسے ہلکے پھلکے اور سہل ہوتے ہیں کہ اُنکو ہر ہندو اور مسلمان سمجھ سکتا ہے، اور اُن کا استعمال ہم روزانہ کی گفتگو میں بے جھجک کرتے ہیں، لیکن ساغر اپنی ہندی دانی کا اظہار بھی کرنا چاہتے ہیں۔

اس کے علاوہ ہندو اور مسلمان دونوں بے تکلف فارسی عربی الفاظ بولتے ہیں اور اگر آپ یہ نہیں مانتے، تو یہ تو آپ کو ماننا ہی پڑے گا کہ مسلمان عربی فارسی کے جو الفاظ برجستگی کے ساتھ بولتے ہیں تو وہ اُنھیں آمدو

سمجھکر بولتے ہیں۔ لہذا یہ الفاظ کیسے بدیسی قرار دئے جاسکتے ہیں اور اگر آپ مسلمانوں کو بدیسی خیال کرتے ہیں تو ہندو بھی بدیسی ہیں کیونکہ یہ بھی وسط ایشیا سے آئے تھے۔ اس ملک کے اصل باشندے گونڈ، بھیل، سنتال وغیرہ ہیں۔ لہذا اُن کی زبان دیسی ہے اور باقی سب زبانیں بدیسی۔ ہندی بھی بدیسی، سنسکرت بھی بدیسی لیکن افسوس ہے کہ یہ بدیسی اشیا سے نفرت کرنے والے خود وہ ہیں جو دیسی زبان یعنی ٹیلی گو اور تامل وغیرہ زبانوں کے خلاف مدراس میں جہاد کر رہے ہیں اور ناحق اُن لوگوں کو جو یہاں کے اصلی باشندے ہیں اُنکی اپنی زبان کے تحفظ پر اُن کو سزائیں دے رہے ہیں۔

"حق پرست" صاحب کا یہ استدلال کسقدر کمزور ہے کہ جیسے ترک اپنی زبان میں سے عربی فارسی الفاظ اور ایرانی اپنی زبان میں سے عربی الفاظ خارج کرنے کی کوشش کر رہے ہے۔ ہم ہندوستانی بھی اردو میں سے عربی فارسی الفاظ کو خارج کر کے اپنی حب الوطنی کا ثبوت دیں۔ بے شک ترکوں نے عربی رسم الخط کو بدل دیا اور ایرانی عربی الفاظ فارسی سے نکال رہے ہیں، لیکن کیا اُن کی زبان اب عربی الفاظ سے اور ترکی زبان عربی فارسی الفاظ سے بالکل پاک ہوگئی ہے؟ میرے نزدیک ان دونوں قوموں نے نادانی سے کام لیا ہے۔ قاعدہ ہے کہ جتنی مرکب زبانیں ہوتی ہیں اُن میں دوسری زبانوں کے الفاظ داخل کئے جاتے ہیں اور اگر دوسری زبانوں کے الفاظ نکالنے کی کوشش کی جاتی ہے تو وہ زبان بے نمک ہوکر رہ جاتی ہے اور اُس کی تمام رعنائی و دلکشی یکسر خاک میں مل جاتی ہے۔ اُردو ایک مرکب زبان ہے جسمیں فارسی، عربی، ترکی، ہندی، سنسکرت، انگریزی، برج بھاشا وغیرہ زبانوں کے الفاظ شامل ہیں۔ اور اگر اس میں سے عربی فارسی کے الفاظ نکال دیجئے تو یہ زبان اِسقدر روکھی پھیکی ہوجائیگی کہ کوئی شخص اس کو بھول کر بھی نہ بولے گا۔ اس میں شبہ نہیں کہ ہندی کے الفاظ میں شیرینی اور گھلاوٹ ہے لیکن عربی اور فارسی زبانوں کے نمک سے بھی شاید ہی ذی فہم انکار کر سکے۔ جس طرح صرف مٹھاس سے اِنسان کی طبیعت بہت جلد سیر ہو جاتی ہے اور اُس کا جی کسی نمکین چیز کھانے کو چاہتا ہے اسی طرح بغیر عربی فارسی الفاظ کے اُردو زبان ایسی ہے جیسے جسد بے روح۔ دُور کیوں جائیے۔ خود انگریزی زبان کا یہی حال ہے۔ اس میں بہت سے غیر ملکی الفاظ شامل ہیں مثلاً فرانسیسی، لاطینی وغیرہ۔ اب اگر ان غیر ملکی الفاظ کو زبان میں سے خارج کر دیجئے تو انگریزی کی چار سطریں لکھنا دوبھر ہوجائے گا۔ غرض یہ کہ اگر ایرانیوں نے عربی اور ترکوں نے عربی فارسی الفاظ نکال ڈالنے کی کوشش کی (اور پھر بھی وہ سب کے سب نہ نکال سکے تاکہ ان زبانوں کے احسان سے بالکل سبکدوش ہوجاتے) تو کیا ہوا انھوں نے سیکڑوں الفاظ فرانسیسی اور انگریزی سے مستعار لئے۔ گداگری بہرحال یکساں ہے خواہ وہ فارسی عربی

سے کی جائے یا فرانسیسی اور انگریزی سے۔ پھر اُردو میں فارسی عربی کے الفاظ کے استعمال میں ایک خوبی اور ہے، اور وہ یہ کہ فارسی عربی تراکیب سے ایسے بڑے بڑے مضامین، جن کو ادا کرنے کیلئے دس دس سطریں درکار ہیں صرف دو لفظوں میں ادا ہو جاتے ہیں۔ اور اگر ان تراکیب کو زبان سے خارج کر دیجئے تو اختصار جو ایک زبان کی بڑی خوبی ہے، رخصت ہو جائے گا۔

حق پرست، صاحب نے ایک جگہ تحریر فرمایا ہے کہ "جب دو قومیں آپس میں ملتی ہیں تو ایک نئی زبان پیدا ہو جاتی ہے جو دونوں کی مشترکہ ہوتی ہے۔ اس کا میں قائل نہیں۔ گو میں مانتا ہوں کہ اس قسم کے ارتباط کا زبان پر تھوڑا بہت اثر ضرور ہوتا ہے لیکن ایسا انقلابی نہیں کہ ہندی کو اُردو بنا ڈالے۔ پارسی بھی تو فارسی زبان لے کر آئے تھے لیکن اس کے باوجود یہاں اُن کی وجہ سے کوئی نئی زبان وجود میں نہیں آئی"۔ لیکن میں اُن سے دریافت کرتا ہوں کہ پارسیوں کی آخر ایسی کتنی بڑی تعداد تھی جو ہندستان آئی۔ وہ بیچارے اول تو قلیل تعداد میں آئے، پھر صرف بمبئی کے ساحل پر آباد ہو گئے یا کچھ لوگ تجارت کی غرض سے کلکتہ جیسے شہروں میں چلے گئے۔ ایسی صورت میں یہ لوگ اُردو جیسی ہمہ گیر زبان پر کیا اثر ڈال سکتے تھے؟ بے شک اُن کی وجہ سے ہندوستان میں کوئی زبان وجود میں نہیں آئی۔ لیکن خود ایرآن میں تو ایک نئی زبان پیدا ہو گئی۔ مسلمانوں کے ایرآن فتح کرنے سے قبل جو زبان وہاں کی تھی وہ وہی ہے جو ژند اور اوستا کی ہے لیکن اسلامی فتوحات کے بعد تو زبان نے گویا چولا ہی نیا بدل ڈالا۔

میری سمجھ میں یہ بات کبھی نہ آسکی کہ اُردو زبان کو قومی زبان بنانے کے لئے عربی فارسی الفاظ کو تو محض اِس لئے خارج کر دیا جائے کہ وہ بدیسی ہیں۔ مگر سنسکرت سے اِس لئے رشتہ قوی کر لینا چاہیئے کہ وہ خالص ہندوستانی ہے۔ سنسکرت خالص ہندوستان کی زبان سہی، لیکن وہ ایک مردہ زبان ہے اُس کا بولنے والا تو ہندوستان میں ایک بھی نہ ملے گا مگر سمجھنے والے بھی دو چار ہی ملیں گے۔ برعکس اس کے عربی فارسی زندہ زبانیں ہیں۔ اُن کا لٹریچر بہت وسیع ہے۔ عربی زبان عرب، مصر، شام، حجاز، فلسطین وغیرہ میں بولی اور سمجھی جاتی ہے اور فارسی ایرآن میں بولی جاتی ہے اور ترکی، ہندوستان اور دوسرے ممالک میں سمجھی جاتی ہے۔ پھر زندہ زبانوں کے مقابلہ میں ایک مردہ زبان سے رشتہ جوڑنا کتنا مہمل ہے۔ سچ ہے ایسے مشورہ دینے والوں پر ہی غالب کا یہ مصرع صادق آتا ہے ؏

دوستی ناداں کی ہے جی کا زیاں ہو جائے گا

کوئی شخص باہر سے آئے اور کسی کے یہاں مقیم ہو۔ گھر والوں کی آؤ بھگت، آنکھیں بچھانے سے اگر وہ وہیں رہ پڑے۔ آپس کے میل ملاپ کے بڑھنے سے وہ اور گھر والے مل ملا کے ایک ہو جائیں تو

پھر وہ باہر والا نہیں رہتا۔ گھر ہی کا کہلانے لگتا ہے۔ مگر ہاں جب دن رات یہ کھوج لگانے کی دھن رہتی ہو کہ یہ کہاں کا تھا، یہاں کب آیا اور کب جائے گا، تو پھر اس کے باہر والا ہونے میں کوئی شبہ نہیں رہتا۔ بعینہ یہی حال عربی فارسی کا ہے۔ ان دونوں زبانوں کے الفاظ کی اُردو میں اتنی کثرت ہے کہ جسے دیکھئے، بلا سوچے سمجھے بولے چلا جاتا ہے۔ جب یہ صورت ہے تو پھر یہ کہنا کس حد تک مناسب ہے کہ یہ لفظ فارسی کا ہے، یہ عربی کا۔ میں کہتا ہوں کہ اب یہ عربی فارسی کے الفاظ کہاں رہے؟ اب تو اُردو میں یہ ایسے سما گئے ہیں کہ ایک کو دوسرے سے جُدا ہی نہیں کیا جا سکتا اور جب دونوں ایک ہو گئے ہیں۔ تو پھر عربی فارسی انھیں آپ کیوں کہتے ہیں؟ انھیں اُردو زبان کا سرمایہ سمجھئے۔ کوشش تو یہ ہونی چاہیئے تھی، کہ پرائے بھی اپنے بنائے جاتے مگر یہاں اپنے بھی پرائے بنائے جا رہے ہیں۔ ع

بریں عقل و دانش بباید گریست

بات دراصل یہ ہے کہ اس قسم کے خیالات رکھنے والے خود تعصب کے جال میں جکڑے ہوئے ہیں۔ حالانکہ کہتے یہی ہیں کہ ہم کو قومی یا نسلی تعصب سے کوئی سروکار نہیں۔ وہ چاہے زبان سے نہ کہیں لیکن حقیقت میں اُن کی خواہش ہے کہ ہندوستان کی زبان اُردو یا ہندی کے بجائے ٹھیٹ سنسکرت ہو جائے۔ "حق پرست" صاحب کا خیال ہے کہ "مسلمانوں نے کبھی غیر مسلموں کے ساتھ متحدہ قومیت اختیار نہیں کی۔ اُنھوں نے ہمیشہ اپنے آپ کو علیحدہ اور ممتیز رکھا اور اُن کی سرگرم کوشش یہی رہی کہ غیر مسلموں کو اپنے میں جذب کیا جائے۔" معلوم نہیں اُن کا متحدہ قومیت سے کیا مفہوم ہے؟ اگر اسکے معنی یہ ہیں کہ مسلمانوں نے ہندوستان میں آکر ہندو مذہب اختیار نہیں کیا تو واقعی وہ اسکے قصوروار ہیں۔ لیکن اگر اس کے معنی یہ ہیں کہ مسلمانوں نے ہندوؤں کے ساتھ رواداری کا ثبوت نہیں دیا۔ تو میں پوچھتا ہوں کہ کیا مسلمانوں نے ہندی اور سنسکرت زبانوں کی سرپرستی نہیں کی؟ اُن کی نشو و نما میں حصہ نہیں لیا؟ کیا وہ ہندوستان میں آکر ایسے خلط ملط نہیں ہو گئے کہ اُنھوں نے ہندو گھرانوں میں شادیاں کرلیں اور کیا اُنھوں نے بعض ایسی ہندو رسومات اختیار نہیں کرلیں جو شرعاً ناجائز ہیں؟

"حق پرست" صاحب کا یہ خیال بھی غلط ہے کہ "مسلمانوں نے ہمیشہ غیر مسلموں کو اپنے اندر جذب کرنے کی کوشش کی۔" مسلمانوں نے ہرگز اس کی کوشش نہیں کی۔ البتہ یہ اعتراف کرنا ضروری ہے کہ خود اسلام کے اندر وہ کشش موجود ہے کہ خود بخود لوگ اُس کی طرف کھنچے چلے آئیں۔ اور وہ ایسا ماحول پیدا کر دیتا ہے کہ دوسری چیزیں خود بخود اس میں جذب ہو جاتی ہیں۔ مگر یہ اسلام ہی کی تنہا خصوصیت نہیں ہے ہر بھلائی اور ہر حُسن میں یہ کشش موجود ہوتی ہے۔

اب یہ سوال کہ ہندوستان کی قومی زبان کیا ہو غور طلب ہے۔ مشکل یہ ہے کہ اس خیال کے بعد موجودہ زبانوں میں کسی ایک کو اس کام کے لئے پسند نہیں کرتے بلکہ ایک نئی زبان بنانا چاہتے ہیں جس کا نام انھوں نے "ہندستانی" رکھا ہے۔ زبان بنانے سے نہیں بنتی۔ دنیا میں کوئی ایک مثال بھی ایسی نہیں ہے زبان خود بخود بنا کرتی ہے اور رفتہ رفتہ ترقی کرکے مدارج اعلیٰ پر پہونچتی ہے۔ یہ کہنا کہ ہندستانی زبان ایسی ہو، دیسی ہو اور اس کے لئے ایسے ایسے الفاظ ہوں، ہرگز قابل قبول نہیں۔ یہ معاملہ اس طریقہ سے طے نہیں ہو سکتا۔ کیا ضرورت ہے کہ آپ کی رائے کو دوسرے اصحاب بھی مان لیں۔ زبان قدرتی چیز ہے۔ لہذا اس میں آورد اور تصنع سے کام نہیں چلتا۔ طبیعتیں خود بخود اگر کسی طرف مائل ہو جائیں اور رفتہ رفتہ اس طرف ایک جماعت کثیر ہو جائے تو دوسری بات ہے۔ ورنہ میں یہ عرض کرتا ہوں کہ ہمارے یہاں کا بڑے سے بڑا مصنف اگر یہ کہے کہ ہمیشہ اپنی کتاب کے شروع میں جو عبارت مصنف خود لکھے۔ اس کو صرف "دیباچہ" سے تعبیر کرنا چاہیے تو ہندوستان میں شاید ایک شخص بھی اس رائے سے اتفاق نہیں کریگا بلکہ کہے گا کہ کیا وجہ ہے کہ ہم التماس، گذارش مصنف، پیش لفظ، مقدمہ، تمہید، تعارف، تشریحات، کچھ اپنے متعلق، وغیرہ وغیرہ جو جی میں آئے، لکھیں گے۔ ہم کیوں ایک لفظ "دیباچہ" کے پابند ہو جائیں۔ جب ایک معمولی لفظ کے لئے اتنا اختلاف ہو تو یہ کیسے یقین کیا جا سکتا ہے کہ وہ "ہندستانی" جو آپ کے دماغ میں موجود ہے اور جس کو آپ تیرے صفحۂ کاغذ پر پھیلا نہیں سکتے اور جوں کی توں دونوں رسم الخط میں نہیں لکھ سکتے۔ تو میں اگر یہ عرض کروں کہ یہ ایک خیال خام کے سوا اور کچھ نہیں تو کیا بیجا ہے؟ ہمارے ملک میں بدقسمتی سے اختلافات کو مٹانے کے بجائے اُن کو اُجاگر کیا جاتا ہے۔ کوئی ضرورت خاص نہ تھی کہ زبان کا مسئلہ اٹھایا جاتا۔ اب تک انگریزی مشترکہ زبان کی حیثیت سے کام دے رہی تھی اور یہ کام اس وقت تک لیا جا سکتا تھا کہ آپ تحریر اور تقریر میں اپنی صاف اور سادہ عبارت سے ہر صوبہ میں اپنے آپ کو قابل فہم بناتے مگر آپ نے یہ طریقہ اختیار نہیں کیا اور ہندو جماعت نے تحکمانہ انداز میں یہ چاہا کہ اب "ہندی اتھوا ہندستانی" زبان ہونی چاہیے۔ "یہ اتھوا" کا لفظ کیا عام لفظ ہے؟ جو لوگ کہتے ہیں کہ صاف اور سادہ زبان ہو کیا وہ اس لفظ کو استعمال کرتے ہوئے محجوب نہیں ہوتے؟ شمالی ہند کا مسلمان کبھی اس لفظ کو نہیں سمجھ سکتا اور جب مسلمان نہیں سمجھتا تو آپ کیسے کہتے ہیں کہ یہ زبان صاف اور سادہ ہے؟ جبکہ ملک کا ایک گروہ کثیر اس زبان کو نہیں سمجھ سکتا۔ میرا یہ خیال ہے کہ اُردو، ہندی، ہندستانی کی بحث بالکل فضول ہے۔ پہلے خدا کے واسطے دل ملائیے۔ پھر زبان ملائیے گا۔ جب تک دل نہیں ملیں گے زبان نہیں ملیگی۔ زبان مختلف ہی رہیگی۔ یہ کوشش بالکل فضول ہے کہ پہلے زبان ایک کیجائے اُس کے بعد دل ملائے جائیں۔ اس کوشش میں دل اور پھٹ جائیں گے اور نہ زبان ایک ہوئی ہے اور نہ ہوگی۔

---

# جذباتِ حمید

(از حضرت حمید عظیم آبادی)

خلش ہے، درد ہے، یا اضطرار ہے، کیا ہے؟ ہمارے پہلو میں دل ہے کہ خار ہے، کیا ہے؟

وفورِ شوق جُدا، دردِ اضطرار جُدا بَلا ہے یا کہ شبِ انتظار ہے، کیا ہے؟

جو گُل ہے چاکِ گریباں، جو سر ہے پُر ز جنوں خزاں کا دَور کہ فصلِ بہار ہے، کیا ہے؟

ہے مِلنا شرط، کہ بسمل بنا دیا دل کو نگاہِ ناز کہ خنجر کی دھار ہے، کیا ہے؟

نشاں نہیں ہے یہ اک آئینہ ہے عبرت کا فنا کا درس کہ لوحِ مزار ہے، کیا ہے؟

اِدھر ہیں چاکِ گریباں، اُدھر سبُو بر کف گلوں کو غم کہ سُرورِ بہار ہے، کیا ہے؟

تڑپتا کیوں نہیں سینے میں اَب دلِ مضطر یہ موت ہے کہ نویدِ قرار ہے، کیا ہے؟

وہ تیرِ ناز بھی چلتا ہے جب، تو میری طرف ہے میرا دل کہ چوٹیلا شکار ہے، کیا ہے؟

مِٹا تو مِٹنے کو لیکن ہوں ہر جگہ موجود محیطِ کُل ہے کہ میرا غبار ہے، کیا ہے؟

ہمیشہ سینے میں اِک آگ سی لگی ہے حمید
شرار ہیں کہ دلِ داغدار ہے، کیا ہے؟

# رُباعی

عصمت کے لباس میں گنہگاری ہے تقدیس کی آڑ لے کے خونخواری ہے

شیطان بھی پا سکا نہ یہ رتبۂ خاص اِنسان میں اِک شانِ ریاکاری ہے

(شاہد صدیقی اکبرآبادی)

# میرے محبوب

(از طالب اناوی ایف سی کالج لاہور)

زمانے کی ہوا تجھکو محبت جب سکھائے گی — کسی کی بے رُخی جب رات دن تجھکو رلائیگی
کسی کی یاد رہ رہ کر تجھے بھی جب ستائیگی — مرے محبوب مَیں اُس وقت تجھکو یاد آؤنگا

---

کسی کے عشق میں جب تو بھی رُسوا چارسو ہوگا — ترے دل میں بھی جب جوش و فورِ آرزو ہوگا
بیابانوں میں جب تنہا تو محوِ جستجو ہوگا — مرے محبوب مَیں اُس وقت تجھ کو یاد آؤنگا

---

وہ باتیں آہ! وہ راتیں تجھے جب یاد آئیں گی — گزشتہ صحبتیں جب خون کے آنسو رلائیں گی
جفائیں جب تجھے رہ رہ کے اپنی یاد آئیں گی — مرے محبوب مَیں اُس وقت تجھ کو یاد آؤں گا

---

گھٹائیں آسماں کی جب تجھے بیتاب کردیں گی — تری مے نوش آنکھوں کو وہ جب پُر آب کردیں گی
عمیق میں بحرِ حسرت کے تجھے غرقاب کردیں گی — مرے محبوب مَیں اُس وقت تجھ کو یاد آؤں گا

---

ہجوم ناتوانی سے زباں جب لڑکھڑائے گی — سوارِ دوش ہوکر جب ضعیفی مسکرائے گی
غرورِ حسنِ فانی جب ترے دل سے مٹائے گی — مرے محبوب مَیں اُس وقت تجھکو یاد آؤں گا

---

دمِ رخصت ندامت جب تری عبرت نشاں ہوگی — حقیقت تلخیٔ دوراں کی جب تجھ پر عیاں ہوگی
طبیعت اپنے جب اعمال پر گریاں کناں ہوگی — مرے محبوب مَیں اُس وقت تجھ کو یاد آؤں گا



# تنقید کتب

## ریاض رضواںؔ[1] ۴۸۰

کے نام سے حضرت ریاضؔ کا مجموعۂ کلام، قاضی تلمذ حسین صاحب کے اہتمام سے نفیس کتابت اور عمدہ چھپائی کے ساتھ حیدرآباد سے مجلد شائع ہوا ہے۔

حضرت ریاضؔ خیرآبادی کسی تعارف کے محتاج نہیں ہیں۔ وہ دورِ آخر کے نامور حسن پرست اور رندمشرب شاعر ہیں۔ ان کے پہلے جراتؔ، انشاؔ اور داغؔ نے عاشقانہ شاعری خصوصاً شوخ نگاری اور چلبلے پن میں کمال دکھایا ہے، لیکن ریاضؔ کے یہاں یہ رنگ بہت چوکھا اور گہرا ہے۔

ریاضؔ نثر نگاری میں بھی ید طولیٰ رکھتے تھے۔ ان کی عبارت حد درجہ شگفتہ، حشو و زوائد سے پاک، طوالت سے مبرا اور اسقدر دلچسپ ہوتی تھی کہ پڑھتے ہی منہ سے بیساختہ "واہ واہ" نکلتا تھا۔ الفاظ اس طرح بٹھاتے تھے گویا موتی یا نگینے جڑتے تھے۔ ان کی چھوٹی سی عبارت بھی جانِ ادب ہوتی تھی۔ ریاضؔ نے گورکھپور سے "ریاض الاخبار" نامی ایک ہفتہ وار اخبار نکالا تھا، جس کی کافی اشاعت تھی۔ انھوں نے جیبی تقطیع کا ایک ننھا سا رسالہ "فتنہ" بھی نکالا۔ جو اپنی قسم کا خاص پرچہ تھا۔

ریاضؔ ایک شگفتہ خاطر، مستغنی المزاج شاعر تھے۔ بڑے بڑے رؤسا اُن کی صحبت اور ملاقات کے شائق رہتے تھے۔ چنانچہ نواب صاحب رامپور نے منشی امیر احمد مینائیؔ کی معرفت کئی مرتبہ رامپور طلب فرمایا۔ اور وہ کئی بار رامپور گئے بھی، لیکن دربار سے منسلک نہ ہوئے اور ہر دفعہ واپس چلے آئے، ہاں مرحوم مہاراجہ صاحب محمود آباد نے بلاتعین خدمت پچاس روپیہ ماہوار کا وظیفہ مقرر کر دیا تھا۔ اُسی سے آخر تک اُن کی بسر اوقات ہوتی رہی۔ چنانچہ ریاضِ رضواں کے اکثر اشعار میں اُس کی طرف اشارہ ہے۔

ریاضؔ کے کلام کی نمایاں خوبی یہ ہے کہ زبان و سلاستِ بیان کے ساتھ اُن کی فکر بلند اور تخیل نہایت نازک ہے۔ اُن کا بیشتر کلام رندی و سرمستی میں ڈوبا ہوا ہے۔ مثلاً

جہاں ہم خشتِ خم رکھدیں، بنائے کعبہ پڑتی ہے
جہاں ساغر ٹپک دیں، چشمۂ زمزم نکلتا ہے

[1] حجم ۸۰۷ صفحات قیمت چھ روپیے ملنے کا پتہ:- منیجر شاہکار گورکھپور یا دائرۃ الادب چدر گھاٹ حیدرآباد دکن

ایک ہی چلّو کے ہیں کوثر و تسنیم ریاضؔ    خاک اڑتی جو لبِ خشک مرا تر ہوتا

ارے واعظ کہاں کا لامکاں عرشِ بریں کیسا    چڑھی ہوتی جو کچھ تو ہم خدا جانے کہاں ہوتے

شراب پیتے ہی مسجد میں ہم کو گرنا تھا    یہ شغل بیٹھ کے اچھا تھا قبلہ رو کرتے

حرم والو! ریاضؔ آکر حرم میں پڑ رہیں کیونکر    گذر اُن کا کہیں بے جام و مینا ہو نہیں سکتا

پی کر بھی جھلک نور کی مُنھ پر نہیں آتی    ہم رندوں میں جو صاحبِ ایماں نہیں ہوتا

بزمِ محشر گر بنے ساقی کی بزم    میں نہ اٹھوں گا اگر پی کر گرا

غرض اس مجموعے میں ساڑھے تیرہ سو اشعار جام و شراب کے ہیں۔ اسی وجہ سے اکثر لوگوں نے آن کو خیامِ ہند کا خطاب دیا ہے۔ اُن کی تمنا دیکھئے ؎

ٹپکا دے بوند بھر کوئی مُنھ میں ریاضؔ کے    دم میکدہ میں توڑ رہا ہے پڑا ہوا

لوگ کہتے ہیں کہ ہے زاہد مرتاض ریاضؔ    رند کہتے ہیں اُسے چور ہے میخانہ کا

مر گئے، پھر بھی تعلق ہے جو میخانہ سے    میرے حصہ کی چھلک جاتی ہے پیمانہ سے

مگر باوجود اس کے کہ ریاضؔ ہر وقت میخانہ بدوش رہتے تھے لیکن انھوں نے شراب کو مُنھ لگانا تو درکنار کبھی چھوا تک نہیں تھا۔ چنانچہ وہ خود کہتے ہیں ؎

ترے آگے سر اُٹھاتا کوئی پارسا نہ ساقی    جو ریاضؔ پارسا بھی کہیں بادہ خوار ہوتا

کچھ کام نہیں مے سے گو عشق ہے اِس شے سے    ہیں رند ریاضؔ ایسے دامن بھی نہ تر دیکھا

ریاضؔ نے شیخ صاحب کی پگڑی بھی خوب خوب اُچھالی ہے۔ مثلاً ؎

کیسے یہ بادہ خوار ہیں سُن سُن کے پی گئے    واعظ کو کچھ مزہ نہ کسی نے چکھا دیا

چُن چُن کے آج شیخ نے انگور کھائے    اب کیا کھنچیگی، تاک کا حاصل نکل گیا

قرض لایا ہے کوئی بھیس بدل کر شاید    مے فروشوں کا ہے زاہد سے تقاضا کیسا

واعظ نہ آپ بزم میں چھلکائیں جامِ خلد    کھلوائیں مُنھ جناب نہ مجھ بادہ خوار کا

خم سے نہ ہو وہ سیر، میں چلّو میں سیر ہوں    یہ ظرف شیخ کا ہے، یہ مجھ خاکسار کا

جنابِ شیخ نے جب پی تو مُنھ بنا کے کہا    مزا بھی تلخ ہے کچھ بو بھی خوشگوار نہیں

حافظؒ نے شراب کے پیالہ میں عکسِ رُخِ یار دیکھا تھا۔ ریاضؔ کہتے ہیں ؎

دُنیا سے الگ ہم نے میخانہ کا در دیکھا    میخانہ کا در دیکھا، اللہ کا گھر دیکھا

ہے میکدہ کا خاص مقامات میں شمار    جو غنچہ ملا مجھے پیرِ مغاں ملا

خمریات کے علاوہ ریاضؔ کے کلام میں تصوف کے اشعار بھی خوب ہیں ؎

نیا جلوہ، نیا پردہ، عیاں بھی اور نہاں بھی — عجب عالم ہے کثرت کا، عجب عالم ہے وحدت کا
مکان دیکھے، مکیں دیکھے، لامکاں دیکھا — کہاں کہاں تجھے ڈھونڈا کہاں کہاں دیکھا
بُت خدا ہوں کہ نہ ہوں، ہے مگر اتنی توقیر — بُتکدہ آج بھی کعبہ ہے مسلمانوں کا
کوئی سمجھے تو کیا سمجھے کوئی جانے تو کیا جانے — وہ عالم آشنا ہے پردہ دار اپنی حقیقت کا

ریاضؔ کے کلام میں بیان کی سلاست، زبان کی شستگی اور محاورات کی برجستگی اور شوخی کا بھی بڑا لطف ہے۔ ملاحظہ ہو ؎

چھلکائیں لاؤ بھر کے گلابی شراب کی — تصویر کھینچیں آج تمہارے شباب کی
دبی زبان سے میرا بھی ذکر کر دینا — کلیمؑ طور پر اُن سے جو گفتگو آئے
تمہارے کوچہ میں کچھ طور والے بیٹھے ہیں — ذرا تم آکے لبِ بام مسکرا دینا
گل مرقعے ہیں ترے چاک گریبانوں کے — شکل معشوق کی انداز ہیں دیوانوں کے
جاتے تھے سوئے میکدہ نکلے حرم میں ہم — کیا جانے آج راہ میں کیا پھیر ہو گیا

کہیں کہیں کلام میں عریانیت بھی ہے لیکن یہ اِس وقت اور اُن سے پہلے کے زمانہ کی شاعری کے لئے ایک معمولی بات ہے۔

بہرحال ریاضِ رضواں کے آٹھ سو صفحات میں ریاضؔ کا ہر قسم کا کلام یکجا کر دیا گیا ہے۔ مہاراجہ سر کشن پرشاد نے اس کا دیباچہ لکھکر اپنی ادبی دلچسپی اور قدر دانی کا ثبوت دیا ہے۔ نواب اخترؔ مینائی، مولانا سبحان اللہ اور مولانا نیازؔ نے تنقید و تبصرہ کا حق ادا کیا ہے۔ غرض قاضی تلمذ حسین صاحب نے اس مجموعہ کو شائع کر کے اُردو زبان پر احسانِ عظیم کیا ہے۔ افسوس یہ مجموعہ ریاضؔ کی زندگی میں شائع نہ ہو سکا۔ حالانکہ آخر میں اُن کی بڑی خواہش یہی تھی کہ اُن کا دیوان خاص اہتمام سے شائع ہو اور ملک اُس کی قدر کرے۔ آیندہ ایڈیشن میں ریاضؔ کی سوانحعمری بھی شامل ہو جائے تو اِس قابلِ قدر مجموعے میں کوئی کسر باقی نہ رہے۔

## مرقعِ سخن (جلد دوم)

سلسلہ ادبیات اردو کے نام سے حیدرآباد کے قدر دانانِ اُردو کی کوشش سے اُردو میں بعض اچھی اچھی کتابیں شائع ہو رہی ہیں۔ چنانچہ پچھلے پانچ سال کے اندر اس تحریک کی بدولت قریب ایک درجن کتابیں شائع

حجم ۴۳۱ صفحات۔ قیمت غالباً پانچ روپیہ۔ ملنے کا پتہ:- مکتبۂ ابراہیمیہ، حیدرآباد دکن۔

ہو چکی ہیں۔ پچھلے دنوں مرقع سخن جلد اول شائع ہوئی تھی جس میں قلمروئے آصفیہ کے پچیس شاعروں کے حالات زندگی اور نمونۂ کلام درج تھے۔ اب اس کتاب کی دوسری جلد شائع ہوئی ہے جسمیں پچاس دوسرے شاعروں کے حالات لکھے گئے ہیں اور اُن کے کلام کے نمونے بھی دیئے گئے ہیں۔ اس کتاب کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ پچاس شعراء پر پچاس ہندو مسلم اہل قلم نے مضامین لکھے ہیں۔ مثلاً ڈاکٹر میر مہدی حسین آلم پر امرتیا تشیر سنگھ اور راجہ محبوب راج محبوب پر مہندر راج سنگھ سکسینہ ایم۔ ایس۔ سی نے مضامین لکھے ہیں غرض اس کتاب میں ہندو مسلمان دونوں شعراء کا تذکرہ موجود ہے۔ چنانچہ بالاتر مبک نائک ذرہ، لچھمی نراین شفیق اورنگ آبادی، سدانند جوگی، بہاری لال رمز، گوبسرن بلی متوکل باللہ آزاد اور راجہ محبوب راج محبوب کے حالات اور نمونۂ کلام موجود ہیں۔

اس تذکرہ میں مختلف دَور قائم کئے گئے ہیں۔ آخری دَور میں بعض ہونہار نوجوانوں کے بھی حالات درج کئے گئے ہیں جو کسی دن آسمانِ شاعری پر ستارہ بن کر چمکنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ تذکرہ میں ہز اگزالٹیڈ ہائنس نظام سادس، شہزادہ اعظم جاہ پرنس آف برار اور شہزادہ معظم جاہ شجیع و دیگر نواب زادگان کے حالات مع نمونۂ کلام بھی موجود ہیں اور حضور نظام اور دیگر حضرات کے پچاس فوٹو بھی ہیں۔ جنمیں بعض پرانی قلمی تصویروں کا عکس ہیں، جو تاریخی حیثیت رکھتی ہیں۔

شروع میں ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور کی لکھی ہوئی "تقریب" ہے۔ جس میں اس کتاب کے مضامین پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ لکھائی، چھپائی، کاغذ سب چیزیں قابل پسند ہیں۔ جلد بھی انگریزی وضع کی ہے۔ آخر میں پندرہ صفحات کا ایک انڈکس بھی ہے جو اُن لوگوں کا حال معلوم کرنے میں بہت مدد دیتا ہے جن کا نام کتاب میں آیا ہے۔

## نذرِ ولیؔ

یہ کتاب چار تنقیدی مضامین کا ایک دلپذیر مجموعہ ہے۔ جسمیں اُردو شاعری کے باوا آدم ولی دکنی کی شاعری کے مختلف پہلوؤں کا بہت ہی ماہرانہ ریویو کیا گیا ہے۔ یہ چاروں مضامین جامعہ عثمانیہ حیدرآباد کی چار گریجویٹ خواتین کے لکھے ہوئے ہیں، جو بی۔ اے پاس کرنے کے بعد اب ایم۔ اے کلاس میں پڑھ رہی ہیں۔ پہلا مضمون "ولی کا تخیل" لطیف النساء بیگم بی۔ اے نے لکھا ہے۔ دوسرا مضمون "کلام ولی اور تصوف" نجم النساء بیگم بی۔ اے کے قلم کا مرہونِ منت ہے۔ تیسرے مضمون "ولی کی معلومات اور خصوصیات شاعری" پر نعیم النساء بیگم بی۔ اے نے روشنی ڈالی ہے۔ چوتھا مضمون "ولی کا فن شاعری" جہاں بانو بیگم بی۔ اے کا

---

ضخامت ۲۴۸ صفحات۔ قیمت غالباً ڈھائی روپیہ ہے۔ ملنے کا پتہ:۔ مکتبہ ابراہیمیہ حیدرآباد دکن

لکھا ہوا ہے۔ مضامین کے مطالعہ سے ولی کے فن شعر، اس کے اسلوب بیان اور انتخاب الفاظ پر بھی نہایت دلچسپ معلومات حاصل ہوتی ہے۔

آجکل ہندوستان خصوصاً پنجاب کے اہل قلم اُردو میں عربی وفارسی کے غیرمانوس الفاظ ٹھونس کر سیدھی سادی زبان کو گرانبار بنارہے ہیں۔ ان حضرات کے لئے حضرت ولی کی زبان کا مطالعہ مفید ہوگا۔ اس کتاب کے تنقیدی مضامین کی زبان بھی کسی قدر دقیق ہے۔ مثلاً "ولی کا تخیل" کے مضمون کی زبان ذرا مشکل ہے۔ چنانچہ مضمون نگار خاتون کو بعض اصطلاحات کا فٹ نوٹ میں انگریزی ترجمہ کرنا پڑا ہے جس سے مضمون سمجھنے میں سہولت ہوگئی ہے۔ اس مضمون میں فاضل نقاد نے ولی کا بعد کے مشہور شعرا سے بھی مقابلہ کرکے دکھایا ہے کہ جو مضمون کسی زمانہ میں ولی نے باندھا تھا وہی دوسرے لفظوں میں بعد کے شاعروں نے نظم کیا۔ مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| ولی | بات کہنے کا کبھی جب وقت پاتا ہے غریب | بھول جاتا ہے وہ سب کچھ دیکھ صورت یار کی |
| میر | کہتے تھے کہ یوں کہتے، یوں کہتے جو یار آتا | سب کہنے کی باتیں ہیں کچھ بھی نہ کہا جاتا |
| غالب | آج ہم اپنی پریشانی خاطر اُن سے | کہنے جاتے تو ہیں پر دیکھئے کیا کہتے ہیں |
| امیر | یہ کہوں گا، یہ کہوں گا، یہ ابھی کہتے ہو | سامنے اُن کے بھی جب حضرت دل یاد رہے |
| داغ | یاد سب کچھ ہیں مجھے ہجر کے صدمے ظالم | بھول جاتا ہوں مگر دیکھ کے صورت تیری |

ہمارے نزدیک حضرت ولی کے متعلق یہ مجموعہ مضامین بہت قابل قدر ہے۔ کیونکہ اس میں تنقید کا کوئی پہلو باقی نہیں رکھا گیا ہے۔ لکھائی، چھپائی، کاغذ سب عمدہ۔

## مدراس میں اُردو

مولانا نصیر الدین ہاشمی نے اس سے پہلے ایک کتاب "دکن میں اُردو" کے نام سے لکھی تھی جس کا دوسرا حصہ اب "مدراس میں اُردو" کے نام سے شائع کیا گیا ہے۔ اسمیں فاضل مصنف نے صوبہ مدراس میں زبان اُردو کے رواج، ترقی اور نشوونما پر سیر حاصل بحث کی ہے۔ صوبہ مدراس میں کرناٹک، اندھرا، تامل ناڈ، ملیبار، میسور وغیرہ علاقے شامل ہیں۔ شروع میں دکن، میسور، کرناٹک وغیرہ کے مختصر تاریخی حالات درج کئے ہیں۔ اور وہ اسباب بتائے ہیں، جن سے اُردو زبان ان ممالک میں رواج پذیر ہوئی۔ پہلے باب میں ۱۱۰۰ھ سے پہلے کے حالات اور اُردو کی حالت بیان کی گئی ہے۔ دوسرے باب میں ۱۱۰۰ھ تا ۱۲۰۰ھ کے حالات ہیں۔ تیسرے باب میں ۱۳۰۰ھ اور چوتھے میں ۱۳۵۷ھ کے حالات درج کئے ہیں۔ اس طرح

---

ضخامت ۱۹۷ صفحات، قیمت عہ؍، ملنے کا پتہ:۔ دفتر سب رس رفعت منزل خیریت آباد دکن۔ مکتبہ ابراہیمیہ حیدرآباد دکن

گویا فاضل مضمون نگار نے مختلف دَور قائم کرکے ہر دَور کی لسانی خصوصیات پر فاضلانہ تبصرہ کیا ہے۔
پانچویں باب میں مرثیوں اور چھٹے میں مدراس کے اخبارات اور انجمنوں کا ذکر کیا گیا ہے۔ ساتواں باب سدھوٹ میں اُردو اور آٹھواں باب میسور میں اُردو کے لئے مخصوص ہیں۔ اسی سلسلہ میں تقریباً سواسو مصنفین نظم و نثر کا مختصر تذکرہ تصانیف کی فہرست، کلام کا نمونہ اور مختصر تبصرہ بھی آگیا ہے۔ شمالی ہند کے جو اہلِ قلم مولانا محوی لکھنوی کی طرح مدراس جاکر مقیم ہوگئے ہیں۔ اُن کے مختصر حالات اور نمونہ کلام بھی اس میں درج ہیں۔ بہر حال کتاب بہت کچھ تلاش و تحقیق کے بعد لکھی گئی ہے۔ اس کا وہ حصّہ خصوصیت سے دلچسپ اور پُر از معلومات ہے جو مدراس کے اخباروں سے متعلق ہے۔ لکھائی، چھپائی، کاغذ، اوسط درجہ، کتابت میں کہیں کہیں غلطیاں رہ گئی ہیں۔

## مشاعرہ[1]

یہ ایک دلچسپ تمثیلی مشاعرہ ہے جو لائلپور کالج (پنجاب) کے پروفیسر مولوی عبداللہ صاحب کامل ایم اے کی تحریک اور پنڈت برجموہن دتاتریہ کیفی دہلوی کی تخیل سے وجود میں آیا۔ ڈرامہ کے طور پر ایک بزم مشاعرہ منعقد کی گئی۔ جسمیں مختلف حضرات سودا، میر درد، میر تقی، جرأت، مصحفی، انشا، آتش، نسیم، ناسخ، ذوق، مومن، غالب کا بھیس بناکر اور اُن کی مشہور غزلیں یاد کرکے پڑھنے بیٹھے۔ اور محفل مشاعرہ گرم کی۔ اس مشاعرہ کی دو خصوصیات قابل ذکر ہیں۔ ایک تو یہ کہ جن شعرائے کرام کی جو غزلیں چنی گئی ہیں، وہ اُن کے دیوان کا عطر ہیں۔ دوسری یہ ہے کہ شعر پڑھتے اور سُنتے ہوئے مشاعرہ میں جو داد مختلف شاعروں سے منسوب کی گئی ہے وہ بہت قابل تعریف ہے کیونکہ اس سے ہر شاعر کی اُفتادِ طبع، طرزِ بیان اور سخن فہمی پر روشنی پڑتی ہے اس کتاب میں کل منتخب غزلوں کے ایک سو گیارہ شعر ہیں جو مجموعی حیثیت سے اُردو شاعری کے بہترین اشعار ہیں۔ غرض یہ مشاعرہ مرزا فرحت اللہ بیگ کے فرضی مشاعرہ کے بعد اپنی طرز کا دوسرا بے نظیر مشاعرہ ہے جن حضرات کو اُردو شاعری اور ادب سے ذوق ہے، اُن کے لئے اس کتاب کا پڑھنا بہت ضروری ہے۔
لکھائی، چھپائی، کاغذ سب بہت ہی قابل قدر ہے۔ شروع میں مولوی عبداللہ کامل اور علامہ کیفی کے کے فوٹو اور مشاعرہ کے فوٹو بھی دیدیئے گئے ہیں۔ شعرا کی داد دینے یا آپس کی نوک جھونک میں جو بات تلمیح طلب آگئی ہے۔ اس کی تشریح چھوٹی سی کتاب کے ایک خاص باب کردی گئی ہے۔ ہمارے نزدیک یہ کتاب کتب خانوں اور لائبریریوں میں رکھنے کے قابل۔

---

[1] ضخامت چھوٹی تقطیع کے تقریباً سواسو صفحات۔ قیمت صرف ایک روپیہ (عہ)
ملنے کا پتہ:۔ شیخ مبارک علی تاجر کتب اندرون لوہاری دروازہ۔ لاہور۔

# مہرشی شیوبرت لال صاحب ورمن

از مسٹر موتی لال مختار ایڈیٹر ست سنگت گورکھپور

فخر قوم مہرشی شیوبرت لال صاحب ورمن ایم۔ اے کی ذات بابرکات سے ہندوستان کا تعلیم یافتہ طبقہ بخوبی واقف ہے۔ ہندوستان میں عموماً اور پنجاب اور یو۔پی میں خصوصاً شاید ہی کوئی ایسا ضلع ہو جہاں آپ کے لٹریچر کے شایقین موجود نہ ہوں۔

آپ قوم کے کائستھ تھے۔ آپ کا وطن مالوف موضع پورہ قانونگویاں ہے جو راج بنارس میں کوئرھ روڈ اسٹیشن سے ڈھائی میل کے فاصلہ پر جانب مغرب واقع ہے۔ شروع شروع میں آپ چنار اور بریلی آریہ سماج اسکول کے ہیڈ ماسٹر تھے۔ منشی بلدیو پرشاد صاحب بریلوی اور پنڈت کاشتا پرشاد صاحب ترویدی (پنڈت رگھوناتھ پرشاد صاحب ترویدی سابق سول جج گورکھپور کے والد بزرگوار) آپکے ہمعصر تھے آپ نے جس عرقریزی اور جانفشانی سے اس زمانہ میں کام کیا۔ وہ آپ ہی کا حصہ تھا۔ آپکا مزاج آزادی پسند تھا اور قدرت نے آپ کو کسی خاص کام کے لئے مخصوص کیا تھا۔ چنانچہ ملازمت میں رہتے ہوئے بھی آپ نے "دبدبہ قیصری" نامی اخبار بریلی سے نکالا۔ جو تھوڑے ہی دنوں تک مقبول خاص وعام رہا۔ زمانہ کا اجرا بھی جو اب مکرمی منشی دیانراین صاحب نگم کی زیر ایڈیٹری نکل رہا ہے، آپ ہی کا رہین منت ہے۔ فروری لغایت اکتوبر ۱۹۰۳ء یہ آپ ہی کی ادارت میں شائع ہوتا رہا۔ بعد میں آپ نے اُسے منشی صاحب کے سپرد کر دیا۔

اس کے بعد جب "آریہ گزٹ" لاہور کی ایڈیٹری کے لئے ایک قابل شخص کی ضرورت محسوس ہوئی تو سماج کے برگزیدہ اصحاب کی نگاہیں آپ ہی پر پڑیں۔ چنانچہ آپ نے جس خوبی وکامیابی کیساتھ "آریہ گزٹ" کی ایڈیٹری کے فرائض انجام دیئے۔ وہ محتاج بیان نہیں۔ شیر پنجاب لالہ لاجپت رائے مرحوم، فدائے قوم مہاتما ہنسراج جی، شہید وطن سوامی شردھانند جی آپ کے سچے مداح اور قدردان تھے۔

قدرت نے آپ کے مزاج میں ایک خاص قسم کی وسیع النظری اور آزاد خیالی ودیعت کر رکھی تھی۔ بندشی زندگی پسند نہ تھی۔ اس لئے آپ نے "آریہ گزٹ" سے بھی کنارہ کشی کی اور اگست ۱۹۰۷ء سے "سادھو" نامی رسالہ لاہور سے نکالنا شروع کیا۔ اس کے مضامین اسقدر دلچسپ اور معرکۃ الآرا ہوتے تھے کہ چندہی

ماہ کے اندر اس کا دائرہ اشاعت نہایت وسیع ہوگیا اور قدر دانوں کی تعداد میں روز افزوں ترقی ہوتی گئی۔ عوام کو بلند خیالی کی جانب مائل کرنا اس کا خاص منشا تھا۔

چند سال بعد آپ کے دل میں یوروپ کی سیر و سیاحت کا خیال پیدا ہوا۔ چنانچہ ساُدھو کا کارخانہ محترم منشی سورج نراین صاحب مہر دہلوی کے سپرد کر کے جو آپ کے خاص دوستوں میں تھے، آپ یوروپ تشریف لے گئے اور قریب ڈیڑھ سال تک مختلف ممالک کی سیر و سیاحت میں مصروف رہے۔ اثنائے سفر آپ نے ہندو مذہب کے فلسفہ پر بھی جابجا تقریریں کیں۔ اس سیر و سیاحت کا مفصل حال "یاترا سندیش" نامی کتاب میں درج ہے۔

یوروپ سے واپسی کے بعد آپ نے متعدد رسالے نکالے جن کے نام حسب ذیل ہیں:۔

(۱) سنت سندیش (۲) تتّو ورشی (۳) سرسوتی بھنڈار (۴) لکشمی بھنڈار (۵) مارتنڈ، (۶) پنجابی سورما (۷) دگیانی (۸) سنت (۹) سنت سماگم (۱۰) اودھوت (۱۱) اُپ نشد میگزین، (۱۲) ویدانت میگزین (۱۳) رستارام (۱۴) سمیرو پربت (۱۵) دھولاگر پربت (۱۶) ست سنگت۔

ان رسالوں کے سلسلہ میں آپ نے دو ہزار سے زائد کتابیں تصنیف و تالیف کیں۔ یہ کتابیں ہندو مذہب اور ہندو فلسفہ کے علاوہ بدھ مت۔ جین مت۔ تصوف۔ تواریخ اسلام۔ سکھ مذہب۔ عیسائی دھرم اور دیگر مذاہب پر کافی روشنی ڈالتی ہیں۔ غرض آپ کی تحریر و تقریر ہمیشہ تعصب سے پاک ہوا کرتی تھی۔ "شاہی سیریز" اور "موتی سیریز" کے ناولوں کی مجموعی تعداد چالیس کے قریب ہے۔ ہندوستان کی شجاع اور عالم استریوں کے سلسلہ والی کتابوں کی تعداد ڈیڑھ درجن سے زائد ہے۔ یہ سب کتابیں بہت مقبول ہوئیں۔ چنانچہ اب ہندی اور اُردو دونوں زبانوں میں دستیاب ہوتی ہیں۔

آپ کے زور قلم کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ آپ نے اپنے رسالوں کے لئے کبھی کسی سے مضمون نہیں لیا۔ جو کچھ تحریر فرماتے تھے خود ہی لکھتے تھے۔ غرض مصنف اور مولف کی حیثیت سے آپ اپنی ہی نظیر تھے۔ اسقدر کثیر التعداد کتابوں کی تصنیف اور تالیف کا فخر شاید ہی کسی اہلِ قلم کو نصیب ہوا ہوگا۔

ایک خاص بات اور بھی قابلِ ذکر ہے آپ نے اپنی تحریر کے ذریعہ ایک خاص زبان کی بنیاد ڈالی جسمیں ہندی کی سلیس، عام فہم اور روزمرہ بول چال کے الفاظ بہ کثرت ہوتے تھے۔ لیکن رسم الخط برابر اُردو کا ہی رکھتے تھے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ پنجابی و نیز دیگر اصحاب جو ہندی زبان سے قطعاً ناواقف تھے، اُن میں بھی ہندی زبان کا پرچار ہوگیا۔ یہ وہی زبان ہے جسے آجکل کے مدبر "ہندستانی" زبان کا نام عطا فرما رہے ہیں۔

آپ کی زندگی نہایت سیدھی سادی تھی۔ تقریر کے وقت مُنھ سے پھول جھڑتے تھے۔ مضامین کا سیلاب اُمڈتا ہوا چلا آتا تھا۔ گھنٹوں تقریر فرمانے پر بھی زبان کی سلاست اور مضمون کی روانی میں کوئی فرق نہیں آتا تھا۔ جو جس خیال کا آتا تھا۔ اُس سے اسی کے نقطہ نظر سے اصلیت ذہن نشین کرانے کے عادی تھے۔

اس وقت بھی جو رسالہ نکل رہا ہے اُس کا نام "ست سنگت" ہے یہ مہرشی جی مہاراج کے ست سنگ کے بچن کے علاوہ اُن کے دیگر روحانی، اخلاقی، عام فہم اور مقبول عام مضامین سے مالا مال رہتا ہے۔ اس کا مطالعہ گھر بیٹھے اُن کی صحبت اور قُربت کا فیض بخشتا ہے اور اسی خیال سے جاری بھی کیا گیا تھا۔ ۱۹۳۴ء میں یہ رسالہ میرے سپرد کر کے آپ نے مجھے بھی آزادانہ زندگی بسر کرنے کی ہدایت فرمائی۔

جب میں کرسمس ۱۹۳۸ء کے بھنڈارہ میں ۲۲ دسمبر ۱۹۳۸ء کو آپ کی خدمت میں بمقام رادھا سوامی دھام حاضر ہوا تو آپ نے چند ماہ پہلے سے غذا ترک کر رکھی تھی۔ صرف سیب یا انار کا عرق دن رات میں دو ڈھائی تولہ کے قریب نوش فرما لیا کرتے تھے۔ جسمانی حیثیت سے بہت ہی کمزور ہو گئے تھے۔ مگر پھر بھی روزانہ حسب معمول تین وقت (۴ بجے صبح۔ ۹ بجے دن اور ۷ بجے شام) سنگت کیا کرتے تھے۔ یکم جنوری ۱۹۳۹ء کو آپ نے مجھے گورکھپور جا کر "ست سنگت" کا کاروبار دیکھنے کا حکم دیا۔ چنانچہ مجھے طوعاً و کرہاً قدموں سے جدا ہونا پڑا۔ اور ۲۲ جنوری کو جب پھر حاضر خدمت ہوا۔ تو جسم بہت نحیف و لاغر ہو گیا تھا۔ مگر چہرہ کی آب و تاب میں سرِمو فرق نہ تھا۔ گورکھپور سے آپ کو خاص محبت تھی۔ چنانچہ آپ نے کہا "مجھے بھی گورکھپور لے چلو۔ کچھ روز وہاں رہنا چاہتا ہوں"۔ بہ تعمیل ارشاد انھیں گورکھپور لایا۔ غریب خانہ پر دفتر "ست سنگت" میں قیام فرما ہوئے۔ ٹھاکر نند و سنگھ صاحب حیدر آباد دکن سے ایک ڈاکٹر کو اپنے ہمراہ لائے۔ علاج معالجہ ہوا۔ تکلیف جاتی رہی۔ یہاں زیادہ تر سمادھی اوستھا یعنی بحالت استغراق و محویت میں رہا کرتے تھے۔

۱۶ فروری ۱۹۳۹ء کی رات کو تنہائی میں مجھے یاد فرما کر خاص خاص ہدایات دیں اور فرمایا کہ رسالہ "ست سنگت" بند نہ ہونے پائے۔ تمہارے پاس مضامین کا کافی ذخیرہ ہے جو آٹھ دس سال کیلئے کافی ہوگا۔ یہی "ست سنگت" میری تعلیم کے پرچار کا ذریعہ ہوگا۔ میری سچی ہمدردی تمہارے ساتھ ہے اور غیب سے بھی تم کو برابر مدد ملتی رہیگی۔ میں نے سرِ تسلیم خم کیا۔ مگر اسوقت مجھے کیا خبر تھی کہ یہ آخری ہدایت ہے۔

شیوراتری (۱۷ فروری ۱۹۳۹ء) کو آپ کا جنم دن تھا۔ اسی روز ۷۰ سال پورے ہوئے۔ دوپہر کو آرتی وغیرہ ہوئی شام کو رادھا سوامی دھام تشریف لے گئے۔ وہاں پہونچکر دوا علاج اور خورد و نوش قطعی بند کر دیا اور نہایت ہوش حواس اور خاص اہتمام کے ساتھ ۲۳ فروری ۱۹۳۹ء کو ۸ بجے صبح کے وقت شریر تیاگ کر نج دھام کی راہ لی۔ رادھا سوامی انگریزی اسکول، سنسکرت پاٹھ شالہ اور دھرم شالہ آپ کی یادگاریں ہیں۔

---

# رفتار زمانہ

## واقعات عالم پر سرسری نظر[1]

آج اگر ہم واقعات عالم پر ایک سرسری نظر ڈال کر دنیا کا جائزہ لینا چاہیں، تو ہماری نظریں دُنیا کے دو بڑے ملکوں یعنی روس اور امریکہ کی طرف ضرور مبذول ہوں گی۔ کیونکہ جرمنی اور برطانیہ سے تو ہم بخوبی واقف ہیں۔ اور اُن کی بحری، برّی اور فضائی طاقت مخفی نہیں ہے۔ ہٹلر کی آئے دن کی دھمکیاں عوام کے گوش گذار ہو چکی ہیں۔ اور برطانیہ عظمیٰ نے اس بارہ میں جو کمزوری دکھائی وہ بھی طشت از بام ہو چکی ہے۔ مسولینی بھی اپنی بکواس سے دُنیا کو کافی مرعوب کر چکا ہے۔ لیکن روس اور امریکہ کا اقتدار اب تک اقوام عالم پر باقی ہے، اور اس وقت یوروپ کے سیاسیات کی کنجی انھیں دونوں کے ہاتھ میں ہے۔

برطانیہ نے پولینڈ، رومانیہ اور یونان کو جنگ کی حالت میں تائید کی اُمید دلائی ہے۔ اور یہ بات ظاہر ہے کہ جرمنی، اٹلی یا اُن کے تابعین اُن ملکوں پر چڑھائی کئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ لیکن ہم کو ابھی تک یقینی طور پر یہ معلوم نہیں کہ واقعی جنگ چھڑ جانے پر روس اور امریکہ کا کیا طریق عمل ہوگا۔ کیا تنہا برطانیہ کی امداد، امریکہ اور روس کی متحدہ تائید کیساتھ پولینڈ، یونان، رومانیہ اور ترکی کے لئے کافی ہوگی؟

عملی تائید کے علاوہ امریکہ کی اخلاقی تائید بھی ہمارے لئے ایک بڑی چیز ہے۔ امریکہ کی عملی تائید کا دار و مدار بہت کچھ روس کی دانشمندانہ چال پر مبنی ہوگا۔ کچھ لوگوں کے دل میں یہ خیال پیدا ہو سکتا ہے کہ: "روس کی شمولیت اور غیر شمولیت سے امریکہ کو کونسا نفع یا نقصان پہونچ سکتا ہے؟"

آئیے اب ذرا بحر الکاہل پر ایک سرسری نظر ڈالیں۔ امریکہ کے جہازی بیڑے کا بیشتر حصہ بحر اوقیانوس سے بحر الکاہل کی طرف کوچ کر چکا ہے۔ کیونکہ امریکہ یہ نہیں چاہتا کہ روس کے خلاف معاہدہ کرنے والوں کے درمیان جنگ کا فیصلہ ہو جانے سے پہلے ہی جاپان سے اس کی مٹھ بھیڑ ہو جائے۔ جاپان، روس کے خلاف معاہدہ کرنے والوں میں شامل ہے۔ اس معاہدہ کے دوسرے ارکان جرمنی، اٹلی، ہنگری اور ہسپانیہ ہیں۔ جاپان چین کے بیشتر حصہ پر قابض ہو چکا ہے اور امریکہ چین کی آزادی کا حامی ہے۔ اور روس برابر جاپان کے خلاف چین کی تائید کر رہا ہے۔ ایسا وقت بھی آسکتا ہے کہ بحر الکاہل میں امریکہ، جاپان کا سدِ راہ بن کر کھڑا ہو جائے،

---

[1] یہ مضمون دیر میں موصول ہونے کی وجہ سے رفتار زمانہ کے ذیل میں شائع ہو رہا ہے۔ یہ پروفیسر محمد اسحاق صاحب ایم۔ اے کا لکھا ہوا ہے (ا۔ ز)

اگر ایسا ہوا، تو صرف بحری چھیڑ چھاڑ ہی نہ ہوگی بلکہ روس کی فوجیں جو شرق کے دور دراز گوشوں کے علاوہ منچوریا کی سرحد پر بھی پڑی ہیں ضرور حصہ لیں گی۔ اِس لئے اب یہ جان کر کسی کو تعجب نہ ہوگا کہ واشنگٹن اور ماسکو کے درمیان ایک عرصہ سے اخلاص اور یگانگت کا برتاؤ ہو رہا ہے۔ جیسا کہ لندن اور ماسکو کے درمیان دوستانہ تعلقات قائم ہو رہے ہیں۔

خوش قسمتی سے ایک عرصہ سے لندن اور واشنگٹن کے تعلقات بہت خوشگوار ہیں۔ یہ سچ ہے کہ اہلِ امریکہ "میونخ کے سمجھوتے" کے بعد برطانیہ سے کچھ کشیدہ خاطر ہو گئے تھے۔ لیکن بعد میں اب پھر حالات معمول پر آگئے۔ روس اور امریکہ کی رائے میں میونخ کا معاہدہ دراصل برطانیہ عظمیٰ اور فرانس کی شکست کے بمنزلہ تھا۔ جہاں مسٹر چیمبرلین اور ڈلاڈیر کو سپر ڈال دینی پڑی۔ روس کے کسی باخبر سیاستدان نے کیا خوب کہا ہے کہ:۔ "اگر ہٹلر کو کبھی ہمارے (روس کے) ساتھ قوت آزمائی کرنا پڑ گئی تو اُس کو معلوم ہو جائے گا کہ ہماری فوجی طاقت اُس سے زیادہ مضبوط ہے"۔

اِنسان زود فراموش ہے۔ شاید بہت سے لوگ اِس بات کو بھول گئے کہ کچھ عرصہ ہوا، امریکہ کے صدر مسٹر روزولٹ نے تیس ۳۰ ریاستوں کی ایک فہرست تیار کی تھی جس میں روس کو بھی شامل کیا تھا۔ اور جنکے مقبوضات کی نسبت ہٹلر اور مسولینی سے یہ وعدہ لینے کی خواہش کی تھی کہ وہ ان ممالک پر نہ چڑھائی کریں، اور نہ انھیں جنگ کا پیغام دیں۔ روزولٹ کا یہ پیام ماسکو، پیرس اور لندن میں گرمجوشی کے ساتھ سُنا گیا۔ روزولٹ کے اِس اعلان نے جنگ سے احتراز کرنے والی قوموں میں ایک جان ڈالدی۔ یہ بھی امر واقعہ ہے کہ پچھلے اٹھارہ سال سے روس جنگ کے خلاف جدوجہد کر رہا ہے۔

اب ہم کو روس کی نسبت کیا خیال کرنا چاہیئے؟ اگر جمہوری سلطنتیں شخصی حکومتوں اور آمریت کی زیادتیوں کے تدارک کے لئے روس کی اعانت گوارا کریں، تو کیا یہ جمہوری حکومتوں کی اس بات کی کوشش نہ ہوگی کہ نازی اور فسطائیت کو خارج کر کے اشتراکیت کی داغ بیل ڈالیں؟ مگر کیا نازیت اور فسطائیت، اشتراکیت سے زیادہ خوفناک ہے؟ کیا روس کی اشتراکیت مغربی تہذیب اور جمہوریت کا ایک ہی وار میں کام تمام نہ کردیگی؟

بادی النظر میں اس پالسی میں ایک سیاسی خامی نظر آتی ہے۔ لیکن اشتراکیت کے ایک مشہور یورپین مخالف کا خیال ہے کہ:۔ "پہلے جمہوری سلطنتوں کو یقین ہو گیا تھا کہ دراصلی تصادم جرمنی، اٹلی اور روس کے درمیان تھا۔ لیکن اب اُن کو معلوم ہو گیا کہ فسطائیت اور قومی اشتراکیت کے اصول روس کی اشتراکیت سے بالکل مشابہ ہیں۔ اصولاً فسطائیت کی آمریت اشتراکیت کے ساتھ دست وگریبان ہے۔ لیکن اس کا اصل مقصد جمہوریت کی بیخ کنی ہے۔ کیونکہ اشتراکیت نے جمہوریت ہی کو اپنا مدِ مقابل اور حریف سمجھا ہے

بعدازاں ہٹلر اور مسولینی کی جنگ خواہ وہ یوروپ کی تسخیر کے لئے ہو یا نوآبادیات کی توسیع کے لئے، ایک اصولی جنگ ہوگی۔ جسمیں قومی اشتراکیت اور آمریت کا جمہوریت کے اصول کے ساتھ تصادم ہوگا۔

اس وقت یوروپ میں بہت سے مدبر ایسے ہیں جن کا خیال ہے کہ اگر کسی طرح فسطائیت اور اشتراکیت کا آپسمیں تصادم ہوکر دونوں کا خاتمہ ہوجائے تو بالآخر جمہوریت کو فتح حاصل ہوگی اور اُسے کوئی نقصان نہ پہونچے گا۔ لیکن جب اُن سے یہ پوچھا جاتا ہے کہ اگر نازی، فسطائیت اور روسی اشتراکیت آپسمیں اس طرح سازباز کریں کہ روس بالکل الگ تھلگ رہے اور نازیت وفسطائیت ملکر جمہوریت کے پرخچے اُڑادیں تو پھر کیا حالت ہوگی؟ تو یہ حضرات بہت سٹ پٹا جاتے ہیں۔

جرمنی کا ایک تجربہ کار شخص (جو روس سے بخوبی واقف ہے اور اب شہر بدر کردیا گیا ہے) بیان کرتا ہی کہ:- "اگر روس اور جرمنی متفق ہوجائیں، تو پھر ہمارا خدا ہی حافظ ہے"۔

اب سوال یہ ہے کہ روس اور جرمنی متحد کیوں نہیں ہوتے؟ کیا جرمنی نے روس کو اس بات کیلئے مدعو نہیں کیا؟ اس سوال کا جواب ہم کو کہیں دوسری جگہ نظر آئے گا۔ غالباً اب روس کے اصول کار میں تبدیلی ہوچکی ہے۔ اسٹالین نے جو لینن کا جانشین ہے روس کی سیاسی پالسی بالکل بدل دی ہے۔ اُس نے اشتراکیت کو اپنے ملک کے لئے مخصوص کردیا ہے۔ اس سے پہلے لینن اور ٹراٹسکی دُنیا کے ہر حصّہ میں ایک انقلاب پیدا کرکے اشتراکیت کا دور دورہ قائم کرنا چاہتے تھے۔

اس اصولی تبدیلی کے آثار بہت دور دور پہونچ چکے ہیں۔ روس کے لئے کسی ملک میں انقلاب پیدا کرکے سرمایہ داری کو کچل ڈالنا کوئی مشکل بات نہ ہوگی۔ مگر اس ملک کے لئے اشتراکی سلطنت قائم کرنا اور بات ہے۔ بہرحال دوسرے ملکوں کے انقلاب اور خانہ جنگیاں روس کی اشتراکیت کے لئے بہت فائدہ بخش ہونگی۔ لیکن اس وقت روس کو ایک عرصہ تک امن وامان کی ضرورت ہے تاکہ وہ اپنے ذرائع میں مزید ترقی کرسکے۔ اور بیرونی حملہ آوروں سے بچنے کا مسالہ فراہم کرلے اور اپنے قرب وجوار کے ملکوں سے رواداری کی بنیاد قائم کرے۔ غالباً اسٹالین اسی بات کی کوشش کررہا ہے اور اب تک اُس نے جو کچھ کیا ہے اُسی میں اس کی کامیابی کا راز پنہاں ہے۔

یہ بات بھی قابل لحاظ ہے کہ کبھی کبھی روس امن کی جدوجہد میں اشتراکیت کے دائرے سے خارج ہوتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ سر برنارڈ پیرس نے جو برطانیہ کے ایک جید عالم اور روس کے بہت بڑے مبصر ہیں ایک جگہ لکھا ہے کہ:- "اسٹالین نے روس کو بہت بڑے سیاسی اور اقتصادی سبق سکھائے ہیں، جنکی بدولت اُس نے ایک نئے روس کی بُنیاد قائم کردی ہے۔ اس کی ذات روس کے لئے ایک شجر ثمردار

ثابت ہوئی ہے اور اسکی یہ پالسی چینیوں کے لئے بھی بہت مفید ثابت ہوئی ہے چنانچہ وہ اس کے زیر اثر جاپانیوں کو اپنے ملک کے فتح کرنے سے باز رکھ سکتے ہیں۔

اسٹالین کے زمانہ میں روس میں عام تعلیم ہوچکی ہے۔ پہلے روس میں صرف پچیس ۲۵ فیصدی خواندہ تھے اب وہاں کی پچھتر ۷۵ فیصدی آبادی خواندہ ہے۔ اب روس میں ہر شخص جائداد کا مالک بھی ہوسکتا ہے اور کچھ نہ کچھ پس انداز کرسکتا ہے، اور اپنا اندوختہ دوسرے کو وصیت کرسکتا ہے۔ اُس نے پھر سے سماجی زندگی قائم کردی ہے۔ بچوں کو اپنے والدین کا احترام کرنا سکھایا جاتا ہے (یہ رسم و رواج ہٹلر کے جرمنی کے بالکل خلاف ہے)۔ بہرحال اسٹالین، روس کا قومی پیشوا اور ترقی خواہ ہے۔ اُسے دوسرے ملکوں میں اشتراکی انقلابات برپا کرنے کی کوئی خواہش نہیں ہے۔

جدید تبدیلیوں کے لئے روس کو امن وسکون کی ضرورت ہے۔ اسٹالین اور لٹوی ناف نے اپنے پرانے ساتھیوں کو خوب اچھی طرح زیر کردیا ہے۔ وہ بخوبی واقف ہے کہ ہٹلر، یوروپ کا واحد مالک بننا چاہتا ہے۔ تاکہ وہ تمام دُنیا کا بادشاہ بن جائے۔ اس مقصد کو حاصل کرنے کے لئے جرمنی سب سے پہلے وسطی اور جنوبی مشرقی یوروپ کو اپنے اقتدار میں لانے کا ارادہ رکھتا ہے اور روس کے اُس خطہ کو بھی جو یوروپ میں پڑتا ہے، فتح کرلینے کا خواہشمند ہے۔

اسٹالین نے روس کا نظم ونسق اپنے ہاتھ میں لینے کے بعد دوسرے ملکوں سے مدافعانہ معاہدے کرنے کا آغاز کردیا ہے۔ ترکی کے مصطفیٰ کمال سے اُس نے دوستانہ معاہدہ کیا۔ اس لئے کوہ قاف کے گرجستانی حصہ اور باکو کے تیل کے چشموں کو بھی جن پر ترکستانی علاقوں سے گذر کر حملے کا امکان تھا بچالیا۔ اُس نے پولینڈ رومانیہ اور پڑوس کے دوسرے علاقوں سے بھی دوستانہ معاہدے کئے۔ روس ہی کی امداد سے رومانیہ کے وزیر خارجہ ٹیٹولسکو نے جزیرہ نما بلقان کی چھوٹی چھوٹی ریاستوں، مثلاً ترکی، رومانیہ، یوگوسلافیہ اور یونان کی بُنیاد ڈال دی۔ فرانس کے ساتھ بھی اس نے ایک مدافعانہ معاہدہ کرلیا ہے اور بین الاقوامی مجلس میں بھی شامل ہونے کو تیار ہے۔ ان مدافعانہ معاہدوں کی بدولت روس جنگ و جدال کے بغیر اپنے استحکام اور ترقی کی کوشش کررہا ہے۔

آج صلح اور جنگ کا مسئلہ اور لڑائی کی صورت میں جمہوری سلطنتوں کی فتح وشکست کا راز سراسر روس کے ہاتھ میں ہے۔ جب سے جرمنی نے چیکوسلاویکیہ کو برباد کیا اور اٹلی نے البانیہ کو اپنے اقتدار میں لے لیا ہے تب سے جمہوری سلطنتوں میں ایک خلفشار پیدا ہوگیا ہے۔ برطانیہ عظمیٰ اور فرانس یوروپ کے مشرقی یا جنوبی مشرقی حصہ میں ایک ایسی قوت کی بُنیاد ڈالنی چاہتے ہیں جو جرمنی اور اٹلی کا مدافعانہ جواب دے سکیں۔

لیکن یہ مقصد اسی وقت حاصل ہو سکتا ہے۔ جب روس ان کے ساتھ شامل ہو جائے۔ اسوقت پولینڈ اور رومانیہ کو بہت سی دشواریاں حائل ہیں۔ موجودہ حالت میں اگر وہ روس کو اپنا حلیف نہ بنائے۔ تو جرمنی اسے بہت جلد نگل جائے گا۔ روس کی امداد کے بغیر برطانوی معاہدہ اسے جرمنی کے خطرے سے نہیں بچا سکتا۔ اس لئے گمان غالب ہے کہ عنقریب ہی نازیت اور فسطائیت کے خلاف روس اور برطانیہ کے مابین معاہدہ ہو جائے گا۔ ہٹلر کو شکایت ہے کہ امن پسند جرمنی کو جنگجو جمہوری سلطنتوں نے گھیر لیا ہے۔ اب سوال یہ ہے کہ ہٹلر اور مسولینی، امریکن صدر روزولٹ کے اعلان کا کیا جواب دیں گے؟ جو اُس نے حال ہی میں شائع کیا ہے۔ ہٹلر اپنی پرانی چال چلنے کی کوشش کر رہا ہے۔ وہ چھوٹی چھوٹی ریاستوں کو یہ کہنے پر مجبور کرنا چاہتا ہے کہ انھیں جرمنی کی طرف سے کوئی خطرہ نہیں۔ وہ روس کو بنی آدم کا دشمن قرار دے کر جمہوری سلطنتوں کو بھی اُس سے بچے رہنے کی ترغیب دے رہا ہے مگر وہ یہ نہیں کہہ سکتا کہ جرمنی انفرادی سیاسی آزادی کا علمبردار ہے، جو جمہوری سلطنتوں کی روح رواں ہے۔

## (ہندوستان):

نیا تجارتی معاہدہ | پچھلے اٹاوہ (Ottowa) والے معاہدہ کی رو سے ہندوستان کے لئے برطانیہ کی ۱۰۶ قسم کی چیزوں کو ترجیح (Imperial Preference) دینا لازمی تھا۔ لیکن نئے معاہدہ کی رو سے، جو اب لیجسلیٹو اسمبلی کی مخالفت کے باوجود گورنر جنرل نے اپنے اختیارات خصوصی کی رو سے منظور کیا ہے، ان اشیاء کی تعداد میں تخفیف کر کے صرف بیس ۲۰ قسم کے مال پر ترجیح روا رکھی گئی ہے۔ اور ترجیحی نرخ بھی چھبیس ۲۶ سے کم کر کے بیس کر دیا گیا ہے۔ کپڑے کے علاوہ صرف اُن تیار شدہ چیزوں پر ترجیحات روا رکھی گئی ہیں، جنکا ہندوستان کی بنی ہوئی اشیاء سے کوئی مقابلہ نہیں ہے۔ ترجیحات کے عنوانوں میں کمی کے یہ معنی باہر کے ملکوں کے خلاف چونگی کی پابندیوں میں کمی ہے، جس کا نتیجہ ہندوستان کی بیرونی تجارت کے لئے خوشگوار ہونا چاہیئے۔ مگر اصل قضیہ ہندوستان کی روئی کی فروخت اور برطانیہ کے ساختہ کپڑے کی خریداری ہے۔ لیکن اس کا جو تصفیہ ہوا ہے وہ تسلی بخش نہیں کہا جا سکتا ہے۔ مگر یہ زیادتی ہندوستان کی بے بسی اور محکومیت کی وجہ سے روا رکھی گئی ہے جس کا اندازہ اعداد ذیل سے ہوگا:۔

ہندوستان میں لنکا شائر کے ساختہ پارچہ جات کی درآمد پر ڈیوٹی جون ۳۶ء میں پچیس ۲۵ فیصدی سے گھٹا کر بیس ۲۰ فیصدی کر دی گئی تھی۔ موجودہ معاہدہ میں اور گھٹا کر پندرہ ۱۵ فی صدی کر دی گئی ہے۔ اس پر طرہ یہ کہ اگر ہندوستان میں برطانی کپڑے کی درآمد ۳۵ کروڑ گز سے کم ہوگی تو یہ ڈیوٹی ۲½ فی صدی اور گھٹا دی جائے گی۔ پچھلے سال ۲۶ کروڑ ۶۰ لاکھ گز کپڑا ہندوستان میں درآمد ہوا تھا۔ اس سال کا تخمینہ

بیس کروڑ گز کا ہے۔ چنانچہ اس سال برطانی کپڑے پر صرف ۱۲½ فی صدی ڈیوٹی رہ جائے گی۔

دوسری طرف ہندوستان کی روئی کی خریداری کے معاملہ میں برطانیہ نے کم از کم چار لاکھ گانٹھیں خریدنے کا وعدہ کیا ہے یعنی اگر پہلے سال میں چار لاکھ گانٹھوں سے کم یا پہلے سال کے بعد آیندہ سالوں میں ساڑھے چار لاکھ گانٹھوں سے کم روئی خریدی گئی تو برطانی پارچہ جات پر ہندوستان میں ڈیوٹی بڑھادی جائے گی۔ مگر اس اضافہ کے ہونے کی کوئی صورت نہیں۔ کیونکہ پچھلے تین سال میں جو روئی ہندوستان سے برطانیہ گئی اُس کا سالانہ اوسط پانچ لاکھ گانٹھ کا ہے۔ اس لئے اس تاوان کا کوئی اندیشہ نہیں۔ ہمارے غیرسرکاری مشیران نے پچھلے ستمبر میں یہ اندازہ لگایا تھا کہ برطانیہ آسانی سے ہندوستان سے روئی کی دس لاکھ گانٹھیں خرید سکتا ہے۔ غیرسرکاری مشیران نے یہ بھی مطالبہ کیا تھا کہ اس مقدار میں کم از کم ۶۵ فی صدی روئی ایسی ہونی چاہیئے جو چھوٹے ریشوں والی ہوتی ہے اور بنگال و برار وغیرہ میں پیدا ہوتی ہے۔ مگر منظور شدہ معاہدہ میں اس کا کوئی ذکر نہیں ہے۔ بہرحال عملی حیثیت سے برطانی پارچہ جات کی درآمد پر فقط ۱۲½ فی صدی ڈیوٹی رہ جائے گی۔ جس کی وجہ سے ہندوستان کی پارچہ بافی کے کارخانے مشکل سے برطانی کپڑے کا مقابلہ کرسکیں گے۔ خصوصاً جبکہ ہندوستان میں ممالک غیر سے آنے والی روئی پر ڈیوٹی بڑھادی گئی ہے۔ اور مشینری وغیرہ پر بھی ڈیوٹی میں اضافہ ہوگیا ہے۔ ان باتوں کا نتیجہ یہی ہوگا۔ کہ اہل ملک کے لئے ہندوستانی ملوں کا کپڑا مہنگا پڑے گا۔ اور ملک کے جن حصّوں میں یہ نئی انڈسٹری قائم ہوئی ہے وہاں اُسے سختیاں جھیلنی پڑیں گی۔

بہرحال شہنشاہی ترجیح (Imperial Preference) کی پالسی سے دراصل ہندوستان کو کوئی فائدہ نہ پہونچیگا۔ البتہ برطانیہ کو فائدہ پہونچانے کے لئے ہندوستان کی مرضی کے خلاف حسب دلخواہ معاہدے عائد کردئے جاتے ہیں۔ فی الواقع برطانیہ حُسنِ سلوک کے لحاظ سے ہندوستان سے روئی نہیں خریدتا ہے بلکہ محض اس لئے کہ اُسے یہ روئی سستی پڑتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ملک کے ماہرین تجارت نے اس معاہدہ کو پسند نہیں کیا ہے۔ اور صاحب گورنر جنرل ہند کا اس کو عام رائے کے خلاف محض اپنے اختیارات خاص سے پاس کردینا کسی طرح مناسب نہیں کہا جاسکتا ہے۔ اُنھیں کم سے کم ملک کے سیاسی لیڈران اور ماہرینِ تجارت کا مشورہ لے کر کارروائی کرنا تھی۔ بہرحال اس قسم کے واقعات انگلستان کی طرف سے عوام ملک میں بددلی ہوجاتی ہے۔ اور لوگوں کو شک ہونے لگتا ہے کہ برطانیہ اس ملک کو واقعی سیاسی آزادی دینے کے لئے کبھی تیار بھی ہوگا یا نہیں؟

**نشہ بندی اور نئے ٹیکس** | اس وقت مختلف صوبوں کی کانگریسی گورنمنٹوں کے لئے دو بڑے اہم مسائل

پیدا ہوگئے ہیں۔ انمیں سے ایک سرکاری محاصل کا مسئلہ ہے۔ دوسرا فرقہ وارانہ کشمکش کا معاملہ۔ کانگریس نے رفاہ عام کا جو پروگرام مرتب کیا ہے اُس میں قدم قدم پر صرفِ کثیر کی ضرورت ہے۔ جس کا مہیا ہونا ملک کے عام افلاس کی موجودگی میں کوئی آسان کام نہیں ہے۔ خصوصاً جبکہ متوسط طبقہ کی آمدنی کا اوسط اسقدر کم ہے۔ اِس لئے نئے ٹیکسوں کی گنجائش بھی محدود ہے اور کسی گورنمنٹ کے لئے نئے ٹیکس عائد کرکے کوئی معتدبہ رقم حاصل کرنے کا خیال پریشان کن ہے۔ اب رہا اعلیٰ طبقہ۔ اوّل تو اُن کی تعداد نسبتاً بہت کم ہے دوسرے اُن کی جماعت ایسی قابو یافتہ ہے کہ اُس پر کوئی زائد بار ڈالنا بھڑوں کے چھتے میں ہاتھ ڈالنا ہے۔

کانگریسی وزرا نے روزمرہ نظم ونسق کے بڑھے ہوئے مصارف میں حتی المقدور کمی کرنے کی انتہائی کوشش کی ہے چنانچہ اُنھوں نے خود اپنی تنخواہیں بہت کم رکھی ہیں۔ لیکن رفاہ عام کی کتنی ہی مدّوں میں اُنھیں روپیہ خرچ کرنے کی غیر معمولی ضرورت درپیش ہے۔ شلاً نشہ بندی کی اسکیم نافذ کرنے ہی میں، جو کانگریس کے اصلاحی پروگرام کی اہم ترین اسکیم ہے، صوبہ داری گورنمنٹوں کو لاکھوں کروڑوں روپیہ کا فوری خسارہ برداشت کرنا پڑے گا۔ یہ کمی کس طرح پوری کی جائے؟ یہ بڑا اہم سوال ہے جس کے متعلق مختلف سیاسی لیڈروں میں اختلاف رائے ہے۔ اول تو بہت سے اہل الرائے لوگ نشہ بندی کے قائل ہی نہیں، اور امریکہ وغیرہ ممالک میں انسداد شراب نوشی کی جدوجہد کو جو ناکامیابی حاصل ہوئی ہے۔ اُسے بطور دلیل پیش کرکے ہندوستان میں ترک منشیات کی کوشش کو ایک بیکار سی بات سمجھتے ہیں۔ یہ ضرور ہے کہ ہندوستان کی گرم آب وہوا میں شراب کا استعمال ہرگز ضروری نہیں ہے۔ لکھوکھا گھروں میں اس سے جو تباہی پھیلتی ہے اُس سے بھی کسی کو انکار نہیں ہوسکتا۔ لیکن منشیات کا استعمال کسی نہ کسی حد تک انسانی فطرت کی کمزوری میں ضرور داخل ہوگیا ہے۔ چنانچہ مذہبی ممانعتوں کے باوجود ہر ملک اور ہر زمانہ میں اس کا کچھ نہ کچھ رواج ہمیشہ رہا ہے۔ بہر حال ٹمپرنس کی تحریک پر تو سب کو اتفاق رائے ہے اور یہ کامیاب بھی ہوسکتی ہے۔ لیکن انسانی فطرت کچھ ایسی کمزور واقع ہوئی ہے کہ ایک دفعہ جب کوئی خرابی یا کمزوری داخل ہوجاتی ہے تو اسکا قلع قمع قریب قریب ناممکن ہوجاتا ہے۔ لیکن مشکل یہ آن پڑی ہے کہ مہاتما گاندھی کی زیرِ ہدایت کانگریس نشہ بندی کا تہیہ کرچکی ہے اِس لئے کانگریسی وزراء اُس پر جلد سے جلد عملدرآمد کرنے پر مجبور ہیں۔ جس سے اُن کے لئے طرح طرح کی الجھنیں پیدا ہورہی ہیں۔ صوبہ متحدہ میں پچھلے سال صرف دو ضلعوں میں نشہ بندی کی گئی تھی۔ لیکن اِسسال ایٹہ، مین پوری کے علاوہ چار اور ضلعوں (فرخ آباد۔ جونپور، بداؤں اور بجنور) میں بھی منشیات کی فروخت کا سلسلہ قطعی بند کردیا گیا ہے۔ اس سے گورنمنٹ کی معمولی آمدنی میں نصف کروڑ سالانہ سے زائد خسارہ رہے گا۔ اور گورنمنٹ نے اِس خسارہ کو پورا کرنے کے لئے ملازمت پیشہ لوگوں کی تنخواہوں پر ملازمت ٹیکس

لگانا تجویز کیا ہے۔ اگر یہ ٹیکس صرف اعلیٰ تنخواہ پانے والے سرکاری ملازموں پر لگایا جاتا تو غالباً کسی شخص کو اس سے مخالفت نہ ہوتی۔ لیکن آنریبل مسٹر گوبند بلبھ پنت وزیر اعظم صوبہ نے صنعتی کارخانوں اور نجی کاروبار کے تنخواہ داروں پر بھی یہ ٹیکس نافذ کیا ہے۔ جس سے تمام صوبے میں ایک شور و شر سا برپا ہوگیا ہے۔ اِس ٹیکس کی زد میں بڑے بڑے مالکانِ مل اور اُن کے ایجنٹ جن کو کسی ذریعہ سے بھی کوئی تنخواہ ملتی ہے آگئے ہیں۔ چنانچہ ان حضرات نے اُس کی مخالفت میں شورِ محشر برپا کر رکھا ہے اور بہت سے دیگر معززین بھی اُن لوگوں کے ساتھ ہوگئے ہیں۔ صوبے کے اکثر قابل اصحاب نے اس ٹیکس پر قانونی اعتراضات کئے ہیں اور اُسے ناجائز بتایا ہے اور ذی اثر جماعتوں نے حضور وائسرائے سے اُسے بہ اختیار خود نامنظور کرنے یا اُس کے جواز کے متعلق ججانِ فیڈرل کورٹ سے مشورہ کرنے کی استدعا کی ہے۔ لکھنؤ میں اس ٹیکس کے مخالفین نے ایک جلسہ بھی کیا جسمیں پہلے تو بعض کانگریسمینوں کی مداخلت بیجا سے کچھ بے لطفی ہوگئی۔ لیکن پھر ایک دوسری تاریخ کو یہ جلسہ ڈاکٹر سر تیج بہادر سپرو صاحب کے زیر صدارت بڑی دھوم دھام سے ہوا۔ اسمیں اکثر معززین صوبہ نے گورنمنٹ کی مالی اور نشہ بندی کی پالسی کی سخت نکتہ چینی کی۔ جیسا ہم اُوپر لکھ چکے ہیں۔ واقعہ یہ ہے کہ بہت سے اہل الرائے اصحاب کا یہ خیال یقین کے درجے کو پہونچا ہوا ہے کہ ترکِ نشیات کی تحریک کبھی کامیاب نہ ہوگی اور موجودہ پالسی سے گورنمنٹ خواہ مخواہ ایک کثیر آمدنی سے محروم ہو جائے گی۔ جس کے پورا کرنے کے لئے دوسرے لوگوں کو خواہ مخواہ زیر بار ہونا پڑے گا۔ عوام اپنے نشہ پانی کا خود ہی انتظام کرلیں گے اور گورنمنٹ اُن کا کوئی تدارک نہ کرسکیگی۔ خیر نتیجہ جو کچھ ہو۔ کانگریسی اسکیم کا یہ نقص ضرور ہے کہ اسمیں پہلا قدم ہی آخری منزل پر رکھ دیا گیا ہے۔ دوسری بات جو معمولی سمجھ میں نہیں آتی ہے یہ ہے کہ ایک طرف تو چھ ضلعوں میں یکلخت قطعی نشہ بندی کا حکم نافذ کردیا گیا ہے مگر دوسری جانب زیادہ تر اضلاع میں سرکاری آمدنی قائم رکھنے کے خیال سے "نیلام" کا مذموم و بدنام کُن طریقہ قائم رکھا گیا ہے۔ جس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ ان اضلاع میں اب بھی اندھیر ہو رہا ہے اور تمام قابلِ اعتراض باتیں ہنوز باقی ہیں۔ مسٹر چنتامنی کے عہد وزارت میں "نیلام" کی پالسی قطعی موقوف ہوگئی تھی لیکن سر جے۔ پی سریواستو کی حکومت میں جب گورنمنٹ کو جا بیجا ہر طریقے سے زیادہ سے زیادہ آمدنی حاصل کرنے کی فکر تھی، یہ شرمناک طریقہ محکمہ آبکاری کے ہر صیغہ میں زور و شور سے رائج ہوگیا اور ٹھیکہ داروں کو خوش رکھنے کے لئے تمام بے ضابطگیوں کی چشم پوشی کی گئی۔ بہرحال موجودہ گورنمنٹ کا اس طریقے کو قائم رکھنا ازحد افسوسناک ہے۔ ٹمپرنس کے لحاظ سے تو یہی مناسب تھا کہ خواہ چھ کے بجائے چار ہی اضلاع میں نشہ بندی کا تجربہ کیا جاتا۔ لیکن "نیلام" کا بیہودہ طریقہ یکلخت ترک کرکے محض کمیشن پر دکانوں کا ٹھیکہ دینے کا انتظام کیا جاتا۔

